**عبارت**:فیه نظر لوجوب علم المخاطب بالنسبة فی المرکب التقییدی دون الاخباری حتی قالواان الاوصاف قبل العلم بهااخبار کماان الاخباربعدالعلم بهااوصاف فظهرالفرق ثم الصدق والکذب کماذکره الشیخ انمایتوجهان الی ماقصدالمتکلم اثباته اونفیه والنسبة الوصفیة لیست کذلك ولوسلم فاطلاق الصدق والکذب علی المرکب الغیرالتام مخالف لماهوالعمدة فی تفسیر الالفاظ اعنی اللغة والعرف وان ارید تجدیداصطلاحٍ فلا مشاحة

ترجمہ:اوراس میں نظر ہے کیونکہ مرکب تقییدی میں نسبت کا علم مخاطب کے لیے لازم وضروری ہے نہ اخباری میں حتی کہ علماء نے کیا ہے کہ اوصاف قبل اس کے کہ ان کا علم ہو یہ اخبار ہیں اوراخبار بعداس کے کہ ان کا علم ہوا اوصاف ہوجاتے ہیں س فرق ظاہر ہوگیا۔پھر صدق وکذب شیخ کے قول کے مطابق اس چیز کی طرف متوجہ ہوتے ہیں جس کی نفی یا اثبات کا متکلم ارادہ کرتا ہے اورنسبت وصفیہ ایسی نہیں ہے اوراگر یہ تسلیم کرلیا جائے کہ نسبت وصفیہ میں بھی مقصوداثبات ونفی ہوتی ہے تو میں کہتا ہوں کہ صدق وکذب کا اطلاق مرکب غیر تام پر کرنا عرف ولغت کے مخاطب ہے جبکہ الفاظ کی تغیر میں لغت وعرف ہی عمدہ تر ہیں اوراگر صدق وکذب سے کوئی نیا معنی مراد ہے تو اصطلاح میں کوئی بخل نہیں۔

**وضاحت**:وفیہ نظر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

بعض محققین نے دوباتیں کی یہاں سے شارح نے ان کی دونوں باتوں کا رد کردیا تو پہلی بات انہوں نے یہ کی تھی کہ مرکب اخباری اورغیراخباری میں فرق صرف تعبیر والا ہے اورکوئی فرق نہیں اوردوسری بات انہوں نے یہ کی تھی کہ جیسے مرکب اخباری صدق کذب کے ساتھ متصف ہوتا ہے ۔اسی طرح مرکب غیر اخباری بھی صدق کذب کے ساتھ متصف ہوتا ہے۔کیونکہ مرکب غیراخباری بھی کبھی واقع کے مطابق ہوگا کبھی نہیں پہلے شارح پہلی بات کا رد کرتا ہے کہ مرکب اخباری میں صرف تعبیر والا فرق نہیں بلکہ اس کے بغیر بھی فرق ہے وہ اس طرح کہ مرکب غیراخباری مثلا مرکب توصیفی میں مخاطب کوتو پہلے علم ہوتا ہے اورمرکب اخباری میں پہلے مخاطب کوعلم نہیں ہوتا مثلاً مخاطب کو زید کے قائم ہونے کا علم نہیں پھر تو زید قائم کہیں گے لیکن اگرمخاطب کوقائم ہونے کا علم ہے اب اگرقائم کوصفت لائیں گے تو خبرکوئی اورلائیں گے مثلا زیدالقائم کہیں گے۔

قولہ:ثم الصدق والکذب۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

دوسری بات بعض محققین نے مشہور کے مقابلے میں کہی تھی کہ جیسے مرکب اخباری میں صدق کذب جاری ہوتے ہیں اسی طرح مرکب غیراخباری میں بھی جاری ہوتے ہیں تو یہاں شارح اس دوسری بات کا دووجھوں سے رد کرتا ہے پہلی وجہ سے اس طرح رد کیا کہ شیخ عبدالقاہر نے کہا ہے کہ صدق کذب ان کی طرف راجع ہوتے ہیں متکلم جن کے اثبات یا نفی کا قصد کرے تو متکلم مرکب اخباری میں تو اثبات نفی کا قصد کرتا ہے لیکن مرکب تقییدی مثلاً جو مرکب توصیفی ہوتا ہے وہاں نسبت کے اثبات یا نفی کا متکلم قصد نہیں کرتا لہذا الشیخ کی کلام سے بھی معلوم ہوگیا کہ صدق کذب کے ساتھ مرکب اخباری متصف ہوتا ہے اورغیراخباری

متصف نہیں ہوتا۔

قوله:ولو سلم ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

سے رد کر دیا کہ یہ جو کہا گیا کہ جیسے مرکب اخباری واقع کے مطابق ہوگا یہ نہیں ہوگا اسی طرح مرکب غیر تقییدی بھی واقع کے مطابق ہوگا یا نہیں ہوگا تو پھر جیسے مرکب اخباری صدق کذب کے ساتھ متصف ہوتا ہے اسی طرح غیر اخباری بھی صدق کذب کے ساتھ متصف ہوگا یہ بات تم نے عقل کے موافق کی ہے اور عقل کا تقاضا بھی یہی ہے جیسے مرکب اخباری سچا جھوٹا ہوسکتا ہے اسی طرح غیر اخباری بھی سچا جھوٹا ہوسکتا ہے حالانکہ اس بات کا دارومدار کہ صدق اور کذب کسی کی صفتیں آتی ہیں اور کسی کی صفتیں نہیں آتی اس پر نہیں بلکہ عرف اور لغت پر اس کا مدار ہے تو عرف اور لغت کے لحاظ سے تو مرکب اخباری صدق کذب کیساتھ متصف ہوتا ہے غیر اخباری صدق کذب کے ساتھ متصف نہیں ہوتا کسی جواب دینے والے نے جواب دیا شارح نقل کر کے پھر رد کرے گا کہ مرکب تام صدق کذب کے ساتھ متصف ہوتا ہے اور غیر تام صدق کذب کے ساتھ متصف نہیں ہوسکتا لیکن ہم نئی اصطلاح بناتے ہیں کہ مرکب غیر تام بھی صدق کذب کے ساتھ متصف ہوسکتا ہے کیونکہ مرکب غیر تام بھی کبھی واقع کے مطابق ہوگا اور کبھی واقع کے مطابق نہیں ہوگا علامہ نے ۔۔۔۔۔۔۔

قوله:وان اريد ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

سے اس کا رد کر دیا کہ اگر تم یہ کہو کہ ہم ایک نئی اصطلاح بناتے ہیں تو پھر تمہارا ہمارا جھگڑا نہیں کیونکہ نئی اصطلاح میں کوئی بندش نہیں ہاں ہماری بات کا تعلق پرانی اصطلاح کیساتھ ہے یہاں شارحین نے یہ بتایا کہ یہ لفظ مشاحۃ شد کیساتھ ہے تو حمد اللہ کے ایک حاشیہ میں کسی نے جب کہا کہ اسے مشدد پڑھنا غلط الخواص والعوام ہے کیونکہ قرآن پاک میں مشدد آیا ہے۔

## ﴿الباب الاول:الاسناد الخبری﴾

**عبارت**:الباب الاول احوال الاسناد الخبری وھو ضم کلمۃ او ما یجری مجراھا الی الاخری بحیث یفید الحکم بان مفھوم احداھما ثابت لمفھوم الاخری او منفی عنہ وھذا اولیٰ من تعریفہ بانہ الحکم بمفھوم لمفھوم بانہ ثابت لہ او منفی عنہ کما فی المفتاح للقطع بان المسند الیہ والمسند من اوصاف الالفاظ فی عرفھم

ترجمہ: پہلا باب اسناد خبری کے احوال میں ہے اور وہ ایک کلمہ یا جو اس کے قائم مقام جاری ہو اس کو دوسرے کلمے کے ساتھ اس طرح ملانا کہ حکم کا فائدہ دے بایں طور پر کہ ان میں سے ایک کا مفہوم دوسرے کے مفہوم کیلئے ثابت ہے یا اس کی دوسرے سے نفی کی گئی ہے اور یہ تعریف علامہ سکاکی کی اس تعریف سے اولیٰ ہے کہ وہ ایک مفہوم کا دوسرے مفہوم کیلئے حکم لگانا ہے بایں طور پر کہ وہ اس کیلئے ثابت ہے یا اس کی دوسرے سے نفی کی گئی ہے جیسا کہ مفتاح میں ہے، اس بات کے قطعی ہونے کی وجہ سے کہ مسندالیہ اور مسند اھل عرب کے عرف میں الفاظ کے اوصاف میں سے ہے۔

**وضاحت**:قولہ:الباب الاول۔۔۔الخ

اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ احوال الاسناد الخبری خبر ہونے کی بناء پر مرفوع ہے اور اس کا مبتدا محذوف ہے جو کہ الباب الاول ہے اس سے پہلے ماتن نے یہ بات ذکر کی کہ اس فن کے مقاصد آٹھ ابواب میں منحصر ہیں یہاں سے پہلے باب احوال الاسناد الخبری کا آغاز کیا گیا ہے۔

**فائدہ**: یہاں پر چار امور ہیں: (1) موضوع (2) متمم الموضوع یعنی اس کا قول **الاول**، کیونکہ صفت موصوف کو مکمل کرتی ہے (3) محمول یعنی احوال (4) متمم الاحوال یعنی اسناد خبری۔ کیونکہ مضاف علیہ مضاف کو مکمل کرتا ہے اور جبکہ یہاں موضوع یعنی باب کی تعریف کرنے کی کوئی حاجت نہیں تھی کیونکہ وہ ظاھر تھا اس لئے کہ باب عبارت ہے کلام کا مسائل کی انواع پر مشتمل ہونا اور متمم الموضوع یعنی اول بھی تعریف سے مستغنی تھا اور محمول کی بھی پیچھے تعریف گزر چکی تھی لہذا امر رابع متمم المحمول کی یہاں سے تعریف کی کیونکہ اس کی تعریف پیچھے مذکور نہیں ہوئی۔

قولہ:و ھو ضم الکلام۔۔۔الخ

**سوال**(۱): یہاں سے اسناد خبر کی تعریف ذکر کی کیونکہ پہلے اسناد خبری سمجھ میں آئے گا تب اس کے احوال سمجھ میں آ سکتے ہیں چنانچہ شارح نے کہا کہ کلمہ یا جو کلمہ کے قائم مقام ہوا سے دوسرے کلمہ کے ساتھ ملانا اس طرح کہ مخاطب کو حکم کا فائدہ دے پھر حکم تو انشائی بھی ہوتا ہے اور خبری بھی ہوتا ہے تو یہاں سے انشائی کو نکالنا ہے کیونکہ یہ احوال اسناد خبری کو ذکر کر رہے ہیں۔

**اعتراض**: ملانا یہ تو متکلم کی صفت ہے اور اسناد لفظ کی صفت ہے تو ایک متبائن کی تعریف دوسرے متبائن کے ساتھ کرنا لازم آ رہا ہے؟

**جواب**: (۱) لہذا جواب یہ ہے کہ ضم بمعنی انضمام ہے تو ملنا یہ کلمہ ہی کہ صفت ہے۔

**جواب** (۲) یہ ہے کہ ضم یہاں پر مصدر مبنی للمفعول ہے جسکا معنی ہے ملایا گیا تو یہ مفہوم ہونا بھی کلمہ کہ صفت ہے۔

**قوله: وما یجری مجریها۔۔۔الخ**

اس عبارت سے غرض ایک سوال کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: اسناد خبری کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں ہے کیونکہ جملہ ان زیدا قام ابوہ اور ضرب غلام زید خارج ہو جاتے ہیں کیونکہ اسناد خبری تو پائی جارہی ہے لیکن ایک کلمہ کو دوسرے کلمہ کے ساتھ ملانا نہیں پایا جارہا ہے؟

**جواب**: یہاں انضمام کلمہ عام ہے برابر ہے کہ وہ حقیقتا کلمہ کا ملنا ہو یا حکما ہو بایں طور پر کہ وہ کلمہ کے قائم مقام جاری ہو سکتا ہو۔

**فائدہ**: بحیث یفید الحکم سے تراکیب تقیید یہ کو نکالنا مقصود ہے کیونکہ ان میں اسناد تو ہوتا ہے لیکن افادہ حکم نہیں ہوتا ہے۔

**قوله: هذا اولی من تعریفه ۔۔۔الخ**

اس عبارت سے ایک اعتراض کا جواب دینا مقصود ہے:

**اعتراض**: یہ ہے کہ علامہ سکاکی نے اسناد خبری کی تعریف یوں کی ہے کہ هو الحکم بمفهوم لمفهوم بانه ثابت او منفی عنه یعنی ایک مفہوم کے ساتھ دوسرے مفہوم کیلئے حکم کرنا کہ ایک مفہوم دوسرے کیلئے ثابت ہے یا اس کی نفی ہے جبکہ شارح نے ضم کلمہ....الخ سے کی ہے حالانکہ صاحب مفتاح اس فن کے ماہرین میں سے ہیں لہذا ان کی مخالفت کرنا درست نہیں ہے؟

**جواب**: اس کی دو وجوہات ہیں: **پہلی** وجہ تو یہ ہے کہ علامہ سکاکی کی تعریف صرف اسناد خبری قضایائے ذہنیہ میں منحصر ہے قضایائے خارجیہ اور حقیقیہ میں منحصر نہیں ہے کیونکہ انہوں نے تعریف کی بانه بالحکم بمفهوم لمفهوم .......الخ اور مفہوم اس کو کہا جاتا ہے جو عقل میں حاصل ہو اس کے برخلاف شارح کی تعریف قضایا ذہنیہ، خارجیہ اور حقیقیہ سب کو شامل ہے۔

**دوسری** وجہ یہ ہے کہ اسناد میں ایک مسند ہوتا ہے اور دوسرا مسند الیہ ہوتا ہے اور مسند، مسند الیہ اگرچہ واقع میں بھی ہوتے ہیں کیونکہ زید قائم میں قائم کے لفظ کا زید کے لفظ کیلئے ثبوت نہیں بلکہ قائم کے معنی کا زید کے معنی کیلئے ثبوت ہے لیکن عرف میں مسند الیہ اور مسند الفاظ کی صفتیں بنتی ہیں اور صاحب مفتاح نے اسناد کی تعریف میں مفہوم کو ذکر کیا ہے تو اس نے مسند الیہ اور مسند کو مفہوم کی صفت بنایا ہے یہ عرف کے خلاف ہے بخلاف شارح کی تعریف کے انہوں نے ضم کلمہ کہا تو کلمہ لفظ کو کہتے ہیں لہذا ہماری تعریف نحاۃ کے عرف کے مطابق ہے۔

**عبارت**:وانما ابتدأ بابحاث الخبر لکونه اعظم شانا واعم فائدة لانه هو الذی یتصور بالصور الکثیرة وفیه یقع الصیاغات العجیبة وبه یقع غالبا المزایا التی بها التفاضل ولکونه اصلا فی الکلام لان الانشاء انما یحصل منه باشتقاق کالامر والنهی او نقل کعسی ونعم وبعت و اشتریت او زیادة اداة کالاستفهام والتمنی وما اشبه ذلک ثم قدم بحث احوال الاسناد علی احوال المسند الیه والمسند مع ان النسبة متاخرة عن الطرفین لان علم المعانی انما یبحث فیه عن احوال اللفظ الموصوف بکونه مسندا الیه و مسندا وهذا الوصف انما یتحقق بعد تحقق الاسناد لانه ما لم یسند احد الطرفین الی الاخر لم یصر احدهما مسندا الیه والاخر مسندا او المتقدم علی النسبة انما هو ذات الطرفین ولا بحث لنا عنها

ترجمہ:اور ماتن نے خبر کی بحث سے ابتداء کی کیونکہ یہ شان کے اعتبار سے عظیم ہے اور فائدہ کے اعتبار سے عام ہے کیونکہ خبر کے ذریعے کثیر صورتوں کا تصور کیا جاسکتا ہے اور اس میں عجیب تراکیب واقع ہوتی ہیں اور اس کے ساتھ اکثر وہ خصوصیات حاصل ہوتی ہیں جن کے ذریعے باہم فضیلت حاصل ہوتی ہے اور اس لئے کہ یہ کلام میں اصل ہے کیونکہ انشاء اشتقاق کے ذریعے خبر سے حاصل ہوتا ہے .جیسے امر،نہی ،یا نقل کے ذریعے حاصل ہوتا ہے جیسے عسی ،نعم ،بعت،اشتریت ،یا حرف کی زیادتی کے ذریعے حاصل ہوتا ہے جیسے استفہام ،تمنی اور جو اس کے مشابہ ہیں پھر ماتن نے احوال اسناد کی بحث کو مسند الیہ اور مسند کے احوال پر مقدم کیا باوجود اس کے کہ نسبت طرفین سے متاخر ہوتی ہے کیونکہ علم معانی میں اس لفظ کے احوال سے بحث ہوتی ہے جو مسند الیہ اور مسند ہونے کے ساتھ موصوف ہوتا ہے اور یہ وصف اسناد کے تحقق کے بعد ثابت ہوتا ہے کیونکہ جب تک طرفین میں سے ایک کی نسبت دوسرے کی طرف نہیں ہوگی ان میں سے ایک مسند الیہ اور دوسرا مسند نہیں ہوگا اور جو چیز نسبت پر مقدم ہوتی ہے وہ طرفین کی ذات ہے اور ہماری اس سے بحث نہیں ہے۔

**وضاحت**:قولہ: انما ابتداء بابحاث .....الخ

اس عبارت سے غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے:

**اعتراض**: یہ تھا کہ معانی میں انشاء کی بحث بھی ہوتی ہے اور خبر کی بھی ،خبر کی بحث کو انشاء کی بحث پر مقدم کیوں کیا؟

**جواب**: شارح نے اس کا **جواب** یہ دیا کہ خبر انشاء سے عظیم الشان ہوتی ہے کیونکہ جمیع اعتقادات خبریں ہی ہوتی ہیں باقی انشاء تو صرف احکامات میں ہوتا ہے **دوسری** وجہ یہ ہے کہ خبر میں انشاء سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے وہ اس طرح کہ ایک تو محاورات میں لوگ خبر کا استعمال انشاء سے زیادہ کرتے ہیں اور دوسرا یہ کہ خبر کی کئی صورتیں ہوتی ہیں کیونکہ خبر کبھی جملہ فعلیہ ،کبھی اسمیہ ،کبھی جملہ ظرفیہ اور کبھی جملہ شرطیہ ہوتی ہے جبکہ انشاء کی اتنی صورتیں نہیں ہوتی ہیں **تیسری** وجہ کہ علم معانی میں کئی عجیب چیزیں ہوتی ہیں کہ خبر کا ابتدائی ہونا ،طلبی ہونا ،انکاری ہونا ،مقتضی ظاہر کے مطابق ہونا اور اس کے خلاف ہونا۔جبکہ انشاء میں یہ صورتیں نہیں ہوتی ہیں

**چوتھی** وجہ یہ خبر کلام میں اصل ہے کیونکہ انشاء خبر ہی سے حاصل ہوتا اس کے حصول کی مختلف صورتیں، اشتقاق، نقل، کلمات کی زیادتی سے حاصل ہوتا ہے۔

**قوله:ثم قدم بحث احوال الاسناد.........الخ**

یہاں سے غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے:

**اعتراض** یہ ہے کہ مسند الیہ کے احوال مسندا کے احوال اور اسناد کے احوال یہ سب احوال ہونے میں برابر ہیں تو اسناد کے احوال کو مسند الیہ اور، مسند کے احوال پر کیوں مقدم کیا گیا حالانکہ اسناد مسند الیہ اور مسند سے مؤخر ہوتی ہے؟

**جواب**: مسند اور مسند الیہ میں دو لحاظ ہوتے ہیں ایک تو ہر ایک کی ذات کا لحاظ مثلا زید قائم میں ایک تو زید اور قائم کی ذات کا اعتبار دوسرا لحاظ اس کے مسند الیہ اور مسند ہونے کا اعتبار یہ بحث وصف کے اعتبار سے ہے اور وصف کے لحاظ سے اسناد مسند الیہ اور مسند سے مقدم ہوتی ہے کیونکہ پہلے اسناد ہوگی تو یہ مسند اور مسند الیہ بنے گا اور اگر اسناد نہ ہوتو مسند اور مسند الیہ کیسے بنے گا باقی معترض کا یہ کہنا کہ اسناد مسند اور مسند الیہ سے مؤخر ہوتی ہے تو وہ ذات کے اعتبار سے بحث ہے اور ہماری گفتگو ذات کے اعتبار سے نہیں ہے۔

**عبارت**:لا شك ان قصد المخبر ای من یکون بصدد الاخبار والاعلام لا من یتلفظ بالجملة الخبریة فانه کثیرا ما تورد الجملة الخبریة لاغراض اخر سوی افادة الحکم اولازمه کقوله تعالی حکایة عن امراة عمران رب انی وضعتها انثیٰ اظهارا للتحسر علی خیبة رجائها وعکس تقدیرها والتحزن الی ربها لانها کانت ترجو وتقدر ان تلد ذکرا وقوله تعالی حکایة عن زکریا علیه السلام رب انی وهن العظم منی اظهارا للضعف والتخشع و قوله تعالی لا یستوی القاعدون من المومنین الایة اظهارا لما بینهما من التفاوت العظیم لیتانف القاعدون و یترفع بنفسه عن انحطاط منزلته ومثله هل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون تحریکا لحمیة الجاهل وامثال هذا کثیر من ان تحصی و کفاك شاهدا علی ما ذکرت قول الامام المرزوقی فی قوله

قومی هم قتلوا امیم اخی فاذا رمیت یصیبنی سهمی

هذا الکلام تحزن وتفجع ولیس باخبار لکنه اذا کان بصدد الاخبار

ترجمہ:کوئی شک نہیں کہ مخبر کا قصد یعنی جوخبر دینے اور بتانے کے در پر ہونہ کہ وہ جو جملہ خبریہ کا تلفظ کرتا ہے کیونکہ کئی مرتبہ مخبر لہ کوافادہ حکم اورلازم حکم کےعلاوہ دوسری اغراض کیلئے وارد کیا جاتا ہے جیسے اللہ تعالی کا عمران کی عورت سے حکایت بیان کرتے ہوئے یہ قول رب انی وضعتہا انثیٰ اپنی امید کے پورانہ ہونے پراورغرض کے عکس پرحسرت کا اظہار کرنے کیلئے اوراپنے رب کی بارگاہ میں غم کا اظہار کرنے کیلئے کیونکہ اس کوامید تھی کہ وہ لڑکا جنے گی اوراللہ تعالی کا قول حضرت زکریا علیہ السلام سے حکایت کرتے ہوئے رب انی وهن العظم منی کمزوری اورعاجزی کا اظہار کرتے ہوئے اوراللہ تعالی کا قول لا یستوی القاعدون من المومنین ان دونوں گروہوں کےدرمیان عظیم فرق کوظاہر کرتے ہوئے تا کہ بیٹھنے والے عار محسوس کریں اور نچلے درجے سے اپنے آپ کوبلند کرنے کی کوشش کریں اوراسی کی مثل هل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون جاہلوں کی غیرت کو ابھارتے ہوئے اوراس کی مثل کثیر امثلہ میں جن کوشمار کیا جاسکتا ہےاورتمہارے لئے امام مرزوقی کا قول کفایت کرے گا دلیل کے طور پر جوکہ اس قول کے بارے میں ذکر کیا گیاقومی ہم قتلوا امیم اخی فاذا رمیت یصیبنی سهمی یہ کلام غم اورگریہ زاری کو بیان کرتا ہےاورخبر نہیں ہے۔

**وضاحت**:قوله ای من یکون بصدد الاخبار۔۔۔الخ

اس عبارت سےشارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا جوبھی مخبر ہووہ اپنی خبر کےساتھ مخاطب کےافادہ کا قصد کرتا ہے یا تو مخاطب کوحکم کا فائدہ ہوتا ہے یالازم فائدہ الخبر کا فائدہ ہوتا ہےآپکا یہ حصر کرنا درست نہیں کیونکہ ہم آپکودکھاتے ہیں کہ کلام خبر ہےلیکن اس کے ساتھ مخبر نے نہ تو مخاطب کیلئے افادہ حکم کا قصد کیا اور نہ کونہ عالما بہ کا قصد کیا ہے وہ اس طرح کہ قرآن پاک میں امرءۃ عمران یعنی

حضرت مریم کی والدہ سے حکایت کرتے ہوئے فرمایا کہ رب انی وضعتھا انثیٰ یہ خبر ہے یہاں مخاطب اللہ تعالیٰ ہے حضرت مریم کی والدہ نے نہ تو افادہ حکم کا قصد کیا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کو تو حکم کا پہلے سے علم تھا کہ حضرت مریم کی والدہ نے بیٹی جنی ہے اور نہ لازم فائدہ الخبر کا قصد کیا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کو یہ بھی علم تھا کہ حضرت مریم کی والدہ کو بھی اس کا علم ہے کہ میں نے بیٹی جنی ہے لہذا آپکا یہ حصر درست نہیں کہ مخبر اپنی خبر کے ساتھ مخاطب کے افادہ کا قصد کرتا ہے کیونکہ یہاں مخبر نے مخاطب کے افادہ کا قصد نہیں کیا ہے؟

**جواب**: اس کا شارح نے جواب دیا کہ یہ جو کہا جاتا ہے کہ مخبر اپنی خبر کے ساتھ مخاطب کے افادہ کا قصد کرتا ہے تو مخبر کا معنی ہی نہیں سمجھا کیونکہ مخبر کے دو معنی ہوتے ہیں (۱) وہ جملہ خبریہ کا تلفظ کرے اور (۲) وہ جو خبر دینے کے درپہ ہو اگر مخبر یہ معنی مراد لیں کہ جو جملہ خبریہ کے ساتھ تلفظ کرے پھر اعتراض کیا جائے گا لیکن یہاں یہ معنی مراد نہیں بلکہ یہاں مخبر کا معنی ہے جو خبر دینے کے درپر ہو لہذا اس معنی کے اعتبار سے مذکورہ اعتراض وارد نہیں ہوتا ہے خلاصہ یہ نکلا کہ جملہ خبریہ کے صرف یہی دو فائدے نہیں بلکہ اور بھی کئی فوائد ہیں ہاں اگر مخبر اخبار اور اعلام کے درپر ہو پھر ان دو فائدوں میں سے کوئی ایک ضرور ہوگا۔

**قولہ**: کفاك شاهدا علی ما ذکرنا

یہاں سے شارح نے بتایا کہ میں نے جو ذکر کر دیا اس کی دلیل امام مرزوقی کا ایک قول ہے اور دوسرا یہ بھی مطلب ہے کہ مرزوقی کے قول کا بعض نے غلط مطلب سمجھا تو علامہ تفتازانی فرماتے ہیں کہ مرزوقی کے قول کا مطلب یہ ہے کہ جو میں نے تقریر کی ہے وہ اس طرح کے کسی شاعر کا ایک شعر ہے قومی ہم قتلوا امیم اخی فاذا رمیت یصیبنی سہمی اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک شخص جسکی بیوی کا نام امیمہ تھا اور اس آدمی کے ایک بھائی کو قبیلے والوں نے قتل کر دیا تھا تو اس کی بیوی اس آدمی کو بار بار طعنی دیتی کہ تو اپنے بھائی کا بدلہ لے شاعر نے جواب دیا کہ اے امیمہ میرے ایک بھائی کو تو قبیلے والوں نے قتل کر دیا اگر میں اس کا بدلہ لینے کیلئے قبیلے کے کسی شخص کو قتل کروں گا تو بھی میرا ہی بھائی ہوگا کیونکہ اس کا غم مجھے ہی پہنچے گا مطلب یہ کہ ایک بھائی تو پہلے قتل ہو چکا ہے تو دوسرے کو بھی قتل کروانا چاہتی ہے امام مرزوقی نے کہا کہ اس شعر میں شاعر محض غم اور درد کا اظہار کر رہا ہے اور یہ خبر نہیں ہے کیونکہ شعر میں خطاب (امیمہ جو کہ شاعر کی بیوی ہے) کو ہے لہذا شاعر کو بھی علم ہے اور شاعر کی بیوی کو بھی علم ہے لہذا یہاں افادہ حکم اور لازم فائدۃ الخبر دونوں مراد نہیں ہو سکتے بعض محققین نے امام مرزوقی پر اعتراض کر دیا کہ امام مرزوقی یہ بات کیوں کہتا ہے کہ یہ خبر نہیں ہے شارح نے اس کا جواب دیا کہ خبر کا جو میں نے معنی بیان کیا ہے جو اخبار اور اعلام کے درپہ ہو اس معنی کے لحاظ سے یہ شعر خبر نہیں کیونکہ شاعر اخبار اور اعلام کے درپہ نہیں ہے اگر مخبر کا یہ معنی ہو کہ جو جملہ خبریہ کا تلفظ کرے تو پھر یہ شعر خبر ہے کیونکہ جملہ خبریہ کا تلفظ کر رہا ہے۔

**عبارت**:فلا شك ان قصده بخبره افادة المخاطب اما الحكم كقوله زيد قائم لمن لا يعرف انه قائم او كونه اى المخبر عالما به اى بالحكم كقولك قد حفظت التورٰة لمن حفظه والمراد بالحكم هنا وقوع النسبة مثلا لا ايقاعها لظهور ان ليس قصد المخبر افادة انه اوقع النسبة اوانه عالم بانه اوقعها وايضا لو اريد هذا لما كان لانكار الحكم معنى لامتناع ان يقال انه لم يوقع النسبة

ترجمہ:لیکن جب مخبر خبر دینے کے درپہ ہوگا تو کوئی شک نہیں کہ اس کا ارادہ اپنی خبر سے مخاطب کوافادہ کرنا ہوگا یا توحکم کا جیسے تمہارا قول زید قائم اس شخص کیلئے جواس کے قائم ہونے کونہیں جانتا ہے یا مخبر کے عالم بالحکم ہونے کا ارادہ ہوگا جیسے کہ تمہارا قول اس شخص کیلئے جس نے توریت کوحفظ کیا ہو(قد حفظت التورة)اورحکم سے یہاں مراد وقوع نسبت ہے ایقاع نسبت نہیں ہے اس بات کے ظاہر ہونے کی وجہ سے کہ مخبر کا ارادہ اس بات کا فائدہ نہیں دیتا ہے کہ اس نے نسبت کوواقع کردیا ہے یا وہ نسبت کو واقع کرنے کا عالم ہے اور یہ وجہ بھی ہے کہ اگر ایقاع نسبت مرادلیں توحکم کے انکار کرنے کا کوئی معنی نہیں ہوگا اس بات کے ممتنع ہونے کی وجہ سے کہ یوں کہا جائے کہ نسبت واقع نہیں ہوئی۔

**وضاحت**: والمراد بالحكم هنا وقوع النسبة

اس عبارت سے شارح کی غرض حکم کے معنی کی تعیین کرنا ہے کیونکہ حکم کے مختلف معنی آتے ہیں(۱) کہ کلام سے جونسبت سمجھی جاتی ہے خواہ ایجابی ہو یا سلبی (۲) دوسرا یہ کہ واقع میں جونسبت ہوتی ہے خواہ ایجابی ہو یا سلبی اور (۳) تیسرا یہ کہ وقوع اور لا وقوع کا ادراک، **یہ پہلا مقدمہ ہے۔**

**دوسرا مقدمہ** یہ ہے کہ نسبت کلامی اورنسبت واقع ہے یا نہیں ہے کا ادراک ان دونوں کوایقاع اورافتراع بھی کہا جاتا ہے۔

شارح نے یہاں پردودعوے کئے ہیں ایک تو یہ کہ یہاں حکم سے مراد وقوع لاوقوع ہے یعنی خارج میں جونسبت ہوتی ہے یہی نسبت کلامی مراد ہے

دوسرا دعوی یہ کہ ایقاع اورافتزاع مرادنہیں ہے دلیل یہ ہے متکلم مثلا جب زید قائم کہتا ہے تواس کا خطاب نفس الامر میں زید قائم ہے متکلم کا یہ مطلب ہرگزنہیں ہوتا کہ میرے مخاطب کو یہ بات معلوم ہوجائے کہ میں نے زید قائم کے درمیان نسبت واقع کی ہے اورنہ متکلم کا یہ ارادہ ہوتا ہے کہ مجھے وقوع لا وقوع کا ادراک وعلم ہے دوسری دلیل یہ ہے کہ حکم کا معنی یہاں ایقاع نہیں ہے کیونکہ اگر حکم کا معنی یہاں ایقاع ہوتو پھر متکلم جب زید قائم کہے گا تو پھر اگرنسبت کلامی کا اردہ ہوتو یہ معنی ہوگا کہ متکلم کہتا ہے کہ میں نے زید قائم کے درمیان نسبت واقع کی ہے یا مجھے وقوع لا وقوع کا علم ہے اس کا انکار نہیں ہوسکتا کیونکہ متکلم جب کہہ رہا ہے زید قائم تواس کا انکار کون کرے گا اسی طرح اگر متکلم کہے کہ مجھے وقوع لا وقوع کا ادراک ہے اس کا بھی کوئی انکار نہیں کرسکتا کیونکہ یہ ادراک اندر کی چیز ہے کوئی کیسے کہہ سکتا ہے کہ فلاں تجھے ادراک نہیں ہے حالانکہ آگے آرہا ہے کہ خبر کا انکار کیا جاسکتا ہے برخلاف اس کے کہ اگر حکم کا معنی وقوع لا وقوع ہوتواس کا انکار ہوسکتا ہے کیونکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ زید واقع میں قائم ہے پھر انکار کرنے والا انکار کرسکتا ہے کہ زید واقع میں قائم نہیں ہے۔

**عبارت** : فان قلت قد اتفق القوم علی ان مدلول الخبر انما هو حکم المخبر بوجود المعنی فی الاثبات وبعدمه فی النفی وانه لا یدل علی الثبوت المعنی و انتفائه والا لما وقع شك من سامع فی خبر یسمعه بل علم ثبوت ما اثبت و انتفاء ما نفی اذا لا معنی للدلالة الا افادته العلم بذلك الشئی ولما صح ضرب زید الا وقد وجد منه الضرب لئلا یلزم منه اخلاء اللفظ عن معناه الذی وضع له و حینئذ لا یتحقق الکذب اصلا وللزم التناقض فی الواقع عند الاخبار بامرین متناقضین قلت ظاهر ان العلم بثبوت الشئی لا یستلزم ثبوته فکانهم ارادوا انه لا یدل علی ثبوت المعنی فی والواقع قطعا بحیث لا یحتمل عدم الثبوت والافانکار دلالةالخبر علی ثبوت المعنی او انتفائه معلوم البطلان قطعا اذ لا معنی للدلالة الا فهم المعنی عنه ولا شك انك اذا سمعت خرج زید یفهم منه انه خرج و عدم الخروج احتمالی عقلی ولهذا یصح اذا قیل لك من این تعلم هذا ان تقول سمعته من فلان ولو کان مفهوم القضیة هو الحکم بالثبوت اوالانتفاء لکان مفهوم جمیع القضایا متحققا دائما فلم یصح قولهم بین مفهومی زید قائم و زید لیس بقائم تناقض لامتناع تحقق المتناقضین ثم الحق ما ذکره بعض المحققین وهو ان جمیع الاخبار من حیث اللفظ لا یدل الا علی الصدق واما الکذب فلیس بمدلوله بل هو نقیضه وقولهم یحتمله لایریدون به ان الکذب مدلول لفظ الخبر کالصدق بل المراد انه یحتمله من حیث هوای لا یمتنع عقلا ان لا یکون مدلول اللفظ ثابتا

ترجمہ: اگرتم کہو کہ قوم نے اس بات پر اتفاق کیا ہے کہ خبر کا مدلول اثبات میں وجود معنی کے ساتھ مخبر کا حکم ہوتا ہے اور نفی میں عدم معنی کے ساتھ ہوتا ہے اور اس بات پر اتفاق کیا کہ خبر کا مدلول ثبوت معنی یا انتفاء معنی پر دلالت نہیں کرتا ہے ورنہ سامع کو اس خبر میں شک واقع نہ ہو جس کو اس نے سنا ہے بلکہ اس کو اس کے ثبوت کا علم ہوگا جس کو اس نے ثابت کیا ہے اور اس کے انتفاء کا علم ہوگا جس کی اس نے نفی کی ہے اس لئے کہ دلالت کا معنی نہیں ہوتا مگر اس شی ء کے علم کا فائدہ دینا اور ضرب زید کہنا صحیح نہیں ہوگا مگر اس صورت میں کہ ضرب اس کی طرف سے پایا جائے تا کہ لفظ کا اس کے معنی سے خالی ہونا لازم نہ آئے جس کیلئے اس کو وضع کیا گیا ہے اور اس وقت کذب اصلا ثابت نہیں ہوگا اور دو متناقض امرین کی خبر دینے کے وقت واقع میں تناقض لازم آئے گا؟

میں نے کہا یہ بات تو ظاہر ہے کہ کسی شی ء کے ثبوت کا علم واقع میں اس کے ثبوت کو لازم نہیں ہوتا تو گویا کہ انہوں نے اس بات کا اردہ کیا کہ خبر واقع میں ثبوت معنی پر دلالت نہیں کرتی ہے قطعی طور پر اس حیثیت سے کہ وہ عدم ثبوت کا احتمال نہیں رکھتی ہے ورنہ ثبوت معنی پر یا انتفاء کے معنی پر خبر کے دلالت کرنے کا انکار قطعی طور پر باطل ہونا معلوم ہے کیونکہ دلالت کا مطلب نہیں مگر خبر سے معنی سمجھ میں آئے اور اس بات میں کوئی شک نہیں جب آپ نے خرج زید سنا اس سے زید کا نکلنا سمجھ میں آئے گا اور عدم خروج احتمال عقلی ہے اس وجہ سے یہ کہنا صحیح ہوگا میں نے فلاں سے سنا جب تمہیں کہا جائے تم نے یہ کہاں سے جانا؟

اور اگر قضیہ کا مفہوم حکم کا ثابت ہونا یا نفی ہونا ہوتو تمام قضایا کا مفہوم ہمیشہ ثابت ہوگا پس مناطقہ کا یہ قول درست نہیں ہوگا کہ زید

قائم اور زید لیس بقائم کے مفہوم کے درمیان تناقض ہے متناقضین کے تحقق کے ممتنع ہونے کی وجہ سے پھر حق بات وہی ہے جس کو بعض محققین نے ذکر کیا کہ تمام خبریں لفظ کے اعتبار سے صدق ہی پر دلالت کرتی ہیں بہر حال کذب تو وہ انکا مدلول نہیں ہوتا بلکہ وہ انکی نقیض ہے اور ان کا قول (یحتملہ) تو وہ اس سے یہ مراد نہیں لیتے کہ کذب لفظ خبر کا مدلول ہے جیسے صدق بلکہ مراد یہ ہے کہ خبر ذات کے اعتبار سے کذب کا احتمال رکھتی ہے یعنی لفظ لے مدلول کا عقلا ثابت نہ ہونا ممتنع نہیں ہے۔

**وضاحت**:قولہ:فان قلت قد اتفق القوم

شارح نے پیچھے حکم کی وضاحت کی تھی کہ حکم سے مراد وقوع للوقوع مراد ہے .ایقاع وانتزاع نہیں ہے۔اس پر معترض اعتراض کرتا ہے شارح اس کو قلت سے اس کا جواب دیتے ہیں۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ آپ کا حکم سے وقوع لا وقوع مراد لینا درست نہیں ہے بلکہ حکم سے مراد ایقاع وانتزاع ہے اس پر چند دلائل ہیں **پہلی دلیل** تو یہ ہے کہ قوم نے اس بات پر اتفاق کیا ہے کہ خبر کا مدلول مخبر کا حکم ہی ہوتا ہے یعنی نسبت ایجابی میں وجود المعنی جس کو ایقاع نسبت سے تعبیر کرتے ہیں اور نسبت سلبی میں عدم المعنی جس کو انتزاع سے تعبیر کرتے ہیں اس کے ساتھ قوم کا اس بات پر بھی اتفاق ہے کہ خبر کی دلالت ثبوت معنی اور انتفاء معنی پر نہیں ہوتی اور ثبوت معنی اور انتفاء معنی کا مطلب وقوع، لا وقوع ہے دوسرے اتفاق کے لحاظ سے وقوع لا وقوع خبر کا مدلول نہیں ہے جب مدلول نہیں پھر خبر سے وقوع لا وقوع کا ارادہ نہیں کر سکتے کیونکہ ارادہ اس کا ہوتا ہے جو کہ مدلول ہو بر خلاف نسبت ایجابی وسلبی کے کہ وہ خبر کا مدلول ہے کیونکہ قوم کا اس پر اتفاق ہے کہ مخبر کا حکم خبر کا مدلول ہے اور حکم کا معنی نسبت ایجابی وسلبی ہے تو پھر نسبت ایجابی وسلبی کا قضیہ خبر سے ہوسکتا ہے لہذا خبر کا معنی نسبت ایجابی وسلبی ہے وقوع لا وقوع نہیں ہے۔

قولہ:و لا لما وقع الشك

اس عبارت سے شارح نے اس بات پر دلیل دی کہ خبر کا مدلول ثبوت معنی اور انتفاء معنی یعنی وقوع ولا وقوع نہیں ہے اس طرح کہ خبر کا مدلول وقوع و لا وقوع نہیں ہے یہ دلیل قیاس استثنائی ہے اگر تم کہو کہ خبر کا مدلول وقوع لا وقوع ہے تو اس پر چار ملازمے لازم آتے ہیں وہ اس طرح کہ اگر خبر کا مدلول وقوع لا وقوع ہو تو پھر خبر میں شک نہیں ہونا چاہئے کیونکہ جو وقوع لا وقوع خبر کا مدلول ہے تو پھر خبر کی اس پر دلالت ہوگی اور دلالت کا مطلب ہوتا ہے کہ مدلول کے علم کا فائدہ دینا تو جب خبر مثلا متکلم زید قائم کہے گا تو پھر اس کا مدلول یہ کہ زید واقع میں قائم ہو تو اس مدلول کا ہمیں علم حاصل ہو جائے گا جب علم آ گیا تو اب اس میں شک کیسے پڑ سکتا ہے بر خلاف اس کے کہ اگر خبر کا مدلول ایقاع ہو پھر شک ہوسکتا ہے کیونکہ اگر نسبت کلامی مراد ہو تو متکلم کا زید قائم سے مطلب ہوگا کہ میں نے زید اور قائم کے درمیان نسبت واقع کی ہے تو اس میں شک پڑ سکتا ہے کہ تم کہتے ہو کہ میں نے نسبت واقع کی ہے لیکن ہوسکتا ہے کہ واقع میں قائم نہ ہو۔

قولہ:و لما صح ضرب زید

اس عبارت سے معترض دوسرا ملازمہ ذکر کر رہا ہے کہ اگر خبر کا مدلول وقوع اور لا وقوع ہو تو جب متکلم ضرب زید کہتا تو مطلب ہوتا کہ زید نے واقع میں مارا ہے تو پھر ضرب زید اس وقت کہیں گے جب واقع میں زید نے مارا ہو کیونکہ ہم کہیں ضرب زید یعنی زید نے واقع میں مارا ہے اور زید نے واقع میں نہ مارا ہو تو پھر ضرب زید یہ لفظ معنی موضوع لہ سے خالی ہو جائے گا حالانکہ لفظ معنی موضوع لہ سے خالی نہیں ہوتا بہر حال اگر وقوع لا وقوع خبر کا مدلول ہو تو پھر ضرب زید جب کہتے کہ واقع میں زید نے مارا ہو، تالی باطل ہے یعنی ضروری نہیں کہ جب ضرب زید کہیں تو واقع میں زید نے مارا بھی ہو بر خلاف ایقاع کے اگر خبر کا مدلول ایقاع ہو تو پھر یہ ضروری نہیں کہ ضرب زید کہیں تو واقع میں بھی مارا ہو کیونکہ ایقاع جب مدلول ہو تو پھر ضرب زید سے متکلم کا یا یہ مطلب ہو گا کہ میں نے نسبت واقع کی ہے ضرب اور زید کے درمیان یا یہ مطلب ہوگا کہ مجھے وقوع لا وقوع کا ادراک ہے تو ان دونوں صورتوں میں ہوسکتا ہے کہ زید نے واقع میں نہ مارا ہو کیونکہ متکلم تو کہے میں نے نسبت واقع کی ہے اور واقع میں نسبت نہ ہو اسی طرح متکلم کہے کہ مجھے ادراک ہے اور ہوسکتا ہے کہ واقع میں نسبت کا وقوع نہ ہو۔

قولہ: و حینئذ لا یتحقق الکذب اصلا

اس عبارت سے معترض تیسرا ملازمہ ذکر کر رہا ہے کہ ضرب زید تب کہیں گے کہ زید نے واقع میں مارا ہو اور اسی طرح ما ضرب زید اس وقت کہیں گے جب واقع میں نہ مارا ہو اب کوئی خبر جھوٹی نہیں ہوسکتی ہے بر خلاف اس کے کہ اگر خبر کا مدلول ایقاع ہو تو اس صورت میں کذب کا بھی احتمال ہے کیونکہ متکلم تو کہتا ہے کہ میں نے نسبت واقع کی ہے تو ہوسکتا ہے کہ واقع میں نسبت نہ ہو۔

قولہ: و للزم التناقض عند الاخبار

اس عبارت سے معترض نے چوتھا ملازمہ ذکر کیا ہے کہ اگر خبر کا مدلول وقوع لا وقوع ہوتا تو پھر جب ضرب زید کہتا تو مطلب ہوتا کہ واقع میں زید نے مارا ہے پھر جب کہتا کہ ما ضرب زید تو مطلب ہوگا کہ واقع میں نہیں مارا ہے تو اب واقع میں اجتماع نقیضین لازم آجائے گا جو کہ باطل ہے لہذا وقوع لا وقوع کہنا بھی باطل ہے بر خلاف اگر خبر کا مدلول ایقاع ہو تو پھر مطلب ہو گا کہ میں نے نسبت واقع کی ہے یا مجھے وقوع کا ادراک ہے ہوسکتا ہے کہ واقع میں نسبت نہ ہو اسی طرح ہوسکتا ہے کہ اس سے ادراک ہو لیکن نفس الامر میں وقوع نہ ہو تو اب اجتماع نقیضین لازم نہیں آئے گا؟

قولہ: قلت ظاهر ان العلم ثبوت الشیء

اس عبارت سے شارح ان کے دلائل اور ملازموں کا جواب دے رہے ہیں جواب سے پہلے یہ بات جاننا ضروری ہے کہ دلالت کہ دو صورتیں ہیں: دلالت وضعی اور دلالت عقلی، اسی طرح مدلول بھی دو قسم کے ہوتے ہیں ایک مدلول وضعی ہوتا ہے اور دوسرا مدلول عقلی ہوتا ہے مدلول وضعی کا تخلف دال سے جائز ہوتا ہے مثلا ضرب زید کا مدلول وضعی ہے کہ زید نے خارج میں مارا ہے تو اب اس کا تخلف ہوسکتا ہے کہ واقع میں زید نے مارا نہ ہو اور مدلول عقلی کا تخلف دال سے جائز نہیں ہے مثلا زمین و آسمان کی دلالت وجود صانع پر عقلی ہے تو یہ نہیں ہوسکتا کہ آسمان اور زمین ہوں لیکن وجود صانع نہ ہو، شارح نے جواب لف و نشر غیر

مرتب پر دیا ہے۔

اس تمہید کے بعد جواب اس طرح ہوگا کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول ہے پھر خبر کی اس پر دلالت ہوگی اور دلالت کا مطلب یہ ہے کہ مدلول کے علم کا فائدہ دینا تو جب ہم نے ضرب زید کہا تو اس کے مدلول کا علم ہمیں آ گیا کہ واقع میں زید نے مارا ہے لیکن جب اس کا علم آجائے گا کہ واقع میں مارا ہے تو یہ ضروری نہیں کہ واقع میں بھی زید نے مارا ہو کیونکہ واقع میں زید نے مارا ہے یہ ضرب زید کا مدلول وضعی ہے اور مدلول وضعی کا تخلف جائز ہوتا ہے اس سے پہلے ملازمے کا جواب آ گیا کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول ہو تو پھر خبر میں شک واقع ہوسکتا ہے کیونکہ وقوع لا وقوع کا مدلول وضعی ہے تو تخلف ہوسکتا ہے

اسی طرح دوسرے ملازمے کا جواب بھی حاصل ہو گیا کہ یہ ضروری نہیں کہ ہم ضرب زید تب ہی کہیں کہ واقع میں زید نے مارا ہو کیونکہ ضرب زید کا مدلول ہوگا کہ خارج واقع میں زید نے مارا ہے لیکن چونکہ مدلول وضعی ہے اس لئے تخلف ہوسکتا ہے کہ واقع میں زید نے نہ مارا ہو

اسی طرح تیسرے ملازمے کا بھی جواب آ گیا تیسرا ملازمی یہ تھا کہ جب ضرب زید کا مطلب یہ ہے کہ واقع میں زید نے مارا ہے اور ما ضرب زید کا مطلب ہے کہ واقع میں نہیں مارا تو پھر سب خبریں سچی ہی ہونگی کذب کا احتمال نہیں ہوگا حالانکہ خبریں کذب کا احتمال رکھتی ہیں تو اس کا جواب اس طرح آ گیا ہے ضرب زید کا مدلول یہ ہوگا کہ زید نے واقع میں مارا ہے لیکن مدلول وضعی سے تخلف بھی جائز ہے تو پھر کذب کا احتمال رکھتا ہے کہ زید نے واقع میں نہیں مارا ہے۔

اسی طرح چوتھے ملازمے کا جواب بھی حاصل ہو گیا چوتھا ملازمہ یہ تھا کہ جب ضرب زید کا مدلول ہے کہ زید نے واقع میں مارا ہے ما ضرب زید کا مدلول ہے کہ زید نے نہیں مارا ہے تو ایک آدمی ضرب زید کہتا ہے پھر ما ضرب زید کہتا ہے تو اجتماع نقیضین لازم آئے گا تو جواب اس طرح ہے کہ ضرب زید کا مدلول ہے کہ واقع میں زید نے مارا ہے اس کا تخلف جائز ہے کہ واقع میں نہ مارا ہو اور اسی طرح ما ضرب زید کا مدلول وضعی ہے کہ زید نے واقع میں نہیں مارا ہے تخلف بھی ہوسکتا ہے کہ زید نے واقع میں مارا ہو تو اب کوئی اجتماع نقیضین لازم نہیں آئے گا۔

قولہ: فکانھم ارادوا انہ

اس عبارت سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے

**اعتراض**: یہ ہے کہ جب تم نے ثابت کیا کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول ہے پھر قوم نے اس پر اتفاق کیوں کیا کہ خبر کا مدلول وقوع لا وقوع نہیں ہے؟

**جواب**: انہوں نے درست اتفاق کیا کہ وقوع لا وقوع تو خبر کا مدلول نہیں کیونکہ ان کا مطلب یہ ہے کہ مدلول عقلی نہیں ہے یہ صحیح ہے کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول عقلی تو نہیں ہے باقی مدلول وضعی تو قوم والے بھی تسلیم کرتے ہیں۔

قولہ : و الا فا انکار دلالتہ الخبر

اس عبارت سے بھی شارح نے ایک اعتراض کا جواب دیا ہے

**اعتراض**: یہ ہوا کہ تم نے جو قوم کی طرف سے توجیہ بیان کی ہے کہ انکی مراد ہے کہ مدلول عقلی خبر کا وقوع لا وقوع نہیں تو اس پر تمہارے پاس کیا دلیل ہے؟ کیونکہ قوم والوں نے تو مطلق کہا کہ خبر کا مدلول وقوع لا وقوع نہیں یہ تو نہیں کہا کہ خبر کا مدلول عقلی نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ اگر ہم انکے اتفاق کا یہ مطلب نہ لیں کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول عقلی نہیں بلکہ ظاہری مطلب لیں کہ خبر کی دلالت بالکل نہ انتفاء معنی پر ہوتی ہے اور نہ ثبوت معنی پر یعنی دلالت نہ واقعی ہوتی ہے اور نہ ہی عقلی تو یہ صریح باطل ہے کیونکہ خبر کی دلالت وقوع لا وقوع پر ہوتی ہے تو بتایا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ دلالت کا معنی ہوتا ہے کہ خبر سے معنی سمجھا جائے۔

قوله: لا شك انك اذا سمعت

اس عبارت سے شارح نے اس بات کی وضاحت کی ہے کہ خبر سے معنی تو سمجھ آجاتا ہے پھر خبر کی دلالت وقوع لا وقوع پر ہوگی باقی خبر سے معنی اس طرح سمجھ آتا ہے کہ جب ہم کسی شخص سے خبر مثلا خروج زید سنتے ہیں تو پھر ہم یہ سمجھتے ہیں کہ زید واقع میں نکلا ہوگا باقی رہا یہ کہ واقع میں زید نہ نکلا ہو تو یہ محض احتمال عقلی ہے مدلول نہیں کیونکہ خرج زید کا مدلول وضعی ہے کہ زید واقع میں نکلا ہے تو عقل کہتی ہے کہ تخلف جائز ہے ہوسکتا ہے کہ واقع میں نہ نکلا ہو۔

قوله:و لهذا يصح اذا قيل لك

اس عبارت سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے:

**اعتراض**: یہ ہوا کہ اس بات پر کیا دلیل ہے کہ خرج زید کے سننے سے سامع یہ معنی سمجھتا ہے کہ زید واقع میں نکلا ہے؟

جواب: یہ ہے کہ جب کوئی آدمی کہے کہ زید واقع میں نکلا ہے تو ہم اس سے سوال کریں گے کہ تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ زید واقع میں نکلا ہے تو وہ شخص کہے گا کہ میں نے فلاں سے سنا کہ خرج زید تو معلوم ہوا کہ خرج زید سننے سے سامع نے یہ معنی سمجھا کہ زید واقع میں نکلا ہے۔

قوله: و لو كان مفهوم القضية

اس عبارت سے شارح کی غرض پہلے اتفاق کا جواب دینا ہے پہلا اتفاق تو قوم نے ٹھیک کیا ہے کہ نسبت ایجابی وسلبی خبر کا مدلول ہے لیکن تم نے جو ان کا اتفاق حصر کے ساتھ ذکر کیا ہے یہ ٹھیک نہیں ہے کیونکہ تم نے ضمیر فصل کو ذکر کیا ہے اور کہا کہ انما هو المخبر الخ ضمیر فصل حصر کا فائدہ دیتی ہے کہ خبر کا مدلول نسبت ایجابی وسلبی ہے اور کوئی نہیں ہے۔ان کا اتفاق تو ٹھیک ہے کہ خبر کا مدلول نسبت کلامی بھی ہے اور وقوع لا وقوع بھی ہوسکتا ہے کیونکہ ہم اگر حصر کریں گے کہ صرف ایقاع خبر کا مدلول ہے تو پھر ضرب زید میں نسبت کلامی ہے اور ادراک النسبة لواقعہ میں بھی پھر تو سب قضیوں کے مفہوم متحقق ہونگے پھر قضیوں میں تناقض نہیں ہوگا کیونکہ متناقضین میں دونوں متحقق نہیں ہوتے حالانکہ تالی باطل ہے کہ قضیوں میں تناقض تو متحقق ہوتا ہے۔

**قولہ:ثم الحق ماذکرہ بعض المحققین**

یہاں تک دونوں اتفاقوں کا جواب دیا اور ثابت کیا کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول وضعی ہے اب یہاں سے حق بات ذکر کرتے ہیں اور دلیل بھی ہوگی کہ وقوع لا وقوع خبر کا مدلول ہے یہاں یہ بات ذہن نشین رہے کہ ثم الحق کی طرح عبارت وہاں بولی جاتی ہے جو پہلے ذکر ہوا وہ سب غلط ہوا حالانکہ یہاں یہ مطلب نہیں کہ پہلا سارا غلط ہے اس لئے ثم الحق سے یہ مطلب ہے کہ میں نے جو ذکر کیا کہ خبر کا مدلول وقوع لا وقوع ہے یہ حق ہے اور اسی طرح حق بعض محققین نے بھی ذکر کیا ہے۔

شارح نے کہا کہ بعض محققین نے ذکر کیا کہ سب خبریں لفظ کے اعتبار سے سچی ہوتی ہیں اور صدق خبر لفظ کے لحاظ سے مدلول ہے باقی کذب خبر کا مدلول نہیں بلکہ خبر کے مدلول کی نقیض ہے۔

**قولہ:قولھم یحتملہ**

شارح کی غرض اس عبارت سے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوا کہ جب کذب خبر کا مدلول نہیں پھر خبر کی تعریف میں ما یحتمل الصدق الکذب کیوں کہتے ہو یہاں سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ کذب بھی خبر کا مدلول ہوتا ہے؟

**جواب:** جو یہ کہتے ہیں کہ خبر صدق و کذب کا احتمال رکھتی ہے اس کا مطلب یہ نہیں کہ کیسے صدق خبر کا مدلول ہے اسی طرح کذب بھی خبر کا مدلول ہے بلکہ مطلب یہ ہے کہ خبر کذب کا احتمال عقلی رکھتی ہے۔

**عبارت** : ویسمی الاول ای الحکم الذی یقصد بالخبر افادته فائدہ الخبر والثانی ای کون المخبر عالما بہ لازمها ای لازم فائدۃ الخبر لما ذکر فی المفتاح ان الفائدۃ الاولی بدون الثانیۃ تمتنع وھی بدون الاولی لا تمتنع کما ھو حکم اللازم المجھول المساواۃ ای اللازم الاعم بحسب الواقع اوالاعتقاد فان الملزوم بدونہ یمتنع وھو بدون الملزوم لا یمتنع تحقیقا لمعنی العموم فعلی ھذا فائدہ الخبر ھی الحکم ولازمها کون المخبر عالما بہ و معنی اللزوم انہ کلما افاد الحکم افاد انہ عالم بہ من غیر عکس کما فی حفظت التورٰۃ و زعم العلامۃ فی شرح ھذا الکلام من المفتاح ان فائدۃ الخبر ھی استفادۃ السامع من الخبر الحکم ولازمها ھی استفادتہ منہ ان المخبر عالم بالحکم وھو خلاف ما صرح بہ صاحب المفتاح فی بحث تعریف المسندالیہ

ترجمہ: اوراول یعنی وہ حکم جس کا خبر سے فائدہ دینا مقصود ہواس کا نام فائدۃ الخبر رکھا جاتا ہےاور ثانی یعنی مخبر کا حکم کا عالم ہونا اس کا نام لازم فائدۃ الخبر رکھا جاتا ہے اس وجہ سے جو مفتاح میں ذکر کیا گیا ہے کہ پہلا فائدہ دوسرے کے بغیر ممتنع ہےاور دوسرا پہلے کے بغیر ممتنع نہیں ہے جیسا کہ وہ لازم مجہول المساواۃ کا حکم ہے یعنی وہ لازم جو کہ واقع اوراعتقاد کے اعتبار سے عام ہو کیونکہ ملزوم لازم کے بغیر ممتنع ہوتا ہےاور لازم ملزوم کے بغیر ممتنع نہیں ہوتا ہے معنی عموم کے متحقق ہونے کی وجہ سے۔

اسی پر بناء کرتے ہوئے فائدۃ الخبر وہ حکم ہےاور لازم فائدۃ الخبر مخبر کا حکم کا عالم ہونا ہےاور لزوم کا معنی یہ ہے کہ جب جب مخبر حکم کا فائدہ دیگا عالم بالحکم ہونے کا فائدہ دیگا بغیر عکس کے جیسا کہ حفظت التورۃ میں ہوگا۔

علامہ قطب الدین نے مفتاح کے اس کلام کی شرح میں گمان کیا کہ فائدۃ الخبر وہ سامع کا حکم خبر سے استفادہ کرنا ہے اور لازم فائدۃ الخبر وہ سامع کا خبر سے اس بات کا استفادہ کرنا کہ مخبر حکم کا عالم ہےاور یہ اس کے خلاف ہے جسکی صراحت صاحب مفتاح نے مسندالیہ کی تعریف میں کی ہے۔

**وضاحت** :قولہ: لازم فائدۃ الخبر لما ذکر فی المفتاح

اس عبارت سے شارح کی غرض فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر کی وجہ تسمیہ بیان کرنا ہے کہ پہلے کو فائدۃ الخبر اور دوسرے کولازم فائدۃ الخبر کیوں کہتے ہیں؟

اس کی وجہ یہ ہے کہ لازم کی اضافت فائدۃ الخبر کی طرف ہے مطلب یہ ہے کہ فائدۃ الخبر ملزوم ہے ماتن نے انکولازم و ملزوم بنایا ہے پھر سوال ہوا کہ کیاان میں لازم وملزوم کی نشانیاں پائی جاتی ہیں اور لازم وملزوم کی نشانیاں کیا ہیں؟ تو لازم وملزوم کی نشانیاں یہ ہیں کہ ملزوم پایا جائے تو لازم ضرور پایا جاتا ہے لیکن یہ ضروری نہیں کہ لازم پایا جائے تو ملزوم بھی پایا جائے اس پر دلیل یہ ہے کہ لازم ملزوم میں یا تو نسبت مساواۃ کی ہوتی ہے یا لازم ملزوم سے عام ہوتا ہےاور ملزوم اخص ہوتا ہے اگر لازم اور ملزوم میں نسبت مساواۃ کی ہوتو پھر جب لازم پایا جائے گا تو ملزوم بھی پایا جائے گا کیونکہ جن میں نسبت مساواۃ کی ہو جب ایک پایا جائے گا تو دوسرا بھی پایا جائے گا اور اگر لازم ملزوم سے اعم ہوتو اس صورت میں جب ملزوم پایا جائے گا تو لازم بھی پایا جائے گا کیونکہ خاص پایا جائے تو عام ضرور پایا جاتا ہے باقی لازم پایا جائے تو ملزوم کا پایا جانا ضروری نہیں کیونکہ عام خاص کے بغیر بھی پایا

جاتا ہے۔ یہ علامتیں لازم ملزوم والی فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر میں بھی پائی جاتی ہیں وہ اس طرح کہ جہاں فائدۃ الخبر کا قصد ہوگا وہاں لازم فائدۃ الخبر کا قصد ضرور ہوگا مثلا کسی نے کہا زید قائم تو اب فائدۃ الخبر کا قصد ہوگیا اور لازم فائدۃ الخبر کا قصد بھی ہوگیا کیونکہ مخاطب کو یہ بھی معلوم ہو جائے گا کہ متکلم بھی جانتا ہے کہ زید قائم ہے کیونکہ اگر متکلم نہیں جانتا تو پھر اس کے خبر دینے کا کیا مطلب؟ لیکن یہ ضروری نہیں کہ لازم فائدۃ الخبر کا قصد بھی ہو تو پھر فائدۃ الخبر کا قصد بھی ہو مثلا ایک شخص تورات کو حفظ کیا ہوا ہے اس کو کہو کہ حفظت التوراۃ تو اب لازم فائدۃ الخبر تو ہے کہ مخاطب کو پتہ چل جائے گا کہ میرے تورات یاد کرنے کا متکلم بھی جانتا ہے لیکن فائدۃ الخبر کا قصد نہیں کیونکہ مخاطب کو پہلے سے علم ہے کہ میں نے تورات کو یاد کیا ہوا ہے۔

قولہ : کما ھو حکم الازم المجھول المساواۃ

اس عبارت سے شارح کی غرض اس بات پر دلیل دینا ہے کہ لازم فائدہ خبر کا پایا جانا فائدہ خبر کے بغیر ممتنع نہیں ہے وہ اس طرح ہوسکتا ہے کہ لازم مجھول المساواۃ ہو یعنی مساواۃ مجھول ہو تو پھر لازم اعم ہوگا جب اعم پایا جائے تو ضروری نہیں کہ اخص بھی پایا جائے باقی شارح نے لازم کے اعم ہونے میں عموم بیان کیا کہ واقع کے اعتبار سے اعم ہو یا کہ اعتقاد کے اعتبار سے اعم ہو۔

قولہ:معنی اللزوم

اس سے پہلے شارح نے بتایا کہ فائدۃ الخبر اور لازم فائدہ خبر دونوں لازم وملزوم ہیں تو دونوں میں لزوم ہوتا ہے تو اب شارح بتا رہے ہیں کہ لزوم کس میں ہوتا ہے یہاں سے بتایا کہ لزوم فائدوں میں ہے کہ فائدۃ الخبر ملزوم ہے جہاں فائدۃ الخبر ہوگا لازم فائدۃ الخبر ضرور ہوگا لیکن اس کے برعکس جہاں لازم فائدۃ الخبر ہو وہاں فائدۃ الخبر کا ہونا ضروری نہیں ہے۔

قولہ:زعم العلامہ فی شرح ھذا الکلام

اس عبارت سے شارح کی غرض مذہب ثانی جو کہ علامہ قطب الدین کا ہے اس کو بیان کرنا ہے اس سے پہلے شارح نے مذہب اول علامہ سکاکی کو بیان کیا تھا علامہ سکاکی نے فائدۃ الخبر کو حکم بنایا اور لازم فائدۃ الخبر کو کون المخبر عالما بہ بتایا اور کہا کہ لزوم دو افادوں میں ہے علامہ قطب الدین کے نزدیک فائدۃ الخبر یہ ہے کہ سامع یعنی مخاطب خبر سے حکم کا استفادہ کرے اور لازم فائدۃ الخبر یہ ہے کہ سامع کا خبر سے اس بات کا استفادہ کرنا کہ مخبر حکم کا عالم ہے علامہ قطب الدین نے فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر استفادوں کو بنایا ہے اور استفادہ مخاطب کی صفت ہے کیونکہ مخاطب خبر سے حکم کا استفادہ کرتا ہے یا خبر سے کون المخبر عالما بالحکم کا استفادہ کرتا ہے تو اب لزوم بھی انہی دو استفادوں کے درمیان ہوگا اور یہ مذہب ثانی مذہب اول کے خلاف ہے۔

قولہ: و ھو خلاف ما صرح بہ

اس عبارت سے شارح کی غرض علامہ قطب الدین پر اعتراض کرنا ہے کہ اس نے جو ذکر کیا ہے یہ صاحب مفتاح علامہ سکاکی کی تصریح کے خلاف ہے جو کہ علامہ سکاکی نے مسندالیہ کی تعریف کی بحث میں کی ہے لیکن ماتن نے اپنی شرح ایضاح کے اندر جو وضاحت کی ہے یہ علامہ قطب الدین کا کلام اس کے موافق ہے۔

**عبارت**:لکنه یوافق ما اورده المصنف فی تفسیر هذا الکلام حیث قال ای یمتنع ان لا یحصل العلم الثانی وهو علم المخاطب بان المخبر عالم بهذا الحکم من الخبر نفسه عند حصول العلم الاول وهو علمه بذلك الحکم من الخبرنفسه اذ لو لم یحصل فعدم حصوله عنده اما لانه قد حصل قبل او لم یحصل بعد والاول باطل لان العلم بکون المخبر عالما بالحکم لا بد فیه من ان یکون هذا الحکم حاصلا فی ذهنه ضرورة وان لم یجب ان یکون حصوله من ذلك الخبر وکذا الثانی لان علة حصوله سماع الخبر من المخبر اذا التقدیر ان حصولهما انما هو من نفس الخبر فنبه علی الاول بقوله لامتناع حصول الثانی قبل حصول الاول وعلی الثانی بقوله مع ان السماع الخبر من المخبر کاف فی حصول الثانی منه ولا یمتنع ان لا یحصل العلم الاول من الخبر نفسه عند حصول الثانی لجواز ان یکون الاول حاصلا قبل حصول الثانی فلا یمکن حصوله لامتناع حصول الحاصل کالعلم بکونه حافظا للتورٰة وح یکون تسمیة هذا الحکم فائدة الخبر بناء علی انه من شانه ان یستفاد من الخبر

ترجمہ:لیکن یہ بات اس کے موافق ہے جو ماتن نے اس کلام کی تفسیر میں وارد کیا ہے جہاں ماتن نے کہا یعنی علم ثانی کا حاصل نہ ہونا ممتنع ہے اور وہ مخاطب کا اس بات کو جاننا کہ مخبر علم اول کے حصول کے وقت نفس خبر سے اس حکم کو جاننے والا ہے اور وہ (علم اول) مخاطب کا نفس خبر سے اس حکم کو جاننا ہے کیونکہ اگر لازم فائدۃ الخبر حاصل نہ ہوتو لازم فائدۃ الخبر کا حاصل نہ ہونا فائدۃ الخبر کے حصول کے وقت یا تو اس لئے ہوگا کہ لازم فائدۃ الخبر فائدۃ الخبر سے پہلے حاصل ہو چکا یا فائدۃ الخبر کے بعد بھی لازم فائدۃ الخبر حاصل نہیں ہوگا اور پہلی صورت باطل ہے کیونکہ مخبر کے عالم بالحکم کے علم کیلئے ضروری ہے کہ یہ حکم مخبر کے ذہن میں حاصل ہوضروری طور پر اگر چہ اس کا حصول اس خبر سے ضروری نہیں ہے اور اسی طرح دوسری صورت بھی باطل ہے کیونکہ لازم فائدۃ الخبر کے حصول کی علت مخبر سے خبر کا سننا ہے کیونکہ فرض یہ کیا گیا کہ ان دونوں کا حصول نفس خبر سے بھی ہوگا تو ماتن نے اول صورت پر تنبیہ اپنے اس قول سے کی کہ اول کا حصول سے پہلے ثانی کے حصول کے ممتنع ہونے کی وجہ سے اور دوسری صورت پر تنبیہ اپنے اس قول سے کی کہ باوجود اس کے خبر کا سننا مخبر سے خبر ثانی کے حصول کیلئے کافی ہے اور ثانی کے حصول کے وقت نفس خبر سے علم اول کا حاصل نہ ہونا ممتنع نہیں ہے کیونکہ جائز ہے کہ اول ثانی کے حصول سے پہلے حاصل ہو جائے تو حاصل کے حصول کے ممتنع ہونے کی وجہ سے اس کا حصول ممکن نہیں ہے جیسے کہ اس کے حافظ توریت ہونے کا علم اور اس وقت اس حکم کا نام فائدۃ الخبر رکھنا اس بنیاد پر ہوگا کہ اس حکم کی شان یہ ہے کہ وہ خبر سے مستفاد ہوسکتا ہے۔

**وضاحت**:قوله: اذ لو لم یحصل

اس عبارت سے پہلے شارح نے بتایا کہ ماتن نے ایضاح کے اندر دو قاعدے ذکر کئے ہیں اب یہاں سے ان پر دلیل کو بیان کررہے ہیں پہلے قاعدے پر یہ دلیل دی کہ علم اول (فائدۃ الخبر) جب بھی حاصل ہوگا علم ثانی (لازم فائدۃ الخبر) ضرور حاصل ہوگا دلیل یہ ہے کہ اگر علم اول (فائدۃ الخبر) خبر سے حاصل ہو اور ثانی (لازم فائدۃ الخبر) حاصل نہ ہوتو پھر اس کی دو

صورتیں ہونگی یا تو علم ثانی (لازم فائدۃ الخبر) علم اول (فائدۃ الخبر) سے پہلے ہوگا اور یا علم ثانی (لازم فائدۃ الخبر) علم اول سے نہ پہلے حاصل ہوگا نہ اب آئے گا یہ دونوں صورتیں باطل ہیں کیونکہ اگر تم کہو کہ علم ثانی (لازم فائدۃ الخبر) علم اول (فائدۃ الخبر) سے پہلے تھا تو ہم کہتے ہیں کہ جب علم ثانی علم اول سے پہلے حاصل ہوا پھر علم اول اس خبر سے پہلے ہی حاصل ہوگا اس خبر سے حاصل نہیں ہوگا حالانکہ بات اس میں ہے کہ علم اول نفس خبر سے حاصل ہو۔

مثال کے طور پر ایک شخص کہتا ہے کہ زید قائم تو اب اس سے مخاطب کو حکم کا فائدہ حاصل ہوگا یعنی علم اول حاصل ہوگا اور علم ثانی کون المخبر عالما بالحکم کا علم بھی حاصل ہوگا اور اگر کہو کہ کون المخبر عالما کا علم مخاطب کو پہلے سے تھا یعنی مخاطب یہ جانتا تھا کہ متکلم کو علم ہے تو پھر اس مخاطب کو زید قائم کا علم بھی پہلے ہی ہوگا کیونکہ جب اس کے ذہن میں ہے کہ متکلم اس بات کا کہ زید قائم عالم ہے تو پھر زید قائم بھی مخاطب کے ذہن میں ضرور ہوگا تو پھر علم اول نفس خبر سے تو نہ آیا اور اگر کہو کہ علم ثانی نہ پہلے تھا اور نہ علم اول کے بعد آیا تو یہ بھی باطل ہے کیونکہ جب متکلم بول رہا ہے کہ زید قائم اور یہ مخاطب سن رہا ہے کہ متکلم زید قائم کہتا ہے تو یہ سماع اس کی دلیل ہے کہ متکلم عالم ہے کہ زید قائم ہے لہذا یہ کہنا کہ علم اول کے بعد اور پہلے علم ثانی حاصل نہیں ہوگا یہ بھی باطل ہے۔

قوله:فنبه على الاول

یہاں تک ایک قائدہ ذکر کیا کہ علم اول کا حصول علم ثانی کے بغیر ممتنع ہے لہذا جب علم اول حاصل ہوگا تو علم ثانی ضروری حاصل ہوگا دوسرا فائدہ یہ ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ علم ثانی حاصل ہو تو پھر علم اول بھی حاصل ہو کیونکہ ہوسکتا ہے کہ علم اول یعنی فائدۃ الخبر علم ثانی کے حصول سے پہلے حاصل ہو تو تحصیل حاصل لازم آئے گا جو کہ باطل ہے جیسے حفظت التوراۃ کی صورت میں۔

قوله: و حينئذ يكون تسمية

اس عبارت سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ کبھی علم ثانی ہوتا ہے علم اول نہیں ہوتا جیسے کہ قد حفظت التورۃ کی صورت میں علم ثانی تو ہے لیکن علم اول نہیں ہے تو پھر اس کو فائدۃ الخبر کیوں کہتے ہیں؟

**جواب**: یہ ٹھیک ہے کہ فائدۃ الخبر کا علم خبر سے نہیں حاصل ہو رہا لیکن حکم کی یہ شان ہے کہ اس کا علم خبر سے حاصل ہو جائے یعنی اس صورت میں اس کو فائدۃ الخبر بالقوۃ کہا جاتا ہے۔

**عبارت**: فان قیل کثیرا ما نسمع خبرا ولا یخطر ببالنا ان صورۃ ھذا الحکم حاصلۃ فی ذھن المخبر ام لا وایضا اذا سمعنا خبرا وحصل لنا منہ العلم بکون مخبرہ عالما بہ یحصل فی ذھننا صورۃ ھذا الحکم سواء علمناہ قبل او لا فیکون الاول حاصلا غایتہ انہ لا یکون علما جدیدا فالجواب عن الاول ان العلم بکون صورۃ الحکم حاصلۃ فی ذھن المخبر ضروری لوجود علتہ اعنی سماع الخبر و الذھول انما ھو عن العلم وھو جائز و فیہ نظر ویمکن ان یقال ان لازم فائدۃ الخبر ھو کون المخبر عالما با لحکم اعنی حصول صورۃ الحکم فی ذھنہ وھذا متحقق ضرورۃ سواء علم السامع ان المخبر عالم با لحکم او لم یعلم لکن ھذاینا فی تفسیر المصنف و عن الثانی ان الذھن اذا التفت الی ما ھو مخزون عندہ واستحضرہ لا یقال انہ علمہ ولو سلم فانا نفرضہ فی ما اذا کان مستحضرا للخبر مشاھدا ایاہ فانہ یحصل العلم الثانی دون الاول و بھذا یتم مقصودنا فان قیل لا نم انہ کلما افاد الحکم انہ عالم بہ لجواز ان یکون خبرہ مظنونا او مشکوکا او مو ھو ماوا کذبا محضا قلنا لیس المراد بالعلم ھنا الاعتقاد الجازم المطابق بل حصول صورۃ ھذا الحکم فی ذھنہ وھذا ضروری فی کل عاقل تصدی للاخبار

ترجمہ: اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ بہت مرتبہ ہم ایک خبر کو سنتے ہیں اور ہمارے دل میں اس بات کا خطرہ تک نہیں گزرتا کہ اس حکم کی صورت مخبر کے ذہن میں حاصل ہے یا نہیں اور یہ بھی اعتراض ہے کہ جب ہم ایک خبر کو سنتے ہیں تو اس سے ہمیں اس مخبر کے عالم بالحکم ہونے کا علم حاصل ہوتا ہے تو ہمارے ذہن میں اس حکم کی صورت بھی حاصل ہو جاتی ہے برابر ہے کہ پہلے ہمیں اس کا علم ہو یا نہ ہو؟ تو اول بھی حاصل ہو جاتا ہے اس کی غایت یہ ہوگی کہ وہ علم جدید نہیں ہوگا۔

پہلے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ اس حکم کی صورت کا مخبر کے ذہن میں حاصل ہونے کا علم اس کی علت کی وجہ سے ضروری ہے میری مراد خبر کا سننا ہے اور اس علم کی وجہ سے غافل ہونا جائز ہے اور اس میں نظر ہے اور ممکن ہے کہ یوں کہا جائے کہ لازم فائدۃ الخبر جو کہ مخبر کا عالم بالحکم ہونا ضروری ہے میری مراد حکم کی صورت کا مخبر کے ذہن میں حاصل ہونا ضرورۃ متحقق وثابت ہے برابر ہے کہ سامع مخبر کے عالم بالحکم کو جانتا ہو یا نہ جانتا ہو لیکن یہ مصنف کی تفسیر کے منافی ہے اور دوسرے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ ذہن جب اس کی طرف متوجہ ہوگا جو مضمون اس کے حافظہ میں جمع ہے اور وہ اس کو متحضر کرے گا یعنی کہا جائے گا کہ اس نے جان لیا اور اگر تسلیم کر لیا جائے تو ہم اس کو اس صورت میں فرض کرتے ہیں جب وہ خبر کو مشاہدہ کرتے ہوئے متحضر کرے کیونکہ علم ثانی حاصل ہوگا نہ کہ علم اول حاصل ہوگا اور اسی سے ہمارا مقصود پورا ہو جاتا ہے۔

تو اگر تم کہو کہ ہم تسلیم نہیں کرتے جب جب وہ حکم کا افادہ کرے گا عالم بالحکم ہونے کا بھی افادہ کرے گا کیونکہ جائز ہے کہ اس کی خبر مظنون ہو یا مشکوک ہو یا موھوم ہو یا کذب محض ہو؟ ہم نے کہا کہ علم سے یہاں مراد اعتقاد جازم مطابق نہیں ہے بلکہ اس حکم کی صورت کا اس کے ذہن میں حاصل ہونا ہے اور یہ ہر اس عاقل میں ضروری ہوتا ہے جو خبر دینے کے درپے ہو۔

**وضاحت**:قولہ:فان قیل کثیرا مانسمع

اس عبارت سے شارح کی غرض سابقہ دونوں قاعدوں پر معترض کے اعتراضات کواولاذ کر کرنا ہے پھران کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض اول**: پہلا قائدہ یہ تھا کہ ممتنع ہے کہ فائدۃ الخبر کا علم ہواور علم ثانی یعنی کونہ عالما بالحکم کا علم نہ ہواس پر معترض اعتراض کرتا ہے کہ ہم آپ کے اس قائدہ کوتسلیم نہیں کرتے ہیں کیونکہ کئی دفعہ ہم خبریں سنتے ہیں تو ہمیں علم اول تو آتا ہے یعنی حکم کا افادہ ہوتا ہے لیکن ہمارے دل میں بھی یہ کھٹکتا نہیں کہ متکلم بھی اسے جانتا ہے یا نہیں جانتا؟

**اعتراض ثانی**: دوسرا قاعدہ یہ تھا کہ ہوسکتا ہے کہ کونہ عالما بالحکم کا علم آئے لیکن حکم کا علم نہ آئے ہم اس کوتسلیم نہیں کرتے بلکہ جب کونہ عالما بالحکم کا علم آئے گا تو پھر حکم کا علم بھی آئے گا وہ اس طرح کہ جب متکلم نے کہا کہ زید قائم تو اب مخاطب اس کا معنی سمجھ لے گا کہ متکلم زید قائم کہتا ہے تو یہ جو بھی معنی مخاطب سمجھتا ہے یہی حکم ہے لہذا کونہ عالما بالحکم کا علم آئے گا تو حکم کا بھی علم آئے گا ہاں زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ وہ علم جدید نہیں ہوگا لیکن حکم کا علم خبر سے ضرور آئے گا؟

قولہ:فا لجواب عن الاول

یہاں سے شارح پہلے قاعدے پر ہونے والے اعتراض کا جواب دے رہے ہیں۔

شارح کہتا ہے کہ آپ کا یہ اعتراض درست نہیں ہے کیونکہ جب علم اول آئے گا تو علم ثانی بھی ضرور ہوگا کیونکہ مخاطب کو اس بات کا علم ہے متکلم حکم کو جانتا ہے اس کی علت یہ ہے کہ مخاطب متکلم سے خبر سنتا ہے تو جب مخاطب متکلم سے خبر سنے گا تو پھر حکم کا افادہ بھی ہوگا کیونکہ خبر کا سننا یہ علت ہے اور افادہ حکم معلول ہے تو جب علت پائی جائے گی تو معلول بھی پایا جائے گا ورنہ معلول کا علت سے تخلف لازم آئے گا جو کہ جائز نہیں ہے۔

قولہ:و الذھول انما ھو عن العلم

یہاں سے شارح معترض کی طرف سے ایک اور ہونے والے اعتراض کا جواب دے رہا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم نے تو یہ کہا کہ عالم بالحکم کا کھٹکا تک ہمارے دل میں نہیں ہوتا تو آپ کہہ رہے ہیں کہ وہ ضروری ہوتا ہے؟

**جواب**: دل میں کھٹکا تک نہ ہونا یہ غفلت ہے اور علم سے غفلت جائز ہے اگر سامع غافل نہ ہوتو علم اس کیلئے ضروری ہوگا۔

قولہ:فیہ نظر

شارح نے جو پہلے اعتراض کا جواب ذکر کیا تھا اس میں نظر فرما رہے ہیں کہ ہم آپکی اس بات کوتسلیم ہی نہیں کرتے کہ نفس خبر کا سننا اس کے کونہ عالما بالحکم ہونے کیلئے علت ہے بلکہ نفس خبر کے سننے کے ساتھ اس کا متوجہ ہونا بھی ضروری ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ان کی مراد صرف نفس خبر کا سماع ہی علت نہیں ہے بلکہ ان کی مراد یہ ہے کہ اس مخبر کی خبر کا سننا جو خبر

دینے کے درپے ہو یہ علت ہے اور اس بات میں کوئی شک نہیں کہ مخبر خبر دینے کے درپر اس وقت ہوگا جب سامع اس کی طرف متوجہ ہوگا۔

قولہ: و یمکن ان یقال ان اللازم

یہاں سے شارح کی غرض اعتراض اول کا جواب ثانی ذکر کرنا ہے کہ معترض لازم فائدۃ الخبر کا معنی نہیں سمجھا کیونکہ لازم فائدۃ الخبر کا یہ مطلب ہے کہ خود متکلم کو حکم کا علم ہوتا ہے اور متکلم کے ذہن میں اس حکم کی صورت ہوتی ہے خواہ مخاطب کو پتہ چلے یا نہ چلے تو مخاطب کو پتہ نہ چلنا یہ ہمیں ضرر نہیں دیتا ہے لہذا جب علم اول حاصل ہوگا تو علم ثانی بھی ہوگا۔

قولہ:و لکن ھذا ینافی فی تفسیر المصنف

شارح نے اس جواب پر بھی اعتراض کر دیا کہ یہ جواب ماتن کی تفسیر کے خلاف ہے کیونکہ ماتن نے ایضاح میں لازم فائدۃ الخبر مخاطب کے علم کو بنایا ہے جبکہ اس مجیب نے متکلم کے علم کو لازم فائدۃ الخبر بنایا ہے۔

قولہ:و عن الثانی ان الذھن

شارح کی غرض اعتراض ثانی کا جواب دینا مقصود ہے۔

جواب یہ ہے کہ ایک شیء پہلے سے حاصل ہو اور پھر دوبارہ اسی کی طرف التفات ہو تو پھر اسے علم نہیں کہتے بلکہ اس کو التفات اور استحضار کہتے ہیں وجہ اس کی یہ ہے کہ چیزوں کی صورت قوۃ مدرکہ سے غائب ہو کر خزانہ میں باقی رہ جاتی ہے تو پھر انسان دوبارہ اسے حاضر کرتا ہے اور انکی طرف التفات کرتا ہے تو اس کو علم نہیں کہتے لہذا مخاطب کو جب پہلے حکم کا علم تھا پھر دوبارہ التفات کیا تو اب یہ نہیں کہیں گے کہ دوبارہ علم آ گیا بلکہ التفات واستحضار کہیں گے۔

قولہ:و لو نسلم فا نا نفرضہ

شارح یہاں سے اعتراض ثانی کا دوسرا جواب دے رہے ہیں کہ چلو ہم تسلیم کر لیتے ہیں کہ دوسری دفعہ جس کی طرف التفات ہو اسے علم کہتے ہیں لیکن ہم ایسی صورت فرض کرتے ہیں کہ وہ حکم کی صورت جو پہلے سے مخاطب کی قوت مدرکہ میں ہے غائب نہیں ہوئی اس صورت میں تو التفات بھی نہیں ہوگا لہذا کونہ عالما بالحکم کا علم تو آئے گا لیکن حکم کا علم نہیں ہوگا ثابت ہوا کہ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ علم ثانی ہوتا ہے لیکن علم اول نہیں ہوتا ہے۔

قولہ:ولھذا یتم مقصودنا

شارح کی غرض یہاں سے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ قد حفظت التوراۃ والی صورت میں علم ثانی ہے اول نہیں ہے لیکن ہر جگہ تو یہ نہیں ہوسکتا؟

**جواب**: یہ ہے کہ ایک صورت میں ثابت کر دیا کہ علم ثانی ہے علم اول نہیں ہے تو پھر ہمارا مقصود پورا ہو گیا کیونکہ ہم نے تمہارے اس قاعدے کو توڑنا تھا کہ جہاں کونہ عالما بالحکم کا علم آئے گا تو حکم کا علم بھی آئے گا ایک صورت ثابت کر دی گئی تو لہذا

تمہارا قاعدہ ٹوٹ گیا۔

**قولہ:فان قیل لا نسلم**

یہاں سے شارح ایک اعتراض کو ذکر کررہے ہیں۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم آپ کو ایسی صورت دکھاتے ہیں جہاں حکم کا افادہ تو ہے لیکن کونہ عالما بالحکم کا افادہ نہیں ہے کیونکہ علم کہتے ہیں اعتقاد جازم مطابق للواقع کو،تو اب ایک آدمی کہے زید قائم تو حکم کا مخاطب کو علم آجائے گا لیکن کونہ عالما بالحکم کا نہیں آئے گا کیونکہ ہوسکتا ہے کہ خود مخبر کو زید قائم کا ظن ہو یا اس کو شک ہو یا وہم ہو یا وہ دوسرے سے محض جھوٹ بول دے تو اب کونہ عالما بہ کا علم نہیں ہوگا کیونکہ علم اعتقاد جازم کو کہتے ہیں؟

**قولہ:قلنا لیس المراد**

شارح مذکورہ اعتراض کا جواب دے رہے ہیں

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں علم کا اصطلاحی معنی مراد نہیں ہے جو آپ نے ذکر کیا ہے بلکہ یہ علم سے مراد یہاں حصول صورۃ الشیء فی العقل ہے تو جب بھی مخبر کوئی خبر دیتا ہے تو اس حکم کی صورت اس کے ذہن میں ہوتی ہے لہذا جب حکم کا علم آئے گا تو پھر عالما بالحکم کا بھی علم آئے گا۔

**عبارت**:وقد ینزل المخاطب العالم بهما ای بفائدة الخبر ولازمها منزلةالجاهل فیلقی الیه الخبر وان کان عالما بالفائدة لعدم جریه علی موجب العلم فان من لا یجری علی مقتضی العلم هوو الجاهل سواء کما یقال للعالم تارك للصلوة الصلوة واجبة لان موجب العلم العمل فلما ترك عمل فکانه جاهل بموجبة فیجب بیان الموجب وللسائل العارف بما بین یدیك ما هو، هو الکتاب لان موجب العلم ترك السوال ومثله هی عصای فی جواب وما تلك بیمینك ونظائره کثیرة بحسب کثرة موجبات العلم

ترجمہ: اور کبھی اس مخاطب کو جو فائدۃ الخبر یا لازم فائدۃ الخبر کا جاننے والا ہوتا ہے جاہل کے مرتبہ میں اتار دیا جاتا ہے پس اس کی طرف خبر کوڈالا جاتا ہے اگر چہ وہ فائدہ کا جاننے والا ہوتا ہے اس کے اپنے علم کے موجب پر نہ چلنے کی وجہ سے کیونکہ جو شخص اپنے علم کے مقتضی پر نہیں چلتا وہ اور جاہل برابر ہیں جیسا کہ اس عالم کو جو نماز کا تارک ہو کہا جائے نماز واجب ہے کیونکہ علم کا موجب عمل ہے تو جب اس نے عمل کو چھوڑ دیا تو گویا کہ وہ اپنے موجب سے جاہل ہے تو موجب کو بیان کرنا واجب ہے اور اس سائل کو کہا جائے جو کہ اپنے سامنے موجود چیز کے بارے میں ما ھو سے سوال کر رہا ہے (ھو کتاب) وہ کتاب ہے کیونکہ علم کا موجب سوال کو ترک کرنا ہے اور اس کی مثل ھی عصای ہے جو کہ وما تلک بیمینک کے جواب میں کہا گیا اور اس کی نظائر موجبات علم کی کثرت کے اعتبار سے کثیر ہیں۔

**وضاحت**:قوله:وقد ینزل العالم

یہاں سے ماتن کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ جو مخبر خبر دینے کے در پے ہوگا وہ اپنی خبر کے ساتھ مخاطب کے افادہ کا قصد کرتا ہے یا تو فائدۃ الخبر کا یا لازم فائدۃ الخبر کا، آپ کا یہ کہنا درست نہیں کیونکہ ہم آپ کو ایک ایسی مثال دکھاتے ہیں کہ مخبر خبر دینے کے در پہ ہے لیکن فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر کا قصد نہیں ہے کیونکہ مخاطب کو فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر دونوں کا پہلے سے علم ہے جیسے ایک آدمی نماز نہ پڑھتا ہو اس کو کہا جائے الصلوۃ واجبۃ کیونکہ مخاطب کو نماز کے فرض ہونے کا بھی علم ہے اور یہ بھی علم ہے کہ متکلم کو بھی نماز کے فرض ہونے کا علم ہے تو یہاں نہ فائدۃ الخبر ہے اور نہ ہی لازم فائدۃ الخبر ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں مخبر نے خبر کے ساتھ مخاطب کو فائدۃ الخبر کا قصد کیا ہے کیونکہ اگر چہ مخاطب کو علم تو ہے کہ نماز فرض ہے لیکن علم کا تقاضا یہ ہے کہ وہ شخص عمل کرتا اور نماز پڑھتا اس نے چونکہ علم کے مقتضی پر عمل نہیں کیا اس لئے اسے جاہل کے مرتبہ میں اتار لیا گیا گویا کہ یوں سمجھا گیا کہ مخاطب کو صلوۃ کے فرض ہونے کا علم نہیں چنانچہ مخاطب جب الصلوۃ واجبۃ سنے گا تو اس کو حکم کا فائدہ ہوگا۔

اس کی شارح نے دوسری مثال للسائل العارف ذکر کی ہے اس مثال میں بھی مذکورہ بالا تقریر کی جائے گی۔

قوله:و مثله هی عصای

یہاں سے شارح ایک اور مثال ذکر کر رہے ہیں اور اس کو سابقہ مثالوں سے الگ ذکر کیا اس بات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہ اس مثال میں عالم مخاطب کو جاہل کے مرتبہ میں اتارنا نہیں ہے کیونکہ اس میں بے ادبی ہے کیونکہ اس میں مخاطب اللہ تعالی کی ذات ہے بلکہ اس میں معلوم کو مجہول کے مقام پر چلایا گیا ہے ایک حکمت کی وجہ سے وہ ہے کہ موسی علیہ السلام سے اقرار کروانا کہ جب ڈنڈا سانپ میں تبدیل ہو جائے تو ان کو کہیں وہم نہ ہو جائے کہ یہ سانپ ہے میرا عصا سانپ میں تبدیل نہیں ہوا۔

اس کے بعد شارح نے بتایا کہ اس کی نظیریں بہت ہیں کیونکہ علم کے مقتضی مختلف ہوتے ہیں۔

**عبارت**:قال صاحب المفتاح وان شئت فعليك بكلام رب العزة ولقد علموا لمن اشتراه ماله في الاخرة من خلاق ولبئس ما شروا به انفسهم لو كانوا يعلمون كيف تجد صدره يصف اهل الكتاب بالعلم على سبيل التاكيد القسمي واخره ينفيه عنهم حيث لم يعلموا بعلمهم يعني ان شئت ان تعرف ان العالم بالشئي اعم من فائدة الخبر وغيرهاينزل منزلةالجاهل به لاعتبارات خطابية لا ان الاية من امثلة تنزيل العالم بفائدة الخبر ولازمها منزلة الجاهل بناء على ان قوله لو كانوا يعلمون معناه لو كان لهم علم بذلك الشرى لامتنعوا منه اى ليس له علم به فلا يمتنعون وهذاهو الخبر الملقى اليهم لان هذا الكلام يلوح عليهااثر الاهمال اوعلى ان قوله تعالى ولقد علمو الأيه خبر القى عليهم مع علمهم به لان هذا الخطاب لمحمد عليه السلام و اصحابه ولا دليل على كونهم عالمين به وهو ظاهر على ان شيئا من الوجهين لا يوافق ما في المفتاح

ترجمہ: صاحب مفتاح نے کہا کہ اگرتم چاہو تو تم اللہ تعالی کے اس کلام کو لے لو اور بیشک ضرور انہیں معلوم ہے کہ جس نے یہ سودالیا آخر میں اس کا کچھ حصہ نہیں اور بیشک کیا بری چیز ہے وہ جس کے بدلے انہوں نے اپنی جانیں بیچیں کسی طرح انہیں علم ہوتا۔

تم اس کے شروع کو کیسے پاتے ہو کہ اللہ تعالی نے اہل کتاب کو تاکید قسم کے طریقے پر علم کے ساتھ موصوف کیا اور اس کے آخر میں علم کی ان سے نفی فرمادی کیونکہ انہوں نے اپنے علم پر عمل نہیں کیا یعنی اگر تم چاہتے ہو کہ تم جان لو کہ عالم بالشیء جو کہ فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر سے عام ہے کو جاہل بالشیء کے مرتبہ میں اتارا گیا اعتبارات خطابیہ کی وجہ سے نہ کہ یہ آیت مبارکہ فائدۃ الخبر اور لازم فائدۃ الخبر کے عالم کو جاہل کے مرتبہ میں اتارنے کی امثلہ میں سے ہے اس بات پر بناء کرتے ہوئے کہ اللہ تعالی کا قول لو کانوا یعلمون کا معنی یہ ہے کہ اگر ان کو اس خرید وفروخت کا علم ہوتا تو وہ اس سے رک جاتے یعنی ان کو اس کا علم نہیں تھا لہذا وہ اس سے نہ رکے اور یہی وہ خبر ہے جو ان کی طرف ڈالی گئی تھی کیونکہ اس کلام پر مہمل ہونے کا اثر ظاہر ہوتا ہے یا اس بناء پر کہ اللہ تعالی کا قول و لقد علموا الآیۃ خبر ہے جو ان کی طرف ڈالی گئی باجود کہ وہ اس کا علم رکھتے تھے کیونکہ یہ خطاب محمد ﷺ اور آپ کے اصحاب کو ہے اور ان کے اس خبر کے عالم ہونے پر کوئی دلیل نہیں ہے اور یہ بات اس بناء پر ظاہر ہے کہ دونوں صورتیں مفتاح العلوم کے موافق نہیں ہیں۔

**وضاحت**:قوله:قال صاحب المفتاح

صاحب مفتاح کی غرض اولا اس قول سے عالم بالشیء کو جاہل بالشیء کے مرتبہ میں اتارنے کی قرآن پاک سے مثل دینا ہے اور دوسری غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ اس مثال میں پہلی مثال کی نسبت عموم ہے کیونکہ پہلی مثال میں عالم بالفائدہ کو جاہل بالفائدہ کے مرتبہ میں اتارنا ہے اور دوسری مثال میں عالم بالشیء کو جاہل بالشیء کے مرتبہ میں اتارا ہے اور یہ عام ہے۔

شارح کی غرض ان کے کلام کونقل کرنے سے اولا تو ان شئت کے مفعول کو ظاہر کرنا ہے کہ اس کا مفعول عالم بالشیء کو اتارنا ہے اور ثانیا بعض لوگوں کے مؤقف کو رد کرنا ہے جنہوں نے صاحب مفتاح کے قول میں شئت کے مفعول کو خاص کر دیا کہ شئت کا مفعول عالم بالفائدہ ولازمھا ہے نہ کہ عالم بالشیء مطلقا ہے صاحب مفتاح نے کہا کہ اگر تم چاہو تو اللہ تعالی کے اس کلام کو لازم پکڑ و صاحب مفتاح نے ان شئت کا مفعول ذکر نہیں کیا بلکہ صرف یہ کہا کہ اگر تم چاہو تو پھر اللہ تعالی کے اس کلام کو لازم پکڑ و تو وہ مقصد تمہیں حاصل ہو جائے گا کہ اللہ تعالی نے ارشاد فرمایا کہ (ولقد علموا....الآیۃ) یعنی یہودیوں نے یہ بات پہچان لی کہ وہ آدمی جس نے کتاب اللہ کے عوض کتاب سحر کو خریدا تو اس کا آخرت میں کوئی حصہ نہیں ہے خلاصہ کلام یہ ہے کہ یہودی جادو کی برائی جانتے تھے پھر اس کے بعد اللہ تعالی نے ارشاد فرمایا کہ کتنی بری ہے وہ شیء جس کے بدلے میں انہوں نے اپنے نفسوں کو بیچا اگر وہ یہودی جانتے یعنی اگر یہودیوں کو اس بات کا علم ہوتا کہ جس جادو کے بدلے میں ہم نے اپنی جانوں کو فروخت کیا ہے وہ بہت برا ہے اگر وہ جادو کی برائی کو جانتے ہوتے تو اس کو اپنی جانوں کے عوض نہ خریدتے اس کی برائی انہیں معلوم نہ تھی۔

آیت مبارکہ کے شروع میں اللہ تعالی نے اس بات کو ذکر کیا کہ یہودی جادو کی برائی کو جانتے تھے پھر آخر میں ذکر کیا کہ وہ نہیں جانتے تھے تو یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ جانتے بھی ہوں اور جانتے بھی نہ ہوں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ یہودیوں کو علم تو تھا کہ جادو بری چیز ہے انہوں نے اپنے علم کے مقتضی پر عمل نہیں کیا عمل کا مقتضی یہ تھا کہ وہ جادو نہ کرتے حالانکہ وہ جادو کرتے تھے اس لئے اللہ تعالی نے ان کو جاہل کے مرتبہ میں قرار دے کر فرمایا لوکانوا یعلمون یعنی یہودی نہیں جانتے تھے۔

قولہ:یعنی ان شئت ان تعرف

یہاں سے شارح کی غرض اس بات کو ذکر کرنا ہے کہ شئت کا مفعول کیا ہے اس کی وضاحت جو شرح میں مذکور ہے لہذا دوبارہ ذکر کرنے کی حاجت نہیں ہے۔

قولہ:لا ان الایۃ من فائدۃالخبر

اس عبارت سے شارح کی غرض مخصصین میں سے مخصص اول کے مؤقف کو رد کرنا ہے مخصص اول کہتا ہے کہ یہ آیت مبارکہ عالم بالفائدہ کو جاہل بالفائدہ کے مرتبہ میں اتارنے کی مثال ہے اس کی دلیل یہ بیان کی کہ اللہ تعالی کا قول لوکانوا یعلمون کا معنی یہ ہے کہ اگر ان کو شراء کا علم ہوتا تو وہ اس سے رک جاتے لیکن ان کو اس کا علم نہ تھا تو وہ اس سے نہ رکے یعنی اگر ان کو جادو کی برائی کا علم ہوتا تو وہ ضرور نہ کرتے لیکن انہوں نے جادو کیا کیونکہ ان کو اس کا علم نہیں تھا اور ایسی وہ خبر ہے جو یہود کی طرف ڈالی گئی اور وہ ان فائدتین کو جانتے تھے یعنی وہ جادو کی برائی کو جانتے تھے لیکن عمل نہ کرنے کی وجہ سے جاہل کے مرتبہ میں اتارا گیا اور ان کیلئے یہ کلام لایا گیا۔

قولہ: لان ھذا الکلام یلوح

شارح کی غرض یہاں سے مخصصین اول کے مؤقف کو رد کرنا ہے کہ یہ آیت مبارکہ عالم بالفائدین کو جاہل کے مرتبہ میں

اتارنے کی مثال نہیں ہے کیونکہ اگر ہم اس کو مذکورہ بالا کی مثال بنائیں تو اس صورت میں کلام اللہ کا مہمل یعنی بے فائدہ ہونا لازم آتا ہے اور اس کی مہمل ہونے کی تین وجوہات ہیں۔

**پہلی وجہ:** وجہ یہ ہے کہ مخصص اول نے کہا کہ اس کلام کو یہودیوں کی طرف ڈالا گیا حالانکہ ایسی بات نہیں ہے کیونکہ اس کلام کے مخاطبین نبی پاک ﷺ اور آپ کے اصحاب ہیں اور اللہ تعالی نے یہ کلام ان کیلئے ذکر کیا ہے۔

**دوسری وجہ:** یہ ہے کہ اس مخصص نے کہا کہ یہود کی طرف لوکانھم علی بذلک الشراء کو ڈالا گیا ہے اور یہ خبر ضمنی ہے حالانکہ یہود کی طرف جو کلام ڈالا گیا ہے وہ تو لوکانوایعلمون ہے جو کہ خبر صریح ہے۔

**تیسری وجہ:** اس توجیہ پر تو اس آیت میں اجتماع نقیضین لازم آئے گا کیونکہ اولا صراحتا ان کیلئے مضمون جملہ کہ ان کیلئے آخرت میں کوئی حصہ نہیں ہے کہ علم کی صراحت کا اثبات کیا ہے بعد، میں ان سے صراحتا علم کی نفی کر دی یعنی لوکانوایعلمون سے اور عالب بالفائدتین کو جاہل کے مرتبہ میں اتارنے کی صورت میں اصلا علم کا ثبوت نہیں ہوتا اور نفی اس صورت میں تقدیرا ہوتی ہے صراحتا نہیں ہوتی ہے۔

قوله:او علی ان قوله تعالی و لقد علموا

یہاں سے شارح مخصص ثانی کے مؤقف کو رد کر رہے ہیں۔

مخصص ثانی کا مؤقف یہ ہے کہ وہ خبر جس کا یہود کو علم تھا وہ لقد علموا.....الآیۃ ہے یعنی یہودی جانتے تھے کہ جادو کرنا برا ہے لیکن انہوں نے اس کے مقتضی پر عمل نہیں کیا یعنی اس کو نہیں چھوڑا لہذا ان کو جاہل کے مرتبہ میں رکھ کر یہ کلام کیا گیا کہ ولقد علموا یہ خبر یہود کی طرف ڈالی گئی۔

شارح رد کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ یہ آیت مبارکہ عالم بالفائدتین کو جاہل کے مرتبہ میں اتارنے کی مثال نہیں بن سکتی بلکہ عالم بالشیء کو جاہل کے مرتبہ میں اتارنے کی مثال ہے آپ نے جو دلیل ذکر کی ہے کہ ولقد علموا یہ خبر ہے جو کہ یہود کی طرف ڈالی گئی تھی ہم اس کو تسلیم نہیں کرتے کیونکہ اس آیت مبارکہ میں خطاب یہود کو نہیں ہے بلکہ حضور ﷺ اور آپ کے اصحاب کو ہے تو اس پر تو کوئی دلیل نہیں کہ حضور ﷺ اور صحابہ کرام اس آیت سے پہلے جانتے تھے کہ یہودی جادو کی برائی کو جانتے تھے تو حضور ﷺ اور صحابہ کرام کو اس آیت مبارکہ سے علم حاصل ہوا حتی کہ اس کو فائدۃ الخبر کے قبیلے سے بنایا جائے۔

قوله: علی ان شیئا من الوجهین

یہاں سے شارح دونوں فریقوں کا مشترک رد کرتے ہیں کہ ان دونوں فریقوں کی بات صاحب مفتاح کے کلام کے موافق نہیں ہے کیونکہ صاحب مفتاح نے آیت مبارکہ کو علم بالشیء کو جاہل بالشیء کے مرتبہ میں اتارنے کی مثال بنایا ہے جبکہ انہوں نے عالم بالفائدتین کو جاہل بھما کے مرتبہ میں اتارنے کی مثال بنایا ہے۔

**عبارت**:ثم اشار الی زیادۃ التعمیم بقولہ وان وجود الشیء سواء کان ھو العلم او غیرہ ینزل منزلۃ عدمہ فقال ونظیرہ فی النفی والاثبات ای فی نفی شیء و اثباتہ وما رمیت اذ رمیت و ان کان قصد المخبر ما ذکر فینبغی ان یقتصر من الترکیب علی قدر الحاجۃ حذرا عن اللغو واشار الی تفصیلہ بقولہ فان کان المخاطب خالی الذھن عن الحکم والتردد فیہ ای لا یکون عالما بوقوع النسبۃ او لا وقوعھا ولا مترددا فی ان النسبۃ ھل ھی واقعۃ ام لا فعلم ان ما سبق الی بعض الاوھام من انہ لا حاجۃ الی قولہ التردد فیہ لان الخلو من الحکم یستلزم الخلو من التردد فیہ ضرورۃ ان التردد فی الحکم یوجب حصول الحکم فی الذھن لیس بشیء الا تری انك تقول ان زیدا فی الدار لمن تردد فی انہ ھل ھو فیھا ام لا ولا یحکم بشیء من النفی والاثبات بل الحکم الذھنی والتردد متنا فیان لا یجتمعان قط

ترجمہ: پھر صاحب مفتاح نے اپنے اس قول سے عموم کی زیادتی کی طرف اشارہ فرمایا اور بیشک وجود الشیء کو برابر ہے کہ وہ علم ہو یا غیر علم ہو عدم الشیء کے مرتبہ میں اتارا جاتا ہے تو فرمایا کہ اس کی نظیر نفی اور اثبات میں یعنی شیء کی نفی اور اس کے اثبات میں وما رمیت اذ رمیت ہے۔

اور جب مخبر کا قصد مذکورہ چیز ہو تو اس کو چاہئے کہ لغو سے بچتے ہوئے قدر حاجت پر اکتفاء کرے اور اس کی تفصیل کی طرف اپنے قول سے اشارہ کیا پس اگر مخاطب حکم سے اور حکم میں تردد سے خالی الذھن ہو یعنی وہ نہ تو وقوع نسبت اور لا وقوع نسبت کا عالم ہو اور نہ ہی اس بات میں شک ہو کہ کیا نسبت واقع ہے یا نہیں ہے تو معلوم ہوا کہ جس چیز نے بعض اوہام کی طرف سبقت کی کہ ماتن کا قول والتردد کو ذکر کرنے کی کوئی حاجت نہیں تھی کیونکہ حکم سے خالی ہونا تردد فی الحکم سے خالی ہونے کو لازم ہے اس بات کے ضروری ہونے کی وجہ سے کہ تردد فی الحکم ذہن میں حکم کے حصول کو واجب نہیں کرتا ہے کوئی شیء نہیں ہے کیا تم نہیں دیکھتے کہ تم کہتے ہو ان زیدا فی الدار اس شخص کیلئے تو اس بات میں متردد ہوا کہ کیا وہ گھر میں ہے یا نہیں؟ اور نفی اور اثبات میں سے کوئی حکم نہیں لگایا جاتا بلکہ حکم ذہنی اور تردد متنافی ہیں کبھی جمع نہیں ہو سکتے ہیں۔

**وضاحت**:قولہ: ثم اشار

اس عبارت کا عطف شارح کے قول قال صاحب مفتاح پر ہے اس سے غرض تنزیل کی ایک اور قسم کو ذکر کرنا ہے یعنی تنزیل وجود الشیء بمنزلۃ عدمہ اور یہ قسم پہلی دونوں قسموں سے عام ہے اس سے معلوم ہوا کہ تنزیل کی تین اقسام ہیں (۱) تنزیل العالم بالفائدین بمنزلۃ الجاھل (۲) تنزیل العالم بالشیء بمنزلۃ الجاھل (۳) تنزیل وجود الشیء بمنزلۃ العدم۔

قولہ: اس عبارت سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ نفی منفی کا تقاضا کرتی ہے اور اثبات مثبت کا تقاضا کرتا ہے وہ دونوں یہاں پر مذکور نہیں ہیں؟

**جواب**: یہاں منفی اور مثبت محذوف ہیں تقدیری عبارت یوں بنے گی نفی الشیء واثبات الشیء۔

قولہ: و ما رمیت اذ رمیت

اس آیت کا شان نزول یہ ہے کہ جب غزوہ بدر میں مسلمانوں کا لشکر اور کفار کا لشکر آمنے سامنے ہوئے تو نبی پاک ﷺ اپنے ہاتھ میں کنکریاں اٹھائیں اوران کو کفار کے چہروں کی طرف پھینک دیا تو وہ کنکریاں ہر مشرک کی آنکھوں میں پڑیں اوران کو شکست ہوئی تو اللہ تعالی نے اس آیت مبارکہ کو نازل فرمایا تھا۔ یہاں وہ رمی جو حضور علیہ الصلوۃ والسلام سے صادر ہوئی اس کو عدم کے مرتبہ میں اتارنے کی وجہ یہ ہے کہ یہاں دو چیزیں ہیں (۱) ابتداء فعل اور وہ کنکریوں کو پکڑنا اوران کو پھینکنا (۲) انتہاء فعل اور وہ کنکریوں کو تمام کفار کی آنکھوں میں پہنچانا .اور قانون یہ ہے کہ فعل معتبر وہ ہوتا ہے جس پر اثر مرتب ہوتا ہے اور اثر یہاں مرتب ہو رہا ہے (ایصال) پہنچانے پر جو کہ اللہ تعالی کا فضل ہے تو اسی وجہ سے فرمایا کہ وما رمیت اذ رمیت تو یہاں نفی انتہاء فعل کی ہے اور اثبات ابتداء فعل کا ہے۔

قولہ:و اذا کان قصد المخبر

اس عبارت سے شارح کی غرض یہ بتانا ہے کہ فینبغی ان یقتصر .........الخ میں فاء کون سی ہے تو بتایا کہ یہ فاء جزائیہ ہے اوراس کی شرط محذوف ہے یعنی جب مخبر خبر سے فائدۃ الخبر یا لازم فائدۃ الخبر کا ارادہ کرتا ہے تو پھر اسے چاہئے کہ بات واضح ہو اور پوری ہو کیونکہ اگر لمبی عبارت بولے گا تو پھر وہ لغو ہوگی۔

قولہ: و اشار الی تفصیلہ

اس عبارت سے شارح نے بتایا کی فان کان ...الخ میں فاء تفصیلیہ ہے اور آگے ماتن نے پھر اس کی تفصیل ذکر کی ہے کہ مخبر کو کتنی عبارت بولنی چاہئے ؟ تو بتایا کہ مخاطب کے تین حال ہوتے ہیں یا تو حکم سے خالی الذہن ہوگا یا حکم میں تردد ہوگا یا منکر ہوگا اگر مخاطب حکم سے خالی الذہن ہو تو پھر تاکید لانے کی ضرورت نہیں ہوتی صرف زید قائم کہنا کافی ہے اور مخاطب حکم میں متردد ہے تو پھر بھی تاکید لانے کی ضرورت نہیں ہاں اگر تاکید لائی جائے تو اچھا ہوتا ہے تاکہ مخاطب کو اطمینان ہو جائے اور اگر مخاطب منکر ہو پھر تاکید لانا ضروری ہے لیکن تاکید اتنی لائیں گے جتنا انکار ہو۔

قولہ: ای لا یکون عالما بوقوع النسبۃ

اس عبارت سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ مخاطب حکم سے خالی الذہن ہو اور تردد فی الحکم سے خالی الذہن ہو آپ کا تردد فی الحکم کو ذکر کرنا لغو ہے کیونکہ حکم نسبت کو کہتے ہیں نسبت ہوگی تب اس مین تردد ہوگا اور اگر نسبت ہی نہیں ہوگی تو پھر تردد بھی نہیں ہوگا لہذا جب مخاطب کا ذہن حکم سے خالی ہوگا تو تردد سے بھی خالی ہوگا لہذا تردد کو علیحدہ سے ذکر کرنا لغو ہے؟

**جواب**: (۱) یہ ہے کہ یہاں حکم کے معنی نسبت ہی نہیں بلکہ اذعان اور تصدیق ہے تو یہ ہوسکتا ہے کہ ذہن اذعان و تصدیق سے خالی ہو اور اس میں شک سے خالی نہ ہو ایک آدمی کو اس بات میں شک ہے کہ زید گھر میں ہے یا نہیں ہے پھر آپ اس کو کہا زید فی الدار تو اس شخص کو تردد اور شک تو ہے لیکن اذعان و تصدیق نہیں ہے۔

**جواب**: (۲) یہ ہے کہ حکم تصدیق ہے اور تردد تصور ہے اور یہ دونوں متنافی ہیں کبھی جمع نہیں ہو سکتے پھر ایک کی نفی سے دوسرے کی نفی کیسے ہوگی؟

**عبارت**:استغنی علی لفظ المبنی للمفعول عن مو کدات الحکم و ھی ان واللام و اسمیة الجملة وتکریرھا و نون التاکید واما الشرطیة و حروف التنبیة و حروف الصلة و ان کان المخاطب مترددا فیه ای فی الحکم طالبا له حسن تقویتھای الحکم بمؤکد قال الشیخ فی دلائل الاعجاز اکثر مواقع ان بحکم الاستقراء ھو الجواب لکن یشترط فیه ان یکون للسائل ظن علی خلاف ما انت تجیبه به فاما ان یجعل مجردا لجواب اصلا فیھا فلا لانه یؤدی الی انه لا یستقیم لنا ان نقول صالح فی جواب کیف زید وفی الدار فی جواب این زید حتی نقول انه وانه فی الدار وھذا مما لاقائل به

ترجمہ:اس کومؤکدات حکم سے مستغنی کر دیا جائے گا مبنی للمفعول کے لفظ پراور وہ ان،لام،اسمیۃ الجملہ،اوراس کومکرر لانا اورنون تاکیداوراما شرطیہ،حروف تنبیہ اورحروف صلہ ہیں اوراگرمخاطب حکم میں متردد ہو،حکم کوطلب کرنے والا ہوتوحکم کومؤکد سے قوت دینا اچھا ہے.شیخ نے دلائل الاعجاز میں کہا کہ استقراءحکم سے یہ بات معلوم ہوئی کہ ان اکثر مقامات جواب میں آتا ہےلیکن اس میں شرط یہ ہے کہ سائل کواس کے خلاف کاظن ہوجس کے ساتھ تواس کو جواب دے رہا ہےتومحض جواب کواس میں اصل بنانا یہ درست نہیں ہے کیونکہ یہ اس بات کی طرف لے جاتا ہے کہ ہمارے لئے کیف زید؟ کے جواب میں صالح کہنا درست نہ ہواوراین زید؟ کے جواب میں فی الدار کہنا درست نہ ہو یہاں تک کہ ہم کہیں انہ صالح اورانہ فی الداراور یہ ایسی بات ہےجس کا کوئی قائل نہیں ہے۔

**وضاحت** وضاحت:قولہ:قال الشیخ فی الدلائل الاعجاز

اس عبارت سے شارح کی غرض ماتن پرایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ ماتن کا کلام شیخ کے کلام کے مخالف ہے وہ اس طرح کہ ماتن کے کلام سے معلوم ہورہا ہے کہ ایک مؤکد مثلا ان کا استعمال اس صورت میں ہوگا جب مخاطب متردد ہواور شیخ کے کلام سے معلوم ہورہا ہے کہ ان کا استعمال اس مخاطب کیلئے ہوگا جس کوظن ہواس کے خلاف جس کے ساتھ تم اس کو جواب دے رہے ہو؟

**جواب**:یہ ہے کہ ماتن کے کلام میں متردد سے مراد غیر جازم ہےتو معنی یہ بنے گا کہ اگر مخاطب کوحکم کا جزم نہ ہواورعدم جزم تردداورظن دونوں صورتوں کو شامل ہوتا ہےلہذا ماتن اور شیخ کے کلام میں کوئی مخالفت نہیں ہے۔

قولہ:لانه یودی الی انه لا یستقیم

یہاں سے شارح اس بات پر دلیل دے رہے ہیں کہ ان کے جواب پر آنے کیلئے یہ شرط ہے کہ سائل کو جواب کے خلاف کا گمان ہو کیونکہ اگر یہ شرط نہ ہواورحرف ان کا جواب میں آنا اصل ہوتو یہ غلط ہے کیونکہ ایک شخص مثلا کہتا ہے کہ کیف زید ؟ تو اس کے جواب میں ہم صالح کہیں پھر یہ درست نہیں ہونا چاہئے کیونکہ جواب پر ان نہیں ہے حالانکہ فصحاءاور بلغاء کے کلام میں جواب بغیر ان کے واقع ہوا ہے جیسے کیف انت؟ کے جواب میں علیل واقع ہوا ہے۔

**عبارت**:وان کان المخاطب منکرا للحکم حاکما بخلافه وجب تو کیدہ ای الحکم بحسب الانکار قوۃ وضعفا فکلما ازداد فی الانکار زید فی التاکید کما قال اللہ تعالی حکایۃ عن رسل عیسی علیہ السلام اذ کذبوا فی المرۃ الاولی وانا الیکم مرسلون مؤکدا بان واسمیۃ الجملۃ وفی الثانی ربنا یعلم انا الیکم مرسلون مؤکدا بالقسم وان واللام واسمیۃ الجملۃ لمبالغۃ المخاطبین فی الانکار حیث قالوا ما انتم الا بشر مثلنا وما انزل الرحمن من شیء ان انتم الا تکذبون وکان الرسل دعوھم ال الاسلام علی وجہ ظنوھم اصحاب وحی ورسلا من اللہ تعالی بناء ان الرسالۃ من رسول اللہ رسالۃ من اللہ تعالی ولذا قال اذا ارسلنا الیھم اثنین فعدلوا فی نفی الرسالۃ عن التصریح الی الکنایۃ التی ھی ابلغ منہ وقالوا ما انتم الا بشر زعما منھم ان البشر لا یکون رسولا البتۃ والا فالبشریۃ فی اعتقادھم انما تنافی الرسالۃ من اللہ تعالی لا من رسول اللہ و قولہ اذ کذبو ای الرسل الثلاثۃ مبنی علی ان تکذیب الاثنین منھم تکذیب للآخر لاتحاد المرسل والمرسل بہ والا فا المکذب فی المرۃ الاولی وھما اثنان بدلیل قولہ تعالی اذ ارسلنا الیھم ای الی اصحاب القریۃوھم اھل انطاکیۃ اثنین وھما شمعون ویحیی فعززنا بثالث ای قوینا ھما برسول ثالث وھو حبیب النجاراوبوش

ترجمہ: اگر مخاطب حکم کا منکر ہواس کے خلاف کا حکم لگانے والا ہوتو حکم کوانکار کی قوت اورضعف کے اعتبار سے مؤکد کرنا واجب ہےتو جب جب انکار میں وہ زیادتی کرے گا تاکید میں بھی زیادتی کی جائے گی جیسے کہ اللہ تعالی نے حضرت عیسی علیہ السلام کے قاصدوں سے حکایۃ فرمایا جب ان کی پہلے مرتبہ تکذیب کی گئی (**انا الیکم مرسلون** )ان اوراسمیۃ الجملہ کے ساتھ مؤکد کرتے ہوئے اوردوسری مرتبہ میں (**ربنا یعلم انا الیکم لمرسلون** )قسم،ان،لام اوراسمیۃ الجملہ کے ساتھ مؤکد کیا گیا ،مخاطبین کے انکار میں مبالغہ کرنے کی وجہ سے کیونکہ انہوں نے کہا(**ما انتم الا بشر مثلنا و ما انزل الرحمن من شیء ان انتم الا تکذبون** )اورگویا کہ قاصدوں نے ان کوسلام کے دعوت ایسے طریقے پردی کہ انہوں نے ان کواصحاب وحی گمان کیا اس بات پر بناء کرتے ہوئے کہ رسول اللہ کی طرف سے پیغام اللہ تعالی کی طرف سے پیغام ہے اوراسی وجہ سے اللہ تعالی نے فرمایا:**اذ ارسلنا الیھم اثنین** )توانہوں نے رسالت کی صراحتا نفی کرنے میں کنایہ کی طرف عدول کیا جوکہ صریح سے زیادہ بلیغ ہےاور بولے **ماانتم الا بشر مثلنا** ان کا گمان یہ تھا کہ بشر یقینی طور پر رسول نہیں ہوتا ورنہ ان کے اعتقاد میں بشریت اس رسالے کے منافی ہے جواللہ تعالی کی طرف سے ہونہ کہ اللہ تعالی کے رسول کی طرف سےاوران کا قول **اذ کذبوا** یعنی تینوں رسولوں کوجھٹلایا گیا اس بات پر مبنی ہے کہ ان میں دو کی تکذیب تیسرے کی بھی تکذیب ہے مرسل اورمرسل بہ کے اتحاد کی وجہ سے ورنہ پہلی مرتبہ جن کوجھٹلایا گیا وہ دو تھےاس قول کی دلیل سے **اذ ارسلنا الیھم اثنین** یعنی بستی والوں کی طرف اوروہ اہل انطاکیہ تھےاوردوافراد شمعون اوریحیی تھےتو انہوں نے دو کوجھٹلایا تو ہم نے تیسرے کے ساتھ قوت دی اوروہ حبیب نجار یا بوش تھے۔

**وضاحت** : قولہ:و کان الرسل

اس عبارت سے سے لیکر آنے والے متن تک شارح کی غرض چار اعتراضات کا جواب دینا مقصود ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوا کہ وہ سب تو حضرت عیسی علیہ السلام کے بھیجے ہوئے تھے اللہ تعالی کے بھیجے ہوئے نہ تھے تو اللہ تعالی نے اپنی طرف نسبت کرتے ہوئے اذ ارسلنا......الخ کیوں فرمایا؟

**جواب**: اس وجہ سے کہ وہ رسول اللہ کے رسول تھے اور جو رسول اللہ کا رسول ہو وہ اللہ کا بھی رسول ہوتا ہے اسی وجہ سے اللہ تعالی نے اذ ارسلنا......الخ فرمایا ہے۔

**اعتراض ثانی**: کفار کا یہ عقیدہ تھا کہ بشر رسول من اللہ نہیں بن سکتا باقی یہ تو ان کا عقیدہ نہیں تھا کہ بشر بندے کا بھی رسول نہیں بن سکتا اور وہ تو عیسی علیہ السلام کے رسول تھے پھر یہ انکار کیسے بن گیا؟

**جواب**: وہ اگر چہ واقع میں تو حضرت عیسی علیہ السلام کے رسل تھے لیکن انہوں نے کفار کے پاس جا کر ظاہر کیا کہ ہم اللہ تعالی کے رسول ہیں اور ہم پر وحی اترتی ہے یہ وہ چیز ہے جو کفار کے انکار کا سبب بنی کیونکہ کفار کے خیال میں بشر رسول من اللہ نہیں بن سکتا اور وہ کہتے تھے ہم رسول اللہ ہیں۔

قولہ:فعدلوا فی نفس الرسالۃ

اس عبارت سے اعتراض ثالث کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض ثالث**: کفار کا مقصود تو رسالت کی نفی کرنا تھا نہ کہ بشریت کو ثابت کرنا تو کفار نے ماانتم الا بشر مثلنا کیوں کہا اور ما انتم برسل اللہ کیوں نہ کہا؟

**جواب**: یہ ہے کہ اگر ما انتم برسل اللہ کہتے تو یہ رسالت کی صراحتا نفی ہوتی اور جبکہ ما انتم الا بشر مثلنا میں رسالت کی نفی کنایۃ ہے کیونکہ بشریت ملزوم ہے اور رسالت کی نفی اس کو لازم ہے ان کے عقیدے میں، اور کنایہ صریح سے ابلغ ہوتا ہے اس لئے کنایہ دعوی مع الدلیل ہوتا ہے کہ انہوں نے کہا تم ہمارے جیسے بشر ہو جب ہم رسول نہیں تو پھر تم بھی رسول نہیں ہو ۔

قولہ:اذ کذبوا

یہاں سے اعتراض رابع کا جواب دینا مقصود ہے

**اعتراض رابع**: یہ ہوا کہ پہلی مرتبہ تو حضرت عیسی علیہ السلام نے دو بندے بھیجے تھے تو تثنیہ کا صیغہ کذبا ہونا چاہئے تھا، کذبوا جمع کا صیغہ کیوں کہا؟

**جواب** یہ ہے کہ پہلی دفعہ تو دو ہی تھے اور ان کی کفار نے تکذیب کی تھی لیکن دوسری دفع جو تیسرا گیا اس نے بھی تو اس بات کی تبلیغ کرنی تھی جس کی پہلے والوں نے کی تھی تو جب پہلے دو کی پہلی دفع کفار نے تکذیب کی تو گویا کہ تیسرے کی بھی پہلی دفع انہوں نے تکذیب کی اس لئے جمع کا صیغہ استعمال کیا گیا۔

**عبارت**:و یسمی الضرب الاول ابتدائیاو الثانی طلبیا و الثالث انکاریا و یسمی اخراج الکلام علیھا ای علی الوجوہ المذکورۃ وھی الخلو عن التاکید فی الاول والتقویۃ بموکد استحسانا فی الثانی و وجوب التاکید بحسب الانکار فی الثالث اخراجا علی مقتضی الظاھر و ھو اخص مطلقا من مقتضی الحال لان معناہ مقتضی ظاھر الحال فکل مقتضی الظاھر مقتضی الحال من غیر عکس کما ھو فی صورۃ الاخراج لا علی مقتضی الظاھر فان قیل اذا جعلت المنکر کغیر المنکر ومع ھذا اکدت الکلام و قلت ان زیدا لقائم یکون ھذا علی وفق مقتضی الظاھر لانہ یقتضی التاکید ولیس علی وفق مقتضی الحال لانہ یقتضی ترک التاکید لکن ترک ھذا القسم لکونہ غیر بلیغ فح یکون بینھما عموم من وجہ لا مطلقا قلنا لانسلم انہ لیس علی وفق مقتضی الحال لان المقتضی لترک التاکید ھو الحال بحسب غیر الظاھر لامطلق الحال ولا یلزم من کونہ علی خلاف مقتضی الحال بحسب غیر الظاھر کونہ علی خلافہ مطلقا لان انتفاء الخاص لا یوجب انتفاء العام علی انہ لا معنی بجعل الانکار کلا انکارا ثم تاکیدالکلام اذ لا یعرف اعتبارا الانکار وعدمہ الا بالتاکید وترکہ

ترجمہ:اور پہلی قسم کا نام ابتدائی ،دوسری قسم کا نام طلبی ،اور تیسری قسم کا نام انکاری رکھا جاتا ہے کلام کو وجوہ مذکورہ پر نکالنا ،اخراج علی مقتضی الظاہر رکھا جاتا ہے اور وہ پہلی صورت میں تاکید سے خالی ہونا اور دوسری صورت میں استحسانا مؤکد سے قوت دینا اور تیسری صورت میں وجوبا انکار کے اعتبار سے مؤکد کرنا ہے۔اور وہ مقتضی ظاہر مقتضی حال سے اخص مطلق ہے کیونکہ اس کا معنی مقتضی ظاہر الحال ہے تو ہر مقتضی ظاہر مقتضی حال ہوگا عکس کے بغیر جیسا کہ اخراج کی صورت میں نہ کہ مقتضی ظاہر پر۔پس اگر کہا جائے جب آپ منکر کو غیر منکر کی طرح بنائیں اور اس کے ساتھ کلام کو آپ موکد کردیں اور کہیں ان زیدا قائم تو یہ مقتضی ظاہر کے موافق ہوگا کیونکہ یہ تاکید کا تقاضا کرتا ہے اور مقتضی الحال کے موافق نہیں ہے کیونکہ وہ ترک تاکید کا تقاضا کرتا ہے لیکن اس قسم کو چھوڑ دیا گیا کیونکہ یہ غیر بلیغ ہے تو اس وقت ان میں عموم من وجہ کی نسبت ہوگی مطلق کی نہیں ہوگی؟

ہم کہتے ہیں کہ ہم بات کو تسلیم ہی نہیں کرتے کہ مقتضی حال کے موافق نہیں ہے کیونکہ ترک تاکید کا مقتضی وہ غیر ظاہر کے حساب سے حال ہے نہ کہ مطلق حال ہے اور اس کے غیر ظاہر کے حساب سے خلاف مقتضی پر ہونے سے اس کا مطلقا اس کے خلاف پر ہونا لازم نہیں آتا کیونکہ خاص کا انتفاء عام کے انتفاء کو واجب نہیں کرتا ہے علاوہ اس کے انکار کو لا انکار کی طرح بنانے کا کوئی معنی نہیں ہے پھر تاکید کلام کیونکہ انکار اور عدم انکار کا اعتبار کرنا تاکید اور ترک تاکید ہی سے پہچانا جاتا ہے۔

**وضاحت**:قولہ: و ھو اخص مطلق

شارح کی اس عبارت سے غرض مقتضی الظاہر اور مقتضی الحال کے درمیان نسبت کو بیان کرنا ہے کہ ان دونوں کے درمیان عموم وخصوص مطلق کی نسبت ہے مقتضی الظاہر یہ اخص مطلق ہے اور مقتضی الحال اعم مطلق ہے۔

قولہ:لان معناہ

شارح نے ایک اعتراض کا جواب دیا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ مقتضی الظاہر اخص مطلق ہے اور مقتضی الحال اعم مطلق ہے حالانکہ جو اعم مطلق ہو اس کا اخص مطلق میں اعتبار ہوتا ہے جیسے حیوان انسان سے اعم مطلق ہے تو انسان میں حیوان معتبر ہے کیونکہ انسان حیوان ناطق کو کہتے ہیں اور مقتضی الحال تو مقتضی الظاہر میں معتبر نہیں ہے؟

**جواب**: یہاں مقتضی الظاہر میں جو الظاہر پر الف لام ہے یہ مضاف الیہ کے عوض میں ہے اور مقتضی الظاہر کا مطلب مقتضی ظاہر الحال ہے تو اب مقتضی حال کا مقتضی ظاہر میں ہو گیا۔

قولہ: فان قیل اذا جعلت المنکر

شارح کی غرض یہاں سے ایک اعتراض کو نقل کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ اعتراض بطور معارضۃ کے ہے کہ تمہاری دلیل اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ مقتضی الظاہر اور مقتضی الحال کے درمیان عموم وخصوص مطلق کی نسبت ہے حالانکہ ہمارے پاس بھی ایک دلیل ہے جو اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ ان کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہے اور وہ دلیل یہ ہے کہ دو مادے تو تم نے ذکر کئے ایک افتراقی اور ایک اجتماعی اور ایک مادہ افتراقی اور بھی ہے وہ یہ ہے کہ کلام مقتضی الظاہر کے تو مطابق ہو لیکن مقتضی الحال کے مطابق نہ ہو اس کی مثال یہ ہے جیسے ایک شخص کسی حکم کا منکر ہو اور ہم اس کو غیر منکر بنائیں اور اس کے ساتھ کلام کریں تو ہم تاکید لائیں مثلاً ان زید القائم تو یہ کلام مقتضی الظاہر کے موافق ہے کیونکہ وہ منکر ہے تاکید کا تقاضا کرتا ہے اور مقتضی الحال کے مطابق نہیں کیونکہ ہم نے منکر کو غیر منکر بنایا لہذا مقتضی الحال عدم انکار بن گیا تو عدم انکار چاہتا ہے کہ تاکید نہ لائی جائے تو ایک مادہ اجتماعی اور دو مادے افتراقی ہوئے لہذا ان کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہوئی۔

قولہ: لکن ترک ھذا القسم

یہاں سے معارض پر ایک اعتراض ہوتا تھا اس کا جواب ذکر کیا جا رہا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب یہ قسم موجود تھی کہ منکر کو غیر منکر بنایا جائے تو ماتن نے اس قسم کو ترک کیوں کیا؟

**جواب**: یہ دیا کہ یہ بھی ایک صحیح قسم ہے لیکن چونکہ یہ کلام بلیغ نہیں ہوتا اس لئے اسے ذکر نہیں کیا جاتا ہمارا کلام، کلام بلیغ ہے۔

قولہ:قلنا لا نسلم

شارح یہاں سے مذکورہ اعتراض کو جواب اول ذکر کر رہے ہیں۔

**جواب اول**: آپ نے کہا کہ مذکورہ مثال مقتضی ظاہر کے تو مطابق ہے لیکن مقتضی الحال کے مطابق نہیں ہے ہم آپ کی اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ یہ مقتضی الحال کے مطابق نہیں ہے بلکہ یہ مقتضی الحال کے بھی مطابق ہے کیونکہ حال دو قسم کا ہوتا

ہے ایک ظاہر الحال، دوسرا غیر ظاہر الحال تو اس مثال میں ظاہر الحال انکار ہے اور غیر ظاہر الحال عدم انکار ہے لہذا ظاہر الحال، حال کی ایک قسم ہے جب کلام مقتضی ظاہر کے مطابق ہوگا تو مقتضی حال کے بھی مطابق ہوگا یہ کلام غیر ظاہر الحال کے مطابق نہیں ہے لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ یہ مطلق حال کے بھی مطابق نہ ہو کیونکہ مطلق حال اعم ہے اور غیر ظاہر الحال خاص ہے اور خاص کی نفی سے عام کی نفی نہیں ہوتی ہے۔

**قوله:علی انه لا معنی**

یہاں سے شارح کی غرض جواب ثانی کو ذکر کرنا ہے۔

**جواب ثانی**: یہ ہے کہ جب ہم کہتے ہیں کہ منکر کو غیر منکر بنایا ہے یا نہیں اس کا علم تاکید سے آتا ہے کہ اس کلام میں تاکید نہ ہو تو پھر یہ مطلب ہوتا ہے منکر کو غیر منکر بنایا ہے اور اگر تاکید ہو تو پھر یہ مطلب ہوتا ہے کہ منکر کو غیر منکر نہیں بنایا گیا تو یہاں تاکید ہے تو اس سے پتہ چلا کہ منکر کو غیر منکر نہیں بنایا اور آپ کا یہ کہنا کہ منکر کو غیر منکر بنایا ہے تو یہ بات غیر معقول ہے۔

**عبارت**:وكثيرا ما نصب عل الظرف او المصدر اى حينا كثيرا او اخراجا كثيرا يخرج الكلام على خلاف مقتضى الظاهر يعنى ان وقوعه فى الكلام كثير فى نفسه لا بالاضافة الى مقابله حتى يكون الاخراج على مقتضى الظاهر قليلا فيجعل غير السائل كالسائل اذا قدم اليه اى الى غير السائل ما يلوح له اى لغير السائل بالخبر اى يشير اليه فيستشرف غير السائل له اى للخبر يعنى ينظر اليه يقال استشرف الشيء اذا رفع راسه ينظر اليه وبسط كفه فوق الحاجب كالمستظل من الشمس استشراف المتردد الطالب نحو ولا تخاطبنى فى الذين ظلموا اى لا تدعنى يا نوح فى شان قومك واستدفاع العذاب عنهم بشفاعتك ۔

ترجمہ:اور بہت مرتبہ ظرف کی بناء پر یا مصدر کی بناء پر منصوب ہے یعنی اکثر اوقات یا اکثر نکالنا کلام کواس کے خلاف پر نکالا جاتا ہے یعنی مقتضی ظاہر کے خلاف پر یعنی اس کا وقوع کلام میں فی نفسہ کثیر ہے نہ کہ اس کے مقابل کی طرف نسبت کرتے ہوئے حتی کہ مقتضی ظاہر پر نکالنا قلیل ہو پس غیر سائل کو سائل کی طرح بنا دیا جاتا ہے جب اس کی طرف یعنی غیر سائل کی طرف ایسا کلام پیش کیا جائے جو غیر سائل کیلئے جنس خبر کی طرف مشیر ہو پس غیر سائل خبر کا انتظار کرنے لگے یعنی اس کو دیکھنے لگے استشرف الشیء اس وقت بولا جاتا ہے جب آدمی سر اٹھا کر اس کو دیکھے اور بھوؤں پر اپنا ہاتھ پھیلا دے جیسا کہ آفتاب کی شعاؤں سے سایہ حاصل کرنے والا ،طالب متردد کے انتظار کی طرح جیسے آپ مجھ سے ظالموں کے بارے میں بات نہ کریں یعنی اے نوح علیہ السلام آپ اپنی قوم کے بارے میں اوران سے عذاب دور کرنے کے بارے میں اپنی سفارش کے ساتھ مجھ کو نہ پکاریں۔

**وضاحت**: نصب على الظرف او المصدر

شارح کی غرض اس عبارت سے کثیرا ما کی ترکیب کو بیان کرنا ہے کہ یہ یا تو ظرفیت کے طور پر منصوب ہے یا مفعول مطلق کے طور پر منصوب ہے ظرفیت کے طور پر ہو تو پھر حینا منصوب ہوگا اور مفعول مطلق کے طور پر ہو تو پھر اخراجا محذوف ہوگا اور کثیرا حینا یا اخراجا کی صفت ہوگا۔

**قوله**:يعنى ان وقوعه فى الكلام

شارح کی غرض اس عبارت سے ایک اعتراض کا جواب دینا مقصود ہے۔

**اعتراض**: ماتن کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ کلام خلاف مقتضی ظاہر نکالنا یہ کثیر ہے اور مقتضی ظاہر کے موافق یہ نکالنا قلیل ہے حالانکہ معاملہ اس کے برعکس ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ کثرت کی دو اقسام ہیں (۱) کثرت فی نفسہ (۲) کثرت اضافی ، یہاں کثرت فی نفسہ مراد ہے اضافیہ مراد نہیں ہے حتی کہ اعتراض لازم آئے۔

**قوله**: اذا قدم عليه

غیر سائل کو سائل بنا کر پھر سائل کی طرف کلام کرنا یہ مجاز ہے تو مجاز کیلئے کوئی قرینہ ہونا چاہئے تو اس قرینہ کو ماتن نے

یہاں سے بیان کیا کہ غیر سائل کو سائل تب بنائیں گے جب غیر سائل کے سامنے کوئی ایسی چیز ہو جو خبر کی طرف اشارہ کرتی ہو۔

**قولہ: لا تدعنی**

اس عبارت سے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: اللہ تعالی نے حضرت نوح علیہ السلام کو منع فرمایا کہ مجھ سے خطاب نہ کرنا حالانکہ نوح علیہ السلام نے تو خطاب کیا کہ رب لا تذر علی الارض..........الآیۃ؟

**جواب**: شارح نے بتایا کہ اللہ تعالی نے مطلق کلام سے منع نہیں فرمایا تھا بلکہ دعا سے منع کیا تھا کہ اپنی قوم کے متعلق مجھ سے دعا نہ مانگنا۔

**عبارت**:فهذا کلام یلوح بالخبرمع ما سبق من قوله واصنع الفلك باعیننا فصار المقام مقام ان یتردد المخاطب فی انهم هل صاروا محکوما علیهم بالاغراق ام لا و یطلبه و نزل منزلة الطالب وقیل انهم مغرقون موکدا ای محکوم علیهم بالاغراق والمراد ان الکلام المقدم یشیر اشارة ما الی جنس الخبر حتی ان النفس الیقظی والفهم المتسارع یکاد یتردد فیه ویطلبه لا انه یشیر الی حقیقة الخبر وخصوصیته و مثله وما ابری نفسی ان النفس لامارة بالسوء وصل علیهم ان الصلاتك سکن لهم یا ایها الناس اتقوا ربکم ان زلزلة الساعة شیء عظیم و غیر ذالك مما یاتی بعد الا وامر والنواهی وهو کثیر فی التنزیل جدا و قال الشیخ عبد القاهر ان فی هذه المقامات لتصحیح الکلام السابق والاحتجاج له وبیان وجه الفائدة فیه ویغنی غناء الفاء۔

ترجمہ:پس یہ ایسا کلام ہے جو خبر کی طرف اشارہ کرتا ہے اللہ تعالی کے اس قول کے ساتھ جو پہلے گزرا **و اصنع الفلک باعیننا**.........الآیہ،تو مقام اس مقام کی طرح ہوگا کہ مخاطب اس میں متردد ہوا کہ کیا ان پر غرق کا حکم لگا دیا گیا یا نہیں اور وہ اس کو طلب کرتا ہے اور اس مخاطب کو طالب کے مرتبہ میں اتار لیا گیا ہے اور کہا گیا بیشک وہ غرق کئے جائیں گے تاکید لگاتے ہوئے یعنی ان پر غرق کا حکم صادر ہو چکا ہے اور مراد یہ ہے کہ کلام مقدم جنس خبر کی طرف اشارہ کرتا ہے حتی کہ بیدار عقل والا اور تیز فہم والا قریب ہے کہ اس میں متردد ہوجائے اور اس کا مطالبہ کرنے لگے نہ کہ وہ حقیقت خبر اور اس کی خصوصیت کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

اور اس کی مثل **ما ابریء نفسی ان النفس لامارة بالسوء** (میں اپنے نفس کو بے قصور نہیں بتاتا بیشک نفس تو برائی کا بڑا حکم دینے والا ہے )اور آپ علیہ الصلوۃ والسلام ان پر نماز پڑھیں بیشک آپ کی نماز ان کیلئے راحت ہے اور اے لوگو اپنے رب سے ڈرو بیشک قیامت کا زلزلہ عظیم شے ہے اور اس کے علاوہ وہ تمام صورتیں جو امر اور نہی کے بعد آتی ہیں اور یہ قرآن پاک میں بہت زیادہ ہے۔

شیخ عبدالقاھر نے کہا کہ ان مقامات میں کلام سابق کی تصحیح ہے اور ان کیلئے استدلال ہے اور اس میں فائدہ کی وجہ کا بیان ہے اور وہ فاء کے نفع کا فائدہ دیتا ہے۔

**وضاحت**:فهذا کلام یلوح بالخبر

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ اس خبر میں تو مطلق عذاب کی طرف اشارہ ہے نہ کہ مخصوص عذاب کی طرف حالانکہ آنے والا عذاب مخصوص ہے جو کہ غرق ہونا ہے؟

**جواب**:شارح نے جواب دیا کہ یہاں صرف **و لا تخاطبنی** سے آنے والی خبر کی طرف اشارہ نہیں ہو رہا ہے جو کہ مخصوص ہے بلکہ **و لا تخاطبنی** سے پہلے جو کلام **و اصنع الفلک باعیننا** گزرا یہ پورا کلام آنے والے مخصوص عذاب کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ وہ غرق ہونے کا عذاب ہے۔

حضرت نوح علیہ السلام کوتو تردد نہیں تھا لیکن اگر کوئی اور مخاطب ہوتا تو پھر اس کوتردد ہوتا تو اللہ تعالی نے فرمایا ان کوغرق کا عذاب دیا جائے جائیگا لیکن غرق کرے گا یا نہیں پھر بھی بمنزلۃ طالب، متردد قرار دے کر فرمایا انھم مغرقون یعنی تاکید کے ساتھ کلام کوذکر کردیا۔

**قولہ:ومثلہ**

یہاں سے شارح نے اس کی اور مثالیں ذکر کی ہیں۔

اوران کوعلیحدہ بیان کیا کیونکہ ان آیتوں میں فقط جنس خبر کی طرف اشارہ ہے جبکہ پہلی آیت میں جنس خبر کے ساتھ خصوص خبر کی طرف بھی اشارہ ہے۔

**قولہ:وما ابری نفسی**

آیت کے اس حصہ میں سوال کا سبب ہے سائل نے سوال کیا کہ کیا نفس برائی کی دعوت دیتا ہے یا نہیں؟ تو اس کا جواب دیا **ان النفس** .....الآیۃ بیشک نفس برائی کی دعوت دیتا ہے اسی طرح **صل علیھم** .........الآیۃ میں سوال کا سبب موجود ہے تو سائل نے سوال کیا کہ کیا ان ی نماز پڑھنے میں ان کیلئے کوئی فائدہ ہوگا یا نہیں تو جواب دیا گیا **ان صلوتک** ...الآیۃ بیشک آپکی ان پر نماز پڑھنے میں ان کیلئے راحت وسکون ہے اسی طرح **یا ایھا الناس** ......الآیۃ اے لوگو اپنے رب سے ڈرو اس میں سوال کا سبب موجود ہے سائل نے سوال کیا کہ آخرت میں اعمال پر سزاء وجزاء ہوگی یا نہیں؟ تو ان کو جواب دیا کہ **ان زلزلۃ الساعۃ** .....الآیۃ بیشک قیامۃ کا زلزلہ امر عظیم ہے ان تمام آیات میں غیر سائل کو سائل کے مرتبہ میں رکھ کر ان کے ساتھ تاکید لگا کر جواب دیا گیا جو کہ طالب، متردد کے حال کے مطابق ہوتا ہے۔

**قولہ: قال شیخ عبد القاھر .........الخ**

اس عبارت سے شارح کی غرض شیخ عبدالقاھر پر ایک اعتراض کا جواب دینا مقصود ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ پیچھے شیخ عبدالقاھر نے یہ کہا تھا کہ ان کو ایسے مقام میں استعمال کیا جائے گا جہاں مخاطب کو اس کے خلاف کا ظن ہو جس کے ساتھ آپ مخاطب کو جواب دیں گے تو اس بات پر اعتراض وارد ہوا کہ ان آیات میں ان کو استعمال کیا گیا لیکن مخاطب کو اس کے حذف کا ظن نہیں ہے جس کے ساتھ اس کو جواب دیا گیا ہے؟

**جواب**: تو شیخ عبدالقاھر نے اس کا جواب دیا کہ میں نے جو یہ کہا تھا کہ ان کو یسے مقام پر ذکر کیا جائے گا جہاں مخاطب کو اس کے حذف کا ظن ہو جس کے ساتھ آپ کو جواب دیں گے تو یہ بات ان تحقیقیہ میں تھی اور ان آیات میں ان تحقیقیہ نہیں بلکہ ان تعلیلیہ ہے لہذا مذکورہ اعتراض کی گنجائش نہیں اور یہاں ان پہلے کلام کی تصحیح کیلئے ہوتا ہے اور پہلے کلام کی دلیل ہوتا ہے اور پہلے کلام کا فائدہ بیان کرنے کیلئے آیا ہے اور ان یہاں پر فاء کا فائدہ دے رہا ہے جس طرح فاء معلول پر داخل ہوتی ہے اور اسی طرح یہاں ان سے پہلے گویا کہ معلول ہے اوان علت پر داخل ہے خلاصہ کلام یہ ہے کہ ان یہاں پر اس فاء کے قائم مقام ہے۔

**عبارت** :ویجعل غیر المنکر کالمنکر اذ لاح ای ظهر علیه ای علی غیر المنکر شیء من امارات الانکار نحو قول حجل بن نضلة جاء شفیق اسم رجل عارضا رمحه ای واضعا علی العرض من عرض العود علی الاناء و السیف علی الفخذ فهو لا ینکر ان فی بنی عمه رماحا لکن مجیئه واضعا الرمح علی العرض من غیر التفات و تهیئ امارة انه یعتقد ان لا رمح فیهم بل کلهم عزل لا سلاح معهم فنزل منزلة المنکر و خوطب خطاب التفاب بقوله ان بنی عمك فیهم رماح موکدا ومثله ثم انکم بعد ذلك لمیتون موکدا بان والام وا ن کان ممالا ینکر لان تما دیهم فی الغفلة والاعراض عن العمل لما بعده من امارات الانکار۔

ترجمہ: اور غیر منکر کو منکر کی طرح بنالیا جاتا ہے جب اس پر یعنی غیر منکر پر انکار کی علامات سے کوئی شیء ظاھر ہو جیسے حجل بن نضلہ کا قول: شقیق آیا (ایک شخص کا نام) اپنے نیزے کو چوڑائی میں رکھتے ہوئے یعنی چوڑائی پر رکھنا یہ عرض العود علی الاناد سے ماخوذ ہے یعنی لکڑی کو چوڑائی کی حالت میں رکھنا اور تلوار کو رانوں پر رکھنا تو وہ اس بات کا منکر نہیں ہے کہ ان کے چچا کے بیٹوں کے پاس نیزے ہیں لیکن اس کے اپنے نیزے کو چوڑائی کی حالت میں رکھنا بغیر توجہ اور تیاری کے نشانی ہے کہ وہ اعتقاد رکھتا ہے کہ ان کے پاس نیزے نہیں ہیں بلکہ وہ سارے کے سارے نہتے ہیں ان کے پاس کوئی اسلحہ نہیں ہے پس اس کو منکر کے مرتبہ سے اتار لیا گیا اس سے متوجہ ہونے کا خطاب کیا گیا اس قول کے ساتھ بیشک تیرے چچا کے بیٹوں کے پاس نیزے ہیں حرف ان کے ساتھ مؤکد کرتے ہوئے اسی کی مثل ثم انکم بعد ذلک لمیتون بھی ہیں جو کہ ان اور لام تاکید سے موکد کیا گیا ہے اگرچہ وہ موت کا انکار نہیں کرتے تھے کیونکہ ان کا غفلت میں زندگی گزارنا اور موت کے بعد کیلئے نیک اعمال سے اعراض کرنا انکار کی نشانیوں میں سے ہے۔

**وضاحت** :قوله: غیر المنکر کالمنکر

ماتن یہاں سے خلاف مقتضی الظاھر پر کلام نکالنے کی دوسری مثال ذکر کررہا ہے کہ کبھی مخاطب منکر تو نہیں ہوتا لیکن اس کو منکر قرار دے کر اس کے ساتھ ایسا کلام کرتے ہیں جیسے منکر کے ساتھ کیا جاتا ہے یعنی تاکید لاتے ہیں۔

پھر غیر منکر کو منکر قرار دینا مجاز ہے اس لئے قرینہ کی ضرورت ہوگی ماتن نے فرمایا کہ یہ تب کریں گے جب مخاطب پر انکار کی علامات میں سے کوئی علامت ظاہر ہو اس کی ماتن نے مثال دی جاء شقیق .........الخ، یہ حجل بن نضلہ کا شعر ہے شارح نے اس کے معنی پر محاورہ ذکر کیا کہ عارض کا معنی ہے نیزے کو چوڑا کر کے رکھنا تو یہ محاورہ اہل عرب کے اس محاورے سے مشتق ہے کہ عرض العود علی الاناد یعنی لکڑی چوڑی کر کے برتن پر رکھ دی لکڑی رکھنے سے مراد برتن کا رکھنا ہے اور عرض السیف علی الفخذ یعنی پر چوڑائی میں تلوار رکھ دی۔

قوله:فهو لا ینکر

یہاں سے شارح نے بتایا کہ شقیق اس بات کا منکر نہیں تھا کہ میرے چچازادوں کے پاس اسلحے ہیں لیکن اس کی جو

حالت تھی کہ اس نے نیزے کو چوڑائی کی حالت میں رانوں پر رکھا ہوا تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس کا منکر ہے کہ میرے دشمنوں کے پاس اسلحہ ہے کیونکہ اگر منکر نہ ہوتا تو ھر تلوار یا نیزہ سیدھا کر کے رکھتا چونکہ انکار کی علامت پائی گئی اس لئے پھر اس کو بمنزلہ منکر کے قرار دے کر اس سے منکر والا کلام کیا گیا اور تاکید لائی گئی ان بنی عمک فیھم رماح۔

**قوله:ومثله**

یہاں سے شارح نے مزید ایک مثال دی ہے کہ اللہ تعالی نے ارشاد فرمایا(**ثم انکم بعدذلک لمیتون**)یہاں مخاطبین موت کے منکر تو نہیں تھے لیکن غفلت میں زندگی گزارنا اور نیک اعمال سے اعراض کرنا انکار کی علامت ہے لہذا ان کو بمنزلہ منکر کے قرار دے کر ان اور لام تاکید کے ساتھ موکد کلام ذکر کیا گیا۔

**عبارت**:و يجعل المنكر كغير المنكر اذا كان معه اى مع المنكر ما ان تامله اى شيء من الدليل والشواهد ان تامل المنكرذلك الشيء ارتدع عن انكاره ومعنى كونه مع المنكر ان يكون معلوما له او محسوسا عنده كما تقول لمنكر الاسلام حق من غير تاكيد لما معه من الدلائل الدلالة على نبوة محمد عليه السلام لكنه لا يتاملها ليرتدع عن الانكار و قد يذكر في حل لفظ الكتاب ههنا وجوه متعسفة لا فائدة في ايرادها ۔

ترجمہ:اور منکر کو غیر منکر کی طرح بنالیا جاتا ہے جبکہ اس کے ساتھ یعنی منکر ساتھ ایسی دلیل یا شواہد ہوں کہ اگر وہ اس میں غور وفکر کرے اگر منکر اس شیء میں غور وفکر کرے تو اپنے انکار سے لوٹ آئے اور دلیل کے اس کے پاس ہونے کا معنی یہ ہے کہ وہ منکر کو معلوم ہو یا اس کو محسوس ہو جیسا کہ آپ منکر اسلام کو کہیں (الاسلام حق) بغیر تاکید کے کیونکہ اس کے پاس ایسے دلائل موجود ہیں جو کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی نبوت پر دلالت کرتے ہیں لیکن وہ اس میں غور وفکر نہیں کرتا ہے تا کہ وہ انکار سے رجوع کرے اور کبھی لفظ کتاب کے حل میں یہاں ایسی بات کو ذکر کیا جاتا ہے جن کو یہاں پر لانے کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا ہے۔

**وضاحت**قوله:اى شيء من الدليل

یہاں سے شارح کی غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ما موصوفہ ہے جو کہ دلیل اور شواہد سے عبارت ہے دلیل معقولات میں ہوتی اور شواہد محسوسات میں ہوتے ہیں اور اس سے دوسری غرض ان لوگوں کا رد کرنا ہے جو یہ کہتے ہیں کہ ما عقل دے عبارت ہے اور عبارت کا معنی یہ بنے گا کہ یجعل المنکر کغیر المنکر اذا کان مع المنکر عقل ان تامله ان پر اعتراض ہوگا کہ اس سے تو یہ معلوم ہو رہا ہے کہ عقل میں غور وفکر کیا جائے حالانکہ عقل میں غور وفکر نہیں کیا جاتا بلکہ عقل کے ساتھ غور وفکر کیا جاتا ہے۔

بعض لوگوں نے اس کا جواب دیا کہ عبارت میں حذف ہے تقدیری عبارت یوں بنے گی لو تامل بہ ای بالعقل تو حرف جار کو حذف کر دیا گیا اور فعل کو ملا دیا گیا تو عقل متامل بہ ہوگی، ہم کہتے ہیں کہ یہ خلاف متبادر الی الفہم ہے اور کلام کو متبادر الی الفہم پر محمول کرنا یہ زیادہ معتبر ہے شارح نے ان کے رد کی طرف اپنے قول **قد يذكر فيها اللفظ**.....الخ سے اشارہ کیا ہے

قوله: معنى كو نه مع المنكر

یہاں سے شارح کی غرض بعض لوگوں کی رد کرنا مقصود ہے جو یہ کہتے ہیں کہ منکر کے ساتھ دلائل ہونے کا معنی یہ ہے کہ وہ دلائل نفس الامر میں موجود ہوں اگر چہ منکر کو معلوم نہ ہوں تو ان کا رد یوں ہے کہ یہ معنہ درست نہیں ہے بلکہ معنی یہ ہے کہ دلائل اس کو معلوم ہو یا محسوس ہو کیونکہ اگر اس کو معلوم نہیں ہے تو وہ رجوع کرنے کیلئے غور وفکر کس میں کرے گا۔

**عبارت**:وقوله نحو لا ریب فیه ظاهر فی التمثیل لما نحن بصدده فان قیل التمثیل به لا یکاد یصح لوجهین احدهما ان هذا الحکم اعنی نفی الریب بالکلیة مما لا یصح ان یحکم به لکثرة المرتا بین فضلا عن ان یؤکد الثانی انه قد ذکر فی بحث الفصل و الوصل ان قوله لا ریب فیه تاکید لقوله ذلک الکتاب فیکون مما اکدفیه الحکم بالتکریر نحو زید قائم و زید قائم ویکون هذا علی مقتضی الظاهر بل مقصود المصنف انه قد یجعل انکار المنکر کلا انکار تعویلا علی ما یزیله فیترك التاکید کما جعل الریب بناء علی ما یزیله کلا ریب حتی یصح نفی الریب بالکلیة مع کثرة المرتابین فیکون نظیر التنزیل وجود الشیء منزله عدمه اعتمادا علی ما یزیله۔فالجواب عن الاول انه لما نفی الریب علی سبیل الاستغراق مع کثره المرتابین ذکروا له تاویلین احدهما ما ذکر فی السوال وهو انه جعل الریب کلا ریب تعویلا علی ما یزیله وحینئذ لایکون مثالا لما نحن فیه وثانیهما ما ذکره صاحب الکشاف وهو انه ما نفی الریب عنه بمعنی ان احدا لا یرتاب فیه بل بمعنی انه لیس محلا لوقوع الارتیاب فیه لانه من وضوح الدلالة وسطوع البرهان بحیث لا ینبغی لاحد ان یرتاب فیه فکانه قیل هو مما لا ینبغی ان یرتاب فی انه من عند الله وهذا حکم صحیح لکن ینکره کغیره من الاشقیاء فینبغی ان یوکد لکن ترك تاکیده لانهم جعلوا کغیر المنکر لما معهم من الدلائل المزیلة لهذا الانکار لو تاملوها وهو انه کلام معجزاتی به من دل علی نبوته بالمعجزات الباهرة وعن الثانی ان المذکور فی بحث الفصل والوصل انه بنزلة التاکید المعنوی وزانه وزان نفسه فی اعجبنی زید نفسه دفعا لتوهم السهو والتجوز فلا یکون من قبیل التکرار لکن المذکور فی دلائل الاعجاز یؤکد السوال وهو انه قال لا ریب فیه بیان وتوکید و تحقیق لقوله تعالی ذلك الکتاب وزیادة تثبیت له بمنزلة ان تقول هو ذلك الکتاب هو ذلك الکتاب فتعیده مره ثانیة لتثبته۔

ترجمہ:اوراس کا قول جیسے لا ریب فیہ اس کی تمثیل میں ظاہر ہے جس کے ہم درپے ہیں تو اگر کہا جائے کہ اس کے ساتھ مثال دینا دووجوہات کی وجہ سے صحیح ہونے کے قریب نہیں ہے ان میں پہلی وجہ یہ ہے کہ یہ حکم میری مراد ریب کی بالکلیہ نفی کرنا اس میں سے ہے جس کے ساتھ حکم لگانا صحیح نہیں ہے کثرت کے ساتھ شک کرنے والوں کی وجہ سے چہ جائیکہ اس کو موکد کیا جائے اور دوسری وجہ یہ ہے کہ ماتن نے فصل اور وصل کی بحث میں ذکر کیا ہے اس کا قول لا ریب فیہ اس کے قول ذلك الکتاب کیلئے تاکید ہے تو یہ اس سے ہوگیا جس میں حکم کو تکرار سے موکد کیا گیا ہو جیسے زید قائم ،زید قائم اور یہ مبتداء ظاہر پر کلام ہوا بلکہ مصنف کا مقصود کبھی منکر کے انکار کو لا انکار بنانا ہوتا ہے اس چیز پر اعتماد کرتے ہوئے جو اس انکار کو زائل کردے تو تاکید کو ترک کردیا جاتا ہے جیسا کہ ریب کو لا ریب بنایا گیا اس چیز پر اعتماد کرتے ہوئے جو اس کو زائل کرنے والی ہے حتی کہ کثرت مرتابین کے باوجود ریب کی نفی بالکلیہ کرنا صحیح ہوجائے تو یہ وجود الشیء کو عدم الشیء کے مرتبہ میں اتارنے کی نظر ہوگی اس چیز پر اعتماد کرتے ہوئے جو اس کو زائل کردینے والی ہے ۔پس پہلے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ جب استغراق کے طریقے پر نفی کی گئی باوجود کی کثرت کے

ساتھ شک کرنے والے موجود تھے تو انہوں نے اس کی تاویلات ذکر کی ان میں سے پہلی تو وہی جو سوال میں ذکر کی گئی اور وہ یہ ہے کہ ریب کو لا ریب بنایا گیا اس چیز پر اعتماد کرتے ہوئے جو کہ اس کو زائل کر دیتا ہے اور اس وقت یہ اس کی مثال نہیں ہوگا جس میں ہماری بحث ہے اور اس کی دوسری تاویل وہ ہے جس کو صاحب کشاف نے ذکر کیا اور وہ یہ ہے کہ قرآن سے جو ریب کی نفی کی گئی ہے اس کا یہ معنی نہیں ہے کہ کوئی شخص بھی اس میں شک نہیں کرتا ہے بلکہ اس کا یہ معنی ہے کہ قرآن شک کے وقوع کیلئے محل نہیں ہے کیونکہ قرآن میں ایسے روشن دلائل اور واضح برھان ہیں کہ کسی کیلئے بھی مناسب نہیں ہے کہ اس میں شک کرے گویا کہ یہ کہا گیا ہے کہ قرآن کے عنداللہ ہونے میں کسی کو بھی شک نہیں کرنا چاہئے اور یہ حکم صحیح ہے لیکن بہت سے بدبختوں نے اس کا انکار کیا تو مناسب تھا اس کو مؤکد کیا جاتا لیکن تاکید کو ترک کر دیا گیا کیونکہ ان کو غیر منکر بنا دیا گیا ان دلائل کی وجہ سے جو کہ اس انکار کو زائل کرنے والے تھے اگر وہ اس میں غور وفکر کر لیتے اور وہ دلیل یہ ہے کہ قرآن ایسا کلام معجز ہے جس کو لانے والی وہ ذات ہے جن کی نبوت پر روشن معجزات سے دلالت کی گئی ہے۔

اور دوسرے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ جو فصل وصل کی بحث میں مذکور ہے وہ بمنزلہ تاکید معنوی کے ہے اور اس کا مرتبہ نفسہ کی طرح ہے اعجبنی زید نفسہ کی مثال میں مجازا اور سہو کے وہم کو دور کرتے ہوئے پس یہ تکرار کے قبیلے سے نہیں ہوگا لیکن جو دلائل الاعجاز میں مذکور ہے وہ اس اعتراض کو مؤکد کرتا ہے اور وہ یہ ہے کہ شیخ نے فرمایا کہ لا ریب فیہ اللہ تعالی کے قول ذالک الکتاب کیلئے تحقیق، تاکید اور بیان ہے اس میں ثبوت کی زیادتی ہے اور یہ اس مرتبہ میں ہوگا کی تو کہے ھو ذلک الکتاب ھو ذالک الکتاب تو اس کو دوبارہ لوٹائے تو کہ تو اس کو ثابت کر دے۔

**وضاحت**:قوله:نحو لا ريب فيه

متن میں نحو لاریب فیہ تھا شارح کی غرض یہاں سے یہ بتانا ہے کہ ماتن کا اس عبارت سے کیا مقصود ہے ظاہر یہ ہے کہ ماتن نے ماقبل کی مثال دی ہے اس ظاہر پر دلیل یہ ہے کہ جب پہلے قاعدے کلیے کا ذکر ہو تو اس کے بعد جس لفظ پر نحو کاف یا مثل کا لفظ ہو تو وہ اس قاعدے کی مثال ہوتی ہے تو یہاں بھی اسی طرح ہے کہ پہلے تو ماتن نے قاعدہ کلیہ ذکر کیا کہ منکر کو غیر منکر کے درجہ میں اتارا جاتا ہے پھر اس کے بعد (نحو لا ریب فیه) کہا تا یہ ماقبل کی مثال ہوگی۔

قوله:فان قيل التمثيل به لا يكاد

یہاں سے شارح کی غرض مات کی اس مثال پر دو اعتراضات کو ذکر کرنا ہے

**اعتراض اول**: یہ ہے کہ ریب کی بالکلیہ نفی کرنا درست نہیں ہے کیونکہ بہت سے شک کرنے والے موجود تھے لہذا جب یہ حکم لگانا ہی درست نہیں ہے تو اس کو موکد کرنا بدرجہ اولی درست نہیں ہے کیونکہ تاکید تو صحت حکم کی فرع ہے جب اصل درست نہیں تو فرع تو بدرجہ اولی درست نہیں ہوگی؟

**اعتراض ثانی**: یہ ہے کہ ماتن نے آگے جا کر فعل وصل کی بحث میں ذکر کیا ہے کہ لا ریب فیہ یہ ذلك الكتاب کی تاکید

ہے یعنی دونوں کا معنی ایک ہی ہے تو اس کا تعلق تاکید لفظی کے قبیلے سے ہوا جیسے زید قائم زید قائم میں ثانی اول کی تاکید کیلئے ہے لہذا اس منکر کو غیر منکر کے مرتبہ میں اتارنے کی مثال بنانا درست نہ ہوا بلکہ ماتن کے کلام میں تدافع واقع ہوا کہ یہاں کہا اس میں تاکید نہیں ہے اور فعل وصل کی بحث میں کہا کہ تاکید ہے؟

قولہ:بل مقصو د المصنف

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ جب صاحب قیل نے دو وجوہات سے ثابت کر دیا کہ یہ مثال نہیں بن سکتی تو پھر یہ کیا چیز ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہ ماقبل کی نظیر ہے نظیر کی منظر لہ کے ساتھ مناسبت ہوتی ہے مناسبت یہ ہے کہ جیسے منکر کو غیر منکر کرتے ہیں اسی طرح وجود کو بمنزلہ عدم کے قرار دیا اسی وجہ سے پھر تاکید نہیں لائی کیونکہ قرآن کے ریب کے محل نہ ہونے پر بہت سے دلائل ہیں اگر منکر اس میں غور وفکر کرے گا تو اپنے انکار سے رجوع کر لے گا۔

صاحب قیل نے جو اس کو نظیر بنایا ہے چونکہ یہ مؤقف شارح کا پسندیدہ ہے اس لئے اس کا جواب ذکر نہیں کیا ہے۔

فالجواب من الاول

یہاں سے شارح کی غرض صاحب قیل کے پہلے اعتراض کا جواب دینا ہے جب ریب کی نفی استغراق کے طور پر کی گئی حالانکہ کثرت کے ساتھ مرتابین تھے تو علماء نے اس کی دو تاویلیں ذکر کی ہیں پہلی تاویل تو یہ ذکر کی ہے کہ لا ریب فیہ کا یہ مطلب نہیں کہ قرآن مجید لا ریب کے کسی فرد کا محل نہیں بنا بلکہ یہ مطلب ہے کہ لا ریب لا محل تو بنا ہے لیکن اس وجود کو بمنزلہ عدم کے قرار دیا گیا ہے کیونکہ قرآن کے لا ریب کے محل نہ ہونے پر اتنے دلائل ہیں کہ اگر منکر کچھ تامل کرے گا تو پھر انکار سے رک جائے گا لیکن اس صورت میں یہ ممثل لہ کی مثال نہیں بنے گی۔

قولہ:وثانیهما ما ذکرہ صاحب الکشاف

یہاں سے شارح نے دوسری تاویل ذکر کی جو کہ صاحب کشاف نے ذکر کی ہے وہ تاویل یہ ہے کہ لا ریب فیہ کے دو مطلب ہیں ایک تو مطلب یہ ہے کہ قرآن ریب کا محل نہیں بنا یعنی کسی ایک نے بھی اس میں شک نہیں کیا یہ مطلب غلط ہے کیونکہ کفار نے قرآن مجید میں شک کیا ہے؟

دوسرا مطلب یہ ہے کہ لائق نہیں کہ قرآن پاک شک کا محل بنے اب یہ حکم صحیح ہے کیونکہ لائق نہیں تھا کہ قرآن شک کا محل بنے لیکن کسی نے انکار کیا کہ قرآن شک کا محل بننے کے لائق ہے تو چونکہ منکر تھے اس لئے پھر چاہئے تو یہ تھا کہ یہاں پر کلام کو مؤکد ذکر کیا جاتا اور انہ لا ریب فیہ کہا جاتا لیکن منکر کو غیر منکر کر کے تاکید نہیں لائی گئی اور لا ریب فیہ کہا گیا کیونکہ اس پر اتنے دلائل ہیں کہ اگر منکر کچھ تامل کرے گا تو انکار سے رک جائے گا اور وہ دلیل یہ ہے کہ یہ قرآن پاک کلام معجز ہے اس کو لے کر آنے والی وہ ذات مبارکی ہے جن کی نبوت پر دلائل واضحہ سے دلالت کی گئی ہے۔

قولہ:عن الثانی ان المذکور فی بحث الفعل

یہاں سے شارح کی غرض صاحب قیل کے اعتراض ثانی کا جواب دینا ہے جواب کا حاصل یہ ہے کہ ماتن کے کلام میں کوئی تدافع نہیں ہے کیونکہ جوانہوں نے فصل وصل کی بحث میں ذکر کیا ہے تو ان کی مراد وہاں تاکید سے تاکید معنوی ہے یعنی وہ تاکید معنوی کے درجہ میں ہے اور یہاں جس کی نفی کی گئی ہے وہ تاکید لفظی کی کی گئی ہے۔

قولہ:دفعاً لتوهم السهو او التجوز

شارح کی غرض ایک سوال کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ لا ریب فیہ کے بارے میں جو یہ کہا گیا کہ یہ ذالك الكتاب کیلئے تاکید معنوی کے درجہ میں ہے تو مؤکد کیوں کیا گیا؟

**جواب**: جب یہ کہا گیا کہ کامل کتاب ہے یہی کتاب ہے تو کسی کو وہم ہوسکتا تھا کہ ممکن ہے یہ سہو کے طور پر مجازاً کہا گیا لہذا اس وہم کو دور کرنے کیلئے اس کو مؤکد کیا گیا کہ یہ سہواً یا مجازاً نہیں کہا گیا ہے۔

قولہ:لكن المذكور فی دلائل الاعجاز

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ بالا جواب پر اعتراض کرنا ہے کہ دلائل الاعجاز میں تو یہ ذکر کیا گیا ہے کہ لاریب فیہ تاکید لفظی ہے نہ کہ تاکید معنوی کے درجہ میں ہے جیسا کہ یہاں پر ذکر کیا گیا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں پر دو مؤقف ہیں: (۱) شیخ عبدالقاھر کا مؤقف یہ ہے کہ تاکید لفظی میں اسی لفظ کا صراحتاً اعادہ کرنا شرط نہیں ہے بلکہ شرط یہ ہے کہ جو بھی تاکید کا فائدہ دیگا وہ تاکید لفظی کے مرتبہ میں آئے گا اس لئے تاکید لفظی کہا۔

(۲) دوسرا مؤقف جمہور کا ہے کہ تاکید لفظی میں بعینہ پہلے لفظ کا اعادہ کرنا شرط ہے لہذا لاریب فیہ تاکید لفظی نہیں ہے بلکہ تاکید معنوی کے مرتبہ میں ہے اور ماتن نے جمہور کے مؤقف کے مطابق بات کی ہے۔

**عبارت** :فان قلت قد ذکر صاحب المفتاح ان اخراج الکلام لا علی المقتضی الظاھر علی وجوہ المذکورۃ یسمی فی علم البیان با لکنایۃ و ھی ذکر لازم الشیء للینتقل عنہ الی ملزومہ فما وجھہ قلت لعل وجھہ ان ایرادا لکلام فی مقام لا ینا سبہ بحسب الظاھر کنایۃ عن انک نزلت ھذا المقام والحال المتحقق منزلۃ المقام والحال الذی یطابقہ ظاھر الکلام واعتبرت فیہ الا عتبارات اللائقۃ بذلک المقام لان ھذا المعنی مما یلزمہ ایرادالکلام علی الوجہ المذکورو ینتتقل عنہ الیہ مثلا قولک لمنکرالاسلام الاسلام حق مجردا عن التاکید کنایۃعن انک جعلت انکارہ کلا انکارو نزلتہ منزلۃمن ھو خالی الذھن عن الانکار تعویلا علی ما یزیلہ لان سوق الکلام مع المنکر مساقۃ مع خالی الذھن مما ینتقل عنہ الی ھذا المعنی و نظیر ذلک ما ذکرہ صاحب الکشاف فی شرح قولہ فی المھد ینطق عن سعادۃ جدہ اثر النجابۃ ساطع البرھان ان قولہ اثر النجابۃ ساطع البرھان جملۃ مستانفۃ جوابا عن اشکال کانہ قیل کیف ذلک الاخبار والنطق مع انہ رضیع فی المھد ففی ھذہ الجملۃ اخراج الکلام علی غیر مقتضی الظاھر لعدم السوال تحقیقا وذلک کنایۃ عن ان ھذا لغرابتہ وندورہ مما لایلوح صدقہ للسامع فی بادی الرای ویحوجہ الی السوال عن بیان کیفیتہ وبیان صدقہ فسیق الکلام معہ مساق الکلام مع السائل المستشرف الی کیفیۃ بیانہ المشرئب الی ساطع برھانہ وقس علی ھذا البواقی۔

ترجمہ: پس اگر تو کہے کہ صاحب مفتاح نے کلام کو وجوہ مذکورہ کے مقتضی ظاہر کے خلاف پر نکالنے کو علم بیان میں کنایۃً سے موسوم کیا ہے اور کنایہ کہتے ہیں کسی شیء کے لازم کو ذکر کرنا تا کہ اس لازم سے ملزوم کی طرف انتقال کیا جائے تو اس کی کیا وجہ ہے؟ میں کہتا ہوں کہ شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ کلام کو ایسے مقام پر وارد کرنا جو کہ اس کلام کے ظاہر کے حساب کے مطابق نہ ہو کنایۃً کرنا ہے اس حالت سے کہ آپ اس مقام اور حال متحقق کو اس مقام اور حال کے درجہ میں اتار لیں جس مقام کے کلام کا ظاہر مطابق ہوتا ہے اور آپ اس میں ان عبارات کا اعتبار کریں جو کہ اس مقام کے مناسب ولائق ہیں کیونکہ یہ معنی اس صورت میں سے ہے جس کو وجہ مذکور پر کلام کا وارد کرنا لازم ہے اور اس کلام سے اس معنی کی طرف انتقال کیا جا سکتا ہے مثال کے طور پر منکر اسلام کو تمہارا کہنا الاسلام حق تاکید سے خالی کر کے کنایۃً ہے اس صورت سے کہ تم اس کے انکار کو لاانکار کی طرح بنا دو اور منکر کو اس شخص کے درجہ میں اتار لو جو انکار سے خالی الذہن ہے اس چیز پر اعتماد کرتے ہوئے جو اس کے انکار کو زائل کر دے کیونکہ کلام کا منکر کے ساتھ چلانا ایسے طریقے پر جیسا کہ خالی الذہن کے ساتھ چلانا اس میں سے ہے جس سے اس معنی کی طرف انتقال کیا جا سکتا ہے۔

اور اس کی نظیر وہ ہے جس کو صاحب کشاف نے اپنی شرح میں ذکر کیا ہے فی المھد ینطق عن سعادۃ جدۃ اثر النجار ساطع البرھان ،یعنی جھولے میں وہ اپنے بخت کی نیک بختی سے کلام کر رہا تھا بزرگی کے آثار غالب دلیل ہے: شاعر کا قول اثر النجابۃ ساطع البرھان، جملہ مستانفہ ہے جو ایک سوال کا جواب بن رہا ہے گویا کہ کہا گیا وہ یہ خبر کیسے دے سکتا ہے اور

کیسے بول سکتا ہے حالانکہ وہ پنگھوڑے میں دودھ پینے والا ہے؟ تو اس جملہ میں عدم سوال کی وجہ سے کلام کو خلاف مقتضی الظاہر پر نکالنا ہے اور یہ کنایہ ہے اس بات سے کہ یہ اپنی غرابت اور ندرت کی وجہ سے اس صورت سے ہے جس کا صدق سامع کیلئے پہلی نظر میں ظاہر نہیں ہوتا ہے اور یہ چیز اس کو صدق کے بیان اور اس کی کیفیت کے بیان کے بارے میں سوال کی طرف متوجہ کرتی ہے پس اس کے ساتھ ایسا کلام چلایا گیا جیسا کہ اس سائل کا ساتھ چلایا جاتا ہے جو کہ اس کی بیان کیفیت کا منتظر ہوتا ہے جو کہ اس کی واضح دلیل کی طرف نظر کرنے والا ہوتا ہے اسی پر باقی کو بھی قیاس کر لیں۔

**وضاحت**:فان قلت سے سوال استفساری ہے اور قلت سے اس کا جواب دیا ہے اس کی تفصیل متن سے واضح ہے زیادہ تفصیل کی ضرورت نہیں ہے۔

**قولہ: نظر ذلك**

یہاں سے شارح کی غرض ایک سوال کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**:معترض کہہ سکتا تھا کہ کلام کو ایسے مقام پر وارد کرنا جو کہ ظاہر کے اعتبار سے مناسب ہو اور اس کو کنایہ کرنا مقام متحقق کو غیر متحقق کے درجہ میں اتارنے سے اس کی کوئی نظیر موجود نہ ہو لہذا علامہ سکا کی کا کلام درست نہیں ہوگا؟

**جواب**: اس کی نظیر موجود ہے لہذا کلام سکا کی درست ہوگا تو اس کی نظیر شاعر کا قول ہے اور ظن کیلئے نظیر بیان کی ہے والاسلام حق ہے جو کہ بغیر تاکید کے منکر کیلئے ذکر کیا گیا ہے اور وجہ تشبیہ دونوں کا خلاف مقتضی ظاہر پر ہونا ہے اور دونوں کا کنایہ پر مشتمل ہونا ہے۔

اس شعر میں علامہ سکا کی نے کہا کہ جب شاعر نے پہلا مصرعہ ذکر کیا کہ ممدوح جھولے میں اپنے بخت کی نیک بختی سے گفتگو کر رہا ہے یہاں اگرچہ کوئی سائل تو نہیں ہے لیکن چونکہ سوال ہو سکتا تھا کہ جھولے میں تو وہ دودھ پیتا بچہ ہے کلام کیسے کر سکتا ہے تو دوسرے مصرعہ میں اس کا جواب دیا کہ شاعر کہتا ہے میں نے کہا نطق کر رہا ہے تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ منہ سے باتیں کر رہا ہے بلکہ اس کی بزرگی کے جو آثار تھے وہ اس بات پر دلیل تھے اور ان سے معلوم ہو رہا تھا کہ یہ اپنی نیک بختی کے ساتھ کلام فرما رہا ہے تو یہاں جواب کنایہ ہے اس سے کہ سوال یہاں نہیں ہے لیکن چونکہ سوال ہو سکتا تھا اس لئے بمنزلہ متحقق کے کیا گیا، سوال لازم ہے اور جواب ملزوم ہے تو لازم سے ملزوم کی طرف انتقال ہے جو کہ کنایہ ہے۔

**عبارت**:ولما کانت الامثلة المذکورة للاعتبارات السابقة من قبیل الاثبات سوی قوله لا ریب فیه اشار الی التعمیم دفعا لتوهم التخصیص فقال وھکذا اعتبارات النفی من التجرید عن المو کدات فی الابتدائی وتقویته بمو کد استحسانا فی الطلبی ووجوب التاکید بحسب الانکار فی الانکاری والامثلة ظاھرة و کذا یخرج الکلام فیھا علی خلاف مقتضی الظاھر کما ذکر فیما تقدم وھھنا بحث لابد من التنبیه علیه وھو انه لا ینحصر فائدة ان فی تاکید الحکم نفیا للشك اورد الانکار ولا یجب فی کل کلام مو کد ان یکون الغرض رد انکارمحقق او مقدر و کذا المجرد عن التاکید قال الشیخ عبالقاھر قد یدخل ان للدلالة علی ان الظن کان من المتکلم فی الذی کان انه لا یکون کقولك بمرای و مسمع من المخاطب انه کان من الامر ما تری و احسنت الی فلان ثم انه فعل جز ا ئی ما تری وعلیه رب انی وضعتھاانثی و رب ان قومی کذبون ومن خصائصھا ان لضمیر الشان معھا حسنا لیس بدونھا بل لا یصح بدونھا نحو انه من یتق و یصبر الآیه وانه من یعمل سوء الأیه و انه لا یفلح الکافرون ومنھا تھیة النکرة لان تصلح مبتدا کقوله ع ان شواء ونشوة و خبیب الباذل الامون و ان کانت النکرة موصوفة تراھا مع ان احسن کقوله ان دھرا یلف شملی بسعدی لزمان یھم بالاحسان و منھا حذف الخبر نحو ان مالا و ان ولدا و ان زیدا وان عمرا فلو اسقطت ان لم یحسن الحذف او لم یجز انتھی کلامه۔

ترجمہ:اور جب وہ امثلہ جو اعتبارات سابقہ کیلئے ذکر کی گئی ہیں اثبات کے قبیل سے تھی سوائے اس کے قول لا ریب فیہ یہ تو ماتن نے تخصیص کے وہم کو دور کرتے ہوئے عموم کی طرف اشارہ کیا اور فرمایا اسی طرح نفی کے اعتبارات ہیں ابتداء کی صورت میں مؤکدات سے خالی ہونا ،طلبی میں استحسانا مؤکد کے ساتھ کلام کو قوی کرنا اور انکار کی صورت میں انکار کے حساب سے تاکید کا واجب ہونا اور امثلہ ظاہر ہیں اور اسی طرح اعتبارات نفی میں کلام کو خلاف مقتضی الظاہر پر نکالا جاتا ہے جیسا کہ گزری ہوئی صورتوں میں ذکر کیا گیا۔اور یہاں پر ایک بحث ہے جس پر تنبیہ کرنا ضروری ہے اور وہ یہ ہے کہ ان کا فائدہ حکم کی تاکید میں شک کی نفی یا انکار کا رد کرنے میں ہی منحصر نہیں ہے اور ہر کلام مؤکد میں ضروری نہیں ہے کہ غرض انکار محقق یا مقدر کا رد کرنا ہی ہو اور اسی طرح تاکید سے خالی ہونا شیخ عبدالقاہر نے کہا کبھی ان اس بات پر دلالت کرنے کیلئے آتا ہے کہ متکلم کی جانب سے ایک چیز کے ہونے میں گمان ہوتا ہے کہ وہ نہیں ہوئی جیسے تمہارا قول ایسی شیء کیلئے اور وہ مخاطب دکھائی اور سنائی دے رہی ہو کہ وہ معاملہ ہو گیا جیسے تم دیکھ رہے ہو اور تم نے فلاں کے ساتھ احسان کیا ہو اس نے تیرے احسان کی جزا دی جس کو تم دیکھ رہے ہو اور اسی صورت پر اے میرے رب میں نے لڑکی جنی اور میرے رب بیشک میری قوم نے میری تکذیب کی ہے،اور اس کے خصائص میں سے یہ بھی ہے کہ ضمیر شان کیلئے ان کے ساتھ خوبصورتی ہوتی ہے جو ان کے بغیر نہیں ہوتی بلکہ ضمیر شان ان کے بغیر درست ہی نہیں ہوتی ہے جیسے انه من یتق و یصبر .........الخ اور انه من یعمل سوء اور انه لا یفلح الکافرون،اور اس سے نکرہ کا تیار ہونا تا کہ مبتداء کی صلاحیت پیدا ہو جائے جیسے اس کا قول بیشک بھنا ہوا گوشت ،شراب پینا اور قوی اونٹوں کا دوڑنا اور اگر نکرہ موصوفہ ہو تو

اس کوان کے ساتھ خوبصورت دیکھے گا جیسے اس کا قول تحقیق زمانی ایسا زمانہ کہ جو جمع کرتا رہا میرے متفرق کو سعدی کی وجہ سے ایسے زمانے کیلئے جو احسان کا ارادہ کرتا ہے اوران میں سے خبر کا حذف کرنا بھی ہے جیسے ان مالا و ان ولدا و ان زیدا و ان عمرو اتو اگر تم ان کو ساقط کردو تو حذف اچھا نہیں ہوگا یا جائز نہیں ہوگا شیخ کا کلام ختم ہوا۔

**وضاحت**:قولہ:و لما کانت الامثلة المذکورة

شارح کی غرض آنے والے متن کا ماقبل کے ساتھ ربط بیان کرنا ہے فرماتے ہیں ماتن نے پہلے دو مسئلے ذکر کئے ایک یہ کہ کلام کا اخراج علی المقتضی الظاہر ہو اور دوسرا یہ کہ کلام کا اخراج علی مقتضی الظاہر نہ ہو تو ان دونوں کی مثالیں دی تھیں وہ سب ایجابی تھیں اس لئے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ شاید یہ دو مسئلے اعتبارات ایجابیہ کے ساتھ مختص ہیں تو ماتن نے ازالہ کر دیا کہ یہ مسئلے اعتبارات اثبات کے ساتھ مختص نہیں بلکہ اعتبارات نفی میں بھی جاری ہوتے ہیں۔

**قولہ: لا ریب فیہ**

یہاں سے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ پہلے جتنی مثالیں تھیں وہ سب ایجابی ہیں حالانکہ لا ریب والی مثال نفی کی ہے نہ کہ ایجاب کہ پھر تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ ماقبل کی مثالیں اثبات کی ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ لا ریب فیہ والی مثال دی تھی لیکن اس میں دو احتمالات تھے کہ نظیر ہے یا مثال ہے تو جب نظیر ہوگی تو اب سب مثالیں ماقبل اثبات کی ہونگی تو اختصاص کا حکم لگانا صحیح ہوگا۔

**قولہ:والامثلة ظاهرة**

مثال کے طور پر تم خالی الذھن کیلئے ما زید قائم کہو گے متردد کیلئے ما زید بقائم کہو گے اور منکر کیلئے و اللہ ما زید بقائم کہو گے۔

**قولہ: و ھھنا بحث لا**

یہاں سے شارح کی غرض ایک تحقیقی بحث کو ذکر کرنا ہے یہاں پر یہ وہم ہوسکتا تھا کہ جس کلام میں ان ہوگا شاید وہاں مخاطب سائل ہوگا یا منکر ہوگا اور اگر مخاطب سائل ہوگا تو پھر ان کے لانے سے اسے شک کی نفی ہوگی اور اگر منکر ہو تو ان کے آنے کی وجہ سے اس کے انکار کا رد ہوگا تو شارح نے اس وہم کا ازالہ کر دیا کہ یہ ضروری نہیں کہ جس کلام میں ان ہوگا وہاں مقصود صرف انکار یا شک کی نفی ہو اس کے علاوہ بھی اغراض ہوسکتی ہیں۔

دوسری بات شارح نے یہ بیان کی کہ جو کلام مؤکد ہو خواہ تاکید ان کے ساتھ ہو یا کسی اور کے ساتھ تو یہ نہیں کہ ان ان غرضوں میں سے کوئی ایک غرض ہو شک کی نفی یا انکار کی نفی بلکہ کلام مؤکد کیلئے اور بھی اغراض ہوتی ہیں۔

تیسری بات یہ ذکر کی کہ یہ وہم ہوسکتا تھا کہ جب تاکید سے خالی ہوگا وہاں مخاطب خالی الذھن ہوگا شارح نے اس کا

ازالہ کر دیا کہ اور بھی اغراض ہوسکتی ہیں شارح نے درمیان میں ذکر کیا کہ انکار متحقق ہوگا یا مقدر، انکار متحقق وہاں ہوگا جب کلام مقتضی الظاہر کے مطابق ہو اور مقدر وہاں ہوگا کہ کلام مقتضی الظاہر کے خلاف ہو۔

قولہ:قال الشیخ عبد القاھر

شارح نے یہاں سے ایک مثال دی کہ میں نے اس کے ساتھ احسان کیا اور اس نے برا بدلہ لیا یعنی میرا تو خیال تھا کہ ایسی جزاء نہیں دے گا لیکن اس نے برا بدلہ دیا جو تم دیکھ رہے ہو لہذا ان دونوں مثالوں میں نہ شک کی نفی ہے اور نہ ہی انکار کی نفی مقصود ہے۔

قرآن پاک کی یہ آیت مبارکہ رب انی وضعتھا انثی بھی اسی قبیلے سے ہے کیونکہ حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی والدہ کا خیال یہ تھا کہ لڑکا پیدا ہوگا لیکن ان کے خیال کے برعکس لڑکی پیدا ہوگئی کیونکہ مخاطب اس کا اللہ تعالی ہے اور وہ نہ ہی اس میں متردد ہے اور نہ ہی اس کا منکر ہے اس کے باوجود حضرت مریم کی والدہ نے کلمہ ان کو ذکر کیا اس بات کا اظہار کرنے کیلئے اس کا یہ گمان نہیں تھا کہ وہ لڑکی جنے گی بلکہ اس کی امید تو لڑکے کی تھی۔ اسی طرح دوسری امثلہ بھی اسی پر قیاس کر سکتے ہیں۔

قولہ: من خصائصھا

شیخ عبدالقاہر نے ان کے چند خاصے ذکر کئے ہیں یہاں نہ تو نفی ہے نہ شک ہے اور نہ رد انکار ہے بلکہ اور غرض ہے ان کے خواص میں سے یہ ہے کہ اگر ضمیر شان کے ساتھ ان ہو تو کلام خوبصورت ہوتا ہے اور اگر ضمیر شان کے ساتھ ان نہ ہو تو کلام خوبصورت نہیں ہوتا ہے کبھی اگر ضمیر شان ان کے ساتھ نہ ہو تو کلام صحیح نہیں ہوتا وہ تب ہے جب بعد والا جملہ جملہ شرطیہ یا فعلیہ ہو تو اس کی مثالیں بھی دی ہیں کہ انہ من یتق ویصبر یہاں بعد والا جملہ چونکہ ضمیر شان کے بعد والا جملہ فعلیہ ہے یہاں اگر ان ضمیر شان کے ساتھ نہ لایا جاتا تو یہ کلام درست نہ ہوتا۔

قولہ: ومنھا تھیئۃالنکرۃ

یہاں سے دوسرا خاصہ ذکر کیا جا رہا ہے وجہ یہ ہے کہ یوں تو نکرہ مبتداء نہیں بن سکتا لیکن اگر اسی نکرہ پر ان داخل کیا جائے تو نکرہ مبتداء بن سکتا ہے اس کی مثال یہ شعر ہے ان شـــــواء جس کا معنی یہ ہے کہ (تمہیں بھنا ہوا گوشت اور شراب پینا اور قوی اونٹنیوں کا دوڑانا) یہ مبتداء ہے اور خبر دوسرے مصرعہ میں ہے جسکا معنی یہ ہے کہ ساری چیزیں ہمیشہ نہیں ہوتی بلکہ کبھی کبھی ہوتی ہیں یعنی جوانی کے عالم میں ہوتی اس شعر میں شواء نکرہ ہے اگر ان نہ لاتے تو یہ مبتداء نہیں بن سکتا تھا جب ان لایا گیا تو مبتداء بن گیا اگرچہ بظاہر تو ان کا اسم ہے لیکن ان کا اسم حقیقت میں مبتداء ہوتا ہے۔

قولہ:و منھا حذف الخبر

یہاں سے شیخ نے تیسرا خاصہ ذکر کیا اور وہ یہ ہے کہ ان ھـــو اور ان کا تکرار نہ ہو خواہ ان کا اسم معرفہ ہو یا نکرہ ہو تو پھر خبر کا حذف کرنا جائز ہے ورنہ نا جائز ہے جیسے ان مالا و ان ولدا وغیرہ۔

**عبارت**:و قد یترك تاكید الحكم المنكر لان نفس المتكلم لا تساعده علی تاكیده لكونه غیر معتقد له او لانه لا یروج منه ولا یتقبل علی لفظ التاكید ویوكد الحكم المسلم لصدق الرغبة فیه و الرواج قال صاحب الكشاف فی قوله تعالی واذا لقو االذین أمنوا قالواأمنا واذا خلواالی شیاطینهم قالوا انا معكم لیس ما خاطبوا به المومنین جدیرا با قوی الكلامین واوكدهما لانهم فی ادعاء حدوث الایمان منهم لا فی ادعاء انهم او حدیون فیه ذلك اما لان انفسهم لا تساعدهم علیه لعدم الباعث والمحرك من العقائد واما لا لانه لا یروج لو قالوه علی لفظ التوكید والمبالغة واما مخاطبة اخوانهم فی الاخبار انفسهم بالثبات علی الیهودیة فهم فیه علی صدق رغبة و وفور نشاط وهو رائج عنهم متقبل منهم كان مظنة للتحقیق و مئنة للتوكید وقد یوكد الحكم بناء علی ان المخاطب ینكر كون المتكلم عالما به معتقدا له كما تقول انك لعالم وعلیه قوله تعالی نشهد انك لرسول الله فاذا اردت ان تنبه المخاطب علی ان هذا المتكلم كاذب فی ادعاء ان هذا الخبر علی وفق اعتقاده توكد الحكم وان لم یكن مخاطبك منكرا لیطابق ما ادعاه وعلیه قوله تعالی ان المنافقین لكاذبون واما قوله تعالی والله یعلم انك لرسوله فانما اكد لانه مما یجب ان یبالغ فی تحقیقه لانه لدفع الایهام والا فالمخاطب عالم به وبلازمه فتامل واستخرج من امثال هذا ما یناسب المقام۔

ترجمہ:اور کبھی حکم منکر کی تاکید کو ترک کر دیا جاتا ہے کیونکہ نفس متکلم اس تاکید پر اس کی تائید نہیں کرتا کیونکہ وہ اس کا معتقد نہیں ہوتا یا اس حکم مؤکد کو اس متکلم کی طرف سے قبول نہیں کیا جائے گا اور حکم مسلم کو مؤکد کیا جاتا ہے اس حکم میں صدق رغبت کی وجہ سے اور قبولیت کی وجہ سے، صاحب کشاف نے اللہ تعالی کے قول و اذا لقوا الذین ......الخ یعنی اور جب وہ ایمان والوں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں ہم ایمان لائے اور جب سرداروں کے پاس علیحدہ ہوتے ہیں تو کہتے ہیں ہم تمہارے ساتھ ہیں، کے بارے میں کہا جس کے ساتھ منافقین نے ایمان والوں کو مخاطب کیا دونوں کلاموں میں سے اقوی کلام کے لائق نہیں تھا اور ان دونوں کو مؤکد کرنے میں کیونکہ وہ ان سے ایمان کے ظہور کے دعوی کرنے میں تھے نہ کہ اس بات کا دعوی کرنے میں کہ وہ اس میں راسخ ہونے کو بیان کر رہے ہیں یہ بات یا تو اس وجہ سے تھی کیونکہ ان کے نفس اس تاکید پر ان کی تائید نہیں کر رہے تھے باعث اور محرق کے یعنی عقائد کے معدوم ہونے کی وجہ سے یا اس وجہ سے کہ یہ حکم قابل قبول نہ ہوتا اگر وہ اس لفظ کو تاکید اور مبالغہ پر کہتے بحر حال ان کا یہودیت پر ثابت قدمی کے بارے میں خبر دینے میں اپنے بھائیوں سے مخاطب ہونا تو وہ اس خبر دینے میں صدق رغبت اور وفور نشاط پر مبنی تھا اور یہ ان کی طرف سے قابل قبول تھا تو یہ تحقیق اور تاکید کا مقام ہو گیا۔اور کبھی حکم کو اس بناء پر مؤکد کیا جاتا ہے کہ مخاطب متکلم کے حکم کا عالم اور معتقد ہونے کا منکر ہوتا ہے جیسا کہ تم کہو انک عالم اور اسی پر اللہ کا یہ فرمان ہے انہوں نے کہا ہم گواہی دیتے ہیں بیشک آپ اللہ کے رسول ہیں۔تو جب تم اس بات کا اردہ کرو کہ مخاطب کو اس بات پر تنبیہ کرو کہ یہ متکلم اس دعوی میں کہ یہ خبر اس کے اعتقاد کے مطابق ہے جھوٹا ہے تو تم حکم کو مؤکد کر سکتے ہو اگر چہ تمہارا مخاطب منکر نہ ہوتا کہ یہ

اس کے دعوی کے مطابق ہو جائے اور اسی پر اللہ تعالی کا یہ قول ہے بیشک منافقین جھوٹے ہیں اور بحر حال اللہ تعالی کا یہ قول اور اللہ جانتا ہے کہ آپ اس کے رسول ہیں اس لئے مؤکد کیا گیا کیونکہ یہ اس میں سے ہے جس کی تحقیق میں مبالغہ کرنا واجب تھا کیونکہ یہ ایک وہم کو دور کرنے کیلئے ہے ورنہ مخاطب حکم اور لازم حکم کو جاننے والا ہے پس تو غور وفکر کر اور ان امثال کی تخریج کر جو مقام کے مناسب ہو۔

**وضاحت**:قال صاحب الکشاف

شارح کی غرض مذکورہ بالا دونوں قسموں کی مثال دینا ہے پہلی قسم تھی کبھی تاکید حکم کو ترک کر دیا جاتا ہے دوسری قسم تھی کبھی حکم مسلم کو بھی مؤکد کیا جاتا ہے قرآن کی یہ آیت مبارکہ اذا لقوا الذین......الخ میں منافقین کا مذکورہ قول کہ آمنا کے مخاطب مؤمنین ہیں تو یہ حکم مع المنکر ہے کیونکہ مؤمنین منافقوں کے ایمان کے منکر تھے اب منافقین کے تاکید کو ذکر نہیں کیا اس کی وجہ یہ ہے کہ منفقوں کو اس حکم یعنی ایمان میں کوئی دلچسپی نہیں اور دوسری بات یہ ہے کہ منافقین کو یہ علم ہے کہ ہم اگر تاکید لائیں بھی تو مومنین ہمارا ایمان نہیں مانیں گے اور جب وہ کافروں کے پاس جاتے تو کہتے ان معکم اور تاکید لاتے حالانکہ کفار یہ بات جانتے تھے اور تسلیم کرتے تھے کہ منافق ہمارے ساتھ ہیں اور یہ بھی کافر ہیں۔

یہاں منافقوں نے تاکید اس لئے لائی ہے کیا نکہ منافقوں کو کافر ہونے میں بری دلچسپی تھی دوسرا منافقین کا خیال تھا کہ اگر ان کفار میں سے کوئی ہمارے کافر ہونے کا منکر ہوگا تو تاکید لائیں گے تو ہماری بات مان لے گا اس لئے انہوں نے تاکید لائی۔

قولہ:اما لا نفسھم

یہاں سے صاحب کشاف نے تاکید نہ لانے کی دو وجوہات ذکر کی ہیں جو کہ شرح میں واضح طور پر موجود ہیں ان کا ذکر باعث طوالت ہوگا۔

قولہ:وقد یؤکد الحکم بناء

یہاں سے شارح کی غرض انکار مخاطب کے بغیر تاکید حکم کو ذکر کرنے کا فائدہ بیان کر رہے ہیں وہ یہ ہے کہ مخاطب حکم کو مانتا ہے منکر نہیں ہے لیکن مخاطب کا خیال ہے کہ متکلم اس حکم کو ماننے سے منکر ہے اس لئے پھر متکلم تاکید لاتا ہے کہ میں حکم کا منکر نہیں ہوا اور تیرا جو خیال ہے کہ متکلم منکر ہے یہ خیال غلط ہے مثال کے طور پر ایک شخص عالم ہے خود تو مانتا ہے کہ میں عالم ہوں لیکن اس کا خیال ہے کہ ایک شخص ہے جو کہ اس شخص کے عالم ہونے کا منکر ہے تو اب دوسرا شخص تاکید لائے گا اور انك لعالم کہے گا۔

قولہ:وعلیه قوله تعالی قالوا نشھد

یہاں سے شارح نے اس قسم کی قرآن پاک سے مثال دی ہے قالو نشھد انك لرسول الله.........الخ تو اب یہاں مخاطب حضور ﷺ ہیں اور آپ جانتے ہیں کہ میں اللہ کا رسول ہوں لیکن حضور ﷺ کا خیال مبارکہ ہے کہ متکلم یعنی منافقین اس حکم

کے منکر ہیں تو تاکید لاکر منافقین نے بتانے کی کوشش کی ہے منافقوں نے کہا کہ ہم اس انك لرسول الله والے حکم کے منکر نہیں ہیں آپ ﷺ کا خیال درست نہیں ہے کہ ہم اس کے منکر ہیں تو ان المنافقین لکاذبون میں تاکید لائی گئی کیونکہ منافقوں نے جو نشھد انك لرسول الله کا دعوی کیا ہم اس حکم کے منکر نہیں ہیں اس دعوی میں منفق جھوٹے ہیں چونکہ منافقوں کا رد کرنا تھا اس لئے اللہ تعالی نے تاکید ذکر کی تاکہ کلام ان کے دعوی کے مطابق ہو جائے۔

اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ والله یعلم انك لرسول اللہمیں تاکید کیوں لائی گئی حالانکہ یہاں مخاطب حضور ﷺ ہیں اور حضور کو علم ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں اور یہ بھی علم ہے کہ اللہ تعالی بھی آپ کی رسالت کے برحق ہونے کا علم رکھتا ہے پھر بھی تاکید لائی گئی؟

اس کی دو وجوہات ہیں ایک وجہ تو یہ ہے کہ حضور ﷺ کی رسالت ان چیزوں میں سے ہے جس کی تحقیق مقصود ہے مطلب یہ ہوا کہ اللہ تعالی کو حضور کی رسالت سے بڑی محبت تھی دوسری وجہ یہ ہے کہ اگر تاکید نہ لائی جاتی تو پھر وہم بڑھ جاتا وہ اس طرح کہ اگر والله یعلم انك لرسول اللہوالی عبارت کے درمیان میں تاکید لائی جاتی تو عبارت اس طرح ہوتی قالو ا ا نشھد انك لرسول الله ان المنافقین لکاذبون تو کوئی اعتراض کر سکتا تھا کہ حضور ﷺ کی رسالت کی نفی تو خود قرآن میں کیونکہ منافقوں نے کہا انک لرسول اللہ تو اللہ تعالی نے فرمایا منافق اس بات سے جھوٹے ہیں تو معلوم ہوا کہ حضور ﷺ کی رسالت کی نفی کے لحاظ سے تو اللہ تعالی نے تاکید لاکر بتادیا کہ حضور ﷺ اللہ تعالی کے رسول ہیں ۔

**عبارت**:ثم الاسناد مطلقا سواء کان انشائیا او خبریا ولذا ذکرہ بالاسم الظاھر دون المضمر لئلا یعود الی الاسنا د الخبری منه حقیقة عقلیة ولم یقل اما حقیقة واما مجاز لان من الاسناد مالیس بحقیقة ولا مجاز عندہ کما اذا لم یکن المسند فعلا او معناہ کقولنا الحیوان جسم فکانه قال بعضه حقیقةعقلیة وبعضه مجاز وبعضه لیس کذلك وجعل الحقیقة والمجاز صفة للاسناد دون الکلام کما جعله عبد القاھر وصاحب المفتاح قال وانمااخترناہ لان نسبة الشیء الذی یسمی حقیقةاو مجازا الی العقل علی ھذا التفسیر بلا واسطة وعلی قولھما لاشتماله علی ما ینسب الی العقل وھو الاسناد یعنی ان تسمیة الاسناد حقیقة عقلیة انماھی باعتبار انه ثابت فی محله ومجازا باعتبار انه متجاوز ایاہ والحاکم بذلك ھو العقل دون الوضع لان اسناد کلمة الی کلمة شیء یحصل یقصد المتکلم دون واضع اللغة فان ضرب مثلا لا یصیر خبرا عن زید بواضع اللغة بل بمن قصد اثبات الضرب فعلا له وانما الذی یعود الی الواضع انه لاثبات الضرب دون الخروج وانه لاثباته فی الزمان الماضی دون المستقبل والاسناد ینسب الی العقل بلا واسطة والکلام ینسب الیه باعتبار ان اسنادہ منسوب الیه۔

ترجمہ: پھر اسناد مطلقا برابر ہے کہ وہ انشائی ہو یا خبری ہو اور اسی وجہ سے اس کو اسم ظاہر کے ساتھ نہ کہ اسم ضمیر کے ساتھ ذکر کیا تاکہ یہ اسناد خبری کی طرف نہ لوٹے اس میں سے حقیقت عقلیہ ہے اور ماتن نے اما حقیقیہ واما مجاز نہیں کہا کیونکہ ماتن کے نزدیک ایک قسم وہ بھی ہے جو کہ نہ حقیقت ہے اور نہ مجاز ہے جیسا کہ جب مسند فعل یا معنیٰ فعل نہ ہو جیسے ہمارا قول: الحیوان جسم تو گویا ماتن نے کہا بعض حقیقت ہے اور بعض مجاز ہے اور بعض نہ حقیقت ہے اور نہ مجاز ہے اور ماتن نے حقیقت اور مجاز کو اسناد کی صفت بنایا ہے کلام کی نہیں جیسا کی عبدالقاہر اور صاحب مفتاح نے اس کو کلام کی صفت بنایا ہے ماتن نے ایضاح میں فرمایا کہ ہم نے اس کو اختیار کیا کیونکہ اس شی ء کی نسبت جس کو حقیقت یا مجاز کا نام دیا جاتا ہے اس تفسیر پر بلا واسطہ عقل کی طرف ہوتی ہے ۔

اور ان دونوں کے قول پر اس کے مشتمل ہونے کی وجہ ہے اس چیز پر جو عقل کی طرف منسوب ہوتی ہے اور وہ اسناد ہے یعنی اسناد کا نام حقیقت عقلیہ رکھنا اس اعتبار سے ہوتا ہے کہ وہ اپنے محل میں ثابت ہے اور مجاز اس اعتبار سے ہوتا ہے کہ وہ اپنے محل سے تجاوز کرنے والی ہو اور اس پر حکم لگانے والی عقل ہے نہ کہ وضع کیونکہ ایک کلمہ کی دوسرے کلمہ کی طرف نسبت کرنا ایسی شی ء ہے جو کہ متکلم کے قصد کے حاصل ہوتی ہے نہ کہ واضع لغت کے قصد سے کیونکہ مثال کے طور پر ضرب لغت کے واضع کے سبب یہ زید کی خبر نہیں بن جاتا بلکہ اس کے قصد سے جو ضرب کو از روئے فعل کے زید کیلئے ثابت کرے اور جو چیزیں واضع کی طرف لوٹتی ہیں وہ ضرب کو ثابت کرنا نہ کہ خروج کو اور اس کا زمانہ ماضی میں ثابت ہونا ہے نہ کہ زمانہ مستقبل میں اور اسناد عقل کی طرف بلا واسطہ منسوب ہوتی ہے اور کلام کی طرف اس اعتبار سے منسوب ہوتی ہے کہ وہ منسوب الیہ ہے۔

**وضاحت**:قوله:ثم الاسناد

یہاں سے ماتن نے اسناد کی تقسیم شروع کی ہے اسناد کی دو اقسام ہیں ایک حقیقت عقلیہ اور دوسری مجاز عقلی ہے۔

**قولہ:مطلقا سواء کان**

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر ہونے والے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ اسناد کا پہلے ذکر ہو چکا ہے جہاں ماتن نے الباب فی احوال الاسناد کو ذکر کیا تو قاعدہ یہ ہے کہ جب پہلے ایک شیء کا ذکر آ جائے تو دوبارہ اس کی طرف ضمیر لوٹاتے ہیں اسم ظاہر نہیں لاتے لہذا ماتن کو ھو منہ حقیقۃ عقلیہ کہنا چاہیئے تھا اس ضمیر کی جگہ پر اسم ظاہر کو کیوں ذکر کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ اسناد کی پہلے ذکر نہیں ہے لیکن اسناد خبری کا ذکر ہے اگر یہاں ضمیر لاتے تو پھر وہ اسناد خبری کی طرف راجع ہوتی تو مطلب یہ ہوتا کہ حقیقت عقلیہ اور مجاز عقلیہ دونوں اسناد خبری ہوتے ہیں اسناد انشائی کی اقسام نہیں ہوتی حالانکہ یہ دو قسمیں اسناد انشائی کی بھی ہوتی ہیں لہذا جب اسناد کہا تو یہ دونوں کو شامل ہو گیا۔

**قولہ :لم یقل اما حقیقۃ وما مجازا**

یہاں شارح کی غرض ماتن پر ہونے والے ایک اور اعترض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ یہ مقام تقسیم ہے اور مقام تقسیم میں حصر مقصود ہوتا ہے اور مقام حصر میں ادوات حصرت کو ذکر کیا جاتا ہے اما وغیرہ لہذا ماتن نے اس کو کیوں نہیں ذکر کیا اور اما حقیقیہ اور اما مجاز کیوں نہیں کہا؟

**جواب**: یہ ہے کہ اس اسناد کا حصر ماتن کے نزدیک حقیقیت عقلی اور مجاز عقلی میں نہیں ہے بلکہ ماتن نے نزدیک ایک تیسری قسم ہے کہ نہ حقیقت ہوتی ہے اور نہ مجاز ہوتی ہے کیونکہ ماتن کے نزدیک حقیقیت عقلی اور مجاز عقلی تب ہوتے ہیں جب مسند فعل یا شبہ فعل ہو اگر مسند نہ فعل اور نہ شبہ فعل ہو جیسے الحیوان جسم اور یہ ماتن کے نزدیک نہ حقیقت عقلی ہے اور نہ مجاز عقلی۔

**قولہ:و جعل الحقیقۃ و المجاز صفۃ .........الخ**

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر ہونے والے اعتراض کا جواب دینا ہے

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے اس باب میں صاحب مفتاح علامہ سکا کی صاحب دلائل الاعجاز شیخ عبد القاہر کی مخالفت کی ہے کیونکہ ماتن نے حقیقت عقلی اور مجاز عقلی کو اسناد کی صفت بنایا ہے جبکہ ان دونوں نے کلام کی صفت بنایا ہے اور اس طرح کہا کہ کلام یا تو حقیقت عقلی ہوگا یا مجاز عقلی ہوگا تو اس مخالفت کی کیا وجہ ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ماتن نے ان دونوں کو اسناد کی صفت اس لئے بنایا کیونکہ حقیقت اور مجاز یہ اسناد کی بالذات اور بلا واسطہ صفات ہیں اور کلام کی بالواسطہ یعنی اسناد کے واسطے سے صفات بنتی ہیں لہذا ان کو اس کی صفت بنایا جس کیلئے یہ بالذات صفت بنتی ہیں اولی ہے اس سے جن کیلئے بالواسطہ صفت بنتی ہیں۔

**قولہ:یعنی ان تسمیۃ الاسناد حقیقیۃ عقلیۃ ............الخ**

یہاں سے شارح ماقبل کا خلاصہ اور وجہ تسمیہ کو بیان کر رہے ہیں اسناد ایک تو حقیقت عقلی ہے اور دوسری مجاز ہے تو ان

دونوں میں اسناد عقل کی طرف بلا واسطہ منسوب ہے یہاں سے شارح اس پر دلیل دیتے ہیں کہ اسناد ان صورتوں میں عقل کی طرف بلا واسطہ کیسے منسوب ہے وہ اس طرح کہ حقیقیت کو حقیقت اس لئے کہتے ہیں کہ یہ حقیقت الشیء سے مشتق ہے یہ اس وقت کہتے ہیں کہ شیء اپنی جگہ پر ثابت ہو اور حقیقت میں شیء اپنی جگہ پر ثابت ہوتی ہے اس لئے اس کو حقیقت کہتے ہیں اسناد کی حقیقت ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اسناد اپنے محل میں ثابت ہے اور اسناد کے مجاز عقلی ہونے کا مطلب ہوا کہ اسناد اپنے محل میں ثابت نہیں ہے بلکہ اپنے محل سے تجاوز کر جاتی ہے اسناد کے اپنے محل میں ثابت ہونے اور تجاوز کرنے کا علم عقل سے آئے گا واضع کو اس میں کوئی دخل نہیں ہے مثلا ضرب کے متعلق واضع ضرب یہ بتاتا ہے کہ اس کا معنی مارنے والا ہے کھانے والا نہیں اس کا زمانہ ماضی ہے مستقبل نہیں ہے باقی یہ کہ ضرب کی نسبت زید کی طرف کرنی ہے یا عمروا کی طرف یہ واضع نہیں بتاتا بلکہ یہ متکلم کی عقل سے معلوم ہوگا کیونکہ اگر زید نے مارا ہوگا تو پھر ضرب کا اسناد زید کی طرف ہوگا اور اگر عمروا نے مارا ہے تو اسناد عمروا کی طرف ہوگا۔

**عبارت**:فان قیل لم یذکر بحث الحقیقة والمجاز العقلیین فی علم البیان کما فعله صاحب المفتاح ومن تبعه قلنا قد زعم انه داخل فی تعریف علم المعانی دون البیان فکانه مبنی علی انه من الاحوال المذکورة فی التعریف کالتاکید و التجرید عن الموکدات و فیه نظر لان علم المعانی انما یبحث عن الاحوال المذکورة من حیث انها یطابق بها اللفظ مقتضی الحال و ظاهران البحث فی الحقیقة والمجاز عقلیین کانا او لغویین لیس من هذه الحیثیة فلا یکون داخلا فی علم المعانی والا فا لحقیقة والمجاز اللغویان ایضا من احوال المسند الیه والمسند۔

ترجمہ:اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ ماتن نے حقیقت عقلی اور مجاز عقلی کو علم بیان میں کیوں نہیں ذکر کیا جیسا کہ صاحب مفتاح اوران کے متبعین نے کیا؟ ہم کہیں گے کہ ماتن نے یہ گمان کیا کہ حقیقت عقلی اور مجاز عقلی علم معانی کی تعریف میں داخل ہیں نہ کہ علم بیان کی تعریف میں تو گویا کہ ماتن کا گمان اس بات پر مبنی ہے کہ حقیقت عقلی اور مجاز عقلی ان احوال میں سے ہے جن کو علم معانی کی تعریف میں ذکر کیا گیا جیسے تاکید اور مؤکدات سے خالی ہونا وغیرہ اوراس میں نظر ہے کیونکہ علم معانی ان احوال سے بحث کرتی ہے جو اس حیثیت سے مذکور ہو کہ جن کے ذریعے لفظ مقتضی الحال کے مطابق ہو جائے اور یہ بات ظاہر ہے کہ حقیقت اور مجاز برابر ہیں کہ وہ عقلی ہوں یا لغوی ہوں اس حیثیت سے نہیں ہوتے پس یہ علم معانی میں داخل نہ ہوئے ورنہ تو حقیقت اور مجاز لغوی بھی مسندالیہ اور مسند کے احوال میں سے ہیں؟

**وضاحت**:قولہ: فیہ نظر

اس نظر کی تفصیل شرح میں موجود ہے اس کی وضاحت کی ضرورت نہیں لیکن اس کا جواب یوں دیا جائے گا کہ ان احوال میں حیثیت کی قید بھی داخل ہے کیونکہ مخاطب کا حال کبھی ماھولہ کی طرف اسناد کا تقاضا کرتا ہے تو اس کیلئے حقیقت عقلیہ کو ذکر کیا جاتا ہے اور کبھی غیر ماھولہ کی طرف اسناد کا تقاضا کرتا ہے تو اس کیلئے مجاز عقلی کو ذکر کیا جاتا ہے باقی ان کے دواعی کو کثرت کی وجہ سے ذکر نہیں کیا ہے اور کیونکہ حقیقت لغوی اور مجاز لغوی میں اس حیثیت کی قید کا اعتبار نہیں ہوتا اس لئے ان کو علم معانی کے اندر ذکر نہیں کیا جاتا ہے۔

**عبارت**:وهی ای الحقيقة العقلية اسناد الفعل او معناه كالمصدر واسم الفاعل والمفعول والصفة المشبهة واسم التفضيل والظرف واحترز بهذا عما لا يكون المسند فيه فعلا او معناه كقولنا الحيوان جسم الى ماای شیء هو ای الفعل او معناه ای لذالك الشيء للفاعل فيما بنى له نحو ضرب زيد عمروا والمفعول به فيما بنى له نحو ضرب عمروا فان الضاربية لزيد والمضروبية لعمرو بخلاف نهاره صائم فان الصوم ليس للنهار عند التكلم متعلق بالظرف اعنى له وهذا ليدخل فيه ما يطابق الاعتقاد دون الواقع لكن بقى خارجا عنه مالا يطابق الاعتقاد سواء يطابق الواقع او لا فادرجه بقوله فی الظاهر وهو ايضا متعلق بالظرف المذكور ای الی ما يكون الفعل اومعناه له عند المتكلم فيما يفهم من ظاهر كلامه ويدرك من ظاهر حاله وذالك ان لا ينصب قرينة على انه غير ما هو له فی الاعتقاد ومعنى كونه له ان معناه قائم به ووصف له وحقه ان يسند اليه سواء كان مخلوقا لله او لغيره وسواء كان صادر عنه باختياره كضرب او لا كمرض ولايشترط صحة حمله عليه ولا يخرج ما يكون المسند فيه مصدرا۔

ترجمہ: اور وہ یعنی حقیقت عقلیہ فعل یا معنی فعل کی نسبت کرنا جیسے مصدر، اسم فاعل، مفعول، صفت مشبہ، اسم تفضیل اور ظرف اور اس کے ذریعے احتراز کیا گیا ہے اس سے جس میں مسند فعل یا معنی فعل نہیں ہوتا جیسے ہمارا قول الحیوان جسم، اس چیز کی طرف جس کیلئے فعل یا معنی فعل ہو جیسے فعل معروف میں فاعل کی طرف جیسے ضرب زید عمروا اور مجہول میں مفعول کی طرف جیسے ضرب عمروا کیونکہ مارنا زید کیلئے اور مار کھانا عمروا کیلئے بخلاف نهاره صائم کے کیونکہ روزہ دن کیلئے نہیں ہوتا ہے متکلم کے نزدیک یہ ظرف کے متعلق ہے میری مراد لہ کے اور یہ اس لئے تاکہ اس کے اندر وہ صورت داخل ہو جائے جو اعتقاد کے مطابق ہو نہ کہ واقع کے باقی اس سے وہ صورت خارج ہے جو اعتقاد کے مطابق نہ ہو برابر ہے کہ وہ واقع کے مطابق ہو یا نہ ہو تو اس صورت کو اپنے قول فی الظاہر سے داخل کیا اور یہ بھی ظرف مذکور کے متعلق ہے یعنی اس کی طرف جس کیلئے فعل یا معنی فعل متکلم کے نزدیک اس میں سے جو اس کلام کے ظاہر سے سمجھا جا رہا ہے اور اس کے ظاہر حال سے ادراک کیا جا رہا ہے اور یہ اس طرح ہو گا کہ اس نے اپنے اعتقاد کے خلاف پر کوئی قرینہ قائم نہ کیا ہو اور فعل کا اس کیلئے ہونے کا معنی یہ ہے کہ اس کا معنی اس کے ساتھ قائم ہو اور وہ اس کیلئے وصف ہو اور اس کا حق یہ ہے کہ اس کی طرف نسبت کی گئی ہو برابر ہے کہ وہ اللہ کی مخلوق ہو یا اس کے غیر کی اور برابر ہے کہ وہ اس متکلم سے اس کے اختیار سے صادر ہو جیسے ضرب یا بغیر اختیار کے جیسے مرض اور مسند الیہ پر مسند کے حمل کا صحیح ہونا شرط نہیں ہے اور وہ صورت خارج نہیں ہوگی جس میں مسند مصدر ہو۔

**وضاحت**:قوله:ای شیء.....الخ

یہاں سے شارح کی غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ما موصوفہ ہے موصولہ نہیں ہے اور یہ شیء سے عبارت ہے۔

قولہ:بخلاف نھارہ صائم

اس سے شارح کی غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ماھولہ کی قید احترازی ہے اور اس کے ذریعے مجاز عقلی جیسے نہارہ صائم سے احتراز کرنا ہے۔

قولہ:و ھذا لیدخل.......الخ

یہاں سے شارح کی غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ پچھلی دونوں قیودات احترازی تھیں لیکن عندالمتکلم کی قید احترازی نہیں ہے بلکہ اس کے ذریعے اس صورت کو داخل کرنا مقصود ہے جو کہ اعتقاد کے مطابق ہو واقع کے مطابق نہ ہو جیسے دھری کا قول،انبت الربیع البقل۔

قولہ:فی الظاھر

اس قید سے بھی اس صورت کو تعریف میں داخل کرنا ہے جو اعتقاد کے تو مطابق نہ ہو برابر ہے کہ وہ واقع کے مطابق ہو یا نہ ہو جیسے معتزلی کا قول خلق اللہ الا فعال کلہا اور اقوال کاذبہ کو بھی داخل کرنا مقصود ہے۔

قولہ:و معنی قولہ لہ.......الخ

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ کونہ لہ کا معنی یہ ہے کہ فعل متکلم سے صادر ہو تو ضرب،نصر وغیرہ اس میں داخل ہو جائیں گے اور مات،مرض وغیرہ اس سے خارج ہو جائیں گے کیونکہ اس کا صدور متکلم سے نہیں ہوتا ہے؟

**جواب**:یہ ہے کہ کونہ لہ کا معنی صادر ہونا نہیں ہے بلکہ قائم ہونا ہے برابر ہے وہ بطریق صدور ہو جیسے ضرب،نصر وغیرہ یا بالطریق ثبوت ہو جیسے مات ومرض وغیرہ اور قیام اوصاف میں بھی آتا ہے برابر ہے کہ وہ اوصاف انضمامیہ ہوں یا انتزامیہ ہوں سب کو شامل ہے اور حقہ سے اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ وصف سے مراد عام ہے کہ وہ بالفعل ہو یا بالقوۃ ہو لہذا کوئی صورت اس سے خارج نہیں ہوگی۔

قولہ: و لا بشرط صحۃ حملہ.......الخ

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ متبادر الی الفہم یہ ہے کہ وصف مسندالیہ پر بالمواطاۃ محمول ہو لہذا اس سے وہ صورت نکل جائے گی جس میں مصدر کی اسناد ہو جیسے اعجبنی ضرب اللص الجلاد، کیونکہ مصدر بالمواطاۃ کے ساتھ محمول نہیں ہوتا ہے؟

**جواب**:یہ ہے کہ یہاں حمل مواطاۃ شرط ہی نہیں ہے لہذا یہ صورت بھی داخل ہو جائے گی۔

**عبارت**:فقد دخل فیه ما یطابق الواقع والاعتقاد کقول المؤمن انبت الله البقل وما یطابق الاعتقاد فقط نحو قول الجاهل انبت الربیع البقل وما یطابق الواقع فقط کقول المعتزلی لمن لا یعرف حاله وهو یخفیها منه خلق الله تعالی الافعال کلها فان اسناد خلق الافعال الی الله اسناد الی ما هو له عند المتکلم فی الظاهر وان لم یکن کذلك فی الحقیقة وهذا المثال غیر مذکور فی المتن وما لا یطابق شیئا منهما نحو قولك جاء زید وانت ای و الحال انك خاصة تعلم انه لم یجیء دون المخاطب فهذا ایضا اسناد الی ما هو له عنده فی الظاهر لان الکاذب لا ینصب قرینة علی خلاف ارادته وقوله وانت تعلم بقرینة تقدیم المسند الیه احترازا عما اذا کان المخاطب ایضا عالما بانه لم یجیء فانه حینئذ لا یتعین کونه حقیقة بل ینقسم الی قسمین احدهما ان یکون المخاطب مع علمه بانه لم یجیء عالما بان المتکلم یعلم انه لم یجیء والثانی ان لا یکو ن عالما به والاول لا یکون اسنادا الی ما هوله عند المتکلم لا فی الحقیقة ولا فی الظاهر لوجود القرینة الصارفة فلا یکون حقیقة عقلیة بل ان کان للملابسة یکون مجازا و الا فهو من قبیل ما لا یعتد به ولا یعد فی الحقیقة ولا فی المجاز بل ینسب قائله الی ما یکره کما صرح به فی المفتاح بخلاف الثانی فان المخاطب لما لم یعلمه ان المتکلم عالم بانه لم یجیء یفهم من ظاهره انه اسناد الی ما هو له عنده بناء علی سهواونسیان۔

ترجمہ: پس ماتن کی تعریف میں وہ صورت بھی داخل ہو جائے گی جو واقع اور اعتقاد دونوں کے مطابق ہوگی جیسے مؤمن کا قول انبت الله البقل اور جو فقط اعتقاد کے مطابق ہوگی جیسے کافر کا قول انبت الربیع البقل اور جو صرف اعتقاد کے مطابق ہوگی جیسے معتزلی کا قول اس شخص کیلئے جس سے اپنی حالت کو چھپایا جاتا ہے خلق الله تعالی الافعال کلها کیونکہ افعال کی تخلیق کی نسبت اللہ تعالی کی طرف کرنا ما ھولہ کی طرف اسناد کرنا ہے ظاہر میں متکلم کے نزدیک اگرچہ حقیقت میں ایسا نہیں ہے اور یہ مثال متن میں مذکور نہیں ہے اور جو ان دونوں کے مطابق نہیں ہوگی جیسے تمہارا قول جاء زید حالانکہ تم خاص طور پر جانتے ہو کہ وہ نہیں آیا نہ کہ مخاطب تو یہ بھی ظاہر میں متکلم کے نزدیک 'ما ھو لہ' کی طرف نسبت کرنا ہے کیونکہ جھوٹا اپنی مراد کے خلاف پر قرینہ قائم نہیں کرتا ہے۔اور تمہارا قول وانت تعلم مسند الیہ کے تقدیم کے قرینے کے ساتھ اس صورت کے احتراز ہے جب مخاطب بھی اس کے نہ آنے کو جانتا ہو کیونکہ اس وقت اس کا حقیقت ہونا متعین نہیں ہوگا بلکہ یہ دو قسموں کی طرف تقسیم ہو جائے گا پہلی قسم تو وہ ہوگی کہ مخاطب اس کے نہ آنے کے علم کے ساتھ ساتھ اس بات کو بھی جانتا ہو کہ متکلم کو بھی علم ہے کہ وہ نہیں آیا اور دوسری قسم وہ ہے کہ مخاطب کو اس کا علم نہ ہو اور پہلی قسم میں متکلم کے نزدیک نہ تو حقیقت میں اور نہ ہی ظاہر میں ما ھولہ کی طرف نہیں اسناد ہوگی قرینہ صارفہ کے پائے جانے کہ وجہ سے پس یہ حقیقیت عقلیہ نہیں ہوگا بلکہ اگر کسی ملابست کی وجہ سے ہو تو یہ مجاز ہوگا ورنہ یہ اس قبیلے سے ہوگا جو معتبر نہیں ہے اور نہ ہی اس کو حقیقیت میں شمار کیا جائے گا اور نہ ہی مجاز میں شمار کیا جائے گا بلکہ اس کے قائل کو اس بات کی طرف منسوب کیا جائے گا جو کہ ناپسندیدہ ہے جیسا کہ اس کی مفتاح میں صراحت کی گئی ہے برخلاف دوسری قسم کے کیونکہ

مخاطب جب متکلم کے بارے میں نہیں جانتا کہ وہ اس کے نہ آنے کا عالم ہے تو اس کے ظاہر سے یہی سمجھا جائے گا کہ متکلم کے نزدیک اسناد ما ھو لہ کی طرف ہے سھو یا نسیان پر محمول کرتے ہوئے۔

**وضاحت**:قولہ: فقد دخل فیہ ما یطابق الواقع و لاا‌عتقاد

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

اعتراض: یہ ہوتا ہے کہ مثال سے مقصود ممثل کی وضاحت ہوتی ہے اور وہ ایک مثال ہی سے حاصل ہو جاتی ہے تو ماتن نے تین مثالیں کیوں ذکر کیں؟

جواب: یہ ہے کہ ماتن نے تین مثالیں اس لئے ذکر کیں کیونکہ ممثل لہ بھی تین تھے بلکہ ممثل لہ چار ہیں (۱) جو واقع اور اعتقاد دونوں کے مطابق ہو (۲) جو فقط اعتقاد کے مطابق ہو (۳) جو دونوں کے مطابق نہ ہو (۴) جو فقط واقع کے مطابق ہو۔

قولہ: و ھذا المثال غیر المذکور فی المتن

شارح کی غرض یہاں سے ماتن پر اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے اس قسم کی جس میں فقط واقع کے مطابق نہ اس کی مثال کیوں ذکر نہیں کیا؟

**جواب**: یہ مثال تیسری مثال کے ضمن میں موجود ہے جس کو ماتن نے جاء نی زید وانت تعلم انہ لم یجی ء سے ذکر کیا کیونکہ ممکن ہے کہ یہ اس کی مثال بن جائے جو اعتقاد اور واقع دونوں کے مطابق نہ ہو جس طرح یہ اس کی مثال ہے جو فقط واقع کے مطابق ہے۔

قولہ: بناء علی سھو و نسیان

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب مخاطب کو یہ معلوم ہو گیا کہ زید نہیں آیا اور متکلم نے کہا جاء نی زید تو متکلم پر یقینی طور پر کذب کا گمان کرنا لازم آتا ہے حالانکہ حدیث مبارکہ میں ہے ظنوا المؤمنین خیرا؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہ کلام سھو پر مبنی ہے بایں طور پر کہ اس کی مراد عمرو تھی لیکن سھوا اس سے زید نکل گیا یا یہ کلام نسیان پر مبنی ہے عمرو کہنا تھا لیکن اس نے زید کو ذکر کر دیا۔

**فائدہ**: سہوا اور نسیان میں فرق ہے کہ نسیان کہتے ہیں کہ شی ء کا قوۃ مدرکہ اور خزانہ دونوں سے غائب ہو جانا اور سھو کہتے ہیں کہ شی ء کا قوت مدرکہ سے غائب ہو جانا لیکن خزانہ میں موجود ہے۔

**عبارت**:وانما عدل عن تعریف صاحب المفتاح وھو ان الحقیقة العقلیة ھی االکلام المفاد بہ ماعند المتکلم من الحکم فیہ لا مورالاول انہ جعلھاصفة للکلام و المصنف صفة للاسناد االثانی انہ غیر مطرد لصدقہ علی ما لیس المسند فیہ فعلا او معناہ نحو الانسان جسم مع انہ لا یسمیٰ حقیقة ولا مجازا وجوابہ منع انہ لا یسمی حقیقة،و کفاك قول الشیخ عبدالقاھر انھا کل جملة وضعتھا علی ان الحکم المفاد بھا علی ما ھو علیہ فی العقل واقع موقعہ فتعریف المصنف غیر منعکس لخروجہ عنہ الثالث انہ غیر منعکس لعدم صدقہ علی ما یطابق الاعتقاد سواء یطابق الواقع ام لا لانہ ترك التقیید بقولنا فی الظاھر والاعتذار عنہ بانہ انما ترکہ مع کونہ مرادا اعتمادا علی انہ یفھم عما ذکرہ فی تعریف المجاز اولا مما لایلتفت الیہ فی التعریفا ت بل جوابہ انہ لانم عدم صدقہ علی ما ذکر فان قولہ ھی الکلام المفاد بہ ما عند المتکلم اعم من ان یکون عندالمتکلم فی الحقیقة او فی الظاھر بل دلالتہ علی الثانی اظھر لعدم الاطلاع علی السرائر۔

ترجمہ: ماتن نے صاحب مفتاح کی تعریف سے اور وہ یہ ہے کہ حقیقت عقلیہ وہ کلام ہے جس کے ذریعے کلام میں موجود حکم کا جو متکلم کے نزدیک ثابت ہے افادہ کیا جا سکے چند امور کی وجہ سے عدول کیا پہلی وجہ یہ ہے کہ صاحب مفتاح نے حقیقت عقلیہ کو کلام کی صفت بنایا ہے اور ماتن نے اسناد کی صفت بنایا ہے اور دوسری وجہ یہ ہے صاحب مفتاح کی تعریف دخول غیر سے مانع نہیں ہے کیونکہ یہ اس صورت پر بھی صادق آتی ہے جس میں مسند فعل یا معنیٰ فعل نہ ہو جیسے الانسان جسم حالانکہ یہ ماتن کے نزدیک نہ حقیقت ہے اور نہ ہی مجاز ہے اور اس کا جواب یہ ہے کہ اس کو حقیقت نہ کہنا مانع ہے اور تمہارے لئے شیخ عبدالقاہر کا قول کافی ہے کہ حقیقت ہر وہ جملہ ہے جس کو تم اس بناء پر وضع کرو کہ وہ حکم جو اس کلام سے مفاد ہوتا ہے اس پر ثابت ہے جس پر وہ ہے اپنی عقل میں اور اپنے مقام پر واقع ہے تو ماتن کی تعریف غیر جامع ہوگی کیونکہ اس کی تعریف سے الحیوان جسم والی صورت نکل جاتی ہے۔

اور تیسری وجہ یہ ہے کہ صاحب مفتاح کی تعریف غیر جامع ہے کیونکہ یہ اس صورت پر صادق نہیں آتی جو اعتقاد کے مطابق نہ ہو برابر ہے کہ وہ واقع کے مطابق ہو یا نہ ہو کیونکہ صاحب مفتاح نے فی الظاہر کی قید کو ترک کر دیا ہے اور اس کی طرف سے یہ عذر بیان کرنا کہ صاحب مفتاح نے اس قید کو ترک کیا حالانکہ ان کی مراد ہے اس بات پر اعتقاد کرتے ہوئے کہ یہ قید اس سے سمجھ میں آجائے گی جس کو انہوں نے اولا مجاز کی تعریف میں ذکر کیا اس میں سے ہے جس کی طرف تعریفات میں التفات نہیں کیا جاتا بلکہ اس کا جواب یہ ہے کہ صاحب مفتاح کی تعریف کا مذکورہ صورت پر ہم تسلیم ہی نہیں کرتے کیونکہ صاحب مفتاح کا قول ھی الکلام المفاد بہ ماعندالتکلم عام ہے کہ متکلم کے نزدیک حقیقت میں ہو یا ظاہر میں ہو بلکہ اس کی دلالت دوسری صورت پر زیادہ ظاہر ہے کیونکہ باطنی باتوں پر اطلاع نہیں ہوتی ہے۔

**وضاحت**:قولہ: انما عدل

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے حقیقت عقلیہ کی تعریف میں علامہ سکا کی کی مخالفت کیوں کی ہے حالانکہ وہ اس فن کے ماہرین میں سے ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ امر واحد بھی عدول کا سبب بن سکتا ہے لیکن یہاں متعدد وجوہات ہیں جن کی وجہ سے ماتن نے تعریف سکا کی سے عدول کیا ہے جن کی وضاحت شرح کتاب میں موجود ہے۔

قولہ: جوابہ منع ........الخ

یہاں سے شارح کی غرض عدول کی وجہ ثانی کا جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ وجہ ثانی درست نہیں ہے کیونکہ یہ کہنا کہ الحیوان جسم یہ حقیقت عقلی نہیں ہے درست نہیں ہے کیونکہ حقیقت کی تعریف اس پر سچی آرہی ہے اور اس پر دلیل شیخ عبدالقاہر کا قول ہی کافی ہے کیونکہ شیخ عبدالقاہر نے حقیقت عقلی کی تعریف یہ کی ہے کہ حقیقت عقلی اس جملہ کو کہتے ہیں جس کی بناء اس بات پر ہو کہ اس جملہ سے جو حکم معلوم ہوتا ہے وہی حکم عقل میں بھی آتا ہو اور وہ حکم اسی جگہ پر ثابت ہو اب یہ تعریف الحیوان جسم پر سچی آتی ہے کیونکہ الحیوان جسم ایک جملہ ہے اور اس کی بناء اس پر ہے کہ اس جملے سے جو حکم سمجھا جارہا ہے وہ جسم کا ثبوت ہے حیوان کیلئے یہ حکم اپنی جگہ پر ثابت ہے اور اپنے مقام سے تجاوز نہیں ہے لہذا صاحب مفتاح کی تعریف دخول غیر سے مانع ہے لہذا اب ماتن پر دو خرابیاں لازم آتی ہیں ایک تو ان کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں رہے گی اور دوسری یہ وجہ عدول درست نہیں ہوگی۔

قولہ: و الا.........الخ

شارح کی غرض بعض لوگوں نے جو وجہ ثالث کا جواب دیا تھا اس کو ذکر کر کے اس کا رد کرنا ہے بعض لوگوں نے یہ جواب دیا کہ حقیقت عقلی کی تعریف میں فی الظاہر کی قید کو اس لئے ترک کیا کیونکہ اس سے پہلے مجاز عقلی کی تعریف میں ذکر کر چکے تھے لہذا اس پر اعتماد کرتے ہوئے حقیقت کی تعریف میں ذکر نہیں کیا شارح نے اس کا رد کرتے ہوئے کہا کہ یہ مقام تعریف ہے اور تعریفات تصریحات پر مبنی ہوتی ہیں غیر پر قیاس کر کے قیودات کو ترک نہیں کیا جاتا ہے لہذا یہ جواب دینا درست نہیں ہے آگے ماتن نے خود اس کا جواب بل جوابہ سے دیا جو کہ شرح سے واضح ہے مزید وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

**عبارت**:ولقائل ان يقول تعريف المصنف غير مطرد ولا منعكس اما الاول فلصدقه على نحو قولها فاما هي اقبال وادبار مما وصف الفاعل او المفععول بالمصدر فانه مجاز عقلي نص عليه الشيخ في دلائل الاعجاز وقال لم ترد بالاقبال والادبار غير معناهما حتى يكون المجاز في الكلمة وانما المجاز في ان جعلتها لكثرة ما تقبل وتدبر كانها تجسمت من الاقبال والادبار وليس ايضا على حذف المضاف واقامة مضاف اليه مقامه وان كانوا يذكرونه منه اذ لو قلنا اريد انما هي ذات اقبال وادبار افسدنا الشعر على انفسنا واخرجنا الى شيء مغسول وكلام عامي مزدول لا مساغ له عند من هو صحيح الذوق والمعرفةنسابة للمعاني ومعنى تقدير المضاف فيه انه لو كان الكلام قد جيء به على ظاهره ولم يقصد المبالغة المذكورة لكان حقه ان يجاء بلفظ الذات لا انه مراد وجوابه ان لفظة ما في التعريف عبارة عن الملابس اي الى فاعل او مفعول به هو له على ما صرح به فيما سيجيء وهذا الاسناد الى المبتدا والاسناد الى المبتدا عنده ليس بحقيقة ولا مجاز۔

ترجمہ: قائل کیلئے یہ کہنا جائز ہے کہ ماتن کی تعریف غیر مانع اور غیر جامع ہے بہرحال غیر مانع ہونا تو اس وجہ سے کہ وہ آپ کے قول فانما ھی اقبال وادبار پر صادق آنے کی وجہ سے جو کہ اس صورت میں سے ہے جن میں فاعل یا مفعول کو مصدر کے ساتھ موصوف کیا گیا ہو کیونکہ یہ مجاز عقلی ہے دلائل الاعجاز میں شیخ عبدالقاہر نے اس پر نص وارد کی ہے اور کہا کہ اقبال اور ادبار سے ان دونوں معنی کے علاوہ شاعر کی مراد ہی نہیں ہے حتی کہ یہ مجاز فی الکلمہ ہو اور بلا شک یہ مجاز ہے اس بات میں کہ شاعر نے اس کو کثرت کے ساتھ آگے بڑھنے اور پیچھے ہٹنے کیلئے بنایا ہے گویا کہ یہ اونٹنی اقبال اور ادبار سے مجسم ہوگئی اور نہ ہی یہ حذف مضاف اور مضاف الیہ کو اس کے مقام پر رکھنے کے قبیل سے ہے اگرچہ وہ اس کو اس باب سے ذکر کرتے ہیں اس لئے کہ اگر ہم کہیں کہ ہماری مراد یہ ہے کہ وہ اقبال والی اور ادبار والی ہے تو ہم نے شعر کو خود ہی فاسد کر دیا اور ہم نے اس کلام کو ایک دھلی ہوئی شیء اور عام کلام کی طرف نکال دیا جس کیلئے کوئی مرتبہ نہیں ہے اس شخص کے نزدیک جو ذوق صحیح رکھنے والا ہے اور جو معانی کی نسبتوں کو پہچاننے والا ہے اس میں مضاف کو مقدر کرنے کا معنی یہ ہے کہ اگر کلام اس کے ساتھ اپنے ظاہر پر لایا جائے اور مبالغہ مذکورہ مراد نہ ہوں تو اس کا حق یہ ہے کہ اس کو لفظ ذات کے ساتھ لایا جائے نہ کہ لفظ ذات ان کی مراد ہے۔

اور اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ تعریف میں لفظ ''ما'' ملابس سے عبارت ہے یعنی اس فاعل کی طرف یا مفعول بہ کی طرف جس کیلئے وہ فعل یا معنی فعل ثابت ہے اس بناء پر جس کی ماتن نے صراحت کی ہے جیسا کہ عنقریب یہ بات آئے گی اور یہ مبتداء کی طرف اسناد کرنا ہے اور مبتداء کی طرف اسناد کرنا ماتن کے نزدیک نہ تو حقیقت ہے اور نہ ہی مجاز ہے۔

**وضاحت**:قوله: يقال ان يقول

یہاں سے شارح کی غرض ماتن کی تعریف پر دو اعتراض ذکر کر کے ان کے جوابات کو ذکر کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے ماتن کی تعریف دخول غیر سے مانع نہیں ہے کیونکہ ماتن نے حقیقت عقلیہ کی جو تعریف کی ہے اور مجاز عقلی پر بھی صادق آتی ہے وہ اس طرح کی کسی شاعرہ نے اپنی اونٹنی کی تعریف میں کہا ھی اقبال وادبار یہ اس وقت کہتے ہیں جب سواری جہاں جاتی ہے تو جلدی جاتی ہے اور جب واپس آتی ہے تو تیزی سے آتی ہے اس پر حقیقت عقلی کی تعریف سچی آتی ہے

کیونکہ ناقہ اقبال اورادبار کا ماھولہ ہے کیونکہ آگے پیچھے تیزی سے اونٹنی جاتی ہے اوراقبال اورادبار کی نسبت بھی ناقہ کی طرف کریں گے حالانکہ یہ حقیقت عقلی نہیں ہے بلکہ مجاز عقلی ہے۔

**قولہ: قال لم ترد ......الخ**

یہاں سے شارح کی غرض شیخ پر ہونے والے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ یہاں مجاز لغوی مراد ہوں اور وہ اس طرح کہ اقبال اورادبار مقبل اور مدبر کے معنی میں ہوں؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں مصدری معنی کے علاوہ کوئی دوسرا معنی شاعرہ کی مراد ہی نہیں ہے حتی کہ یہ مجاز لغوی کے قبیل سے ہو۔

**قولہ: لیس ایضا علی حذف المضاف**

یہاں سے بھی ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ یہاں مجاز بالحذف ہو یعنی مضاف کو حذف کر دیا گیا ہو اور اصل عبارت یوں ہو ذات اقبال وادبار جیسا کہ قوم نے بھی اس کو مجاز بالحذف کے قبیلے سے ذکر کیا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہ مجاز بالحذف کے قبیل سے بھی نہیں ہے کیونکہ اگر اس کو مجاز بالحذف کے قبیل سے مانیں تو شاعرہ کا جو مقصود تھا یعنی مبالغہ کرنا وہ فوت ہو جائے گا دوسرا یہ کہ اس شعر کی فصاحت و بلاغت ختم ہو جائیگی یہ اس طرح ہوگا کہ ایک بندہ بے حد محنت کر کے کپڑے پر پھول بنائے اور دوسرا بندہ آ کر اس کو دھو ڈالے تو ساری محنت ضائع ہو جائیگی اس لئے کہ یہاں شاعرہ نے بہترین شعر کہا لیکن ہم نے اس کی محنت کو ضائع کر دیا۔

**قولہ:معنی تقدیر المضاف**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے خود کہا کہ لوگ اس شعر میں کہتے ہیں کہ یہاں مضاف محذوف ہے اور اب کہہ رہے ہو کہ حذف مضاف نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ انہوں نے جو کہا کہ یہاں مضاف محذوف ہے اس کا مطلب یہ نہیں کہ اس شعر میں ذات مضاف محذوف ہے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر یہ مبالغہ مراد نہ ہوتا اور ناقہ کو عین اقبال یا عین ادبار نہ کہتا تو یہ حقیقت عقلی ہوتی تو پھر یہاں ذات کا لفظ حذف مضاف نکالنا پڑتا۔

**قولہ: و جوابہ ان لفظۃ......الخ**

یہاں سے شارح ماتن کی طرف جواب دے رہے ہیں وہ یہ ہے کہ ماتن نے جو حقیقت عقلی کی تعریف کی ہے کہ فعل یا معنی فعل کا اسناد ماھولہ کی طرف ہو تو ما سے مراد فاعل اور مفعول بہ ہے جیسا کہ خود ماتن بعد میں بتائے گا اور یہاں شعر میں تو یہ مبتداء ہے اور مبتداء کی طرف اسناد ماتن کے نزدیک نہ حقیقت عقلی ہے اور نہ مجاز عقلی ہے لہذا یہ تعریف اس شعر پر صادق نہ آئی اور دخول غیر سے مانع ہو گئی۔

**عبارت**:واماالثانی فلعدم صدقه علی نحو ما قام زید و ما ضرب عمرو من المنفیات فان اسناد القیام والضرب لیس الی ما هوله لا فی الحقیقة ولا فی الظاهر وان اریدان اسناد القیام والضرب المنفیین الی ما هوله فقد دخل حینئذ فی التعریف من المجاز العقلی ما هو منفی نحو ما صام یومی و ما نام لیلی قال الشاعر ع فنمت وما لیل اعطی بنائم و حاصل الاشکال ان الاسناد اعم من ان یکون علی جهة الاثبات او النفی واثبات الفعل لما هو له معناه ظاهر فما معنی نفی الفعل عما هو له عند المتکلم فی الظاهر وجوابه ان معناه انه لو اعتبر الکلام مجردا عن النفی وادی بصورة الاثبات لکان اسنادا الی ما هو له لان النفی فرع الاثبات فالاسناد فی قوله قام زید الی ما هو له فیکون حقیقة وکذا اذا نفیته وقلت ما قام زید بخلاف الاسناد فی نحو صام نهاری فانه اسناد الی غیر ماهوله فیکون مجازا سواء اثبت او نفی وکذا الکلام فی سائر الانشاء ات مثل نهارك صائم ولیت نهاری صائم وما اشبه ذلك فلیتامل۔

ترجمہ: بہرحال ثانی تو اس تعریف کے ما قام زید اور ما ضرب عمرو منفی مثالوں پر صادق نہ آنے کی وجہ سے کیونکہ قیام اور ضرب کی نسبت ما ھولہ کی طرف نہیں ہے نہ حقیقت میں اور نہ ہی ظاہر میں اور اگر یہ مراد لیا جائے کہ قیام اور ضرب منفی کی اسناد کرنا ہے ما ھولہ کی طرف تو تعریف میں مجاز عقلی کی منفی کی مثالیں داخل ہو جائیں گی جیسے ما صام یومی اور ما نام لیلی اور شاعر کا قول فنمت و ما لیل اعطی بنائم اور اعتراض کا خلاصہ یہ ہے کہ اسناد عام ہے کہ وہ اثبات کی جہت سے ہو یا نفی کی جہت سے اور فعل کی ما ھو کیلئے نسبت کرنا اس کا معنی تو ظاہر ہے ما ھولہ فعل کی نفی کرنے کا کیا معنی ہوگا ظاہر میں متکلم کے نزدیک؟ اور اس کا جواب یہ ہے کہ اس کا معنی یہ ہے کہ اگر نفی سے خالی کر کے کلام کا اعتبار کیا جائے اور اثبات کی صورت میں ادا کیا جائے تو ما ھولہ کی طرف نسبت ہوگی کیونکہ نفی اثبات کی فرع ہے تو اس کے قول قام زید میں اسناد ما ھولہ کی طرف ہے تو یہ حقیقت ہوگا اور اسی طرح جب آپ اس کی نفی کریں گے اور کہیں ما قام زید برخلاف صام نھاری کے اسناد کے کیونکہ اسناد غیر ما ھولہ کی طرف ہے پس وہ مجاز ہوگا برابر ہے کہ آپ اس کا اثبات کریں یا نفی کریں اسی طرح کلام تمام انشاءات کے اندر ہوگا جیسے نهارك صائم اور لیت نهاری صائم اور جو اس کے مشابہ ہیں پس آپ غور وفکر کریں۔

**وضاحت**: قولہ: حاصل الاشکال

یہاں سے شارح نے دوسرے اعتراض کا خلاصہ بیان کر دیا ہے کہ حقیقت عقلی کی تعریف میں اسناد سے مراد عام ہے ایجابی ہو یا سلبی ہو اگر اسناد ایجابی ہو تو ہمیں اس کا ما ھولہ معلوم ہے لیکن اگر اسناد سلبی ہو تو پھر ہمیں علم نہیں ہے کہ اس کا ما ھولہ کیا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ اسناد سلبی میں ما ھولہ کے معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نفی کے حروف کو اٹھا کر دیکھیں کہ اثبات میں ما ھولہ ہے یا نہیں ہے اگر اثبات میں ما ھولہ ہوگا تو پھر نفی میں بھی ما ھولہ ہے جیسا کہ ما قام زید میں ما ہٹا دیں تو قام زید میں قام کا زید ما هو له ہے اور ما قام زید میں بھی ما هو له ہوگا ایسے ہی حقیقت انشاء میں بھی بنتی ہے۔

**عبارت**:ومنه ای من الاسناد مجاز عقلی و یسمی مجازا حکمیا ومجازا فی الاثبات واسنادا مجازیا وهو اسناده ای اسناد الفعل او معناه الی ملابس له غیر ما هو له ای غیر الملابس الذی ذلك الفعل او معناه له یعنی غیر الفاعل فیما بنی للفاعل و غیر المفعول به فیما بنی للمفعول بتاول متعلق باسناده و حقیقة قولك تاولت الشیء انك تطلبت ما یول الیه من الحقیقة او المواضع الذی یول الیه من العقل لان اولت و تاولت فعلت و تفعلت من أل الامر الی کذا یول ای انتهی الیه و المآل المرجع کذا فی دلائل الاعجاز و حاصله ان تنصب قرینة صارفةللاسناد عن ان یکون الی ماهو له۔

ترجمہ:اوراس میں سے یعنی اسناد میں سے مجاز عقلی ہے اوراس کومجاز حکمی،مجاز فی الاثبات اوراسنادمجازی بھی نام دیا جاتا ہےاوروہ فعل یامعنی فعل کی نسبت کرنااس ملابس کی طرف جو ما ھولہ کا غیر ہویعنی اس ملابس کے غیر کی طرف جس کیلئے فعل یامعنی فعل ثابت ہویعنی مبنی للفاعل میں غیر فاعل کی طرف اورمبنی للمفعول بہ میں غیرمفعول کی طرف قرینے کے ساتھ باسنادہ کے متعلق ہے اورتمہارے قول تاوّلت الشیء کی حقیقت یہ ہے کہ تم اس حقیقت کو یااس مقام کوطلب کروجس کی طرف عقل کو پھیرا جا سکے کیونکہ اولتاور تأولت، فعلتاور تفعلت یہ أل الامر الی کذا یؤل سے ماخوذ ہیں یعنی اس کی طرف انتہا ہواور مال مرجع کو کہتے ہیں ایساہی دلائل الاعجاز میں ہےاس کا حاصل یہ ہے کہ تم ایسا قرینہ قائم کروجو کہ ما ھولہ کی طرف نسبت کرنے سے پھیرنے والا ہو۔

**وضاحت**:قوله:و یسمی ........الخ

یہاں سے شارح کی غرض مجاز عقلی کے مختلف ناموں کی طرف اشارہ کرنا ہے(۱) مجاز عقلی اس لئے کہتے ہیں کہ عقل یہ حکم لگاتی ہے کہ اس صورت میں اسناد ما ھولہ سے غیر ما ھولہ کی طرف تجاوز کرتی ہے۔(۲) مجاز حکمی اس لئے کہتے ہیں کیونکہ حکم اسناد ہی ہے اور یہاں بھی اسناد ما ھولہ سے تجاوز کرنے والی ہے۔(۳) مجاز فی الاثبات اس لئے کہتے ہیں کیونکہ یہاں پراثبات کی طرف اسناد کی گئی ہے جو تجاوز کرنے والا ہےاوراثبات کوشرافت کی وجہ سے ذکر کیاورنہ یہ منفیات میں بھی مجاز پایا جاتا ہے۔

**قوله: متعلق با سناده .....الخ**

یہاں سے شارح کی غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے بتاوّل ظرف ہےاورظرف کی دواقسام ہوتی ہیں ظرف لغو،اورظرف مستقرتو یہاں یہ ظرف لغو ہےاوراس کامتعلق اسناد ہے۔

**قوله:حقیقة قولك**

یہاں سے شارح کی غرض اولا تاوّل کے لغوی اور حقیقی معنی کو بیان کرنامقصود ہےاورثانیاایک اعتراض کا جواب دینا مقصود ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ تاوّل کئی معانی کیلئے آتا ہے(۱) تاویل کے معنی میں آتا ہےجس کا مطلب مشترک معانی میں

سے بعض کو بعض پر ترجیح دینا (۲) کلام کو ظاہر خلاف ظاہر کی طرف پھیرنا (۳) رجوع (۴) قراءۃ جیسے کہا جاتا ہے تا ؤلت الکتاب ای قراءتہ، تو یہاں تاؤل کا معنی مرادی کونسا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں تاؤل سے مراد رجوع ہے۔

**قوله : من الحقيقة**

شارح کی غرض یہ بیان کرنا ہے کہ یہ 'ما' کا بیان ہے اور اس صورت میں ہوگا جب اس مجاز کیلئے کوئی نفس الامر میں حقیقت موجود ہوگی۔

**قوله:من العقل**

یعنی عقل کی جہت سے یہ اس صورت میں ہوگا جب اس مجاز کیلئے نفس الامر میں حقیقت نہ ہو جیسے اقدمنی بلاک حق لی علیک تو یہ مجاز عقلی ہے کیونکہ حق اقدام کیلئے ماھولہ نہیں ہے تو یہاں عقل ہی حاکم ہے کہ یہ اسناد غیر ماھولہ کی طرف ہے۔

**قوله:لان اولت**

یہاں سے شارح کی غرض اپنے مدعی وحقیقۃ ذلک پر دلیل دینا ہے اور اولت جو باب تفعیل سے ہے اور تأولت جو کہ باب تفعل سے ہے، ان کے ذکر کرنے میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ دونوں ایک ہی معنی میں استعمال ہوتے ہیں۔

**قوله : حاصله**

یہاں سے شارح کی غرض تاول کے معنی مرادی کو بیان کرنا ہے کہ یہاں تاول سے مراد قرینہ ہے لہذا اس صورت میں قوم سے مخالفت کرنے والا اعتراض بھی وارد نہیں ہوگا۔

**عبارت**:وقد اشار الی تفسیر التعریفین بقوله ولہ ای الفعل ملابسات شی ای مختلفة جمیع شتیت کمرضی جمع مریض یلابس الفاعل المفعول بہ والمصدر والسبب و المکان والزمان ولم یتعرض للمفعول معہ والحال و نحو ھما لان الفعل لا یسند الیھا فاسنادہ الی الفاعل والی المفعول بہ اذا کان مبنیا لہ ای للفاعل وللمفعول بہ یعنی ان اسنادہ الی الفاعل اذا کان مبنیا لہ او الی المفعول بہ اذا کان مبنیا لہ حقیقة فقولہ فی تعریف الحقیقة ماھو لہ یشملھما کما مر من الامثلة واسنادہ الی غیرھما ای غیر الفاعل والمفعول یعنی غیر الفاعل فی المبنی للفاعل وغیر المفعول فی المبنی للمفعول للملابسة یعنی لاجل ان ذلك الغیر یشابہ ما ھو لہ فی ملابسة الفعل مجاز فقد استعبر الاسناد مما ھو لہ لغیرہ لمشابھتہ ایاہ فی الملابسة کما استعیر للرجل الشجاع اسم الاسد لمشابھتہ فی الجراۃ ولا مجاز ولا استعارۃ فی شیء من طرفی الاسناد وانما الغرض تشبیہ ھذاہ الحالة بحال الاستعارۃ الاصطلاحیة کما قال فی دلائل الاعجاز ان التشبیہ الربیع بالقادر فی تعلق وجود الفعل بہ لیس ھو التشبیہ الذی یفاد بکانّ والکاف ونحوھما وانما ھو عبارۃ عن الجھة التی راعاھا المتکلم حین اعطی الربیع حکم القادر فی اسناد الفعل الیہ وھو مثل قولنا شبہ ما بلیس فرفع بھا الاسم ونصب الخبر فان الغرض بیان تقدیر قدروہ فی نفوسھم وجھة راعوھا فی اعطاء ما حکم لیس فی العمل۔

ترجمہ:اور ماتن نے دونوں تعریفوں کی تفسیر کی طرف اپنے اس قول سے اشارہ کیا ہے اور فعل کیلئے مختلف ملابسات ہوتے ہیں شتی شتیت کی جمع ہے جیسے مرضی مریض کی جمع ہے وہ فاعل،مفعول بہ،مصدر،سبب،مکان اور زمان کے ملابس ہوتا ہے اور ماتن مفعول معہ اور حال اور اس کی مثل کے درپے نہیں ہوئے کیونکہ فعل کی ان کی طرف اسناد نہیں کی جاتی ہے تو فعل کی فاعل یا مفعول بہ کی طرف نسبت کرنا جبکہ یہ مبنی للفاعل یا مفعول بہ ہو یعنی فعل کی نسبت فاعل کی طرف کرنا جب وہ مبنی للفاعل ہو یا مفعول بہ کی طرف کرنا جب وہ مبنی للمفعول بہ ہو تو یہ حقیقت ہوگا تو اس کا حقیقت کی تعریف میں قول ماھولہ ان دونوں کو شامل ہو جائے گا جیسا کہ مثالیں گذریں اور فعل کی اسناد ان دونوں کے غیر کی طرف کرنا یعنی غیر فاعل اور غیر مفعول کی طرف یعنی مبنی للفاعل میں غیر فاعل کی طرف اور مبنی للمفعول میں غیر مفعول کی طرف نسبت کرنا ملابست کی وجہ سے یعنی یعنی اس وجہ سے کہ اس غیر کے ماھولہ فعل کی ملابست میں مشابہ ہے مجاز ہے تو ماھولہ کی اسناد کو غیر ماھولہ کیلئے استعارہ لیا گیا کیونکہ غیر ماھولہ،ماھولہ کے ملابست میں مشابہ ہے جیسا کہ بہادر شخص کیلئے اسم اسد کو ادھار لیا جائے کیونکہ یہ بہادر شخص شیر کے جرأت میں مشابہ ہے اور اسناد کی دونوں طرفوں کی کسی شیء میں نہ استعارہ ہے اور نہ مجاز ہے۔

بہر حال غرض اس حالت کو استعارۃ اصطلاحیہ کی حالت کے ساتھ تشبیہ دینا ہے جیسا کہ شیخ نے دلائل الاعجاز میں کہا کہ وجود فعل کے تعلق میں ربیع کو قادر کے ساتھ تشبیہ دینا وہ تشبیہ نہیں ہے جو کہ کان یا کاف یا ان دونوں کی مثل سے حاصل ہوتی ہے۔

بے شک وہ عبارت ہے اس جہت سے جس کی متکلم رعایت کرتا ہے جب وہ ربیع کو فعل کی اس کی طرف نسبت

کرنے میں قادر کا حکم دیتا ہے اور وہ ہمارے اس قول کی مثل ہے 'ما' کو لیس کے ساتھ تشبیہ دی گئی تو ما کے ذریعے اسم کو رفع دیا جائے گا اور خبر کو نصب دی جائیگی کیونکہ ان کے نفوس میں اس کے فرض کرنے کی تقدیر کو بیان کرنا ہے اور اس جہت کو بیان کرنا ہے جس کی انہوں نے عمل میں ما کو لیس کا حکم دینے میں رعایت کی ہے۔

**وضاحت**:قوله:لم يتعرض للمفعول معه

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ فعل کے اور بھی ملابسات ہوتے ہیں جیسے مفعول لہ، مفعول معہ، حال تمیز، مستثنی وغیرہ، ماتن نے انکو ذکر کیوں نہیں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں ماتن کی غرض تمام ملابسات کو ذکر کرنا مقصود نہیں ہے بلکہ ان ملابسات کا ذکر کرنا مقصود ہے کہ حقیقت عقلی اور مجاز عقلی میں جن کی طرف اسناد ہوتا ہے اور مفعول معہ اور حال وغیرہ کی طرف فعل کی اسناد نہیں ہوتی ہے اور مفعول معہ کی طرف اسناد اس وجہ سے نہیں ہوتی کیونکہ یا تو اسناد اس کی طرف واو کے ساتھ ہوگی اور وہ درست نہیں ہے کیونکہ قاعدہ یہ ہے کہ فعل کے ساتھ ملا ہوا ہو اور اگر واو کے بغیر اسناد کریں گے تو اس وقت مفعول معہ، مفعول معہ باقی نہیں رہے گا اور بہر حال حال کی طرف اسناد اس لئے نہیں کی جاتی کیونکہ اگر نصب کے ساتھ ہوگا تو یہ درست نہیں کیونکہ مسند الیہ منصوب نہیں ہوتا یا بغیر نصب کے کریں گے تو حال حال باقی نہیں رہے گا یہی صورت مستثنی اور تمییز کے اندر بھی ہوگی۔

قوله: يعني اسناده.........الخ

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کی عبارت سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ فعل جب مبنی للفاعل ہوگا تو اس کی فاعل کی طرف اور مفعول کی طرف نسبت کرنا حقیقت ہوگا اور اسی طرح مبنی للمفعول میں یہ صورت ہوگی حالانکہ یہ بات درست نہیں ہے؟

**جواب**: شارح نے اس کا جواب یہ دیا کہ یہاں عبارت توزیع پر مشتمل ہے یعنی جب مبنی للفاعل ہوگا تو فاعل کی طرف نسبت کرنا اور جب مبنی للمفعول ہوگا تو مفعول کی طرف نسبت کرنا حقیقت ہوگا۔

قوله: لاجل ان ذلك

یہاں سے شارح کی غرض ملابست کا معنی بیان کرنا ہے ملابست کی دو تفسیریں ہیں: (۱) تفسیر مشہور یہ ہے کہ فعل غیر ما ھو لہ کے مشابہ ہو۔ (۲) صاحب کشاف کی تفسیر یہ ہے کہ غیر ما ھولہ کا ما ھولہ کے فعل کی ملابست میں مشابہ ہونا،، یہاں ماتن نے صاحب کشاف کی تفسیر کو اختیار کیا ہے اس اعتبار سے کہ شارح نے اس کی وضاحت بھی کی ہے یعنی جس طرح ما ھولہ فعل کے ملابس ہوتا ہے اسی طرح وہ غیر بھی فعل کا ملابس ہو۔

قوله: ذالك الغير

اس عبارت میں ذلک الغیر مشبہ ہے، یشابہ آلہ تشبیہ ہے ما ھولہ مشبہ بہ ہے اور ملابست فعل وجہ شبہ ہے۔

**قولہ: فقد استعیر ......الخ**

یہاں سے شارح کی غرض ایک عتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مجاز کی دو قسمیں ہیں (۱) ایک مجاز مرسل (۲) مجاز فی الاستعارہ، یہاں مجاز عقلی کی کونسی قسم مراد ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ مجاز عقلی مجاز فی الاستعارۃ کی طرح ہوتا ہے جیسا کہ مجاز فی الاستعارہ کے اندر لفظ کا استعمال کرنا تھا اپنے معنی موضوع لہ میں لیکن مشابہت کہ وجہ سے غیر موضوع لہ میں استعمال گیا اسی طرح مجاز عقلی میں مشابہت کی بناء لفظ کو غیر موضوع لہ میں استعمال کیا جاتا ہے یعنی اصل میں اسناد تو موھولہ کی طرف کرنا تھا لیکن ما ھولہ سے مشابہت کی وجہ سے غیر ما ھولہ کی طرف اسناد کر دیا جاتا ہے اسے ملابست کہتے ہیں۔

**قولہ: و لا مجاز و لا استعارۃ .....الخ**

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مجاز کی دو اقسام ہیں ایک مجاز عقلی اور دوسری مجاز لغوی مجاز عقلی کی وضاحت آپ اوپر پڑھ چکے ہیں اور مجاز لغوی کہتے ہیں کہ لفظ کا استعمال غیر ما وضع لہ میں ہو تو یہ مجاز لغوی اسناد کی دونوں طرفوں میں ہوتا ہے باقی اسناد میں مجاز لغوی نہیں ہوتا شارح نے کہا کہ مجاز عقلی مجاز فی الاستعارہ کی طرح ہے اور مجاز فی الاستعارہ تو مجاز لغوی ہوتا ہے نتیجہ یہ نکلا کہ مجاز عقلی مجاز لغوی کی طرح ہے مجاز لغوی تو اسناد کی دونوں طرفوں میں ہوتا ہے اور مفرد میں بھی ہوتا ہے تو مجاز عقلی بھی اطراف اور مفرد میں ہوگا حالانکہ مجاز عقلی اطراف میں نہیں بلکہ اسناد میں ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ دیا کہ مجاز عقلی کو جو تشبیہ دی گئی ہے تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ جیسے مجاز لغوی اطراف میں ہوتا ہے اس طرح مجاز عقلی بھی اطراف میں ہوتا ہے بلکہ تشبیہ اس بات میں دی گئی ہے کہ جیسے اصطلاحی استعارہ میں لفظ کو موضوع لہ کی بجائے غیر موضوع لہ میں مشابہت کی وجہ سے استعمال کیا جاتا ہے اسی طرح مجاز عقلی میں ما ھولہ کی طرف اسناد کی بجائے مشابہت کی وجہ سے غیر ما ھولہ کی طرف اسناد کر دی جاتی ہے ہر بات میں تشبیہ دینا ضروری نہیں ہے۔

**قولہ: کما قا ل فی دلائل الاعجاز ........الخ**

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ بالا موقف پر شیخ کے کلام سے تائید پیش کرنا مقصود ہے شیخ نے کہا کہ ہم جو کہتے ہیں انبت الربیع البقل میں انبت کا اسناد اصل میں اللہ کی طرف ہے لیکن مشابہت کی وجہ سے ربیع کی طرف اسناد کیا گیا تو وجہ شبہ یہ ہے کہ قادر مطلق اور ربیع دونوں کے ساتھ فعل کا وجود ہوتا ہے فرق یہ ہے کہ اللہ تعالی کے ساتھ فعل قائم ہوتا ہے اور ربیع فعل کا ظرف ہوتا ہے اور ربیع کو جو ہم نے قادر مطلق کے ساتھ تشبیہ دی ہے تو یہ وہ تشبیہ نہیں جو کہ کان اور کاف کے ساتھ ہوتی ہے کیونکہ کان کے

ساتھ جوتشبیہ استعارہ اصطلاحیہ میں ہوتی ہے وہاں خود تشبیہ مقصود ہوتی ہے اور مجاز عقلی میں جو تشبیہ ہوتی ہے وہ تشبیہ خود مقصود نہیں ہوتی بلکہ مقصود کا ذریعہ ہوتی ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب انبت الربیع البقل میں وہ تشبیہ نہیں جو کہ استعارہ اصطلاحیہ میں ہوتی ہے تو پھر تشبیہ کیوں دیتے ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ تشبیہ اس لئے دیتے ہیں کہ اصل میں انبات کا اسناد قادر مطلق کی طرف ہے ہم ربیع کی طرف تشبیہ مجاز کی بناء پر کرتے ہیں مجاز کے بغیر انبات کا اسناد ربیع کی طرف نہیں ہوسکتا اس لئے ربیع کو قادر مطلق کے ساتھ تشبیہ دی تا کہ انبات کا اسناد ربیع کی طرف ہوسکے اس جواب کی طرف شارح نے انما ھو عبارۃ سے اشارۃ کیا ہے۔

**قولہ: و ھو مثل قولنا**

یہاں سے شیخ کی غرض ایک مثال دینا ہے کہ مجاز عقلی مجاز فی الاستعارہ کی طرح ہے وہ مثال یہ ہے کہ علماء نحو نے ''ما'' کو لیس کے ساتھ تشبیہ دی ہے تو اب یہ تشبیہ خود مقصود نہیں ہے کیونکہ اس کا یہ مقصد نہیں کہ ما بول کر لیس مراد لیتے ہیں یا لیس بول کر ما مراد لیتے ہیں یہاں مقصود یہ ہوتا ہے کہ ما کو لیس والا عمل دینا اور یہ تشبیہ اس کا ذریعہ ہے کیونکہ جب تک ہم ما کو لیس کے ساتھ تشبیہ نہ دیں ما کو لیس والا عمل نہیں دے سکتے ہیں۔

**عبارت**: کقولھم عیشۃ راضیۃ فیما بنی للفاعل واسند الی المفعول بہ اذا لعیشۃ مرضیۃ وسیل مفعم فی عکسہ اذ المفعم اسم مفعول من افعمت الاناء اذقا ملئتہ وقد اسند الی الفاعل وشعرشاعر فی المصدر والاولی ان یمثل بنحو جد جدہ لان الشعر وان کان علی لفظ المصدر فھو بمعنی المفعول لا بمعنی تالیف الشعر فیکون من قبیل عیشۃ راضیۃ وحقیقتہ ما ذکرہ المرزوقی وھو ان من شان العرب ان یشتقوا من لفظ الشیء الذی یریدون المبالغۃ فی وصفہ ما یتبعونہ بہ تاکیدا او تنبیھا علی تناھیہ من ذلك قولھم ظل ظلیل وداھیۃ دھیاء وشعر شاعر۔

ترجمہ: جیسے ان کا قول عیشۃ راضیۃ اس صورت میں جو مبنی للفاعل ہواور نسبت مفعول بہ کی طرف کی گئی ہے کیونکہ زندگی سے خوش ہوا جاتا ہے اور سیل مفعم اس کے عکس کی صورت میں کیونکہ مفعم اسم مفعول کا صیغہ ہے جو کہ افعمت الاناء اذا ملئتہ سے ہے حالانکہ اسناد فاعل کی طرف کی گئی ہے اور مصدر میں شعر شاعر ہے اور اولی یہ تھا کہ جد جدہ سے مثال دی جاتی کیونکہ شعر اگر چہ لفظ مصدر پر ہے لیکن وہ مفعول کے معنی میں ہے نہ کہ تالیف شعر کے معنی میں تو یہ عیشۃ راضیۃ کے قبیل سے ہوگا اور اس کی حقیقت جس کو امام مرزوقی نے ذکر کیا اور وہ یہ ہے کہ عربوں کا طریقہ ہے کہ جب کسی چیز میں مبالغہ کرنا مقصود ہو تو اس شیء سے مشتق بناتے ہیں اس شیء کے بعد لاتے ہیں تاکید کے طور پر اور اس بات پر تنبیہ کرنے کیلئے کہ یہ چیز اپنی انتہا کو پہنچ چکی ہے جیسے ان کا قول ظل ظلیل اور داھیۃ دھیا اور شعر شاعر۔

**وضاحت**: قولہ: کقولھم عیشۃ راضیۃ .....الخ

یہاں سے ماتن کی غرض مجاز عقلی کی مثالوں کو ذکر کرنا ہے پہلی مثال اس کی دی کہ مبنی للفاعل میں مفعول بہ کی طرف اسناد ہو جیسے کہ عیشۃ راضیۃ یعنی زندگی خوش ہونے والی تو اب راضیۃ مبنی للفاعل ہے اور اسناد مفعول بہ کی طرف ہے کیونکہ زندگی خوش نہیں ہوتی بلکہ صاحب زندگی خوش ہوتا ہے۔

قولہ: سیل مفعم .....الخ

یہ مثال ہے کہ مبنی للمفعول ہو اور اسناد فاعل کی طرف ہو یہاں مفعم مبنی للمفعول ہے اور اس کا اسناد فاعل کی طرف ہے کیونکہ مفعم کا معنی ہے بھرا ہوا حالانکہ سیلاب بھرا ہوا نہیں ہوتا بلکہ بھرنے والا ہوتا ہے۔

قولہ: شعر شاعر

یہ مثال ہے کہ اسناد مصدر کی طرف ہے کیونکہ شعر مصدر ہے اور اس کی طرف شاعر مبنی للفاعل کا اسناد ہے۔

قولہ: و الا ولی ان یمثل .....الخ

شارح کی غرض تیسری مثال پر اعتراض کرنا مقصود ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مصدر کی مثال شعر شاعر نہیں دینی چاہیے تھی کیونکہ شعر اگر چہ واقع میں مصدر ہے لیکن عام طور پر

شعر لکھنے کو کہا جاتا ہے اور شعر بمعنی مشہور ہوتا ہے پھر یہ عیشة راضیة کے قبیل سے ہو جائے گا لہذا یہ مثال دینی چاہئے تھی جـــد جدہ یعنی اس کی کوشش نے کوشش کی لہذا یہ جدا مصدر ہے اور اس کی طرف فعل کی اسناد ہے۔

**قولہ: حقیقة ما ذکرہ المرزوقی .........الخ**

یہاں سے شارح کی غرض شعر شاعر کے اندر جونکتہ ہے اس کو بیان کرنا چاہتے ہیں کہ امام مرزوقی نے کہا کہ عربوں کا یہ طریقہ ہے کہ جب کسی چیز میں مبالغہ کرنا مقصود ہو تو پھر اس شی ء سے ایک لفظ مشتق کرتے ہیں اور اس شی ء کے بعد لاتے ہیں اور ان کا مقصود تاکید ہوتا ہے اور یہ بتانا مقصود ہوتا ہے کہ یہ چیز انتہا کو پہنچ چکی ہے اس کی مثالیں دیں کہ مثلاً ظل کا لفظ اس کا معنی سایہ ہے جب اس میں مبالغہ کرنا ہو تو پھر ظلیل مشتق کر کے اس کے بعد لاتے ہیں اور ظل ظلیل کہتے ہیں یعنی بہت سایہ اسی طرح داھیة بمعنی مصیبت، اس میں مبالغہ کرنا ہے تو اس سے دھیار مشتق کرتے ہیں اور اس کے بعد لاتے ہیں اور دھیة دھیار کہتے ہیں جسکا معنی یہ ہوتا ہے کہ بہت بڑی مصیبت اور اسی طرح شعر شاعر کا معنی ہے بہت اچھے شعر تو یہ اسی قبیل سے ہے۔

**عبارت**:ونهاره صائم في الزمان و نهر جار في المكان وبنى الامير المدينة في السبب الامر وضربه التاديب في السبب الغائي ومثله يوم يقوم الحساب اى اهله لاجله۔

ترجمہ: و نهاره صائم زمانہ میں ہےاور نهر جار مکان میں ہےاور بنى الامير المدينة سبب میں ہےاور ضربة التاديب یہ سبب غائی میں ہےاوراسی کی مثل یوم یقوم الحساب ہےیعنی اس کے اصل حساب کی وجہ سے کھڑے ہوں گے۔

**عبارت**: قوله: نهاره صائم

یہ مثال اس کی ہے جس میں مبنی للفاعل یعنی صائم کا اسناد نھار کی طرف ہے جو کہ زمانہ ہےاور نہر جار میں جار جو کہ مبنی للفاعل ہے کا اسناد مکان کی طرف ہےآگے شارح نے سبب کی دو مثالیں دی ہیں وجہ اس کی یہ ہے کہ سبب کی دو اقسام ہیں ایک وہ کہ مفعول لہ واقع نہیں ہوتا اس کی ماتن نے مثال دی کہ بنى الامير المدينة حالانکہ امیر شہر تو نہیں بناتا بلکہ وہ حکم جاری کرتا ہے تو یہ امر وہ سبب ہے جو مفعول لہ واقع نہیں ہوتا اور دوسرا سبب جو مفعول لہ واقع ہوتا ہےاس کی شارح نے مثال دی جیسے(ضربته تاديبا) یہ سبب ہےاوراس کی طرف فعل کی اسناد ہےتو یہ وہ سبب ہے جو کہ مفعول بھی واقع ہے۔

قوله:و مثله يوم يقوم الحساب

یہاں سے شارح نے سبب غائی کی مثال دی یعنی جس دن حساب قائم ہوگا اب یہ سبب غائی کی مثال ہے مطلب یہ ہے کہ جس دن حساب کی وجہ سے لوگ کھڑے ہوں گے چونکہ کھڑے ہونے کا سبب حساب تھا اس لئے قائم کی نسبت اس کی طرف کردی۔

**عبارت**:وقد خرج من تعريفه للاسناد المجازى امر ان احدهما وصف الفاعل والمفعول بالمصدر نحو رجل عدل وانما هى اقبال وادبار على ما مر والثانى وصف الشیء لوصف محدثه صاحبه مثل الكتاب الحكيم والاسلوب الحكيم فان المبنى للفاعل قد اسند الى المفعول لكن لا الى المفعول الذى يلابسه ذلك المسند بل فعل اخر من افعاله مثل انشأت الكتاب و كلامه ظاهر فى ان المفعول الذى يكون الاسناد اليه مجازا يجب ان يكون مما يلابسه ذلك المسند و كذا ما اسند الى المصدر الذى يلابسه فعل اخر من افعال فاعله نحو الضلال البعيد والعذاب الاليم فان البعيد انما هوالضال والاليم هو المعذب فوصف به فعله مثل جد جده كذا فى الكشاف والظاهر ان هذا المصدر ليس مما يلابسه ذلك المسند ويمكن الجواب عن الاول بانه ليس عنده بمجاز كما انه ليس بحقيقة وعن الثانى بان الملابسة اعم من ان يكون بواسطة الحرف او بدونها وهذه الصور من قبيل الاول اذ الاصل هو حكيم فى اسلوبه و كتابه بعيد و اليم فى ضلاله وعذابه فيكون مما بنى للفاعل واسند الى المفعول بواسطة فتامل وقس عليه نظائرها والمعتبر عند صاحب الكشاف تلبس ما اسند اليه الفعل بفاعله الحقيقى لانه قال المجاز العقلى ان يسند الفعل الى شیء يتلبس بالذى هو فى الحقيقة له كتلبس التجارة بالمشترين فى قوله تعالى فما ربحت تجارتهم ولك ان تجعل امثال هذا من قبيل الاسناد الى السبب۔

ترجمہ:تحقیق ماتن کی اسناد مجازی کی تعریف سے دو چیزیں نکل گئیں ان میں سے پہلی فاعل اور مفعول کومصدر کے ساتھ موصوف کرنا جیسے رجل عدل اور انما هى اقبال و ادبار اس بناء ہر جوگزرا اور دوسری چیز کسی چیز کو اس کے وصف محدث اور اس کے صاحب کی وجہ سے موصوف کرنا جیسے الكتاب الحكيم اور الاسلوب الحكيم کیونکہ حکیم مبنی للفاعل ہے جس کی نسبت مفعول کی طرف کی گئی ہے لیکن اس مفعول کی طرف نہیں جسکا یہ مسند ملابس ہے بلکہ اس کے افعال میں سے دوسرے افعال کی طرف جیسے انشأت الكتاب اور ماتن کا کلام اس مفعول کے بارے میں ظاہر ہے جسکی طرف اسناد مجازی ہوگی ضروری ہے کہ وہ اس میں سے ہو جس کا یہ مسند ملابس ہے۔

اور اسی طرح جس کی نسبت اس مصدر کی طرف کی گئی ہو جسکا ملابس اس کے فاعل افعال میں سے دوسرا فعل ہو جیسے الضلال البعيد اور العذاب الاليم کیونکہ بعید ضال ہے اور اليم معذب ہے تو اس کے ساتھ فعل جد جده کی مثل موصوف کیا گیا ایسا ہی کشاف میں ہے اور ظاہر یہ ہے کہ یہ مصدر اس میں سے نہیں ہے جس کو یہ مسند ملابس ہے۔

پہلی شق کا جواب دینا یوں ممکن ہے کہ وہ ماتن کے نزدیک مجاز نہیں ہے جس طرح کہ وہ حقیقت نہیں ہے اور دوسری شق کا جواب دیا جائے گا کہ ملابست عام ہے کہ وہ حرف کے واسطے سے ہو یا بغیر واسطے کے ہو اور یہ صورتیں قسم اول کے قبیل سے ہیں کیونکہ اصل عبارت یوں ہوگی هو لاحكم فى اسلوبه و كتابهاو هو بعيد فى ضلاله اور هو اليم فى عذابه تو یہ اس قسم میں سے ہوگئی جس میں مبنی للفاعل کی نسبت کے واسطے کے ذریعے مفعول کی طرف کر دی گئی پس تو غور وفکر کر اور اسی پر اس کی نظائر کو

قیاس کرلو۔

اور صاحب کشاف کے نزدیک جس کی طرف فعل کی نسبت کی گئی اس کا فعل حقیقی کے فاعل کے ساتھ ملابس ہونا معتبر ہے کیونکہ اس نے کہا مجاز عقلی وہ ہے کہ فعل کی ایسی شیء کی طرف نسبت کی جائے جو اس کے ساتھ ملابس ہو جس کیلئے حقیقت میں وہ فعل ثابت ہے جیسے کہ تجارۃ کا مشترین کی ساتھ ملبس ہونا اللہ تعالی کے اس قول میں فما ربحت تجارتھم اور تمہارے لئے جائز ہے کہ تم ان مثالوں کو اسناد الی السبب کے قبیلے سے بنالو۔

**وضاحت**:قولہ: وقد خرج من تعریفه

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر اعتراض کرکے اس کا آگے جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کی مجاز عقلی کی تعریف جامع نہیں ہے کیونکہ انکی تعریف سے دو چیزیں نکل جاتیں ہیں حالانکہ وہاں مجاز عقلی ہے جبکہ تعریف اس پر صادق نہیں آتی پہلی صورت یہ ہے کہ رجل عدل میں مجاز عقلی ہے جیسا کہ پہلے شیخ نے اس کی تصریح کی حالانکہ رجل عدل کا غیر ماھولہ نہیں ہے بلکہ ماھولہ ہے اور انما ھی اقبال وادبار میں مصدر مفعول کی صفت ہے کیونکہ اقبال اور ادبار بمعنی مقبل اور مدبر ہوگا۔

قولہ: الثانی

یہاں سے اعتراض کی دوسری صورت کو ذکر کیا جارہا ہے۔

اعتراض کو سمجھنے سے پہلے یہ تمہید سمجھیں کہ ماتن نے جو یہ کہا تھا کہ فعل کے ملابسات ہیں تو اس کا ظاہری معنی یہ ہے کہ حقیقت ہو یا مجاز ان میں جو مسند ہوگا تو وہ مسند (فعل یا معنی فعل) ماھولہ کے ملابس ہوگا اسی طرح وہی مسند غیر ماھولہ کے ملابس ہوگا اب **اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ ہم آپ کو ایک مثال دکھاتے ہیں کہ مجاز عقلی ہے لیکن تعریف اس پر صادق نہیں آرہی کیونکہ وہاں خود مسند غیر ماھولہ کے ملابس نہیں ہے بلکہ کوئی اور چیز اس کے ملابس ہے وہ اس طرح کہ الکتاب الحکیم میں حکیم مسند ہے اور اس کا اسناد الکتاب کی طرف ہے تو یہ حکیم خود کتاب کے ملابس نہیں ہے کیونکہ کتاب نہ تو حکیم کا فاعل ہے اور نہ ہی حکیم کا مفعول ہے بلکہ حکیم کا فاعل کا ایک فعل انشاء ہے یہ اس کتاب کے ملابس ہے یعنی عبارت یوں بنے گی انشأ ت الکتاب یا انشاء الکتاب تو یہاں مسند حقیقی او مجازی متحد نہیں ہیں کیونکہ حقیقی انشاءت ہے اور مجازی الحکیم ہے حالانکہ ماتن کے کلام سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ دونوں مسندوں کا اتحاد ہونا شرط ہے۔

اسی طرح دوسری مثال الاسلوب الحکیم میں بھی حکیم مصدر ہے اور اسلوب کی طرف اسناد ہے تو یہاں خود حکیم اسلوب کا ملابس نہیں ہے کیونکہ اسلوب نہ تو حکیم کا فاعل ہے اور نہ ہی مفعول ہے بلکہ حکیم کا ایک فاعل محدث ہے اس کا فعل انشاءت یا انشاء اس اسلوب کا ملابس ہے یعنی یہ اسلوب اس فعل کا مفعول ہے۔

قولہ: و کذا ما اسند الی المصدر

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر ایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں ہے جیسے الضلال البعید میں بعید کا اسناد الضلال کی طرف ہے اور ضلال بعید کا نہ تو فاعل ہے اور نہ ہی مفعول ہے یعنی یہ اس کا غیر ماھولہ نہیں ہے بلکہ اس کا غیر ماھولہ تو صاحب ضلال ہے اور اسی طرح العذاب الالیم میں الالیم کی نسبت العذاب کی طرف ہے جو کہ نہ اس کا فاعل ہے نہ مفعول ہے بلکہ اس کا غیر ماھولہ معذب ہے لہذا یہ دونوں مثالیں مجاز عقلی کی ہیں حالانکہ مجاز عقلی کی تعریف ان پر صادق نہیں آ رہی ہے کیونکہ یہاں مسند حقیقی اور مجازی کا اتحاد نہیں ہے حالانکہ ماتن کی تعریف میں دونوں میں اتحاد شرط ہے؟

قولہ: یمکن الجواب عن الاول

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کی پہلی شق کا جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ رجل عدل اور انما ھی اقبال وادبار دونوں مثالیں ماتن کے نزدیک مجاز عقلی میں داخل نہیں ہیں جس طرح کہ یہ حقیقت میں داخل نہیں ہیں کیونکہ ماتن کے نزدیک ان دونوں میں ملابس (فعل یا معنیٰ فعل) کی طرف نسبت کرنا شرط ہے اور ان مثالوں میں مبتداء کی طرف اسناد ہے اور مبتداء کی طرف اسناد ملابس کی طرف اسناد کرنا نہیں ہے کیونکہ مبتداء فعل یا معنیٰ فعل کا ملابس نہیں ہے۔

قولہ: عن الثانی بان الملابسة اعم ....الخ

یہاں سے شارح اعتراض کی دوسری شق کا جواب دے رہے ہیں۔

**جواب**: یہ ہے کہ ماتن کے کلام میں جو مسند حقیقی اور مجازی کے درمیان اتحاد شرط ہے تو اس سے مراد عام ہے کہ وہ اتحاد حرف کے واسطہ سے ہو یا بغیر حرف کے واسطہ سے اور ان مثالوں (الکتاب الحکیم ،الاسلوب الحکیم ،الضلال البعید ،اور العذاب الالیم ) میں حرف کے واسطہ سے اتحاد پایا جا رہا ہے کیونکہ ان کی اصل یہ ہوگئی ھو حکیم فی کتابہ، ھو حکیم فی اسلوبہ، ھو بعید فی ضلالہ، ھو الالیم فی عذابہ، لہذا یہ مثالیں مبنی للفاعل کی ہوئیں اور ان میں فاعل کی طرف نسبت کرنا حقیقت ہوگا اور جبکہ یہاں اس کی نسبت مفعول کی طرف حرف کے واسطے سے ہے لہذا یہ مجاز عقلی کی قسم سے ہوئیں اور ماتن کی تعریف ان کو شامل ہوگی لہذا ماتن کی تعریف اپنے افراد کو جامع ہے۔

قولہ: فتأ مل

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کے جواب کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب ملابست سے مراد عام ہے وہ حرف کے واسطہ سے ہو یا بغیر واسطہ کے تو اس کے بعد زمان اور مکان کا ذکر کرنا مستدرک ہے کیونکہ وہ فی کے واسطہ سے مفعول بنتے ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ ان کا ذکر غفلت کو دور کرنے کیلئے کیا گیا ہے۔

**قولہ:و المعتبر عند صاحب الکشاف ...الخ**

شارح کی غرض یہاں سے اعتراض کی شق ثانی کا دوسرا جواب ذکر کرنا مقصود ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ مذکورہ بالا اعتراض اس صورت میں وارد ہوسکتا ہے جب کہ ملابست کا وہ معنی لیا جائے جو کہ مذہب مشہور ہے کہ مسند حقیقی اور مجازی کے درمیان اتحاد شرط ہے تو اس صورت میں مذکورہ مثالوں سے نقض وارد کیا جا سکتا ہے لیکن یہاں ماتن کا کلام مذہب کشاف پر مبنی ہے اور ان کے نزدیک مسند حقیقی اور مجازی کا اتحاد شرط نہیں ہے بلکہ ان کے نزدیک فاعل مجازی کا فاعل حقیقی کے ساتھ تلبس شرط ہے جیسا کہ اللہ تعالی کے فرمان فما ربحت تجارتھم میں ہے جیسے تجارت فاعل مجازی اور ھم فاعل حقیقی ہے یہاں ان دونوں کا تلبس ہے مذکورہ مثالوں میں اگر چہ دونوں مسندوں کا اتحاد نہیں پایا جا رہا ہے لیکن ان کے درمیان ملابست موجود ہے اور وہ اس طرح کہ عذاب جو کہ فاعل مجازی ہے اور معذب جو فاعل حقیقی ہے ان کے درمیان عارض و معروض کی ملابست پائی جارہی ہے اسی طرح ضلال اور ضال کے اندر بھی عارض و معروض کی ملابست پائی جارہی ہے۔

**قولہ: و لك...الخ**

شارح کی غرض یہاں سے شق ثانی کا تیسرا جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ ان مثالوں کو اسناد الی السبب کے قبیل سے بنایا جا سکتا ہے اور وہ اس طرح کہ ضلال بعد کا سبب ہے اور عذاب ایلام کا سبب ہے اور اسی طرح کتاب اور اسلوب علم و حکمت کے سبب ہیں۔

**عبارت**:فان قیل کثیرا ما یطلق المجاز العقلی علی ما لا یشمله هذا التعریف من نحو قوله تعالی شقاق بینهما ومکروا اللیل والنهار ونحو قول الشاعر یا سارق اللیل اهل الدار وقولنا اعجبنی انبات الربیع وجری الانهار ونحو قوله تعالی ولا تطیعوا امر المسرفین وقولنا نومت اللیلة واجریت النهر وما اشبه ذلك من النسب الاضافیة والایقاعیة فالجواب ان المجاز العقلی اعم من ان یکون فی النسبة الاسنادیة فی غیرهما فکما ان اسناد الفعل الی غیر ما حقه ان یسند الیه مجاز فکذا ایقاعه علی غیر ما حقه ان یوقع علیه واضافه المضاف الی غیر ما حقه ان یضاف الیه لانه جاز موضعه الاصلی فالمذکور فی الکتاب اما تعریف للمجاز العقلی فی الاسناد خاصة او لمطلقه باعتبار ان یجعل الاسناد المذکور فی التعریف اعم من ان یدل علیه الکلام بصریحه کما مر او یکون مستلزما له کما فی هذه الامثلة فانه جعل فیها البین شاقا واللیل والنهار ماکرین واللیلة مسروقة والامر مطاعا وکذا فیما جعل الفاعل المجازی تمییزا کقوله تعالی اولئك شر مکانا اواضل سبیلا لان التمییز فی الاصل فاعل فتدبر فانه بحث نفیس واعلم ان هذا المجاز قد یدل علیه صریحا کما مر وقد یکون کنایة کما ذکروا فی قولهم سل الهموم انه من المجاز العقلی حیث جعل العموم محزونة بقرینة اضافیة التسلیة الیها فافهم وقس فلا تقتصر المجاز العقلی علی ما یفهم من ظاهر کلام السکاکی والمصنف۔

ترجمہ: اگر یہ کہا جائے کہ اکثر طور پر مجاز عقلی کا مثالوں پر اطلاق کیا جاتا ہے جن کو یہ تعریف شامل نہیں ہوتی جیسے قولہ تعالی شقاق بینهما اور مکر اللیل والنهار اور شاعر کا قول یا سارق اللیل اهل الدار اور ہمارا قول اعجبنی انبات الربیع و جری الانهار اور ہمارے قول نومت اللیل اور اجریت النهر اور جو اس کے مشابہ نسبت اضافیہ اور نسبت ایقاعیہ ہیں۔

تو اس کا جواب یہ ہے کہ مجاز عقلی عام ہے کہ وہ نسبت اسنادیہ میں ہو یا غیر اسنادیہ میں ہو تو جس طرح فعل کی اسناد کرنا اس کے غیر کی طرف جس کا حق یہ ہے کہ اس کی طرف اسناد کی جائے مجاز ہے تو اسی طرح نسبت کا وقع کرنا اس کے غیر پر جس کا حق یہ ہے کہ وہ نسبت اس پر واقع ہو اور مضاف کی اضافت کرنا اس کے غیر کی طرف جس کا حق ہو کہ اس کی طرف اضافت کی جائے کیونکہ اس کا مقام اصلی پر واقع ہونا جائز ہے تو جو تعریف کتاب میں مذکور ہے یا تو وہ خاص طور پر اسناد میں مجاز عقلی کی تعریف ہے یا یہ مطلق مجاز کی تعریف ہے اس اعتبار سے کہ تعریف میں مذکورہ اسناد کو عام بنایا جائے کہ کلام اس پر صراحت کے ساتھ دلالت کرے جیسا کہ گذرا اس کو مستلزم ہو جیسا کہ ان مثالوں میں ہے کیونکہ البین کو شقاق اور لیل اور نہار کو ماکرین اور لیلہ کو مسروقہ اور امر کو مطاع بنایا گیا ہے اور اسی طرح ان صورتوں میں ہوگا جن میں فاعل مجازی کو تمییز بنایا گیا ہو جیسے قولہ تعالی: اولئك شر مکانا و اضل سبیلا، کیونکہ تمییز اصل میں فاعل ہے پس تم غور وفکر کرو کیونکہ یہ ایک عمدہ بحث ہے اور یہ بھی جان لو کہ اس مجاز پر کبھی صراحتا دلالت کی جاتی ہے جیسا کہ گذرا اور کبھی کنایۃ جیسا کہ ان کے قول سل الهموم میں ذکر کیا گیا کہ یہ مجاز عقلی ہے کیونکہ ھموم کو محزونہ بنایا گیا ہے اس کی طرف تسلیہ کی اضافت کرنے کے سبب پس تو اس کو سمجھ لے تو مجاز عقلی کو اسی پر منحصر نہ کر جو ماتن اور

کلام سکا کی کے ظاہر سے سمجھا جا رہا ہے۔

**وضاحت**:قولہ: فان قیل

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر ایک اعتراض ذکر کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے جو مجاز عقلی کی تعریف کی ہے یہ جامع نہیں ہے کیونکہ کئی ایسی امثلہ ہیں کہ ان میں مجاز عقلی ہے لیکن یہ تعریف ان پر صادق نہیں آتی ہے کیونکہ ماتن نے مجاز عقلی کی تعریف میں اسناد کا لفظ ذکر کیا ہے جس کا معنی نسبت تامہ خبری ہے تو جو مجاز نسبت اضافی یعنی مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان ہوتا ہے اس پر تعریف صادق نہیں آتی ہے اور اسی طرح جو نسبت ایقاعی ہوتی ہے اس پر بھی تعریف صادق نہیں آتی ہے نسبت ایقاعیہ کہتے ہیں فعل کا وقوع کرنا ایسے مفعول پر جس پر واقع میں وہ واقع نہ ہو اس کی مثالیں آگے آرہی ہیں۔

قولہ:من نحو شقاق بینهما .......الخ

یہ نسبت اضافیہ کی مثال ہے اصل عبارت یوں ہے شقاق الزوجین تو یہاں پر شقاق کی اضافت اس بین کی طرف کی گئی ہے جو کہ ظرف مکان ہے لہذا یہ مجاز عقلی ہے کیونکہ شقاق کی اضافت غیر ماھولہ کی طرف کی گئی ہے کیونکہ ماھولہ تو زوجین ہے۔

قولہ: مکر الیل والنهار

اس کی اصل یوں ہے مکر الناس فی الیل والنهار یہاں مصدر کی اضافت زمان کی طرف کی گئی ہے۔

قولہ:یا سارق اللیلة اهل الدار

اس کی اصل یا سارق المتاع فی اللیة اهل الدار ہے کیوں کہ لیلہ کو چوری نہیں کیا جاتا ہے۔

قولہ:قولہ تعالیٰ : ولا تطیعوا امر المسرفین

اس کی اصل و لا تطیعوا المسرفین فی امرهم ہے پھر فعل کو امر پر واقع کیا گیا ہے تو یہ مذکورہ تمام مثالیں مجاز عقلی کی ہیں لیکن ماتن کی تعریف ان پر صادق نہیں آتی ہے۔

قولہ:فا لجواب ان المجاز العقلی

یہاں سے شارح کی غرض جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ معترض کی بات بالکل ٹھیک ہے لیکن مجاز عقلی جیسے اسناد میں ہوتا ہے اسی طرح نسبت اضافی اور نسبت ایقاعی میں بھی ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوا کہ یہ تو اعتراض کی تائید ہوئی جواب تو نہ ہوا؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہ بات بطور تمہید کے ذکر کی گئی ہے اصل جواب یہ ہے کہ اعتراض تب ہوتا اگر ماتن نے مطلق مجاز عقلی

کی تعریف ذکر کی ہوحالانکہ ماتن نے ماقبل میں خاص مجاز عقلی کی تعریف ذکر کی ہے یعنی مجاز عقلی فی الاسناد کی تعریف کی ہے لہذا مجاز عقلی نسبت اضافی اور نسبت ایقاعی جب معرف میں داخل نہیں ہے تو تعریف کا اس پر صادق آنا بھی ضروری نہیں ہے یہ تو مذکورہ اعتراض کا پہلا جواب ہے۔

دوسرا **جواب** یہ ہے کہ اگر ہم یہ مان لیں کہ تعریف مطلق مجاز عقلی کی ہے تو پھر ہم یہ کہیں گے کہ تعریف میں اسناد سے مراد عام ہے کہ کلام کی دلالت اس پر صراحتا ہو جیسا کہ عیشۃ راضیۃ وغیرہ میں گذرا یا کلام کی دلالت ضمنا ہو جیسے مذکورہ مثالوں میں ہے لہذا تعریف ان پر بھی صادق آئے گی۔

قولہ:و اعلم ان ھذا المجاز قد یدل ......الخ

یہاں سے شارح کی غرض یہ بتانا مقصود ہے کہ مجاز عقلی پر کبھی کلام کی دلالت صراحتا ہوتی ہے اور کبھی کنایۃ ہوتی ہے صراحتا کی مثالیں تو عیشۃ راضیۃ کے تحت گذر چکی ہیں صراحتا کی مطلب یہ ہے کہ وہاں عیشہ کا اپنا معنی تھا اسی طرح راضیہ کا بھی اپنا معنی مراد تھا اور کبھی کنایہ اس کی مثال سل الھموم غموں کو تسلی دے یہاں مجاز عقلی ہے کیونکہ تسلی غموں کو نہیں دی جاتی بلکہ غموں والے کو دی جاتی ہے تو یہاں مجاز پر دلالت کنایۃ ہے کیونکہ ہموم کو اس مغموم بندے کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے تو ذکر مشبہ کا اور مراد مشبہ بہ ہے اس پر قرینہ یہ ہے کہ تسلی مغموم کی طرف مضاف ہے حالانکہ تسلی ھموم کو نہیں بلکہ ہموم والے کو دی جاتی ہے۔

قولہ: فا فھم و قس

یہاں سے شارح کی غرض یہ بتانا مقصود ہے کہ اگر کہیں اور جگہ پہ ظاھرا مجاز عقلی نہ بن سکے تو کنایہ وغیرہ کی طرف توجہ کر لینا اور مجاز عقلی کو صرف اسی پر منحصر سمجھنا جو کہ علامہ سکاکی اور ماتن علیہ الرحمہ کے ظاہری کلام سے معلوم ہوتا ہے۔

**عبارت**:وقولنا في التعريف بتاول يخرج نحو ما مر من قول الجاهل انبت الربيع البقل رائيا الانبات من الربيع فهذا الاسناد وان كان على غير ما هو له لكن لا تاول فيه لانه مراده ومعتقده وكذا شفى الطبيب المريض ونحو ذلك مما يطابق الاعتقاد دون الواقع ويخرج ايضا الاقوال الكاذبة فانه لا تاول فيها فان قلت اى سرفى بيان فائدة هذا القيد وليس هذا من عادته في هذا الكتاب ثم اى سر في التعرض لخراج نحو قول الجاهل دون الاقوال الكذبة وهذا القيد يخرجهما جميعا قلت السر فيه ان صاحب المفتاح عرف المجاز العقلى بانه الكلام المفاد به خلاف ما عند المتكلم من الحكم فيه بضرب من التاول افادة للخلاف لا بواسطة الوضع وقال انما قلت خلاف ما عند المتكلم دون ما عند العقل لئلا يمتنع طرده بمثل قول الدهر ى انبت الربيع البقل وعكسه بمثل قولنا كسا الخليفة الكعبة اذ ليس في العقل امتناع ان يكسواذ الخليفة نفسه الكعبة وانما قلت بضرب من التاول ليحترز به عن الكذب ۔

ترجمہ: اورتعریف میں ہمارےقول بتاوّل کی قید سے جاہل کا قول انبت الربیع البقل خارج ہوجا تا ہے اس حال میں کہ وہ انبات کا ربیع سے اعتقاد رکھتا ہے تو یہ اسناد اگر چہ غیر ماھولہ کی طرف ہے لیکن اس میں قرینہ نہیں ہے کیونکہ یہی اس کی مراد معتقد ہے اوراسی طرح شفی الطبیب المریض اور ہر وہ مثال کو اعتقاد کے تو مطابق ہو لیکن واقع کے مطابق نہ ہو اور یہ قید اقوال کاذبہ کو بھی تعریف سے نکال دے گی کیونکہ اقوال کاذبہ میں کوئی قرینہ نہیں ہوتا ہے۔

اگر تم کہو کہ اس قید کا فائدہ بیان کرنے میں کونسا نکتہ ہے حالانکہ اس کتاب میں ماتن کی یہ عادت میں سے نہیں ہے؟ پھر قول جاہل کی مثل کو نکالنے کو بیان کرنے اور اقوال کاذبہ کو بیان نہ کرنے میں کونسا نکتہ ہے حلانکہ یہ قید ان دونوں کو تعریف سے نکال دیتی ہے؟

میں کہوں گا اس میں نکتہ یہ ہے کہ صاحب مفتاح نے مجاز عقلی کی تعریف ان الفاظ سے بیان کی ہے مجاز عقلی وہ کلام ہے کہ متکلم کے نزدیک کلام سے جو حکم ثابت ہوتا ہے تو وہ کلام اس کے خلاف فائدہ دے تاویل کی ایک قسم سے، جو خلاف کا فائدہ دے تو وہ وضع کے واسطے سے نہ ہو اور علامہ سکا کی نے کہا میں نے خلاف ماعندالمتکلم کہا خلاف ماعندالعقل نہیں کیا تا کہ اس کا مانع ہونا ممتنع نہ ہو دہریہ کے قول انبت الربیع البقل کی مثل سے اور ہمارے قول کسا الخلیفۃ الکعبۃ کے مثل سے جامع ہونا ممتنع نہ ہو کیونکہ عقل میں اس بات کا امتناع نہیں ہے کہ خلیفہ خود کعبہ پر غلاف چڑھائے اور میں نے ضرب من التاول کہا تا کہ اس کے ذریعے کذب سے احتراز کیا جائے۔

**وضاحت**:قوله: قلت ......الخ

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ بالا اعتراض کے جواب کی تمہید کو ذکر کرنا ہے اور جواب آ گے فاشار....الخ سے ذکر کیا گیا ہے تمہید یہ ہے کہ صاحب مفتاح نے مجاز عقلی کی یہ تعریف کی کہ مجاز عقلی اس کلام کو کہتے ہیں کہ متکلم کے نزدیک کلام سے جو حکم

ثابت ہوتا ہے تو وہ کلام اس کے خلاف کا تاول کے ساتھ فائدہ دے اور جو خلاف کا فائدہ دے تو وہ وضع کے واسطے سے نہ ہو بلکہ عقل کے واسطے سے خلاف کا فائدہ دے۔

قولہ: قال انما قلت خلاف ما عند المتکلم

یہاں سے شارح کی غرض صاحب مفتاح نے اپنی تعریف میں جو خلاف ماعندالمتکلم کی قید لگائی ہے اس کا بقول صاحب مفتاح کے فائدہ بیان کرنا ہے تو صاحب مفتاح کہتے ہیں کہ میں نے جو خلاف ماعندالمتکلم کی قید لگائی اور خلاف ماعند العقل نہیں کہا تو اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر میں خلاف ماعندالعقل کہتا تو میری تعریف جامع مانع نہ رہتی مانع تو اس لئے نہ رہتی کہ جاھل کے قول انبت الربیع البقل یہ اس کے نزدیک حقیقت عقلی ہے حالانکہ اس پر مجاز عقلی کی تعریف صادق آتی ہے کیونکہ انبت الربیع البقل خلاف ماعندالعقل ہے کیونکہ عقل سے کوئی پوچھے تو اس جواب یہ ہوگا کہ ربیع انبات کا ماھولہ نہیں ہے اور جامع اس طرح نہ رہتی کہ ہمارا قول کسا الخلیفۃ الکعبۃ یہ ہے تو مجاز عقلی کیونکہ خود خلیفہ کعبہ کو غلاف نہیں پہنا تا بلکہ اس کے خادمین پہناتے ہیں لیکن اس پر مجاز عقلی کی تعریف صادق نہیں آتی کیونکہ کسا الخلیفہ الکعبۃ خلاف ماعندالعقل نہیں ہے کیونکہ عقل تو جائز رکھتی ہے کہ خود خلیفہ نے غلاف چڑھایا ہو تو مجاز عقلی کی تعریف جامع نہ رہی۔

لیکن جب خلاف ماعندالمتکلم کہا تو یہ تعریف مانع بھی ہے اور جامع بھی ہے مانع تو اس طرح ہے کہ جاھل کا قول انبت الربیع البقل یہ خلاف ماعندالمتکلم نہیں ہے کیونکہ متکلم کے اعتقاد کے موافق ہے لہذا مجاز عقلی کی تعریف میں یہ صورت داخل نہیں ہوگی لہذا تعریف مانع ہو جائے گی اور جامع اس طرح ہوگی کہ کسا الخلیفۃ الکعبۃ بھی خلاف ماعندالمتکلم ہے کیونکہ جو شخص کسا الخلیفۃ الکعبۃ کہتا ہے تو اس کا اعتقاد یہ ہوتا ہے کہ خود خلیفہ نے نہیں چڑھایا بلکہ اس کے خادمین نے پہنایا ہے۔

قولہ: انما قلت بضرب من التاؤل

اس عبارت سے صاحب مفتاح پھر ضرب من التاؤل کی قید کا فائدہ ذکر کر رہے ہیں کہ اس قید کی وجہ سے اقوال کاذبہ نکل گئے کیونکہ تاؤل کا معنی ہے متکلم اس پر قرینہ پیش کرے کہ میرے نزدیک یہ اسناد غیر ماھولہ کی طرف ہے اور جھوٹا آدمی اپنے جھوٹ پر کوئی قرینہ پیش نہیں کرتا ہے۔

**عبارت**:واعترض المصنف علیه باناالانم بطلان طردہ بما ذکرہ لخروجه بقوله بجرب من التاول ولا بطلان عکسه بمما ذکر لان المراد بخلاف ما عند العقل خلاف ما فی نفس الامر لان معنی ما عند العقل ما یقتضیه العقل ویرتضیه لا یحضر عندہ ویرتسم فیه و نحو کسا الخلیفة الکعبة خلاف ما فی نفس الامر فاشار ھھنا الی ان التاول لایختص باخراج الاقوال الکاذبة کما یتوھم من المفتاح بل یخرج نحو قول الجاھل ایضا فلا یبطل طرد تعریفنا بنحو قول الجاھل۔

ترجمہ: ماتن نے ایضاح میں اس پر اعتراض کیا کہ ہم مذکورہ قول کے سبب اس تعریف کے مانع ہونے کا بطلان تسلیم نہیں کرتے کیونکہ وہ توضرب من التاؤل کی قید سے خارج ہوجاتا ہے اور نہ ہی مذکورہ قول کے سبب اس کے جامع ہونے کے بطلان کو تسلیم کرتے ہیں کیونکہ خلاف ماعندالعقل سے مراد خلاف مافی نفس الامر ہے کیونکہ ماعندالعقل کا معنی یہ ہے کہ جس کا عقل تقاضا کرے اور جس پر عقل راضی ہو نہ کہ یہ معنی ہے کہ جو عقل کے پاس حاضر ہو اور جو عقل میں نقش ہوجائے اور کسا الخلیفة الکعبة کی مثل خلاف مافی نفس الامر ہے تو ماتن نے یہاں پر اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ تاؤل کی قید اقوال کاذبہ کو نکالنے کے ساتھ خاص نہیں ہے جس طرح کی مفتاح سے وہم ہوتا ہے بلکہ یہ قید جاھل کے قول کی مثل کو بھی نکال دیتی ہے پس ہماری تعریف کا جاھل کے قول کی مثل کے سبب مانع ہونا باطل نہیں ہوگا۔

**وضاحت**:و اعترض علیه المصنف

یہاں سے شارح کی غرض یہ بتانا مقصود ہے کہ ماتن نے اپنی شرح ایضاح کے اندر صاحب مفتاح پر دو اعتراض کیئے ہیں۔

**اعتراض**: یہ کیا ہے کہ صاحب مفتاح نے تو کہا کہ اگر خلاف ماعندالعقل کہتے تو پھر مجاز عقلی کی تعریف جامع نہ ہوتی اور نہ ہی مانع ہوتی ماتن نے کہا کہ اگر خلاف ماعندالعقل کہتا تو پھر مجاز عقلی کی تعریف جامع بھی ہوتی اور مانع بھی ہوتی، مانع تو اس طرح ہوتی کہ ٹھیک ہے کہ جاہل کا قول انبت الربیع البقل یہ خلاف ماعندالعقل ہے لہذا یہاں سے اقوال جاہل نہیں نکلیں گے لیکن بعد میں تاؤل کی قید سے اقوال جاہل نکل جائیں گے تو پھر تعریف مانع ہوگی اور جامع اس طرح ہوگی کہ کسا الخلیفة الکعبة یہ خلاف ماعندالعقل ہے کیونکہ ماعندالعقل کے دو مطلب ہیں ایک مطلب تو یہ ہے کہ عقل جس کا تصور کرتی ہے اگرچہ وہ محال ہی کیوں نہ ہو کیونکہ عقل محال کا تصور بھی کرسکتی ہے اور دوسرا مطلب ماعندالعقل کا یہ ہے کہ جو مافی النفس الامر ہو تو اس معنی کے لحاظ سے خلاف ماعندالعقل کا معنی ہوگا خلاف مافی نفس الامر تو کسا الخلیفة الکعبة یہ نفس الامر کے خلاف ہے کیونکہ نفس الامر میں خود خلیفہ غلاف نہیں چڑھاتا بلکہ اس کے خادمین چڑھاتے ہیں تو پھر اس پر تعریف صادق آئے گی لہذا تعریف جامع بھی ہوجائے گی۔

قوله: فا شار ھھنا

یہاں سے شارح کی غرض شروع میں کیئے گئے دو اعتراضوں کا جواب دینا ہے۔

**جواب**: پہلا اعترض یہ تھا کہ تاوّل کی قید کا فائدہ بیان کرنا یہ تو ماتن کی عادت نہیں ہے؟ تو پھر اس کو کیوں بیان کیا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس قید سے ماتن علامہ سکا کی پر تعریض کرنا چاہتے ہیں کہ تاوّل کی قید صرف اقوال کاذبہ کے نکالنے سے خاص نہیں ہے بلکہ اس قید کے ذریعے جاہل کا قول بھی نکل جاتا ہے تو ماتن نے اس قید کو تعریضا ذکر کیا ہے قصدا ذکر نہیں کیا لہذا اعتراض نہیں ہوتا۔

**جواب**: دوسرے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ ماتن اور علامہ سکا کی جب یہ دونوں اس قید کے ذریعے اقوال کاذبہ کے نکالنے میں متفق تھے تو ماتن نے اس کو بیان نہیں کیا اور چونکہ اقوال جاہل کے نکالنے میں اختلاف اس لئے ماتن نے صرف اس کو ذکر کیا۔

**قوله:فلا ببطل طرد تعريضا**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کے جواب کی طرف اشارہ کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جاہل کا قول عندالمتکلم کی قید سے جب خارج ہوتا ہے حالانکہ ماتن کی تعریف مجاز عقلی میں یہ قید موجود نہیں ہے لہذا یہ قول ماتن کی تعریف سے خارج نہیں ہوگا لہذا ماتن کی تعریف دخول غیر سے مانع نہ ہوگی؟

**جواب**: یہ ہے کہ ماتن کی تعریف مانع ہے کیونکہ جاہل کا قول جس طرح عندالمتکلم کی قید سے خارج ہوتا ہے اسی طرح ضرب من التاوّل کی قید سے بھی خارج ہوتا ہے یہ قید ماتن کی تعریف میں موجود ہے لہذا تعریف مانع ہوگی۔

**عبارت**:ولقائل ان یقول ان مفہوم قولنا ما عند العقل ما حصل عندہ و ثبت وھذا اعم مما فی نفس الامر لامکان تصور الکواذب فلا یجوز التعبیر بہ عنہ وحینئذ یندفع الاعتراض الاول ایضا اذ لا امتناع فی ان یشمل التعریف علی قیدین ینفرد کل منھما بفائدۃ خاصۃ مع اشتراکھما فی فائدۃ اخری یکون حصولھا من احدھما قصدا من الاخر ضمنا ولا یکون ھذا تکرارا فاخراج نحو قول الجاھل یمکن الی کل من قولہ عند التکلم وبضرب من التاؤل لکن اسنادہ الی الاول اولی لانہ السابق فی الذکر والمقصود بالثانی اخراج الکواذب وعلی ھذا کان الانسب ان یقول لیخرج نحو قول الجاھل مکان قولہ لئلا یمتنع طردہ لکن المناقشۃ فی العبارۃ بعد وضوح المقصود لیست من داب المحصلین۔

ترجمہ: قائل کیلئے جائز ہے کہ وہ کہے کہ ہمارے قول ماعندالعقل کا مفہوم یہ ہے کہ جوعقل کے پاس حاصل ہواور ثابت ہواور یہ معنی تصور کواذب کے امکان کی وجہ سے مافی نفس الامر سے عام ہے تو ماعندالعقل سے مافی نفس الامر کوتعبیر کرنا جائزنہیں ہو گا اوراس وقت پہلا اعتراض بھی مندفع ہوگیا کیونکہ اس بات سے کوئی چیز مانع نہیں ہے تعریف دو قیودوت پر مشتمل ہواس دونوں میں سے ہرایک خاص فائدہ کے ساتھ منفرد ہواس حال میں کہ دوسرے فائدے میں مشترک ہواس فائدے کا حصول ایک قید سے قصدا ہواور دوسری قید سے ضمنا ہواور یہ تکرار نہیں ہوگا تو جاہل کے قول کی مثل کونکالنا ممکن ہے کہ ہرایک کی طرف نسبت کی جائے اس کے قول عندالمتکلم کی طرف اورضرب من التاؤل کی طرف لیکن اس کی قول اول کی طرف نسبت کرنا بہتر ہے کیونکہ وہ ذکر میں سابق ہےاور قید ثانی سے مقصود اقـــوال کـــواذب کونکالنا ہواوراس بناء پر مناسب یہ تھا کہ علامہ سکا کی اپنے قول لئلایمتنع طردہ کی جگہ پر لیخرج نحو قول الجاھل والی عبارت کہتے لیکن مقصود کے واضح ہونے کے بعد مناقشہ کرنا ہی ماہرین کی عادت میں سے نہیں ہے۔

**وضاحت**:قولہ :لقائل ان یقول

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر ایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے جوخلاف ماعندالعقل سے خلاف مافی نفس الامر مراد لیا ہےاوران دونوں کے درمیان جونسبت مساوات کو ثابت کیا ہے یہ درست نہیں ہے بلکہ ان کے درمیان عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہے اور یہ نسبت ایک مادہ اجتماعی اوردو مادہ افتراقی کا تقاضا کرتی ہے مادہ اجتماعی تو اربعہ کا زوجیت ہونا ہے کیونکہ یہ عقل کے بھی مطابق ہےاور نفس الامر کے بھی مطابق ہےاور عقل کی جانب سے مادہ افتراقی خمسہ کا زوجیت ہونا ہے یہ عقل میں تو متصور ہے لیکن نفس الامر میں متصور نہیں ہوسکتا ہےاور نفس الامر کی جانب سے مادہ افتراقی ذات واجب تعالیٰ اور جزئیات مادیہ ہیں ان کا نفس الامر میں تو وجود ہے لیکن عقل میں متصور نہیں ہوسکتا۔

لہذا ماتن نے جوعلامہ سکا کی پر اعتراض کیا تھا وہ بھی ختم ہوگیا کیونکہ اس کی بنیاد مساوات پر تھی۔

**قولہ :حینئذیندفع الاعتراض**

یہاں سے شارح بتا رہے ہیں کہ جب خلاف ماعندالعقل اور خلاف مافی النفس الامر کے درمیان نسبت تساوی نہیں پائی جاتی تو ماتن علامہ سکا کی پر جو اعتراضات تھے وہ بھی مندفع ہو جائیں گے۔

**اعتراض ثانی** تو اس طرح ختم ہوگیا کیونکہ ان کی بناء خلاف ماعندالعقل اور خلاف مافی نفس الامر کے نسبت تساوی پر تھی لیکن جب نسبت تساوی ختم ہوگئی تو یہ اعتراض بھی ختم ہوگیا۔

**اوراعتراض اول** اس طرح ختم ہو جائے گا کہ جب تعریف میں دو قیدیں ہیں اور ان دونوں میں سے ہر ایک کیلئے ایک خاص فائدہ ہے اور دونوں ایک فائدے میں مشترک ہیں اور فائدہ مشترکہ میں اس کی نسبت اول کی طرف کرنا زیادہ بہتر ہے کیونکہ وہ ذکر میں مقدم ہے اور یہاں پر ایسے ہی ہے کیونکہ جب ماعندالعقل کا معنی عام ہے تو کسا الخلیفۃ الکعبۃ والی مثال اس تعریف میں داخل ہو جائے گی اور خلاف ماعندالعقل میں داخل نہیں ہونگی لہذ التعریف جامع نہیں ہوگی اس لئے خلاف ماعندالعقل خلاف ماعندالمتکلم کی قید سے تبدیل کرنا ضروری ہے تا کہ کسا الخلیفۃ الکعبۃ والی مثال تعریف میں داخل ہو جائے اور تعریف جامع ہو جائے اور تبدیلی کے بعد اور اس کے لئے ایک خاص فائدہ حاصل ہے۔

علامہ سکا کی کی تعریف میں دو قیدیں ہیں پہلی خلاف ماعندالمتکلم اور دوسری ضرب من التاؤل اور ان دونوں قیدوں کیلئے ایک خاص فائدہ حاصل ہے اور وہ یہ ہے کہ قید اولی سے تو کسا الحلیفۃ الکعبۃ والی مثال تعریف میں داخل ہو جائے گی اور قید ثانی سے اقوال کاذبہ نکل جائیں گے اور ایک فائدہ دونوں کیلئے مشترک ہے اور وہ یہ ہے کہ جاہل کے قول کو نکالنا تو اس وقت جاہل کے قول کو نکالنے کی نسبت دونوں قیودات کی طرف کی جاسکتی ہے لیکن اس کی نسبت قید اول کی طرف کرنا اولی ہے کیونکہ وہ ذکر میں مقدم ہے اسی وجہ سے علامہ سکا کی نے قول دھری کو نکالنے کی نسبت قید اول کی طرف کی لہذا کوئی اعتراض وارد نہیں ہوگا۔

**قولہ:علی ھذا کان الانسب**

یہاں سے شارح کی غرض علامہ سکا کی پر بطور لفظی مواخذہ ایک اعتراض کرنا ہے۔

اعتراض یہ ہوتا ہے کہ علامہ سکا کی کے لئے بہتر یہ تھا کہ اپنی تعریف کی قیودات کے فوائد کو بیان کرتے ہوئے اپنے قول لئلا یمتنع طردہ کی جگہ پر لیخرج نحو قول الجاھل کو ذکر کرتے وجہ اولیت یہ ہے کہ لئلا یمتنع طردہ کا قول اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ یہ مثال (قول الجاھل) دوسری قید سے تعریف سے خارج نہیں ہوتی حلانکہ یہ مثال دوسری قید سے بھی خارج ہو جاتی ہے کیونکہ امتناع طردہ عدم خروج ے ساتھ آتا ہے نہ کہ قید خاص کے ساتھ عدم خروج کے ساتھ آتا ہے؟

**قولہ:لکن المناقشۃ**

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ بالا اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**جواب:** یہ ہے کہ مقصود تو مثال کو تعریف سے خارج کرنا تھا وہ حاصل ہوگیا اور اب مقصود کی وضاحت کے بعد لفظی طور پر عبارت میں اعتراض کرنا یہ ماہرفن کے طریقہ کار میں سے نہیں ہے۔

**عبارت**:فان قلت ما ذکرت من تقریر کلام المصنف مشعر بان مرادہ غیر ما ھو له عند العقل وفی نفس الامر و حینئذ یرد علیه نحو قول الجاھل والمعتزلی لمن یعرف حالھما انبت اللہ البقل و خلق اللہ الافعال کلھا واضل اللہ الکافر بالتاول والقصد الی انه اسناد الی السبب لانه اسناد الی ما ھو له فی نفس الامر وبالجملة ان اراد غیر ما ھو له فی نفس الامر فقد خرج عن تعریفه امثال ما ذکر وان اراد عند المتکلم فی الظاھر بقرینة ذکرہ فی مقابلة الحقیقة فقد خرج قول الجاھل البتته والا قول الکاذبة بقوله عند المتکلم فی الظاھر وصار قوله بتاول ضائعا واسنا د اخراج نحو قول الجاھل الیه فاسدا قلت اراد بالاسنا دالی غیرما ھو له مفهومه الظاھر الاعم اعنیما یصدق علیه انه اسناد الیغیر ما ھو له بوجھما اعنی المغایرۃ فی الواقع او عند المتکلم فی الحقیقة او فی الظاھر وحینئذ یدخل نحو قول الجاھل والاقوال الکاذبة لان الاسناد فیه الی غیر ما ھو له فی الواقع وقول المعتزلی لکونه الی غیر ما ھو له عند المتکلم فاخرج جمیعھا بقوله بتاول وبقی التعریف سالما فیخرج عنه ما لا تاول فیه ویدخل فیه نحو قول الدھری والمعتزلی انبت اللہ البقل و خلق اللہ الافعال کلھا بالتاول لکونه اسنادا الی غیر ما ھو له عند المتکلم وکذا نحوقول الدھری انبت الربیع البقل بتاول حین یظھر انه موحد لکونه اسنادا الی غیر ما ھو له فی الواقع وکذا نحو قول الموحد انبت اللہ البقل بتاول عند اخفاء حاله من الدھری واظھار انه غیر معتقد لظاھرہ بل انما اسندہ الی السبب لانه الی غیر ما ھو له عند المتکلم فی الظاھر۔

ترجمہ:اگرتم کہوکہ ماتن کےکلام کی جوتقریرذکرکی گئی وہ تواس بات کی طرف اشارہ کررہی ہے کہ اس کی مرادنفس الامر اورعقل کےنزدیک غیر ما ہولہ ہےتو اس وقت ماتن پراعتراض وارد ہوگا جاھل اورمعتزلی کےقول کی مثل سےشخص کے لئے جوان کی حاجت کوجانتا ہوانبت اللہ البقل اور خلق اللہ الافعال کلھا اور اضل اللہ الکافر کےذریعےتاوٗل اوراس بات کی طرف ارادہ کرتے ہوئے کہ اسنادسبب کی طرف ہے کیونکہ یہ نفس الامرمیں ماھولہ کی طرف اسناد ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ اگرتونفس الامرمیں ماھولہ مراد ہےتوتعریف سے مذکورہ مثالیں خارج ہوجائیں گی اوراگرظاہر میں متکلم کےنزدیک مرادہواس قرینے کےسبب جس کوحقیقت کےمقابلےمیں ذکرکیاگیاتوتعریف سےقول جاہل یقینی طورپراور اقوال کاذبہ اس کےقول عندالمتکلم فی الظاہرکی قید سےخارج ہوجائیں گےاوراس کاقول بتاوٗل زائدہوجائےگااورقول جاہل کو نکالنےکی نسبت تاوٗل کی طرف کرنافاسدہوجائےگا۔

میں نےکہاکہ ماتن نےغیرماھولہ کی طرف اسنادکرنےسےاس کامفہوم ظاہری عام مرادلیاہےمیری مرادجس پرغیرما ھولہ کی طرف اسنادکرناکسی بھی طریقےسےصادق آئےمیری مرادمغایرت فی الواقع ہویاحقیقت میں متکلم کےنزدیک ہویا ظاہرمیں ہواس وقت قول جاہل اوراقوال کاذبہ کی مثل تعریف میں داخل ہوجائیں گےکیونکہ ان میں غیرماھولہ کی طرف واقع میں نسبت ہےاورمعتزلی کاقول داخل ہوجائےگاکیونکہ متکلم کےنزدیک اس میں غیرما ھولہ کی طرف نسبت ہےتوماتن نےان تمام کو

اپنے قول بتاؤں کے ذریعے نکال دیا اور باقی تعریف سالم ہوگئی پس تعریف سے وہ صورت نکل جائے گی جس میں قرینہ نہیں ہوتا اور تعریف میں دھری کا قول اور معتزلی کا قول انبت اللہ البقل اور خلق اللہ الافعال کلھا تاؤں کے سبب داخل ہو جائیں گے کیونکہ ان میں متکلم کے نزدیک غیر ماھولہ طرف اسناد ہے اور اسی طرح دھری کا قول انبت الربیع البقل تاؤں کے سبب داخل ہو جائیگا جب کہ وہ موحد ہونے کا اظہار کرے گا کیونکہ یہ واقع میں غیر ماہولہ کی طرف اسناد ہے اسی طرح موحد کا قول انبت اللہ البقل تاؤں کے سبب تعریف ہو جائے گا جبکہ وہ اپنا حال دھری سے چھپائے گا اور اس بات کا اظہار کر رہا ہوگا کہ وہ اس کے ظاہر کا معتقد نہیں ہے بلکہ اس نے سبب کی طرف نسبت کی ہے کیونکہ متکلم کے نزدیک یہ ظاہر میں غیر ماہولہ ہے

**وضاحت**:قولہ :فان قلت

یہاں سے ماتن کی غرض شارح پر ایک اعتراض کر جواب دینا ہے

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کے کلام کی وضاحت سے یہ بات سمجھ آ رہی ہے کہ عند العقل اور نفس الامر ایک ہی چیز ہے اس صورت میں جاھل اور معتزلی جب ایسے شخص کے سامنے جوان کی حالت جانتا ہے اپنے یہ اقوال ذکر کریں گے انبت اللہ البقل اور خلق اللہ الافعال کلھا اور اضل اللہ الکافر تو اس صورت میں یہ امثلہ مجاز عقلی کی قبیل سے ہوں گی کیونکہ یہاں قرینہ صارفہ موجود ہے اور وہ ان کی حالت کو جانتا ہے اور ماتن کی مجاز عقلی کی تعریف ان پر صادق نہیں آتی کیونکہ ان میں ماہولہ کی طرف نسبت ہے نفس الامر میں غیر ماہولہ کی طرف نہیں ہے لہذا ماتن کی تعریف ان مثالوں کے نکلنے کی وجہ سے جامع نہ رہی؟

**قولہ:بالجملۃ**

شارح کی غرض مذکورہ بالا اعتراض کو مزید تفصیل کے ساتھ دوشقوں میں بیان کرنا ہے کہ پہلی صورت میں تعریف جامع نہیں رہے گی۔

اور دوسری صورت میں تعریف کا امر مستدرک پر مشتمل ہونا لازم آئے گا اس کی تفصیل کتاب میں موجود ہے؟

**قولہ: قلت**

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ ہم یہاں پر ایک تیسری شق کو اختیار کرتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ غیر ما ھولہ سے مراد عام ہے کہ واقع میں غیر ماھولہ ہو یا حقیقت میں متکلم کے نزدیک غیر ماھولہ ہو یا ظاہر میں غیر ماھولہ ہو لہذا اس صورت میں جاہل کا قول انبت الربیع البقل اور اقوال کاذبہ تعریف میں داخل ہو جائیں گے کیونکہ ان میں واقع میں غیر ماھولہ طرف نسبت ہے اور معتزلی کا قول خلق اللہ الافعال کلھا جو کہ مخاطب سے اپنی حالت کو چھپاتا ہے وہ بھی داخل ہو جائے گا کیونکہ متکلم کے نزدیک غیر ماھولہ کی طرف نسبت ہے تو یہ افعال حقیقت عقلیہ میں سے ہیں اور غیر ماھولہ میں داخل ہیں لہذا ان کو تاؤں کی قید سے نکال دیا جائے گا اور باقی تعریف جامع بھی ہو جائے گی اور امر مستدرک پر مشتمل بھی نہیں ہوگی۔

**عبارت**:لا یقال العام لا یتحقق الا فی ضمن الخاص وقد تبین فسادہ فکیف یجوز ان یراد غیر ما ھو لہ اعم من ان یکون فی الواقع او عند المتکلم فی الحقیقۃ او فی الظاھرلانا نقول فرق بین ارادۃ مفھوم العام و بین تحققہ ولایلزم من عدم تحققہ الا فی ضمن الخاص عدم ارادتہ الا فی ضمنہ قد تبین ان الفساد انما کان ینشاء من ارادۃ الخاص بخصوصہ ولا فساد فی ارادۃ العام بعمومہ فلیتامل فان ھذا مقام یستصعبی اقوام۔

ترجمہ: یہ اعتراض نہ کیا جائے کہ عام بھی خاص کے ضمن میں متحقق ہوتا ہے حالانکہ خاص کا فاسد ہونا ظاہر ہو گیا تو کیسے جائز ہے کہ غیر ما ھولہ سے عام مراد لیا جائے وہ واقع میں ہو یا حقیقت میں متکلم کے نزدیک ہو یا ظاہر میں ہو اس لئے کہ ہم کہتے ہیں کہ مفھوم عام مراد لینے اور عام کی تحقق کے درمیان فرق ہے اور عام کے خاص میں تحقق سے لازم نہیں آتا کہ عام کو خاص ہی کے ضمن میں مراد لیا جائے اور ہم نے بیان کر دیا کہ فساد خاص کو خصوصیت کے ساتھ مراد لینے سے پیدا ہوتا ہے اور عام کو عموم کے ساتھ مراد لینے میں فساد نہیں ہے پس آپ غور وفکر کریں کیونکہ یہ ایسا مقام ہے جس میں لوگوں کو مشکل پیش آئی۔

**وضاحت**: قولہ لا یقال

یہاں سے شارح ایک اعتراض مذکورہ جواب پر کر کے جواب دے رہے ہیں۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ تم نے غیر ما ہولہ سے عام مراد لیا ہے تو عام کا قاعدہ یہ ہے کی عام ہمیشہ خاص کے ضمن میں پایا جاتا ہے تو خاص کو تو ہم باطل کر چکے ہیں تو پھر عام بھی باطل ہو گیا لہذا اب عام مراد لینے میں کوئی فائدہ نہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں دو صورتیں ہیں (۱) عام کے مفھوم کا ارادہ کرنا (۲) عام کا ثابت ہونا۔

ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ درست ہے کہ عام کا تحقق خاص کے ضمن میں ہوتا ہے لیکن یہاں اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ عام کے مفھوم کا ارادہ بھی خاص کے ضمن میں ہو گا بلکہ عام کے مفھوم کا ارادہ بھی خاص کے بغیر بھی ہو سکتا ہے اس کی مثال یہ ہے جیسے حیوان یہ خاص انسان کے بغیر متحقق نہیں ہوتا یعنی جہاں انسان پایا جائے گا اس عام حیوان کا متحقق ہو گا لیکن عام کے مفھوم کو خاص کے بغیر بھی مراد لیا جا سکتا ہے جیسے بقر کا مفہوم عام ہے یہ خاص کے بغیر پایا جا سکتا ہے تو یہاں عام کے مفہوم کا ارادہ کیا گیا ہے اور پہلے خاص کو باطل کیا گیا ہے تو خاص کے خصوص کے ساتھ باطل ہونے سے عام کے مفہوم کا اراہ بعموم مہ باطل نہیں ہوتا ہے۔

**عبارت**:ولھذا ای لان مثل قول الجاھل خارج عن المجاز لاشتراط التاول فیہ لم یحمل نحوقولہ ای الصلتان العبدی شعراشاب الصضیر وافنی الکبیر کر الغداۃ ومر العشی علی المجاز ای علی ان اسناد اشاب وافنی الی کر الغداۃ ومر العشی مجازا ما دام لم یعلم او لم یظن ان قائلہ لم یرد ظاھرہ لعدم التاول حینئذ بل حمل علی الحقیقۃ لکونہ اسنادا الی ما ھو لہ عند المتکلم فی الظاھر کما مر من قول الجاھل کما استدل یعنی ما لم یعلم و لم یستدل بشیء علی انہ لم یرد ظاھرہ مثل الاستدلال علی ان سناد میز الی جذب اللیالی فی قول ابی النجم شعر قد اصبحت ام اخیر تدعی علی ذنبا کلہ لم اصنع من ان رات راسی کراس الاصلع میز عنہ قیزعا عن قنزع ای بعد قنزع ھو الشور المجتمع فی نواحی الراس جذب اللیالی ای مضیا واختلافھا وفی الاساس جذب الشھر مضت عامتہ ابطئی او اسرعی حال من اللیالی علی تقدیر القول ای مقولا فیھا قول ذلك ویجوز ان یکون الامر بمعنی الخبر ویجوز ان یکون منقطعا عن الاول ای اصنعی ما شئت ایتھا اللیالی فلا یتفاوت الحال عندی بعد ذلك ولا ابالی مجاز خبر ان بقولہ متعلق باستدل عقیبہ ای عقیب قولہ میز عنہ قنزعا عن قنزع افناہ ای ابا النجم او شعر راسہ قیل اللہ ای امرہ وارادتہ للشمس اطلعی حتی اذا واراك افق فارجعی فانہ یدل علی انہ یعتقد ان الفعل للہ وانہ المبتدی والمعید والمنشی والمفنی فیکون الاسناد الی جذب اللیالی یتاول بناء علیا انہ زمان او سبب۔

ترجمہ:اوراسی وجہ سے اوراس لئے کہ کافر کے قول کے مثل مجاز سے خارج ہے کیونکہ مجاز میں تاوّل شرط ہے نہیں محمول کیا جائے گا اس کے قول کی مثل کو یعنی صلتان عبدی کہ رات اوردن کے انقلاب نے بچہ کو جوان کردیا اور بوڑھے کو فنا کردیا مجاز پر یعنی اس بات پر کہ الشاب اورافنی کی اسناد کرالغداۃ اورالعشی کی طرف مجاز ہے جب تک کہ معلوم نہ ہوجائے یا گمان نہ ہوجائے کہ اس کے قائل نے اس قول کے ظاہر کو مراد نہیں لیا ہے عدم قرینہ کی وجہ سے بلکہ اس کو حقیقت پر محمول کیا جائے گا کیونکہ ظاہر میں متکلم کے نزدیک اسناد ماھولہ کی طرف ہے جیسا کہ کافر کا قول گذرا۔جیسا کہ استدلال کیا گیا یعنی جب تک معلوم نہ ہو اورکسی شیء سے اس بات پر استدلال نہیں کیا جائے گا کہ اس نے اس کے ظاہر کو مراد نہیں لیا اس استدلال کی مثل جو اس بات پر کیا گیا کہ میز کی اسناد جذب اللیالی کی طرف ابونجم کے قول میں شعر یہ ہے تحقیق ام خیار نے مجھ پر گناہ کا دعوی کیا تمام کو میں نے نہیں کیا اس وجہ سے کہ اس نے میرے سر کو دیکھا اس شخص کے سر کی طرح جس کے آگے سے بال جھڑ چکے تھے سر سے بالوں کے گچھے اتار دیئے یعنی گچھوں کے بعد اور وہ بال جو کہ سر کے کنارے پر اکٹھے ہوں راتوں کے گذرنے نے یعنی اس کا آنا اور مختلف ہونا اور اساس میں ہے جذب الشھر اس کے اکثر دن گذر گئے اس حال میں کہ وہ آہستہ گذریں یا جلدی گذریں یہ قول کی تقدیر پر اللیالی سے حال ہے ابھی مقول فیھا ذلک اور جائز ہے کہ امر بمعنی خبر ہو اور یہ بھی جائز ہے کہ اول سے یہ علیحدہ کلام ہو یعنی اے راتو! تم جو چاہو کرو اس کے بعد میرے حال میں کوئی فرق نہیں آئے گا اور نہ ہی کوئی حرج لازم ہو گیا مجاز ہے ان کی خبر ہے اس کے قول سے

استدل کے متعلق ہے اس کے پیچھے یعنی میزعنه قنزعا عن قنزع کے بعد فنا کر دیا اس کو یعنی ابونجم کو کیونکہ اس کے سر کے بالوں کو، اللہ کا امر اور اس کا ارادہ سورج کیلئے تو طلوع ہو یہاں تک کہ جب مغرب تم کو چھپالے پس تو لوٹ آ، یہ دلالت کرتا ہے اس با ت پر کہ وہ اس بات کا اعتقاد رکھتا ہے کہ فعل اللہ تعالی کیلئے ہے اور وہی ابتداء فرمانے والا لوٹانے والا، پیدا کرنے والا اور فنا کرنے والا ہے پس جذب اللیالی کی طرف اسناد کرنا میں تاویل کی جائے گی کہ یہ زمان کی طرف یا سبب کی طرف اسناد ہے۔

**وضاحت**:قوله: لهذا لم يحمل ........الخ

یہاں سے ماتن نے مجاز عقلی پر دو باتیں متفرع کی ہیں (ا) ایک تو یہ ہے کہ صلتان عبدی کا ایک شعر ہے وہاں تاویل یعنی قرینہ نہیں لہذا اسے مجاز پر محمول نہیں کریں گے کیونکہ مجاز میں قرینہ ضروری ہوتا ہے۔

(۲) دوسری بات یہ ہے کہ ابونجم کا ایک شعر ہے وہاں چونکہ تاویل موجود ہے لہذا اسے مجاز پر محمول کیا جائے گا۔

پہلا شعر یہ ہے۔

اشاب الصغير و افنى الكبير كر الغداة و مر العشى

چھوٹوں کو جوان کر دیا اور بوڑھوں کو فنا کر دیا صبح اور شام کے بار بار گذرنے نے، اس شعر میں اشاب اور افنی کا اسناد کرالغداۃ اور مرالعشی کی طرف ہے جو کہ غیر ما ھولہ ہے لیکن یہاں مجاز پر محمول نہیں کریں گے کیونکہ یہاں پر تاویل قرینہ نہیں ہے۔

دوسرا شعر جہاں قرینہ ہے وہ ابوالنجم کا شعر ہے میزعنه قنزعا عن قنزع ☆جذب الليالي ابطئي او اسرعي

یہاں پر میز کی اسناد، جذب اللیالی کی طرف ہے اس کو ہم مجاز پر محمول کریں گے کیونکہ یہاں ایک قرینہ موجود ہے کہ جزب اللیالی شاعر کے نزدیک ما ھولہ نہیں ہے بلکہ یہ غیر ما ھولہ طرف اسناد ہے جسکو ماتن نے آگے بیان کیا ہے اور وہ قیل اللہ کا لفظ ہے۔

قوله:مثل الاستدلال ...........الخ

یعنی جیسا کہ یہاں بعد میں آگے آنے والے شعر میں استدلال کیا گیا کہ شاعر نے ظاہر کا ارادہ نہیں کیا شارح نے کما استدل کی ترکیب ذکر کی ہے کہ کاف مثل کے معنی میں ہے اور ما مصدریہ ہے اور اس کا معنی مثل الاستدلال ہے اور یہ مفعول مطلق ہے اور اس کا فعل محذوف ہے یعنی یستدل مثل الاستدلال۔

قوله:قد ا صحت ام الخيار

شارح نے ابونجم کے شعر کی وضاحت کیلئے ایک اور شعر ذکر کر دیا جس کی معنی یہ ہے کہ ام الخیار مجھ پر گناہ کا دعوی کرتی ہے حالانکہ میں نے کوئی گناہ نہیں کیا اس کا سبب یہ تھا کہ اس نے میرے سر کو گنجے کے سر کی طرح دیکھا تھا۔

قوله: في الاساس

یہاں سے شارح نے جذب کا لغوی معنی ذکر کیا ہے کہ محاورے میں کہتے ہیں جذب الشھر اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اکثر مہینہ گذر گیا کہ بیک وقت ایک کو دوسرے سے جدا کر دیا اس کا مطلب یہ ہے کہ پہلے ایک طرف کو اور پھر اس کے بعد جذب

اللیالی نے دوسری طرف کو درمیان سے جدا کر دیا۔

قولہ:حال من اللیالی

یہاں سے شارح کی غرض ابطعی اور اسرعی کی ترکیب کو ذکر کرنا ہے کہ یہ حال بن رہا ہے۔

**اعتراض**:اس پر اعتراض یہ ہوتا ہے کہ یہ تو امر ہے اور امر انشاء ہوتا ہے اور انشاء حال نہیں بن سکتا ہے؟

**جواب**:یہ ہے کہ یہاں مفعول فیہ کی تاویل میں حال ہوگا دوسرا جواب بھی ہوسکتا ہے کہ یہاں امر بمعنی خبر ہو لہذا اس صورت میں بغیر تاویل کے حال بن جائے گا۔

تیسری صورت یہ بھی ہوسکتی ہے کہ یہ جملہ معترضہ ہو تو اس صورت میں معنی یہ ہوگا کہ اے راتوں تم نے مجھے تباہ کر دیا ہے اب اس کے بعد مجھے اس سے کوئی تعلق نہیں ہے کہ آہستہ چلو تیز چلو مجھے کوئی پرواہ نہیں ہے۔

قولہ:فانہ یدل

یہاں سے شارح نے یہ بتایا کہ یہ شعر قرینہ ہے کہ شاعر کے نزدیک سب افعال اللہ کیلئے ہیں اور اللہ تعالی مفنی اور منشی ہے تو پھر میز کی اسناد جذب اللیالی کی طرف یہ غیر ماھولہ کی طرف اسناد ہے لہذا یہ مجاز ہوگا۔

**عبارت**:واقسامه ای المجاز العقلی اربعة لان طرفیه وهما المسند والمسند الیه اما حقیقتان وضعیتان نحو انبت الربیع البقل او مجازان وضعیتان نحو احیی الارض شباب الزمان فان المراد باحیاء الارض تهیج القوی النامیة فیها واحداث نضارتها بانواع النباتات والاحیاء فی الحقیقة اعطاء الحیوة وهی صفة تقتضی الحس والحرکة الارادیة وتفتقر الی البدن والروح وکذا المراد بشاب الزمان ازدیاد قواها النامیة وهو عبارة عن کون الحیوان فی زمان یکون حرارته الغریزیة مشبوبة ای قویة مشتعلة او مختلفان نحو انبت البقل الشباب الزمان فیما المسند فیه حقیقة والمسند الیه مجاز واحیی الارض الربیع فی عکسه وهذا التقسیم للطرفین اولا وبالذات والاسناد ثانیا والعرض وفیه تنبیه علی ان الاسناد المجازی لا یخرج طرفه عما هو علیه بل حاله کحال سائر الالفاظ المستعملة فی انه اما حقیقة او مجاز وازالة لما عسی ان یستبعد من اجتماع مجازین او حقیقة و مجاز فی الکلام واحد وان کانا مختلفین وانحصارا لاقسام فی الاربعة ظاهر علی مذهب المصنف لانه اشترط فی المسند ان یکون فعلا او معناه فیکون مفرداوکل مفرد مستعمل اما حقیقة او مجاز فالمجاز فی قولنا زید نهاره صائم انما هو اسناد صائم الی ضمیر النهار وکذا فی قولی الحبیب احیانی ملاقاته المجاز اسناد الاحیاء الی ملاقاته لا اسناد الجملة الواقعة خبرا الی المبتدا واما علی مذهب السکاکی ففیه اشکال۔

ترجمہ:اوراس کی اقسام یعنی مجاز عقلی کی اقسام چار ہیں کیونکہ اس کی طرفین اور وہ دونوں مسند اور مسند الیہ یا تو حقیقت وضعی ہوں گی جیسے انبت الربیع البقل یا دونوں مجاز لغوی ہوں گی جیسے احیی الارض شباب الزمان کیونکہ زمین کو زندہ کرنے سے مراد زمین میں قوت نامیہ کو ابھارنا ہے اور مختلف نباتات کے ساتھ اس کی تازگی کو ظاہر کرنا ہے اور حقیقت میں احیاء زندگی دینے کو کہتے ہیں اور یہ ایسی صفت ہے جو کہ حس اور حرکت ارادیہ کا تقاضا کرتی ہے اور یہ بدن اور روح کی محتاج ہوتی ہے اور اسی طرح شباب الزمان سے مراد اس کی قوت نامیہ میں زیادتی کرنا اور یہ عبارت ہے اس سے کہ جاندار کا ایسے زمانے میں ہونا جس میں اس کی حرارت عزیزیہ مشتعل ہو یا دونوں مختلف ہوں گے جیسے انبت البقل الشباب الزمان اس میں مسند حقیقت ہے اور مسند الیہ مجاز ہے اور احیی الارض الربیع اس کے عکس میں اور یہ تقسیم طرفین کیلئے اولا اور بالذات ہے اور اسناد کیلئے ثانیا اور بالارض ہے۔

اوراس میں اس بات پر تنبیہ ہے کہ اسناد مجازی اپنی طرفین سے خارج نہیں ہوتی جس پر وہ بلکہ اس کی حالت ان تمام الفاظ کی طرح ہوتی ہے جو اس بات میں مستعمل ہوں کہ یو تو وہ حقیقت ہوں گے یا مجاز ہونگے اور اس کا ازالہ کرنا بھی ہے جو کہ قریب تھا کہ کوئی شخص ایک کلام میں دو مجازوں اور ایک حقیقت اور مجاز کے اجتماع کو بعید جانتا ہوا گرچہ وہ دونوں مختلف ہوں۔ اقسام کا چار قسموں میں منحصر ہونا ماتن کے مذہب پر تو ظاہر ہے کیونکہ انہوں نے مسند میں شرط لگائی ہے کہ وہ مسند فعل یا معنی فعل ہو پس وہ مفرد ہوگا اور یہ مفرد جو مستعمل ہو یا تو حقیقت ہوتا ہے یا تو مجاز ہوتا ہے تو ہمارے قول زید نہارہ صائم میں صائم کی نسبت

نھار کی ضمیر کی طرف کرنا مجاز ہے اور اس طرح ہمارے قول الحبیب احیانی ملاقتہ میں مجاز احیانی کی نسبت ملاقاتہ کی طرف کرنا ہے نہ کہ وہ جملہ جو کہ خبر بن رہا ہے اس مبتداء کی طرف نسبت کرنا مجاز ہے اور بحر حال علامہ سکا کی کے مذہب پر تو اس میں اشکال ہے۔

**وضاحت**:قولہ:و ھذا التقسیم الطرفین

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ یہ تقسیم تو طرفین کی ہے مجاز عقلی کی تو نہیں ہے پھر ماتن نے کیوں کہا کہ یہ مجاز عقلی کی تقسیم ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں تقسیم سے مراد عام ہے کہ وہ بالذات ہو یا بالعرض ہو یہ تقسیم اگر چہ اسناد کی بالذات اور اولا نہیں ہے لیکن ثانیا اور بالعرض بن رہی ہے ۔

قولہ : فیہ تنبیہ

یہاں سے بھی شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ یہ تقسیم تو بدیہی تھی اور فن میں بدیہی چیزوں سے بحث نہیں کی جاتی بلکہ نظریات سے بحث ہوتی ہے تو ماتن نے اس کو یہاں ذکر کیوں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ ماتن نے یہاں پر دو اور فائدوں کی وجہ سے یہاں پر ذکر کیا ہے (۱) پہلا فائدہ تو یہ ہے کہ ماتن اس بات پر تنبیہ وارد کرنا چاہتے تھے کہ اسناد مجازی کی جو اطراف ہیں اپنی حقیقت لغوی سے کسی صورت میں خارج نہیں ہوتی ہے بلکہ اس کی حالت ان تمام الفاظ کی طرح ہوتی ہے جو الفاظ یا تو حقیقت میں مستعمل ہوتے ہیں یا مجاز میں (۲) دوسرا فائدہ ایک وہم کو زائل کرنا تھا کسی کو یہ وہم ہو سکتا تھا کہ ایک ہی کلام میں دو مجاز اکٹھے استعمال نہیں ہو سکتے ہیں اگر چہ اس کی جہتیں مختلف ہوں تو ماتن نے اس تقسیم سے اس وہم کو دور کر دیا اور بتا دیا کہ ایک کلام میں دو مجاز اکٹھے ہو سکتے ہیں۔

قولہ: انحصار الاقسام فی الاربعة

یہاں سے شارح نے یہ بتایا کہ ماتن کے مذہب کے مطابق تو چار اقسام میں منحصر ہونا ظاہر ہے اس کی دلیل یہ ہے کہ ماتن نے مسند میں فعل یا معنی فعل کی شرط لگائی ہے اس کو ہم قیاس کی صورت میں یوں بیان کر سکتے ہیں صغری:المسند فعل او معنی فعل: کبری کل فعل او معنی فعل مفرد: نتیجہ:فالمسند مفرد اس نتیجہ کو ہم قیاس ثانی کا صغری بنائیں گے۔صغری :المسند یکون مفردا ، کبری:و کل مفرد مستعمل اما حقیقة او مجاز ا نتیجہ: فالمسند اما حقیقة او مجاز ۔

قولہ: فا المجاز فی قولنا

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ ہر مسند مفرد ہوتا ہے ہم آپکی اس بات کو تسلیم نہیں کرتے ہیں کیونکہ مسند کبھی جملہ

بھی ہوتا ہے جیسے زید نھارہ صائم اور الحبیب احیانی ملاقاتہ، پہلی مثال میں نہارہ صائم مسند جملہ ہے اور جبکہ دوسری مثال احیانی ملاقاتہ مسند جملہ ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہمارا کلام مجاز عقلی کے بارے میں ہے اور زید نہارہ صائم میں جو مجاز ہے وہ صائم کی نہار کی ضمیر کی طرف اسناد کرنا ہے اور یہ دونوں مفرد ہیں اسی طرح الحبیب احیانی ملاقاتہ میں ملاقات کی نسبت جو ضمیر کی طرف کی گئی ہے اس میں مجاز ہے اور یہ مفرد ہے ہمارا کلام اس جملہ کی اسناد کے بارے میں نہیں ہے جو مبتداء کی خبر واقع ہوتا ہے کیونکہ مبتداء کی طرف اسناد کرنا ماتن کے نزدیک نہ حقیقت ہے اور نہ ہی مجاز ہے۔

قولہ: اما علی مذھب السکاکی

شارح نے عند المصنف کی قید لگا کر علامہ سکاکی کے مذہب سے احتراز کیا ہے کیونکہ ان کے مذہب پر اشکال وارد ہوتا ہے۔

**اعتراض**: اشکال یہ وارد ہوتا ہے کہ وہ کلام جو ایسے جملہ پر مشتمل ہو جس کی اسناد مبتداء کی طرف کی گئی ہو تو ان کے نزدیک ان کو حقیقت عقلی اور مجاز عقلی کے ساتھ متصف کیا جاتا ہے اور اس جملہ کو من الحیث ھی الجملہ ہونے کے اعتبار سے اس کے مجاز لغوی اور حقیقت لغوی ہونے میں اشکال ہے کیونکہ علامہ سکاکی نے ان دونوں کی تعریف میں کلمہ کے لفظ کی غرابت بیان کی ہے اور کلمہ جملہ اور مرکب کو شامل نہیں ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں ذکر کلمہ کو کیا گیا ہے اور مراد لفظ ہے اور لفظ مفرد اور مرکب دونوں کو شامل ہے۔

**عبارت**: وهو ای المجاز العقلی فی القران کثیر کقوله واذا تلیت علیهم ایاته ای ایات الله زادتهم ایمانا لم یقل منه قوله تعالی او نحوه ایها ما للاقتباس وان المعنی اذا تلیت علیهم ایاته زادتهم تصدیقا بوقع المجاز العقلی فی القران کثیرا والمقصود ان اسناد زادتهم الی ضمیر الایات مجاز لانه فعل الله وانما الایات سببیا یذبح ابنائهم الی فرعون التزبیح الذی هو فعل جیشه لانه سبب امر ینزع عنهما لباسهما نسب نزع اللباس عن آدم وحوا وهو فعل الله حقیقة الی ابلیس لانه سببه الاکل من الشجرة و سبب الاکل وسوسته ومقاسمته ایاهما انه لهمالمن الناصحین یوما نصب علی انه مفعول به لتتقون ای کیف تتقون یوم القیمة ان بتیقم علی الکفر یوما یجعل الولدان شیبا نسب الفعل الی الزمان وهو لله حقیقة وهذا کنایة عن شدته و کثرة الهموم والاحزان فیه لانه یتسارع عند تفاقم الاحزان الشیب او عن طوله لان الاطفال یبلغون فیه او ان الشیخوخة۔

ترجمہ: اور وہ یعنی مجاز عقلی قرآن میں کثیر ہے جیسے اس کا قول اور جب ان پر اس کی آیتوں کی یعنی اللہ تعالی کی آیتوں کی تلاوت کی جاتی ہے وہ ان کے ایمان کو زیادہ کر دیتا ہے ماتن نے منہ قولہ تعالی یا اس کی مثل نہیں کہا اقتباس کا وہم ڈالتے ہوئے اور معنی یہ ہے کہ جب ان پر اللہ کی آیتوں کی تلاوت کی جاتی ہے وہ ان میں تصدیق کو زیادہ کر دیتی ہیں قرآن پاک میں مجاز عقلی کے کثیر واقع ہونے کی وجہ سے اور مقصود یہ ہے کہ زادتھم کی نسبت آیات کی ضمیر کی طرف کرنا مجاز ہے کیونکہ یہ اللہ تعالی کا فعل ہے اور آیات اس کا سبب ہیں۔ وہ ان کے بیٹوں کو ذبح کرتا تھا فرعون کی طرف اس ذبح کرنے نسبت کی گئی جو کہ اس کے لشکر کا فعل ہے کیونکہ فرعون سبب اور حکم دینے والا تھا شیطان نے ان دونوں سے ان کا لباس اتار دیا حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت حوا رضی اللہ تعالی عنھما سے لباس اتارنے کی نسبت ابلیس کی طرف کی گئی حالانکہ حقیقت میں وہ اللہ تعالی کا فعل ہے کیونکہ اس کا سبب درخت سے کھانا تھا اور کھانے کا سبب شیطان کا وسوسہ اور شیطان کا ان دونوں کو قسم دینا کہ وہ ان کے خیر خواہوں میں سے ہے۔

یوما تتقون کا مفعول ہونے کی بناء پر منصوب ہے یعنی تم قیامت کے دن سے کس طرح بچ سکتے ہو اگر تم کفر پر باقی رہے وہ دن جو بچوں کو بوڑھا کر دیگا فعل کی نسبت زمانے کی طرف کی گئی حالانکہ حقیقت میں وہ اللہ کا فعل ہے اور یہ اس دن کی سختی اور کثرت غم اور دکھوں سے کنایہ ہے کیونکہ مسلسل غموں کی وجہ سے بڑھاپا جلدی آتا ہے یا یہ دن اس کی طوالت سے کنایہ ہے کیونکہ بچے اس دن بڑھاپے کے وقت کو پہنچ جائیں گے۔

**وضاحت**: قوله: هو فی القرآن کثیر

یہاں سے ماتن کی غرض بعض لوگوں کا رد کرنا مقصود ہے بعض لوگوں کا یہ مؤقف ہے کہ مجاز عقلی اور لغوی قرآن پاک میں نہیں پائی جاتی ورنہ کلام اللہ میں کذب لازم آئے گا کیونکہ مجاز عقلی میں نسبت غیر ما ھولہ طرف ہوتی ہے اور مجاز لغوی میں لفظ کو غیر موضوع لہ میں استعمال کیا جاتا ہے اور یہ ظاہری طور پر کذب ہے۔ ماتن نے ان کا رد کرتے ہوئے کہا کہ مجاز عقلی قرآن پاک میں کثیر طور پر پائی جاتی ہے اور کثیر سے مراد کثرت فی نفسہ ہے کثرت اضافی نہیں ہے اور اس سے کذب معنی لازم نہیں آتا ہے

کیونکہ مجاز عقلی میں قرینہ صارفہ موجود ہوتا ہے جبکہ کذب میں کاذب کوئی قرینہ قائم نہیں کرتا ہے لہذا مجاز عقلی اور کذب میں بہت فرق ہے اور یہاں فی القرآن کا متعلق کثیر مؤخر ہے اور جار مجرور کو یہاں حصر کیلئے نہیں بلکہ لفظ قرآن کے اہتمام کی وجہ سے مقدم کیا گیا ہے۔

قولہ: لم یقل منه

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کو چاہئے تھا کہ وہ قرآن سے مجاز عقلی کی مثال دیتے وقت منه کا لفظ استعمال کرتے حالانکہ انہوں نے ایسا نہیں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ ماتن نے یہاں پر اقتباس کا وہم ڈالنے کی وجہ سے منہ نہیں کہا ہے اور اقتباس لغت میں آگ کے شعلے کو کہتے ہیں اور اصطلاح میں غیر کے کلام کے ایک ٹکڑے کو لیکر اپنے کلام کا جزء بنا لینا بغیر غیر کی طرف اس کلام کی نسبت کئے۔

قولہ: ان بقیتم علی الکفر

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ حرف ان کا استعمال تو امر مشکوک میں ہوتا ہے لہذا یہاں پر کفرتم پر اس کا داخلہ کرنا درست نہیں ہے کیونکہ ان کا کفر تو یقینی تھا؟

**جواب**: یہ ہے کہ کفرتم سے مراد ان کا کفر پر باقی رہنا ہے اور ان کا کفر پر باقی رہنا ہماری طرف نسبت کرتے ہوئے مشکوک ہے اسی وجہ سے حرف ان کو داخل کیا گیا ہے۔

**عبارت**:واخرجت الارض اثقالها جمع ثقل وھو متاع البیت ای ما فیھا من االدفائن والخزائن نسب الاخراج الی مکانه وھو فعل الله حقیقة وھو غیر مختص بالخبر کما یتوھم من تسمیته بالمجاز فی الاثبات و من ذکرہ فی الاحوال الاسناد الخبری بل یجری فی الانشاء نحو یا ھامان ابن لی صرحا وقوله تعالی فلا یخرجنکما من الجنة فان البناء فعل العملة وھامان سبب امر و کذا الاکراج فعل الله وابلیس سبب ومثله فلینبت الربیع ما شاء والیصم نھارك ولیجد جدك وما اشبه ذلك مما اسندالامر والنھی الی ما لیس المطلوب صدورالفعل او الترك عنه ومنه اجر النھر ولا تطع امر فلان علی ما اشرنا الیه و کذا لیت النھر جار واصلوتك تامرك ونحو ذلك۔

ترجمہ: اور زمین اپنے خزانے نکال دے گی ثقل کی جمع ہے اور وہ گھر کا سامان ہے اور جو کچھ زمین میں دفن کیا گیا اور خزانے نکالنے کی نسبت مکان کی طرف کی گئی ہے حالانکہ حقیقت میں وہ اللہ تعالی کا فعل ہے اور یہ مجاز عقلی خبر کے ساتھ خاص نہیں ہے جیسا کہ اس کا نام مجاز فی الاثبات رکھنے سے وہم ہوتا ہے اور اس کو احوال اسناد خبری میں ذکر کرنے سے وہم ہوتا ہے بلکہ انشاء میں بھی جاری ہوتی ہے اے ہامان! میرے لئے محل بنا اور اللہ تعالی کا قول پس وہ تم دونوں کو جنت سے نہ نکال دے، کیونکہ بناء معمار کا فعل ہے اور ہامان سبب اور حکم دینے والا ہے اور اسی طرح نکالنا اللہ تعالی کا فعل ہے اور ابلیس اس کا سبب ہے اور اسی کی مثل فلینبت الربیع ما شاء ولیصم نھارک ولیجد جدک اور جو اس کے مشابہ ہیں اس میں سے جن میں امر یا نہی کی نسبت اس چیز کی طرف کی گئی ہو جس سے فعل کا صدور یا ترک مقصود نہ ہو اور انہیں میں سے اجر النھر و الاتطع امر فلان ہے اس بناء پر جس کی طرف ہم نے اشارہ کر دیا ہے اور اسی طرح نسبت النھر جار اور اصلوتک تامرک اور جو اس کی مثل ہے۔

**عبارت**:ولا بد له ای للمجاز العقلی من قرینة صارفة عن ارادة ظاهره لان المتبادر الی الفهم عنه انتفاء القرینة هو الحقیقة لفظیة کما مر فی قول ابی النجم من قوله افناه قیل الله او معنویة کاستحالة قیام المسند بالمذکور ای بالمسند الیه المذکور معه عقلا ای من جهة العقل یعنی یکون بحیث لا یدعی من المحقین والمبطلین انه یجوز قیامه به لان العقل اذاخلی ونفسه یعده محالا کقولك محبتك جاء تبی الیك او عادة ای من جهة العادة نحو هزم الامیر الجند وقیام المسند بالمسند الیه اعم من ان یکون بجهة صدوره عنه کضرب وهزم او غیره کقرب وبعد ومرض ومات وصدوره عن الموحد عطف علی استحالة ای کصدور الکلام من الموحد فی ما یدعی الموحد المحق انه لیس بقائم بالمذکور وان کان الدهری المبطل یدعی قیامه به مثل اشاب الصغیر البیت انبت الربیع البقل فمثل هذا الکلام اذا صدر عن الموحد یحکم بان اسناده مجاز لان الموحد لا یعتقد انه الی ما هوله لکن امثال هذا البیت لیست ممایستهیله العقل والا لما ذهب الیه کثیر من ذوی العقول ولما احتجنا فی ابطاله الی الدلیل۔

ترجمہ:اور مجاز عقلی کیلئے ایسا قرینہ لفظی ضروری ہے جو کہ اس کے ظاہر کو مراد لینے سے پھیرنے والا ہو کیونکہ قرینہ کے منتفی ہونے کے وقت متبادر الی الفہم حقیقت ہی ہوتی ہے جیسا کہ ابوالنجم کے قول میں گذرا افناہ قیل اللہ یا قرینہ معنوی ضروری ہے جیسا کہ اس مسند کا قیام محال ہو اس مسند الیہ کے ساتھ جو اس مسند کے ساتھ مذکور ہو عقلی طور پر یعنی عقل کی جہت سے یعنی وہ اس حیثیت سے ہے کہ محققین اور مبطلین سے کوئی بھی اس مسند کا قیام اس مسند الیہ کے ساتھ جائز قرار نہ دے کیونکہ عقل کو جب خالی کرلیا گیا تو وہ اس قیام کو محال شمار کرے گی۔

جیسے تمہارا قول تمہاری محبت مجھے تمہارے پاس لیکر آئی یا عادت کی جہت سے محال ہو جیسے امیر نے لشکر کو شکست دی اور مسند کا مسند الیہ کے ساتھ قائم ہونا عام ہے کہ وہ اس سے صادر ہونے کی جہت سے ہو جیسے ضرب اور ھزم یا اس کے علاوہ ہو جیسے قرب، بعد، مرض اور مات وغیرہ۔

اور اس کا صادر ہونا استحالۃ پر عطف ہے یعنی کلام کا کسی مسلمان سے صادر ہونا ایسی صورت میں مسلمان دعوی کرے ایسی چیز کا کہ وہ مذکورہ صورت میں قائم نہ ہو اگرچہ دھری مبطل اس کے قیام کا اس کے ساتھ دعوی کرے جیسے اشاب الصغیر البیت ،اور انبت الربیع البقل تو اس کلام کی مثل جب کسی مسلمان سے صادر ہوگا تو اس کی اسناد مجاز ہوگی کیونکہ مسلمان اس چیز کا اعتقاد نہیں رکھتا کہ اس کی نسبت مذکورہ مثال میں ما ھولہ کی طرف ہے لیکن یہ تمام مثالیں ایسی ہیں جن کو عقل محال نہیں جانتی ہے ورنہ بہت سے ذوی العقول ان کی طرف نہ جائے اور نہ ہی ہم ان کے باطل کرنے میں دلائل کے محتاج ہوتے۔

**وضاحت**:قولہ:و لا بد له من قرینه

یہاں سے ماتن یہ بتانا چاہتا ہے کہ حقیقت عقلیہ کیلئے تو کسی امر خارج کی ضرورت نہیں ہے لیکن مجاز عقلی کیلئے قرینہ کی

ضرورت ہوتی ہے کیونکہ اگر قرینہ نہ ہوتو پھر یہی سمجھیں گے کہ یہ حقیقت ہے پھر قرینہ یا تو لفظی ہوگا یا معنوی ہوگا معنوی قرینہ کی پھر دو اقسام ہیں ایک یہ کہ مسند کا قیام مسند الیہ کے ساتھ محال ہو اور دوسرا یہ کہ وہ کلام موحد سے صادر ہو پھر پہلی قسم قرینہ معنوی کی اس کی دو اقسام ہیں مسند کا قیام یا تو عقلا مسند الیہ کے ساتھ محال ہوگا یا عادۃ محال ہوگا اس طرح قرینہ کی چار اقسام ہونگی ایک قسم قرینہ لفظی اور تین قسم قرینہ معنوی کی ہوں گی تمام کی مثالیں شرح میں مذکور ہیں مزید وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

**عبارت**: ومعرفة حقيقته يريد ان الفعل في المجاز العقلي يجب ان يكون له فاعل او مفعول به اذا اسند اليه يكون الاسناد حقيقة لما مر من انه عبارة عن اسناده الى غير ما هو له فما هو له هو الفاعل اوالمفعول به الحقيقي لكن لا يلزم ان يكون له حقيقة لجواز ان لا يسند الى ما هو له قطعا كما ان المجاز الوضعي لا بد له من موضوع له اذا استعمل فيه يكون حقيقة لكن لا يجب ان يكون له حقيقة لجواز ان لا يستعمل فيه قطعا فمعرفة فاعله او مفعوله الذى اذا اسند اليه حقيقة اما ظاهرة كما في قوله تعالى فما ربحت تجارتهم اى فماربحوا في تجارتهم واما خفية لايظهر الا بعد نظر وتامل كما في قولك سرتني رويتك اى سرني الله عند اورويتك وقوله شعر يزيدك وجهه حسنا اذا ما زادته نظرا اى يزيد ك الله حسنا في وجهه لما اودعه من دقائق الحسن والجمال يظهر بعد التامل والامعان وقولك اقدمني بلدك حق لي على فلان اى اقدمتني نفسي لاجل حق لي عليه و محبتك جاء ت اليك اى جاء ت بي نفسي اليك لمحبتك وقول الشاعر شعر وصيرني هواك لحيني يضرب المثل اى صيرني الله بسبب هواك بهذه الحالة وهو ان يضرب المثل لي بي لهلاكي في محبتك ففي معرفة الحقيقة في هذه الامثلة نوع خفاء ولهذا لم يطلع عليها بعض الناس۔

ترجمہ: اس کی حقیقت کی معرفت ماتن نے ارادہ کیا اس چیز کا کہ مجاز عقلی میں فعل کیلئے فاعل یا مفعول بہ کا ہونا ضروری ہے جب اس کی طرف نسبت کی جائے تو اسناد حقیقت ہو اس وجہ سے جو کہ گذرا یعنی مجاز عقلی فعل یا معنی فعل کی غیر ماھولہ کی طرف نسبت کرنے سے عبارت ہے تو اس کا فاعل حقیقی یا مفعول بہ حقیقی کیا ہوگا؟ لیکن لازم نہیں آتا کہ اس کیلئے کوئی حقیقت مستعملہ ہو اس لئے کہ جائز ہے کہ اس کی ماھولہ کی طرف قطعا نسبت کی ہی نہ جاتی ہو جس طرح کی مجاز لغوی کیلئے موضوع لہ کا ہونا ضروری ہے جب اسمیں استعمال کیا جائے تو وہ حقیقت ہوتا ہے لیکن ضروری نہیں کہ اس کیلئے کوئی حقیقت ہو جائز ہے کہ اس میں قطعی طور پر وہ استعمال ہی نہ کیا جاتا ہو۔

پس اس کے فاعل یا مفعول کی معرفت جس کی طرف نسبت کی جائے تو وہ حقیقت ہو یا تو ظاہر ہوگی جیسا کہ اللہ تعالی کے اس قول میں ان کی تجارت نے ان کو نفع نہیں دیا یعنی انہوں نے اپنی تجارت میں نفع حاصل نہیں کیا یا پوشیدہ ہوگی غور وفکر کے بعد ظاہر ہوگا جیسا کہ تمہارے قول میں تمہارے دیدار نے مجھے خوش کر دیا یعنی اللہ تعالی نے تمہارے دیدار کے وقت مجھے خوش کر دیا اور اس کے قول میں شعر اس کے چہرے نے تمہارے اندر حسن کو زیادہ کر دیا جب بھی تم نے اس کی طرف نظر کی زیادتی کی یعنی اللہ تعالی نے تمہارے لئے اس کے چہرے میں حسن کو زیادہ کر دیا کیونکہ اللہ تعالی نے اس کے چہرے میں ایسے حسن و جمال کی باریکیوں کو رکھا ہے جو غور وفکر اور باریک بینی کے بعد ظاہر ہوتی ہیں اور تمہارا قول میرا حق جو فلاں شخص پر تھا مجھے تمہارے شہر کے آیا یعنی میرا نفس مجھے میرے اس حق کی وجہ سے جو فلاں پر تھا لایا اور تمہاری محبت تمہارے پاس لے آئی یعنی میرا نفس تمہاری محبت کی وجہ سے مجھے تمہارے پاس لے آیا اور شاعر کا قول تمہاری محبت نے میرا یہ حال کر دیا ہے کہ میری حلاکت کے ساتھ مثال دی جاتی ہے یعنی اللہ تعالی نے تیری محبت کی وجہ سے مجھے اس حال تک پہنچا دیا ہے اور وہ حالت یہ ہے کہ تمہاری محبت میں ہلاکت کی وجہ سے میری مثال بیان کی جاتی ہے ان مثالوں میں حقیقت کی معرفت میں ایک پوشیدگی تھی اس وجہ سے بعض لوگ اس پر مطلع نہیں ہوئے۔

**عبارت**:وھذا رد علی الشیخ عبد القاھر و تعریج بہ حیث قال اعلم انہ الیس بواجب فی ھذا ان یکون لفعل فاعل فی التقدیر اذا انت نقلت الفعل الیہ صارت حقیقۃ کما فی قولہ تعالی فما ربحت تجارتھم افانك لاتجد فی اقدمنی بلدك حق لی علی انسان فاعلاسوی الحق و کذا لاتستطیع فی وصیرنی ویزیدك ان تزعم ان لہ فاعلا قد نقل عنہ الفعل فجعل للھوی ولوجھہ فالاعتبار اذن بان یکون المعنی الذی یرجع الیہ الفعل موجودا فی الکلام علی حقیقتہ فان القدوم موجود حقیقۃ و کذآ لصیرورۃ والزیادۃ واذا کان معنی اللفظ موجودا علی الحقیقۃ لم یکن مجازا فیہ نفسہ فیکون فی الحکم فاعرف ھذہ الجملۃ واحسن ضبطھا حتی تکون علی بصیرہ من الامر وقال الامام الرازی فیہ نظر لان الفعل لابد لہ من ان یکون لہ فاعل حقیقۃ لامتناع صدور الفعل لا عن الفاعل فھو ان کان ما اضیف الیہ الفعل فلا مجاز والا فیمکن تقدیرہ۔

ترجمہ: اور یہ شیخ عبدالقاہر پر رد اور تعریض ہے کیونکہ انہوں نے کہا کہ تم جان لو کہ ان صورتوں میں فعل کیلئے خارج میں فاعل کا ہونا ضروری نہیں ہے جب آپ فعل کو اس کی طرف نقل کریں تو یہ نسبت حقیقت ہو جائے جیسا کہ اللہ تعالی کے اس قول میں ہے تو ان کی تجارت نے کوئی نفع نہ دیا کیونکہ تم اقدمنی بلدک حق لی علی انسان میں حق کے سوا کوئی فاعل نہیں پاؤ گے اور اسی طرح صیر نی اور یزیدک میں استطاعت نہیں رکھتے کہ تم گمان کرو کہ ان کیلئے فاعل ہوگا جس سے فعل کو نقل کیا گیا تو ھوی اور وجھہ کیلئے فعل کو بنا دیا گیا تو اعتبار اس وقت بایں طور پر ہو کہ وہ معنی جس کی طرف فعل کو لوٹایا گیا ہے وہ کلام میں حقیقت پر ہو کیونکہ قدوم حقیقۃ موجود ہے اور اسی طرح صیر ورۃ اور زیادتی موجود ہے اور جب لفظ کا معنی حقیقت پر موجود ہو تو اس میں مجاز نہیں ہوتا تو مجاز حکم میں ہوگا پس آپ اس جملہ کو پہچان لیں اور اس کے ضبط کو خوبصورت کریں حتی کہ آپ معاملہ میں بصیرت پر ہو جائیں۔

امام رازی نے فرمایا اس میں نظر ہے کیونکہ فعل کیلئے ایک ایسا فاعل ضروری ہے جو حقیقی ہو کیونکہ فاعل کے بغیر فعل کا صدور ممتنع ہوتا ہے پس اگر وہ فاعل حقیقی ہوگا جس کی طرف فعل کی اضافت کی جائے تو مجاز نہیں ہوگا ورنہ فاعل حقیقی کو فرض کرنا ممکن ہے۔

**وضاحت**:قولہ: ھذا رد علی الشیخ

شارح کہتے ہیں کہ مجاز عقلی کیلئے فاعل حقیقی کا ہونا ضروری ہے تو اس کی معرفت ظاہر ہو یا خفی ہو شیخ عبدالقاہر کا رد کرنا ہے کیونکہ شیخ کا خیال یہ ہے کہ مجاز عقلی میں فعل کیلئے فاعل حقیقی اور ما ھولہ کا ہونا ضروری نہیں ہے چنانچہ یزیدک وجھہ میں یزیدک کیلئے عرف اور استعمال میں ایسا کوئی فاعل نہیں ہے جس کی طرف اسناد حقیقت ہو اسی طرح اقدمنی بلدک میں اقدام کی اسناد حق کی طرف تو مجازی ہے لیکن اس کیلئے کوئی حقیقی فاعل موجود نہیں ہے بلکہ یہاں جو چیز موجود ہے وہ زیادت اور قدوم ہے۔

قولہ:فالا عتبار اذن......الخ

یہاں سے شیخ نے اپنے اوپر وارد ہونے والے اعتراض کا جواب دیا ہے۔

***اعتراض***: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ مذکورہ مثالوں میں مجاز عقلی کیلئے حقیقت عقلی نہیں ہے تو پھر مجاز عقلی اور جھوٹ میں

کیا فرق ہوگا کیونکہ جھوٹ میں بھی غیر ما ھولہ کی طرف نسبت ہوتی ہے اور یہاں مجاز عقلی میں بھی غیر ما ھولہ کی طرف نسبت ہوتی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں کذب اور مجاز عقلی میں یوں فرق ہوگا کہ فعل جس معنی کی طرف رجوع کرتا ہے وہ معنی اگر کلام میں حقیقۃ موجود ہو تو پھر یہ مجاز عقلی ہوگا اور اگر حقیقۃ وہ معنی کلام میں موجود نہیں تو پھر یہ جھوٹ ہوگا مثلا پہلی مثال اقدمنی بلدک حق میں اقدمنی قدوم کی طرف رجوع کرنا ہے کیونکہ قدوم اقدام کو لازم ہے تو اب ہم دیکھیں گے کہ متکلم میں قدوم حقیقۃ موجود ہے یا نہیں یعنی متکلم اگر شہر میں آیا ہے تو مجاز عقلی ہوگا ورنہ پھر کذب ہوگا اسی طرح صیر نی والی مثال کے اندر ہوگا۔

قولہ:قال الامام الرازی

یہاں سے شارح کی غرض یہ بتانا مقصود ہے کہ ماتن نے جو شیخ کا رد کیا ہے تو یہ کوئی پہلی مرتبہ رد نہیں کر رہا ہے بلکہ اس سے پہلے امام رازی نے شیخ عبدالقاہر کے اس مؤقف پر اعتراض کیا تو ماتن نے بھی امام کی اتباع میں رد کر دیا۔

امام رازی نے رد اس طرح کیا کہ اگر تم کہو کہ مجاز عقلی کے فعل کیلئے فاعل کا ہونا ضروری نہیں ہے جس کی طرف اسناد حقیقت ہو تو پھر مطلب یہ ہوگا کہ فعل ہو لیکن اس کا فاعل حقیقی نہ ہو حالانکہ فاعل کے بغیر فعل کا صدور ہی ممتنع ہے پس فعل کی جس چیز کی طرف اسناد کی گئی ہے اگر وہ ہی اس کا حقیقی فاعل ہے تو اس اسناد میں مجاز نہ ہوگا اور اگر وہ اس کا حقیقی فاعل نہیں ہے تو حقیقی فاعل کا مقدر ماننا ضروری ہوگا۔

**جواب**: علامہ تفتازانی علیہ الرحمہ مختصر میں فرماتے ہیں کہ اس مسئلہ میں ماتن نے علامہ سکاکی اور امام رازی کی پیروی کی ہے لیکن میرا خیال یہ ہے کہ یہ محض تکلفات ہیں اور صحیح بات وہی ہے جس کو شیخ نے ذکر کیا کیونکہ علامہ سکاکی نے مذکورہ مثالوں میں اللہ کو فاعل حقیقی قرار دیا ہے حالانکہ مذکورہ مثالوں میں اللہ تعالی کو فاعل قرار دینا غلط ہے اس لئے کہ اللہ کے فاعل ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ موجد اور مؤثر ہے اور ہر چیز میں اللہ کے موجد اور مؤثر ہونے کو شیخ بھی مانتے ہیں مگر یہاں فاعل کے یہ معنی مراد نہیں ہیں بلکہ فاعل سے مراد وہ ہے جس کے ساتھ فعل قائم ہو اور زیادت وقدوم اللہ تعالی کے ساتھ قائم نہیں ہیں پس جب یہ افعال اللہ کے ساتھ قائم نہیں ہیں تو اس کے معنی کے اعتبار سے اللہ تعالی ان افعال کا فاعل بھی نہ ہوگا تو یہ افعال بغیر فاعل کے ہوئے لہذا الشیخ کا مذہب ثابت ہو گیا۔

**عبارت**:وانکرہ ای المجاز العقلی السکاکی وقال الذی عندی نظمه فی سلك الاستعارة بالکنایة یجعل الربیع استعارة بالکنایه عن الفاعل الحقیقی بواسطة المبالغة فی التشبیه و جعل انسبة الانبات الیه قرینة للاستعارة وهذا معنی قوله ذاهبا الی ان ما مر من الامثلة ونحوہ استعارة بالکنایة وهی عندہ ان تذکر المشبه وترید المشبه به بواسطة قرینة وهی ان تنسب الیه شیء من اللوازم المساویة للمشبه به مثل ان تشبه المنیة بالسبع ثم تفردهابالذکر وتضیف الیها شیئا من لوازم السبع وفتقول مخالب المنیة نشبت بفلان بناء علی ان المراد بالربیع الفاعل الحقیقی للانبات یعنی القادر المختار بقرینة نسبة الانبات الذی هو من اللوازم المساویة للفاعل الحقیقی الیه ای الی الربیع وعلی هذا لقیاس غیرہ ای غیر هذا المثال یعنی ان المراد بالطبیب هوالشافی الحقیقی بقرینة نسبة الشفاء الیه وکذا المراد بالامیر هو المدبر لاسباب الهزیمة وهو الجیش بقرینة نسبة الهزم الیه والحاصل انه یشبه الفاعل المجازی المذکور بالفاعل الحقیقی فی تعلق وجود الفعل به ثم یفرد بالذکر وینسب الیه شیء من لوازم الفاعل الحقیقی۔

ترجمہ:اور علامہ سکاکی نے مجاز عقلی کا انکار کیا ہے اور کہا کہ میرے نزدیک اس کو استعارہ بالکنایہ کی لڑی میں پرونا ہے ربیع کو مبالغہ فی التشبیہ کے واسطے سے فاعل حقیقی سے استعارہ بالکنایہ قرار دے کر اور انبات کی نسبت کو ربیع کی طرف استعارہ کا قرینہ بنا کر اور یہی ماتن کے قول کا معنی ہے اس بات کی طرف جاتے ہوئے کہ مذکورہ مثالیں استعارہ بالکنایہ کی ہیں اور سکاکی کے نزدیک استعارہ بالکنایہ یہ ہے کہ تو مشبہ کو ذکر کرے اور قرینہ کے واسطے سے مشبہ بہ مراد لے اور قرینہ یہ ہے کہ مشبہ کی طرف مشبہ بہ کے لوازم مساویہ میں سے کسی چیز کو منسوب کیا جائے مثلاً تو موت کو درندے کے ساتھ تشبیہ دے پھر موت کو تنہا ذکر کرے اور اس کی طرف درندے کے لوازم مساویہ میں سے کسی چیز کو منسوب کر دے پس تو کہے موت کے پنجے فلاں میں گڑ گئے اس بناء پر کہ ربیع سے مراد انبات کا فاعل حقیقی ہے یعنی قادر مختار اس انبات کی نسبت کے قرینے سے جو فاعل حقیقی لے لوازم مساویہ میں سے ہے ربیع کی طرف اور اسی قیاس پر اس مثال کے علاوہ ہے یعنی طبیب سے مراد حقیقی شافی ہے شفاء کی اس کی طرف نسبت کے قرینے سے اور وہ اسی طرح امیر سے مراد شکست کے اسباب کیلئے مدبر ہے اور وہ لشکر ہے ھزم کی اس کی طرف نسبت کے قرینے سے اور حاصل یہ ہے کہ فاعل مجازی مذکور کو فاعل حقیقی کے ساتھ تشبیہ دی جائے اس کے ساتھ وجود فعل کے تعلق میں پھر فاعل مجازی کو تنہا ذکر کیا جائے اور اس کی طرف فاعل حقیقی کے لوازم میں سے کوئی چیز منسوب کر دی جائے۔

**وضاحت**:قولہ:قال الذی عندہ

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ مجاز عقلی کا انکار کرنا یہ تو بدیہی چیز کا انکار کرنا ہے کیونکہ پیچھے کثیر مثالوں کو ذکر کیا گیا ہے جن کے بارے میں ہم نے کہا کہ وہ مجاز عقلی کی مثالیں ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ انکار کرنے سے مراد یہ ہے کہ ان کو مجاز عقلی نہیں کہا جائے گا بلکہ وہ علامہ سکا کی کے نزدیک استعارہ بالکنایہ میں داخل ہے جو کہ مجاز لغوی کی ایک قسم ہے۔

قوله: بجعل الربيع

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ استعارہ کیلئے مستعار، مستعار لہ، مستعار منہ، اور مستعیر ضروری ہیں یہاں یہ کون کون ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ لفظ ربیع جو کہ فاعل مجازی ہے یہ مستعار ہے فاعل حقیقی مستعار لہ ہے زمانہ خاص مستعار منہ ہے اور متکلم مستعیر ہے۔

قوله: يعنى القادر المختار

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ لفظ ربیع کا اطلاق کرنا فاعل حقیقی پر جو اللہ تعالی ہے یہ بے ادبی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم یہاں فاعل حقیقی کو عنوان عام یعنی قادر مختار کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں اگر چہ وہ اللہ تعالی ہے لہذا بے ادبی لازم نہیں آئے گی۔

قوله: الذى هو من اللوازم المساوية

یہاں پر ایک اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ انبات کو فاعل حقیقی اللہ تعالی کے لوازم مساوی قرار دینا درست نہیں ہے کیونکہ اللہ تعالی ازلی ہے جبکہ انبات یہ ازلی نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں لوازم مساوی سے مراد یہ ہے کہ لازم بغیر ملزوم کے نہ پایا جائے اس کا عکس مراد نہیں ہے اور انبات اللہ تعالی کی طرف نسبت کرتے ہوئے ایسے ہی ہے۔

**عبارت**:وفیه ای فیما ذهب الیه السکاکی نظر لانه یستلزم ان یکون المراد بعیشة فی قوله تعالی فهو فی عیشه راضیة صاحبها لما سیاتی فی الکتاب من تفسیر الاستعارة بالکنایة علی مذهب السکاکی وقد ذکرناه ولیس کذلک اذ لا معنی لقولنا هو فی صاحب عیشة وکذا لا معنی لقولنا خلق من شخص بدفق الماء ای یصبه فی قوله تعالی خلق من ماء دافق ویستلزم ان لا یصح الاضافة فی کل ما اضیف الفاعل المجازی الی الحقیقی نحو نهاره صائم لبطلان اضافة الشیء الی نفسه اللازمة من کلامه لان المراد بالنهار حینئذ فلان نفسه ولا شك فی صحة هذه الاضافة ووقوعها قال الله تعالی فما ربحت تجارتهم ولو مثل بقوله تعالی فما ربحت تجارتهم او قوله فنام لیلی وتجللی همی کان ادفع للشغب لان قوله نهاره صائم مما یناقش فیه بان الاستعارة انما هی فی ضمیره المستتر لا فی نهاره کالاستخدام فی علم البدیع لکن المناقشة فی المثال لیست مداب المحصلین۔

ترجمہ:اوراس میں جس کی طرف علامہ سکا کی گئے نظر ہے اس لئے کہ یہ اس بات کو مستلزم ہے کہ باری تعالی کے قول فی عیشۃ راضیہ میں عیشہ سے مراد صاحب عیشہ ہو جیسا کہ عنقریب سکا کی کے مذہب کے مطابق استعارہ بالکنایہ کی تفسیر کے ذیل میں کتاب میں آجائے گا اور ہم اس کو ذکر کر چکے ہیں حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ ہمارے قول ھوفی صاحب عیشہ کے کوئی معنی نہیں ہیں اوراسی طرح ہمارے قول خلق من شخص بدفق الماء کا بھی کوئی معنی نہیں ہوگا جو کہ اللہ تعالی کے قول خلق من ماء دافق میں ہے اور یہ اس بات کو بھی مستلزم ہوگا کہ اضافت صحیح نہ ہو ہر اس صورت میں جس میں فاعل مجازی کی فاعل حقیقی کی طرف اضافت کی گئی ہو جیسے نہارہ صائم کیونکہ اضافت الشیء الی نفسہ جو سکا کی کے مذہب سے لازم آتی ہے باطل ہے کیونکہ اس وقت نہار سے مراد فلاں شخص ہے اوراس اضافت کے صحیح ہونے اوراس کے وقوع میں کوئی شبہ نہیں ہے اللہ تعالی نے فرمایا فماربحت تجارتہم اوراگر ماتن اس قول فماربحت تجارتہم سے مثال دیتے یا اس قول کے ساتھ فنام لیلی وتجلی ھمی دیتے تو یہ ردکو زیادہ پختہ کرنے والی تھی کیونکہ اس کا قول نہارہ صائم میں مناقشہ اس طرح کیا جا سکتا تھا کہ استعارہ اس ضمیر مستتر میں ہے نہ کہ نہارہ میں جس طرح کہ علم بدیع میں صنعت استخدام ہوتی ہے لیکن مثال میں مناقشہ کرنا یہ ماہرین کے طریقے میں سے نہیں ہے۔

**وضاحت**:قولہ:فیه نظر

یہاں سے ماتن کی غرض علامہ سکا کی کے مؤقف پر اعتراض کرنا ہے اوراس کا رد کرنا ہے ماتن علیہ الرحمہ کہتے ہیں کہ اگر ہم علامہ سکا کی کے مؤقف کو مانیں تو بہت سی خرابیاں لازم آتی ہیں۔

پہلی خرابی تو یہ لازم آتی ہے کہ قرآن میں ہے فھو فی عیشۃ راضیہ تو یہاں مجاز ہے عیشۃ فاعل مجازی اور غیر ماھولہ ہے تو اس سے سکا کی کے مذہب کے مطابق فاعل حقیقی یعنی صاحب عیشہ مراد ہوگا۔

اور ھو ضمیر سے بھی صاحب عیشہ مراد ہے تو اب عبارت اس طرح بنے گی کہ فھو فی صاحب عیشہ یعنی وہ صاحب عیشہ ہے تو یہ ظرفیۃ الشیء لنفسہ لازم آجائیگی جو کہ باطل ہوتی ہے۔

**قولہ: کذا لا معنی لقولنا خلق**

یہاں سے شارح دوسری مثال ذکر کر رہے ہیں وجہ اس کی یہ تھی کہ ماتن کی مثال پر اعتراض ہوسکتا تھا کہ مجاز عیشة اور راضیہ کے درمیان نہیں بلکہ راضیہ اور اس کے اندر جو ضمیر ہے اس میں مجاز ہے تو پھر عیشہ سے مراد صاحب نہ ہوا تو پھر ظرفیۃ الشیء الی نفسہ کیسے لازم آئے گی؟

شارح نے مثال دی کہ قرآن پاک میں ہے خلق من ماء دافق جس کا ترجمہ ہے پیدا کیا گیا انسان کو پانی ٹپکانے والے سے اب یہاں مجاز ہے کیونکہ پانی تو ٹپکانے والا نہیں ہوتا بلکہ بندہ ٹپکانے والا ہوتا ہے تو یہاں ماء کو بندے کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے ذکر ماء کا ہے مراد بندہ ہوگا تو مطلب ہوگا کہ پیدا کیا گیا انسان ٹپکانے والے سے حالانکہ یہ غلط ہے کیونکہ انسان شخص سے تو پیدا نہیں ہوتا بلکہ مادہ تولید سے پیدا ہوتا ہے۔

**قولہ: و یستلزم ان لا یصح**

یہاں سے ماتن نے علامہ سکاکی کے مذہب میں دوسری خرابی ذکر کی ہے وہ یہ ہے کہ مجاز عقلی میں جہاں فاعل مجازی کی طرف اضافت ہوتی ہے تو چونکہ وہاں علامہ سکاکی کے مذہب کے مطابق فاعل مجازی سے فاعل حقیقی مراد ہوگا تو پھر فاعل حقیقی کی فاعل حقیقی کی طرف اضافت ہوگی اور یہ اضافۃ الشیء الی نفسہ لازم آجائے گی تو پھر یہ اضافت جائز نہ ہوتی حالانکہ یہ اضافت جائز ہوتی ہے اور واقع ہوتی ہے اس پر دلیل یہ ہے کہ قرآن پاک میں یہ اضافت واقع ہے مثلاً فما ربحت تجارتہم میں تجارۃ فاعل مجازی ہے اور ہم ضمیر یعنی تاجر فاعل حقیقی ہے تو پھر علامہ سکاکی کے مذہب کے مطابق تجارۃ سے بھی فاعل حقیقی مراد ہوگا لہذا اضافت الشیء الی نفسہ لازم آئے گی۔

**قولہ: لو مثل بقولہ تعالی**

یہاں سے ماتن پر ایک اعتراض ہو رہا ہے۔

**اعتراض:** ماتن نے جو اضافۃ الشیء الی نفسہ کی مثال دی ہے یہ درست نہیں کیونکہ اس میں اضافت الشیء الی نفسہ لازم نہیں آتی کیونکہ مجاز نہارہ اور صائم کے درمیان نہیں ہے بلکہ صائم اور اس کے اندر جو ضمیر ہے اس کے درمیان ہے تو یہ ضمیر تو کوئی مضاف نہیں پھر اضافۃ الشیء الی نفسہ کس طرح لازم آئے گی؟

**جواب:** بعض محققین نے یہ جواب دیا کہ ماتن نے مثال درست دی ہے کیونکہ یہ درست ہے کہ مجاز صائم اور اس کے اندر ضمیر کے درمیان ہے لیکن اس ضمیر سے مراد تو صاحب نہار ہے تو پھر یہ ضمیر نہار کی طرف راجع ہوگی اور نہار سے مراد بھی صاحب ہوگا اور ضمیر سے مراد بھی صاحب ہوگا تو اضافہ الشیء الی نفسہ لازم آجائے گی۔

**الجواب:**

شارح نے اس جواب کا رد کر دیا کہ یہاں اضافہ الشیء لازم نہیں آتی کیونکہ علم بیان کی ایک اصطلاح صنعت استخدام

ہے اور وہ یہ ہوتی ہے کہ ایک لفظ کے دو معنی ہوں جو لفظ کو ذکر کیا جائے تو ایک معنی مراد لیا جائے اور جب لفظ کی طرف ضمیر لوٹائی جائے تو پھر دوسرا معنی مراد لیا جائے تو یہاں بھی اس طرح ہے کہ نہار کے دو معنی ہیں ایک حقیقی یعنی دن اور دوسرا معنی صاحب ہے تو جب خود نہار ذکر کیا تو دن مراد لیا اور ضمیر ذکر کی تو صاحب مراد لے لیا تو اب کیسے اضافۃ الشی ءالا زم آئے گی۔

**قوله:لکن المناقشه**

یہاں سے شارح کی غرض ''لو مثل'' سے ہونے والے اعتراض کا خود جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ اعتراض مثال پر ہے اور مثال پر اعتراض کرنا محصلین کے طریقے سے نہیں کیونکہ اگر مثال پر اعتراض کرو گے تو پھر وہ کہے گا کہ ہم اور مثال دیتے ہیں مثلا فما ربحت تجارتہم والی تو یہاں تجارت کی اضافت فاعل حقیقی کی طرف ہے تو پھر تجارت سے بھی علامہ سکا کی کے مذہب کے فاعل حقیقی مراد ہوگا تو اضافت الشی ء الی نفسہ لازم آئے گی۔

**عبارت** : ویستلزم ان لا یکون الامر بالبناء فی قوله تعالی یا ھاما ن لی ابن صرحا لھامان لان المرادبه حینئذ ھو العملة انفسھم ولیس کذلك لان النداء له و الخطاب معه ویستلزم ان ھتوقف نحو انبت الربیع البقل و شفی الطبیب المریض وسرتنی رویتك مما یکون الفاعل الحقیقی ھو الله تعالی علی السمع من الشارع لان اسماء الله تعالی توقیفیة لا یطلق علیه اسم لا حقیقة ولا مجازا ما لم یرد به اذن الشارع ولیس کذلك لان مثل ھذا الترکیب صحیح شائع ذائع فی کلامھم سمع من الشارع او لم یسمع۔

ترجمہ: اورلازم آتا ہے کہ اللہ تعالی کے قول یا ھامان بن لی صرحا میں بناء کا حکم ھامان کیلئے نہ ہو کیونکہ اس وقت مراد عملہ ہوگا حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ نداء اور خطاب ھامان کے ساتھ ہے اور یہ کہ انبت الربیع البقل اور شفی الطبیب المریض اور صرتنی رؤیتک جیسی وہ تمام مثالیں جن میں فاعل حقیقی اللہ تعالی ہے ان کا شارع کی جانب سے سماعت پر موقوف ہونا لازم آتا ہے کیونکہ اللہ تعالی کے اسماء توقیفی ہیں اس کی ذات پر کسی اسم کا اطلاق حقیقتا اور مجازا نہیں کیا جاسکتا جب تک کہ اس کے بارے میں شارح کا اذن وارد نہ ہو حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ اس تراکیب کی مثل درست ہیں ان کے کلام میں مستعمل ہیں شارح کی طرف سے سنی گئی ہوں یا نہ سنی گئی ہوں۔

**وضاحت**:و یستلزم ان لا یکون الامر

یہاں سے ماتن کی غرض علامہ سکا کی کے مذہب میں تیسری خرابی ذکر کرنا مقصود ہے۔

قرآن پاک میں ہے کہ فرعون نے کہا اے ھامان میرے لئے ایک محل بناؤ تو اب ھامان فاعل مجازی ہے تو سکا کی کے مذہب کے مطابق اس سے مراد فاعل حقیقی یعنی عملہ، مزدور مستری ہوں گے تو بالفرض اگر ھامان محل نہ بناتا تو پھر بادشاہ کو چاہیے کہ ھامان کو نہ پوچھتا بلکہ مستریوں کو پوچھتا حالانکہ نداا ور خطاب دونوں ھامان کو ہیں۔

**قوله:و ان یتوقف......الخ**

یہاں سے ماتن کی غرض علامہ سکا کی کے مذہب میں چوتھی خرابی بیان کرنا ہے۔

اور وہ خرابی یہ ہے کہ قاعدہ ہے کہ اللہ تعالی کے اسماء توقیفی ہوتے ہیں یعنی سماعت شرع پر موقوف ہوتے ہیں جو قرآن و حدیث میں اللہ تعالی کے نام ہیں ان کا تو اللہ تعالی پر اطلاق کر سکتے ہیں لیکن جس کا قرآن وحدیث میں اللہ تعالی پر اطلاق نہیں آیا ان کا اطلاق ہم اللہ تعالی پر نہیں کر سکتے نہ حقیقتا اور نہ ہی مجازا اور یہ تعمیم اس لئے ہے کہ کوئی یہ نہ کہے کہ میں مجازی معنی لیکر اطلاق کرتا ہوں تو اس کے بعد اعتراض یہ ہے کہ انبت الربیع البقل میں انبات کا فاعل مجازی ہے تو پھر علامہ سکا کی کے مذہب کے مطابق اس سے مراد فاعل حقیقی یعنی اللہ تعالی ہوگا تو پھر اللہ پر ربیع کا اطلاق کیا گیا تو یہ مثال تب درست ہونی چاہئے کہ قرآن وحدیث میں اللہ تعالی پر ربیع کا اطلاق آیا ہو اور اگر اللہ تعالی پر ربیع کا اطلاق قرآن وحدیث میں نہیں آیا تو پھر یہ مثال درست نہیں ہونی چاہئے حالانکہ یہ مثال اس بات پر موقوف نہیں ہے کہ قرآن وحدیث میں اللہ تعالی پر ربیع کا اطلاق آیا ہو یا نہ آیا ہو یہ مثل درست ہے۔

**عبارت**:واللوازم كلها منتفية كماذكرنا فينتفي كونه من باب الاستعارة بالكناية لان انتفاء اللازم يوجب انتفاء الملزوم وجوابه ان ان مبنى هذه الاعتراضات على ان مذهب السكاكي في الاستعارة بالكناية ان تذكرالمشبهة وتريد المشبه به حقيقة وهذا وهم لظهور ان ليس المراد بالمنية في قولنا مخالب المنية نشبت بفلان السبع حقيقة بل المراد الموت لكن بادعاء السبعية له وجعل لفظ المنية مراد فاللفظ السبع ادعاءً كيف و قد قال السكاكي في تحقيقه تدعى اسم المنية اسما للسبع مرادفا له بارتكاب تاويل وهو ان المنية تدخل في جنس السباع لاجل المبالغة في التشبيه وقال ايضا المراد بالمنية السبع بادعاء السبعية لها وانكار ان يكون شيئا غير سبع و حٍ يكون المراد بعيشة صاحبها بادعاء الصاحبية لها وبالنهار الصائم بادعاء الصائمية لها لابالحقيقة حتى يفسد المعنى وتبطل الاضافة وايضا يكون الامر بالبناء لها مان كما ان النداء له لكن بادعاء انه بان وجعله من جنس العملة لفرط المباشرة ولايكون الربيع مطلقا على الله تعالیٰ حقيقة حتى يتوقف على السمع اذا المراد به حقيقة هو الربيع لكن بادعاء انه قادر مختار من اجل المبالغة في التشبيه وهذا ظاهر نعم يرد على مذهبه في الاستعارة بالكناية اعتراض قوى نذكره في علم البيان ان شاء الله تعالیٰ۔

ترجمہ:اورتمام لوازم منتفی ہیں جیسا کہ ہم نے ذکر کیا تو مجاز عقلی کا استعارہ بالکنایہ کے باب سے ہونا بھی منتفی ہو گیا کیونکہ لازم کا انتفاء ملزوم کے انتفاءکوواجب کرتا ہے۔

اوراس نظر کا جواب یہ ہے کہ ان اعتراضات کی بنیاداس بات پر ہے کہ علامہ سکا کی کا مذہب استعارہ بالکنایہ میں یہ ہے کہ مشبہ کوذکرکیا جائے اورمشبہ بہ حقیقۃ مرادلیا جائے اوروہم ہے کیونکہ یہ بات ظاہر ہے کہ ہمارے قول مخالب المنیہ نشبت بـفـلان میں منیہ سے مرادحقیقۃ درندہ نہیں ہے بلکہ مرادموت ہے لیکن موت کیلئے درندگی کا دعوی کرتے ہوئے اورلفظ منیہ کوادعاء لفظ سبع کا مرادف بتاتے ہوئے اور یہ کیسے ہوسکتا ہے حالانکہ علامہ سکا کی نے اس کی تحقیق میں کہا کہ ہم دعوی کرتے ہیں کہ منیہ کا اسم سبع کے اسم کے مرادف ہے تاویل کا ارتکاب کرتے ہوئے اوروہ تاویل یہ ہے کہ منیہ جنس سباع میں مبالغہ فی التشبیہ کی وجہ سے داخل ہےاور یہ بھی فرمایا کہ منیہ سے مرادسبع ہے منیہ کیلئے سبعیت کا دعوی کرتے ہوئے اوراس چیز کا انکار کرتے ہوئے کہ وہ سبع کے علاوہ کوئی شیء ہواوراس وقت عیشہ سے مرادصاحب عیشہ ہوگا اس کیلئے صاحبیت کا دعوی کرتے ہوئے اورنہار سے مراد صائم ہوگا اس نہار کیلئے صائمیت کا دعوی کرتے ہوئے نہ کہ حقیقتا حتی کہ معنی فاسد ہواوراضافت باطل ہواور بناء کا حکم بھی ھامان کیلئے ہوگا جس طرح کہ نداءاس کیلئے ہے لیکن اس ادعاء کے ساتھ کہ وہ بانی ہے اوراس کوجنس عملہ سے بناتے ہوئے کثرت میل جول کی وجہ سے اورربیع کا اطلاق اللہ تعالی پرحقیقتا نہیں ہوگا حتی کہ یہ سماعت پرموقوف ہو کیونکہ مراداس سے حقیقتا وہ ربیع ہے لیکن ادعاءقادرمختار ہے مبالغہ فی التشبیہ کی وجہ سےاور یہ مذکورہ بات بالکل ظاہر ہے ہاں علامہ سکا کی کے مذہب پراستعارہ بالکنایہ میں ایک مضبوط اعتراض وارد ہوتا ہے جس کوہم ان شاءاللہ تعالی علم بیان میں بیان کریں گے۔

**وضاحت**:جوابہ

جب شارح کا مختار مذہب علامہ سکا کی کا ہے لہذا ان اعتراضات کا جواب دیا ہے جواب یہ ہے کہ ماتن نے علامہ سکا کی کے کلام کواور مراد کونہیں سمجھا حتی کہ انہوں نے یہ اعتراضات کر دیئے یہ اعتراضات اس وقت وارد ہوئے تھے جب ذکر مشبہ سے مشبہ بہ حقیقۃ مراد لیا جائے جیسا کہ ماتن کو وہم ہوا حالانکہ علامہ سکا کی کی یہ مراد نہیں ہے بلکہ ان کی مراد یہ ہے کہ استعارہ بالکنایہ میں ذکر مشبہ کا ہوتا ہے اور مراد مشبہ بہ ہوتا ہے اور وہ اس طرح کہ مشبہ کو مشبہ بہ کا فرد ادعائی بنایا جاتا ہے تو پھر مشبہ بہ کے دو افراد ہو جاتے ہیں ایک حقیقی اور متعارف اور دوسرا فرد ادعائی اور غیر متعارف اور مراد وہ ادعائی اور غیر متعارف ہوتا ہے جیسے کہ یہاں مخالب المنية نشبت بفلان میں ذکر بھی منیہ ہے اور مراد بھی منیہ ہے لیکن منیہ کو درندہ کا فرد بنایا گیا ہے گویا کہ درندے کے دو فرد ہو گئے ایک وہ جو جنگلوں میں رہتا ہے اور دوسرا فرد موت ہے تو یہاں حقیقی درندہ مراد نہیں ہے بلکہ ادعائی فرد مراد ہے۔

اس پر شارح نے قال السکا کی سے دلیل ذکر کی ہے لہذا جب یہی علامہ سکا کی کی مراد ہے کہ فرد ادعائی مراد لیا جائے تو اس صورت میں ماتن کے تمام اعتراضات ختم ہو گئے۔

**قولہ:نعم**

یہاں سے شارح کی غرض علامہ سکا کی کے مذہب پر ایک اعتراض کی طرف اشارہ کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب منیہ سے مراد موت ہے تو لفظ منیہ کو موضوع لہ میں استعمال کیا گیا لہذا یہ استعارہ کے باب میں داخل نہیں ہوگا جس کا تعلق مجاز لغوی سے ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ منیہ کا استعمال موت میں دو طریقوں پر ہے پہلا طریقہ یہ ہے کہ اس کا استعمال فقط موت میں کیا جائے دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اس کا استعمال موت میں کیا جائے لیکن اس کیلئے درندگی کا دعوی کرتے ہوئے پہلا استعمال حقیقت ہے کیونکہ وہ موضوع لہ میں استعمال ہے لیکن یہ مراد نہیں ہے بلکہ دوسرا طریقہ مراد ہے لیکن وہ حقیقت نہیں ہے بلکہ مجاز ہے کیونکہ یہ استعمال غیر موضوع لہ میں ہے اور اعتراض اس صورت میں ہوتا ہے کہ جب منیہ سے مراد معنی اول ہو۔

**عبارت**:ولانه ای ماذھب الیه السکاکی ینتقض بنحو نھارہ صائم ولیله قائم وما اشبه ذلك ممایشتمل علی ذکر الفاعل الحقیقی لاشتماله علی ذکر طرفی التشبیه وھو مانع عن حمل الکلام علی الاستعارۃ کما صرح به فی کتابه وقال ان نحو رایت بفلان اسدا او لقینی منه اسد وما اشبه ذلك من باب التشبیه لاالاستعارۃ وجوابه انالانم ان ذکر الطرفین مطلقا ینافی الاستعارۃ بل اذا کان علی وجه ینبئ عن التشبیه سواء کان علی جھة الحمل نحو زید اسد اولانحو لجین الماء بدلیل انه جعل نحو قوله ؏ قد زر ازارہ علی القمرOمن قبیل الاستعارۃمع اشتماله علی ذکر الطرفین علی ان المشبه به ھھنا ھو شخص صائم مطلقا والضمیر لفلان نفسه من غیر اعتبار کونه صائما اوغیر صائم۔

ترجمہ:اوراس بھی یعنی جس طرف علامہ سکا کی گئے وہ نھارہ صائم اورلیلۃ قائم اوراس کی مثل وہ صورتیں جو فاعل حقیقی کے ذکر پر مشتمل ہوں سے ٹوٹ جاتا ہے کیونکہ وہ تشبیہ کے دونوں اطراف پر مشتمل ہے اور یہ کلام کواستعارہ پر محمول کرنے سے مانع ہے جیسا کہ علامہ سکا کی نے اپنی کتاب میں اس کی صراحت کی ہے اورکہا کہ رائیت بفلان اسدا یالقینی منہ اسداوراس کی مثل تشبیہ کے باب سے ہیں نہ کہ استعارہ کے باب سے۔

اوراس کا جواب یہ ہے کہ ہم اس بات کوتسلیم نہیں کرتے کہ طرفین کا ذکر مطلقا استعارہ کے منافی ہے بلکہ جب ایسی صورت پر مشتمل ہو جوتشبیہ کے بارے میں خبردے برابر ہے کہ وہ حمل کی جہت پر ہوجیسا کہ زید اسد یا حمل کی جہت پر نہ ہوجیسے لجین الماءاس دلیل کے ساتھ کہ علامہ سکا کی نے شاعر کے قول قد زری ازارہ علی القمر کواستعارہ کے باب سے بنایا ہے حالانکہ یہ طرفین کے ذکر پر مشتمل ہے اس کے علاوہ یہاں پر مشبہ بہ روزہ دار شخص ہے جو کہ غیر معین ہے اورضمیر فلاں شخص کیلئے ہے بغیراس چیز کا اعتبار کئے کہ وہ صائم ہے یا غیر صائم ہے۔

**وضاحت**:قولہ:و لانه ای ما ذھب الیه

یہاں سے ماتن کی غرض علامہ سکا کی کے مذہب پر پانچواں اعتراض کرنا ہے اوروہ یہ ہے کہ علامہ سکا کی کا مؤقف یہ ہے کہ مجاز عقلی،استعارہ بالکنایہ ہے اوروہ اس طرح کہ فاعل مجازی کو فاعل حقیقی کے ساتھ تشبیہ دی جاتی ہے اور فاعل مجازی سے فاعل حقیقی مراد ہوتا ہے تشبیہ میں مشبہ بہ اورمشبہ دونوں کا ایک ساتھ ذکر نہیں ہوتا تو پھر مجاز عقلی استعارہ بالکنایہ کیسے ہوسکتا ہے اس کی مثال نھارہ صائم ہے تو یہاں نھار فاعل مجازی ہے جو کہ مشبہ ہے اور(ہ)ضمیر جو کہ فاعل حقیقی اورمشبہ بہ ہے اس کا بھی ذکر ہے اسی طرح لیلہ صائم میں بھی دونوں طرفوں کا ذکر ہے۔

اورعلامہ سکا کی نے خود اپنی کتاب میں اس بات کی صراحت کی ہے کہ اگر مشبہ اورمشبہ بہ دونوں کا ذکر ہوتو پھراس کو استعارہ نہیں کہتے ہیں جیسے رائیت بفلان اسدا کہ میں نے فلاں کوشیر دیکھا تو یہاں فلان مشبہ اوراسدمشبہ بہ ہے دونوں مذکور ہیں تو یہ مثال باب التشبیہ سے ہے استعارہ کے باب سے نہیں ہے کیونکہ ان مثالوں میں مشبہ اورمشبہ بہ دونوں مذکور ہیں؟

قوله:جوابه لا نسلم ان ذکر الطرفین .........الخ

چونکہ شارح کا پسندیدہ مؤقف علامہ سکا کی والا ہے لہذا یہاں سے شارح ماتن کے اس اعتراض کے چند جوابات ذکر کریں گے۔

**جواب اول**: یہ ہے کہ ہم جو یہ کہتے ہیں کہ استعارہ میں دونوں طرف کا ذکر کرنا منع ہے تو یہ مطلقا منع نہیں ہے بلکہ اس وقت جب تشبیہ خبر دے تشبیہ سے مطلب یہ ہے کہ تشبیہ بنانے کے بغیر معنی درست نہ ہو سکے مشبہ، مشبہ بہ کا ذکر تشبیہ کا فائدہ دے اس کی کئی صورتیں ہوسکتی ہیں مثلا، مبتداء، خبر ہو جیسے زید اسد اب یہ مشبہ مشبہ بہ سے خبر دیتا ہے کیونکہ تشبیہ نہ بنائیں تو حمل درست نہیں کیونکہ زید اسد ایک دوسرے کے مبائن ہیں تو مبائن کا مبائن پر حمل کیسے ہوسکتا ہے یا حال ذوالحال ہوں یا مضاف مضاف الیہ ہوں لیکن اضافت بیانی ہو جیسے لجین الماء تو اب یہاں تشبیہ کے بغیر معنی درست نہیں ہوسکتا کیونکہ لجین چاندی کے پانی کو کہتے ہیں تشبیہ کا اعتبار کئے بغیر معنی یہ ہوگا کہ چاندی جو کہ پانی ہے یہ معنی درست نہیں جب لجین اور الماء کے درمیان رشبیہ کا اعتبار کریں تو پھر معنی یہ ہوگا کہ چاندی کے پانی کی طرح۔

قوله:بدلیل انه جعل

یہاں سے شارح نے اس بات پر دلیل دی کہ مشبہ اور مشبہ بہ دونوں کا ذکر استعارہ میں مطلقا منع نہیں ہوتا بلکہ خاص طریقے پر منع ہوتا ہے تو دلیل یہ ہے کہ خود علامہ سکا کی نے ایک شعر میں استعارہ بنایا ہے حالانکہ وہاں مشبہ اور مشبہ بہ دونوں کا ذکر ہے تو شعر کا ایک مصرعہ یہ ہے قد زرازرارہ علی القمر کہ میرے محبوب کی قمیض اس لئے جلدی پھٹی ہے کہ کئی ریشمی کپڑے ایسے ہوتے ہیں جو کہ چاند کی روشنی میں جلد پھٹ جاتے ہیں تو میرا محبوب بھی چاند ہے تو اس پر یہ کپڑے اس لئے جلدی پھٹ جاتے ہیں تو ان یہاں مشبہ یعنی محبوب کا ذکر بھی ہے ازرارہ میں اور مشبہ بہ قمر کا بھی ذکر ہے لیکن باوجود دونوں کے ذکر کے علامہ سکا کی نے یہاں استعارہ بنایا تو معلوم ہوا کہ مطلقا مشبہ اور مشبہ بہ دونوں کا ذکر استعارہ میں منع نہیں ہوتا ہے بلکہ تب منع ہوتا ہے جب تشبیہ سے خبر دے۔

قوله:علی ان المتنبه به ههنا

یہاں سے شارح کی غرض **دوسرا جواب** دینا ہے جواب ثانی یہ ہے کہ نھارہ صائم میں مشبہ اور مشبہ بہ دونوں کا ذکر نہیں بلکہ صرف ایک یعنی مشبہ کا ذکر ہے کیونکہ دونوں کا ذکر تب ہوتا کہ نہارہ مشبہ ہوتا اور ہ ضمیر مشبہ بہ ہوتی حالانکہ اس طرح نہیں کیونکہ نھار مشبہ ہے اس سے مراد مطلق صائم ہے یعنی ہ ضمیر ہو یا کوئی اور ہو اور ہ ضمیر سے مراد ذات ہے اس بندے کی خواہ صائم ہو یا غیر صائم ہو تو یہ مشبہ بہ نہیں کیونکہ مشبہ بہ تو شخص صائم ہے تو مطلب یہ ہے کہ جو مشبہ بہ ہے اس کا ذکر نہیں اور جو مذکور ہے وہ مشبہ بہ نہیں ہے کیونکہ نھار سے تو مطلق صائم مراد ہے خواہ ہ ضمیر ہو یا کوئی اور ہو ہ ضمیر سے مراد ذات ہے خواہ صائم ہو یا غیر صائم ہو تو نہار سے مراد صائم ہے اور ہ ضمیر میں تو غیر صائم کا احتمال بھی ہوسکتا ہے تو پھر جب اتنا بعد ہے تو مشبہ اور مشبہ بہ کیسے بن سکتے ہیں۔

**عبارت**:ومنهم من لم يقف على مراد السكاكي بالاستعارة بالكناية فاجاب عن الاولين بان الاستعارةانما هي في ضمير راضية والمعنى فهو في عيشة حسنة مثل عيشة راضٍ صاحبها عنها والمراد بالنهار الصائم مطلقا فيكون من باب اضافة العام الى الخاص ولوسلم فمن اضافة المسمىٰ الى الاسم فانظر الى ماارتكب من التمحلات المستبشعة وحمل الكلام الذى هو من البلاغة بمكان على الوجه المسترذل وعن الثالث بان الامر بالبناء لها مان مجاز ولغيره حقيقة وخفي عليه انه اذا كان المراد بلفظها مان هو الباني حقيقة كما فهم لم يكن الامر لهامان لاحقيقة ولامجازا الاترى انك اذا قلت ارم يا اسد لايكون الامر للحيوان المفترس قطعا وعن الرابع بان التوقيف انما هو مذهب البعض والسكاكي ممن يجوز اطلاق الاسم على الله من غير توقيف ولهذا صرح بان الربيع استعارة بالكناية عنه ولم يعرف انه لو صح ذلك لوجب عندالقائلين بالتوقيف ان يتوقف صحة مثل هذا التركيب على السمع وليس كذلك لانه شائع ذائع في كلام الجميع من غير توقف۔

ترجمہ:اورلوگوں میں سے بعض جب استعارہ بالکنایہ سے علامہ سکا کی کی مراد پر واقف نہ ہو سکے تو انہوں نے پہلے دونوں اعتراضات کا جواب یہ دیا کہ استعارہ راضیۃ کی ضمیر میں ہے اور معنی یہ ہے کہ وہ ایسی اچھی زندگی میں ہے جو اس زندگی کی مثل ہے جس سے اس کا صاحب راضی ہو اور نہار سے مراد مطلقا صائم ہے تو یہ عام کی خاص کی طرف اضافت کے قبیل سے ہوگا اور اگر تسلیم کرلیا جائے تو مسمی کی اسم کی طرف اضافت کے قبیل سے ہوگا تو آپ دیکھیں گے کہ اس نے کس قدر بدمزہ تکلفات کا ارتکاب کیا اور وہ کلام جو کہ بلاغت کے درجہ پر تھا اس کو مردود وجہ پر محمول کر دیا۔

اور تیسرے اعتراض کا یہ جواب دیا کہ بناء کا امر ھامان کیلئے مجازا ہے اور اس کے غیر کیلئے حقیقتا ہے اور اس پر یہ بات پوشیدہ رہ گئی کہ جب لفظ ھامان سے مراد حقیقت بانی (بنانے والا) ہے جیسا کہ اس نے سمجھا امر نہ حقیقتا ہوگا نہ مجازا ہوگا کیا تم دیکھتے نہیں کہ جب تم کہتے ہو اے اسد تیر پھینکو تو حکم حیوان مفترس کیلئے قطعا نہیں ہوگا اور چوتھے اعتراض کا یہ جواب دیا کہ توقیف بعض کا مذہب ہے اور علامہ سکا کی ان میں سے ہیں جو اسم کا اطلاق اللہ تعالی کی ذات پر بغیر توقیف کے جائز قرار دیتے ہیں اور اسی وجہ سے اس نے صراحت کی کہ ربیع اللہ تعالی سے استعارہ بالکنایہ ہے اور اس مجیب نے یہ نہ پہچانا کہ اگر یہ درست ہو تو توقیف کے قائلین کے نزدیک واجب ہوگا کہ اس ترکیب کی مثل کا صحیح ہونا سماعت پر موقوف ہو حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ یہ ترکیب بغیر توقیف کے تمام لوگوں کے کلام میں جائز الاستعمال ہے۔

**وضاحت**:و منهم من لم يقف

یہاں سے شارح کی غرض بعض شارحین نے علامہ سکا کی پر ماتن کے اعتراضات کے جوابات دیئے تھے انکو ذکر کر کے ان کا رد کرنا ہے کہ ان لوگوں کو علامہ سکا کی کی استعارہ بالکنایہ سے مراد سمجھنے میں غلطی لگی جس کی وجہ سے انہوں نے یہ جوابات اختیار کیئے۔

(ا) پہلا اعتراض ماتن نے یہ کیا تھا کہ فھو فی عیشۃ راضیۃ میں عیشۃ سے مراد صاحب ہوگا اور ھو سے بھی صاحب مراد ہوگا تو پھر ظرفیۃ الشیء لنفسہ لازم آجائے گی؟ اس کا جواب بعض نے یہ دیا کہ یہ تو تب لازم آئے گا جب مجاز عقلی عیشہ میں ھو حالانکہ مجاز عقلی تو راضیہ اور اس کی ضمیر کے درمیان ہے تو راضیہ کی ضمیر سے مراد صاحب ہوگا تو ہ ضمیر تو کوئی ظرف نہیں کہ ظرفیۃ الشیء الی نفسہ لازم آئے۔

تو اس جواب میں ان کو یہ غلطی لگی کہ ان کے جواب سے یہ بات سمجھ آتی ہے کہ اگر عیشۃ میں مجاز عقلی بنائیں تو ظرفیۃ الشیء الی نفسہ لازم آئے گی حالانکہ شارح کی وضاحت سے معلوم ہوا کہ ظرفیۃ الشیء الی نفسہ لازم نہیں آتی کیونکہ ذکر بھی عیشہ کا اور مراد بھی عیشہ ہوگا لیکن عیشہ کو صاحب کا ایک فرد ادعائی بنایا گیا ہے لہذا کوئی ظرفیۃ الشیء الی نفسہ لازم نہیں آئے گی۔

قولہ:و المراد او با لنھار

ماتن کی جانب سے دوسرا اعتراض یہ تھا کہ نہارہ صائم میں اضافۃ الشیء الی نفسہ لازم آئے گی تو ان بعض شارحین نے پہلا جواب یہ دیا تھا کہ نہار سے مراد مطلقا صائم ہے خواہ "ہ" ضمیر ہو یا کوئی غیر ہو اور ھو ضمیر سے مراد تو خاص صائم ہے تو یہ عام کی خاص کی طرف اضافت ہوئی اور یہ درست ہے اضافۃ الشیء الی نفسہ لازم نہیں آتی۔

اس جواب میں خرابی یہ ہے کہ علامہ تفتازانی علیہ الرحمہ کے جواب کے مطابق تو نھار سے خاص صائم مراد ہے یعنی نہار کیونکہ صائم کے دو افراد تھے ایک ہ ضمیر اور دوسرا نہار جبکہ بعض شارحین نے یہ کہا کہ نہار سے مطلق صائم مراد ہے حالانکہ مطلق نہیں بلکہ خاص مراد ہے۔

قولہ:و لو سلم

یہاں سے شارح دوسرے اعتراض کا بعض شارحین کا دوسرا جواب ذکر کر رہے ہیں جواب یہ دیا کہ چلو ہم تسلیم کرتے ہیں کہ نہار سے مراد بھی خاص ہے یعنی ہ ضمیر مراد ہے لیکن یہاں ہم اس میں مسمی والی تاویل کرتے ہیں کہ نہار مسمی ہے اور ہ ضمیر اسم ہے تو مسمی کی اضافت اسم کی طرف ہوئی لہذا اضافۃ الشیء الی نفسہ لازم نہ آئی جیسے کسی کے دو نام ہوں لیث اور اسد پھر ہر ایک کو دوسرے کی طرف مضاف کر کے لیث اسد کہتے ہیں کہ لیث مسمی اور اسد اسم ہے اور یہ جائز ہے۔اس جواب میں خرابی یہ ہے کہ انہوں نے کہا کہ نہار سے خاص مراد ہے یعنی ہ ضمیر تو یہ ہ ضمیر اور نہار عین بن گئے حالانکہ تاویل مسمی اور اسم والی کی جب شارح تفتازانی کے جواب کے مطابق نہار سے جو خاص مراد ہے تو وہی نہار ہے جو کہ فرد ادعائی ہے تو اب "ہ" ضمیر اور نہار دونوں ہیں لہذا اب مسمی اور اسم کی تاویل نہیں کر سکتے کیونکہ یہ تاویل بعیدہ ہے جو کہ بغیر ضرورت کے ہے۔

قولہ:و من الثالث

یہاں سے ماتن کے **تیسرے اعتراض کے جواب** کو ذکر کرنا ہے ماتن کا تیسرا اعتراض یہ تھا کہ ھامان ابن لی صرحا میں ھامان سے عملہ مراد ہوگا جب عملہ مراد ہے تو پھر پوچھ گچھ مستریوں سے ہونی چاہئے حالانکہ نداء اور خطاب ھامان کو ہے اور محل نہ

بنانے کی صورت میں باز پرس بھی اسی سے ہونی چاہئے بعض نے یہ جواب دیا تھا کہ ھامان سے مراد عملہ ہے لیکن عملہ کو حقیقتا حکم ہے اور ھامان کو مجازا حکم ہے تو اس لئے پھر ھامان سے پوچھ گچھ بھی ہوگی۔

قولہ:و خفی علیہ

یہاں سے شارح اس جواب کا رد ذکر کر رہے ہیں کہ جب ھامان سے مراد عملہ ہے تو پھر ھامان کو نہ حقیقتا اور نہ ہی مجازا حکم ہونا چاہئے اس کی مثال یہ ہے کہ تم کسی کو کہو (ارم یا اسد) اب یہاں اسد سے رجل شجاع مراد ہے تو اب تم کہو گے کہ رجل شجاع کو حقیقتا حکم ہے اور اسد کو مجازا حکم ہے حالانکہ حیوان مفترس کو نہ حقیقتا اور نہ ہی مجازا حکم ہوتا ہے۔

قولہ:عن الرابع ......الخ

یہاں سے شارح ماتن کے چوتھے اعتراض کا جو بعض شارحین نے جواب دیا اس کو ذکر کر کے اس کو رد کر رہے ہیں چوتھا اعتراض یہ تھا کہ انبت الربیع البقل کی صحت سماع شرع پر موقوف ہونی چاہئے حالانکہ موقوف نہیں؟ تو بعض نے یہ جواب دیا کہ اللہ تعالی کے اسماء جو توقیفی ہیں تو یہ بعض کا مذہب ہے اور علامہ سکاکی تو انہیں میں سے ہیں جو کہ توقیفی ہونے کے قائل نہیں ہیں اس لئے پھر اس مثال کی صحت سماع شرع پر موقوف نہیں۔

تو علامہ تفتازانی علیہ الرحمہ نے اس کا رد کرتے ہوئے فرمایا کہ چلو اگر علامہ سکاکی توقیف کا قائل نہیں تو جو توقیفی ہونے کے قائل ہیں ان کے نزدیک تو اس مثال کی صحت سماع شرع پر موقوف ہونی چاہئے حالانکہ ان کے نزدیک بھی موقوف نہیں ہے۔

الحمد للہ تعالی اسناد خبری کے احوال ۲۶ رجب المرجب ۱۴۳۷ بروز بدھ بوقت ۱۰:۰۵ (صبح) پر مکمل ہوئے۔

ابو اسید محمد مشتاق شاہد العطاری المدنی

الحمد للہ تعالی حمد الشاکرین

بسم الله الرحمٰن الرحیم،الصلوۃ و السلام علیك یا رسول لله

## احوال المسند الیه

**عبارت**:اعنی الامور العارضه له من حیث انه مسند الیه کحذفه و ذکره و تعریفه و تنکیره و غیر ذلك من الاعتبارات الراجعة الیه لذاته لا بواسطة الحکم او المسند مثلا ککونه مسند الیه لحکم موکدا و متروك التاکید و کونه مسند الیه لمسند مقدم او موخر معرف او منکر و نحو ذلك و سیاتی بیان کون المسند الیه اولی بالتقدیم۔

ترجمہ: میری مراد وہ امور جو مسند الیہ کو مسند الیہ ہونے کی حیثیت سے عارض ہوتے ہیں جیسے اس کا حذف کرنا،ذکر کرنا،معرفہ لانا،نکرہ لانا اور اس کے علاوہ وہ اعتبارات جو اس کی طرف اس کی ذات کی وجہ سے لوٹتے ہیں نہ کہ حکم یا مسند کے واسطے سے،مثلا اس کا مسند الیہ ہونا حکم مؤکد کیلئے یا ترک تاکید کیلئے اور اس کا مسند الیہ ہونا،مسند مقدم یا مؤخر،معرفہ یا نکرہ کیلئے اور اس کی مثل اور عنقریب مسند الیہ کے اولیٰ بالتقدیم ہونے کا بیان آئے گا۔

**وضاحت**:قوله:اعنی الامور العارضة له

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ احوال حال کی جمع ہے اور حال کہتے ہیں امر داعی کو جیسا کہ پیچھے گزرا اور اس کی اضافت مخاطب کی طرف ہوتی ہے نہ کہ مسند الیہ کی طرف لہذا آپ کا احوال المسند الیہ کہنا درست نہیں ھے؟

**جواب**: یہ ہے کہ اھل معانی کے نزدیک حال کے دو معانی ہیں (۱) امر داعی (۲) امر عارض،آپکا اعتراض معنی اول پر وارد ہوتا ہے جبکہ مراد یہاں پر امر ثانی ہے۔

قوله من حیث انه مسند الیه

یہاں سے بھی شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ زید کا کلی ہونا،جزئی ہونا،اعلال،ادغام،اعراب،بناء یہ بھی مسند الیہ کے احوال میں سے ہیں حالانکہ اس باب میں ان سے بحث نہیں کی جاتی؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم نے جو کہا اس دوسرے باب میں مسند الیہ کے احوال کا ذکر ہوگا تو اس سے مراد وہ احوال ہیں جو مسند الیہ کو مسند الیہ ہونے کے اعتبار سے عارض ہوتے ہیں اور جو آپ نے ذکر کیے ہیں وہ تو مسند الیہ کی ذات کے احوال ہیں۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ رفع مسند الیہ کو مسند الیہ ہونے کے اعتبار سے عارض ہوتا ہے حالانکہ اس سے بحث نہیں کی جاتی ھے؟

**جواب**: یہ ہے کہ امور عارضہ سے مراد مطلق امور عارضہ نہیں ہیں بلکہ وہ امور عارضہ مراد ہیں جن کے ساتھ لفظ مقتضی

الحال کے مطابق ہوتا ہے اور رفع کا یہ مرتبہ نہیں ہے۔

لذاته لا بواسطة الحكم

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ بعض امور مسند الیہ کو مسند الیہ ہونے کے اعتبار سے عارض ہوتے ہیں جیسے حکم مؤکد کیلئے مسند الیہ ہونا، ترک تاکید کیلئے مسند الیہ ہونا وغیرہ، حالانکہ اس باب میں ان سے بحث نہیں کی جاتی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم نے جو کہا کہ مسند الیہ کے ان احوال کا ذکر ہوگا جو مسند الیہ کو با اعتبار مسند الیہ کے عارض ہونگے اس کا مطلب یہ ہے کہ جو با اعتبار مسند الیہ کے بالذات عارض ہونگے نہ کہ کسی واسطے سے اور جو تم نے ذکر کیے وہ تو حکم اور مسند کے واسطے سے عارض ہوتے ہیں۔

قوله سيأتي بيان

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کے جواب کی طرف اشارہ کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ باب اول اسناد خبری کے احوال کی وجہ تقدیم تو آپ نے بیان کر دی تھی لیکن اس باب احوال مسند الیہ کو مقدم کیوں کیا گیا اس کی وجہ کیا ہے اس کو بیان نہیں کیا گیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ بعد میں ان شاء اللہ اس کی وجہ آئے گی کہ یہ اولی بالتقدیم کیوں ہے اور وہ یہ ہے کہ مسند الیہ کلام میں رکن اعظم ہوتا ہے اس لیے اس کے احوال کو بقیہ احوال پر مقدم کیا۔

**عبارت**:اما حذفه قدمه علی سائر الاحوال لانه عبارة عن عدم الاتیان به و هو مقدم علی الاتیان لتاخر و جود الحادث عن عدمه و الحذف یفتقر الی امرین احدهما قابلیة المقام و هو ان یکون السامع عارفابه لوجود القرائن و الثانی الداعی الموجب لرجحان الحذف علی الذکر و لما کان الاول معلوما مقررا فی علم النحو ایضا دون الثانی قصد الی تفصیل الثانی مع اشارةما ضمنیة الی الاول فقال فللاحتراز عن العبث اذ القرینه دالة علیه فذکره عبث لکن لابناء علی الحقیقة و فی نفس الامر بل بناء علی الظاهر و الا فهو فی الحقیقة الرکن الاعظم من الکلام فکیف یکون ذکره عبثا و قیل معناه انه عبث نظرا الی ظاهر القرینة و اما فی الحقیقة فیجوز ان یتعلق به غرض مثل التبرک و الا ستلذاذ و التنبیه علی غباوةالسامع و نحو ذلك۔

ترجمہ: (بہرحال اس کو حذف کرنا) حذف کو بقیہ تمام احوال پر مقدم کیا کیونکہ یہ عدم اتیان سے عبارت ہےاور عدم اتیان، اتیان پر مقدم ہوتا ہے کیونکہ وجود حادث عدم حادث سے مؤخر ہوتا ہےاور حذف دو چیزوں کی طرف محتاج ہوتا ہے ان میں پہلا مقام کا حذف کے قابل ہونا اور وہ یہ ہے کہ قرائن کے پائے جانے کی وجہ سے سامع اس کو پہچاننے والا ہو اور دوسرا امر ایسا داعی ہے جو کہ حذف کو ذکر پر ترجیح دینے کا موجب ہو اور جب امر اول علم نحو میں بھی موجود تھا نہ کہ دوسرا تو امر اول کی طرف پوشیدہ سا اشارہ کرتے ہوئے امر ثانی کی تفصیل کا ارادہ کیا تو کہا عبث سے احتراز کرتے ہوئے کیونکہ قرینہ اس پر دلالت کرتا ہے تو اس کا ذکر عبث ہوگا لیکن نہ تو حقیقت پر بناء کرتے ہوئے اور نہ ہی نفس الامر میں بلکہ ظاہر پر بناء کرتے ہوئے ورنہ مسند الیہ حقیقت میں تو کلام کا رکن اعظم ہے تو اس کا ذکر عبث کیسے ہو سکتا ہے اور کہا گیا اس کا معنی ھے ظاہری قرینے کی طرف نظر کرتے ہوئے عبث ہے اور بہرحال حقیقت میں تو جائز ہے کہ اس کے ساتھ کوئی غرض متعلق ہو جیسے، تبرک، لذت چاہنا، سامع کی کند ذھنی پر تنبیہ کرنا اور اس کی مثل۔

**وضاحت**:قوله:قدّمه علی سائر الاحوال

شارح کی غرض یہاں سے ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ حذف کو تمام احوال پر مقدم کرنا ترجیح بلا مرجح ہے بلکہ مرجوح کو ترجیح دینا ہے کیونکہ حذف عدمی ہے اور باقی احوال وجودی ہیں اور وجود عدم سے اشرف ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ حذف عدم اتیان سے عبارت ہے اور عدم اتیان، اتیان پر مقدم ہوتا ہے کیونکہ وجود حادث عدم سے مؤخر ہوتا ہے۔

**اعتراض**: آپکا جواب سوال کے مطابق نہیں ہے کیونکہ یہ وجہ صرف اس بات کا تقاضا کرتی ہے کہ حذف کو ذکر پر مقدم کیا جائے بقیہ احوال تعریف، تنکیر وغیرہ پر مقدم ہونے کا تقاضا نہیں کرتی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ تمام احوال ذکر کی فرع ہیں اور یہ وجہ جب تقدیم حذف کا تقاضا کر رہی ہے تو اس بات کا بھی تقاضا

کرے گی کہ حذف کو باقی تمام احوال پر مقدم کیا جائے کیونکہ حذف جب ذکر کے مقابل اصل ہے اور ذکر باقی تمام احوال کے مقابل اصل ہے تو حذف تمام احوال کے مقابل اصل ہوگا کیونکہ اصل کی اصل، اصل ہوتی ہے۔

**قولہ:والحذف یفتقر الی امرین**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ حذف دو چیزوں کا محتاج ہوتا ہے ماتن نے یہاں پر ایک کو ذکر کیا دونوں کو ذکر کیوں نہیں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ حذف کیلئے دو چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے ایک علت **مصححہ** جو یہ بتائے کہ یہاں حذف کرنا صحیح ہے اور دوسری علت باعثہ جو یہ بتائے کہ یہاں حذف کو ذکر پر ترجیح کیسے ہے تو ماتن نے یہاں پر علت **مصححہ** کو ذکر نہیں کیا کیونکہ اس کا ذکر نحو میں موجود ہے اور علت باعثہ کو ذکر کیا کیونکہ اس کا ذکر نحو وغیرہ میں نہیں ہے اسلئے یہاں اس کا ذکر کیا۔

**قولہ:فی علم النحو ایضاً**

**اعتراض**: شارح نے کہا کہ علت **مصححہ** کا ذکر نحو میں بھی ہے تو اس سے **معلوم** ہوا کہ یہاں **متن** میں بھی ذکر ہے حالانکہ اس کا ذکر نہیں ہے؟

**جواب**: یہاں ماتن نے صراحۃً علت **مصححہ** کا ذکر نہیں کیا باقی ضمنی طور پر اشارہ اس کی طرف یہاں **متن** میں بحرحال موجود ہے اوراسطرح کہ ماتن نے جب کہاللا حتراز عن العبث تو یہ قرینے کی موجودگی کی طرف اشارہ کر رہا ہے اور قرینہ ہی علت **مصححہ** ہے۔

**قولہ : لکن لا بناء علی الحقیقۃ**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مسند الیہ کلام میں رکن اعظم ہوتا ہے تو اس کا ذکر کرنا عبث کیسے ہوسکتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ حقیقت اور نفس الامر میں مسند الیہ کے ذکر سے عبث لازم نہیں آتا کیونکہ حقیقت میں تو وہ کلام کا رکن اعظم ہے بلکہ ظاھر المال پر بناء کرتے ہوئے اس کو حذف کیا جاتا ہے۔

**قولہ:و قیل معناہ انہ عبث**

یہاں سے شارح کی غرض ماتن کے قول بناء علی الظاھر کے معنی کے بارے میں بعض لوگوں کا مؤقف اور اس کا رد ذکر کرنا ہے۔

شارح کے نزدیک اس کا مطلب ظاھر المال ہے بعض لوگوں نے کہا کہ اس کا مطلب ظاھر القرینہ ہے شارح اس کا رد کر رہے ہیں کہ یہ معنی لینا غیر متبادر ہے کیونکہ متبادر الی الفہم ظاھر حال السامع ہے اور الفاظ کو متبادر الی الفہم معنی پر محمول کرنا زیادہ بہتر ہے بجائے اسکے کہ اس کو غیر متبادر الی الفہم معنی پر محمول کیا جائے۔

**فائدہ**: ظاھر حال السامع اور ظاھر القرینہ کا معنی لینے میں فرق یہ ہوگا کہ پہلی توجیہ میں عبث کی نفی اس بناء پر ہوگی کہ مسند الیہ رکن اعظم ہے، اور دوسری توجیہ میں اس بنا پر ہوگی کہ غرض کا تعلق جائز ہے۔

**عبارت**:او تخييل العدول الى اقوى الدليلين من العقل و اللفظ يعنى ان الاعتماد عند الذكر على دلالة اللفظ من حيث الظاهر و عند الحذف على دلالة العقل و هو اقوى لا ستقلاله بالدلالة بخلاف اللفظ فانه يفتقر الى العقل فاذا حذفت فقد خيلت انك عدلت من الدليل الا ضعف الى الا قوى و انما قال تخييل لان الدال عند الحذف ايضا هو اللفظ المدلول عليه بالقرائن و الا عتماد فى دلالة اللفظ بالآخرة الى العقل عند الذكر فلا يكون الاعتماد بالكلية على اللفظ و لا عند الحذف على العقل كقوله ع قال لى كيف انت قلت عليل لم يقل انا عليل للاحتراز و التخييل المذكورين او اختبار تنبه السامع عند القرينة هل يتنبه ام لا او اختبار مقدار تنبه هل يتنبه بالقرائن الخفية ام لا او ايهام صونه اى المسند اليه عن لسانك تعظيما له و افخاما اوعكسه اى ايهام صون لسانك عنه تحقيرا له و اهانة۔

ترجمہ: یا عقل اور لفظ دو دلیلوں میں سے اقوی دلیل کی طرف عدول کا خیال پیدا کرنے کیلئے یعنی ذکر کے وقت من حیث الظاہر لفظ کی دلالت پر اعتماد ہوتا ہے اور حذف کے وقت عقل کی دلالت پر اور عقل کی دلالت اقوی ہے کیونکہ عقل دلالت کرنے میں مستقل ہوتی ہے برخلاف لفظ کہ وہ عقل کی طرف محتاج ہوتا ہے تو جب آپ نے حذف کر دیا تو آپ نے یہ خیال ڈال دیا کہ آپ نے کمزور دلیل سے قوی دلیل کی طرف عدول کیا ھے اور ماتن نے (تخییل) اس لئے کہا کیونکہ حذف کے وقت بھی دلالت کرنے والا لفظ مدلول علیہ ہی ہوتا ہے قرائن کے ساتھ، اور اعتماد لفظ کی دلالت کرنے میں عقل کی طرف جاتے ہوئے ذکر کے وقت نہ تو بالکلیہ اعتماد لفظ پر ہوتا ہے اور نہ ہی حذف کے وقت بالکلیہ اعتماد عقل پر ہوتا ہے جیسے اس کا قول: قال لی کیف انت؟ قلت علیل اور نہیں کہا انا علیل مذکورہ احتراز عن العبث اور تخییل کی وجہ سے، یا قرینے کے وقت سامع کی بیدار مغزی کو آزمانے کیلئے کہ کیا وہ متنبہ ہوا یا نہیں یا اس کی بیدار مغزی کی مقدار کو آزمانے کیلئے کی وہ قرائن خفیہ پر متنبہ ہوا یا نہیں یا مسند الیہ کو اس کی تعظیم کی خاطر اپنی زبان سے بچانے کا خیال پیدا کرنے کیلئے یا اس کے برعکس یعنی اس کی تحقیر کرنے کیلئے اس سے اپنی زبان کو بچانے کا خیال پیدا کرنے کیلئے۔

**وضاحت**:قوله: يعنى ان الاعتماد

یہاں سے شارح کی غرض اوّلاً دلیل اقوی کو بیان کرنا ہے اور ثانیاً ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ دلالت لفظی بھی عقل کے بغیر نہیں ہوتی تو پھر دلالت عقلی کسطرح اقوی ہوتی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ عقل دلالت کرنے میں مستقل ہوتی ہے لفظ کی طرف محتاج نہیں ہوتی ہے برخلاف لفظ کہ وہ عقل کی طرف محتاج ہوتا ہے ذکر کے وقت اگرچہ اعتماد اوّلاً لفظ پر ہوتا ہے لیکن ثانیاً وہ عقل کی طرف محتاج ہوتا ہے اور حذف کے وقت اوّلاً اور ثانیاً اعتماد عقل پر ہی ہوتا ہے اسی وجہ سے عقل کی دلالت قوی ہے۔

قوله : من حيث الظاهر

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ لفظ کی دلالت پر اعتماد کیسے کیا جا سکتا ہے کیونکہ لفظ کی دلالت کیلئے عقل کی دلالت بھی ضروری ہے یعنی عقل کی ذریعے یہ جاننا ضروری ہے کہ یہ لفظ اس معنی کیلئے موضوع ہے اور جب ایسا ہے تو صرف لفظ کی دلالت پر اعتماد کرنا کافی نہ ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ تحقیق کے اعتبار سے اگرچہ لفظ کے ساتھ عقل پر اعتماد ہوتا ہے لیکن بظاھر لفظ ہی پر اعتماد ہوتا ہے پس ظاھر کا اعتبار کرتے ہوئے شارح نے فانّ الاعتماد عند الذکر علی دلالت اللفظ فرمایا ہے۔

قولہ:انّما قال تخییل

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ متون کی بناء اختصار پر ہوتی ہے تو مناسب یہ ہے کہ ماتن او تـخییـل الـعـدول کی جگہ پر اوالعدول الی اقوی کہتے ماتن نے ایسا کیوں نہیں کیا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں عدول واقع میں محقق نہیں ہے بلکہ ایک امر متخیل اور متوھم ہے کیونکہ عدول کا محقق ہونا اس بات پر موقوف ہے کہ حذف مسند الیہ کے وقت مسند الیہ پر دلالت کرنے میں عقل اور لفظ میں سے ہر ایک مستقل ہو حالانکہ ایسا نہیں یعنی دونوں مستقل دلیلیں نہیں ہیں ،الحاصل دونوں حالتوں میں یعنی ذکر کے وقت اور حذف کے وقت عقل اور لفظ دونوں کا مجموعہ ایک دلیل ہے تو ایک سے دوسرے کی طرف عدول کیسے متحقق ہوگا۔

قولہ:قال لی کیف انت ؟

یہاں سے ماتن نے احترازعن العبث اور تخییل دونوں کی مثال بیان کی ہے۔

''اس نے مجھ سے کہا آپ کیسے ہیں؟ میں نے کہا بیمار ہوں'' اس کلام میں شاعر نے احترازعن العبث اور تخییل کی وجہ سے مسند الیہ کو حذف کر دیا ھے ورنہ اصل عبارت انا علیل ھے اور اس پر سائل کا قول کیف انت؟ قرینہ ھے اس طور پر کہ جب مخاطب کی خیریت معلوم کی گئی تو اس نے اپنے ہی بارے میں علیل کہا ھوگا اور اس کی مراد یہ ہی ہوگی کہ میں بیمار ہوں پورا شعر اس طرح ہے،قال لی کیف انت قلت ☆علیل سھر دائم و حزن طویل،اس نے مجھ سے کہا آپ کیسے ہیں میں نے کہا بیمار ہوں ہمیشہ بیدار رہتا ہوں اور رنج وغم میں مبتلا رہتا ہوں۔

قولہ: او اختبار تنبہ السامع

یہاں سے مسند الیہ کے حذف کا تیسرا مرجّح ھے کہ قرینے کے وقت سامع کی بیدار مغزی کو آزمانا یعنی متکلم بسا اوقات سامع کی بیدار مغزی کو آمانے کیلئے مسند الیہ کو حذف کر دیتا ہے اور اس پر قرینہ قائم کر کے دیکھتا ہے کہ سامع متنبہ ہوتا ہے یا نہیں، سامع کا ذہن مسند الیہ کی طرف منتقل ہوتا ہے یا نہیں،مثال: نورہ مستفاد من نور الشّمس یہ پورا جملہ مسند ہے اور مسند الیہ القمر محذوف

ہے چونکہ چاند ہی کا نور آفتاب کے نور سے مستفاد ہوتا ہے اس لیے کہ یہ اس بات پر قرینہ ہے کہ یہاں مسندالیہ القمر محذوف ہے اور اس قرینے کی وجہ سے سامع کے امتحان کیلئے حذف کر دیا گیا ہے۔

**قوله: او اختيار مقدار تنبه**

یہاں سے مسندالیہ کے حذف کا چوتھا مرجّح کا بیان ہے، سامع کے تنبہ اور فہم کی مقدار کو آزمانا کہ آیا وہ مخفی قرائن پر متنبہ ہوتا ہے یا نہیں جیسے **هو واسطة عقد الكواكب**، وہ ستاروں کے ہار کا واسطہ (بیچ کا عمدہ جوہر) ہے یہ پورا جملہ مسند ہے اور مسندالیہ القمر محذوف ہے یعنی القمر ھو واسطۃ عقد الکواکب، واسطہ اس عمدہ جوہر کو کہتے ہیں جو ہار کے بیچ میں رکھا جاتا ہے اور کواکب میں سب سے عمدہ قمر ہی ہے اس لئے کواکب کے ہار میں قمر ہی واسطہ ہوگا پس اس قرینے کی وجہ سے مسندالیہ کو حذف کر دیا گیا، اس مسندالیہ کی طرف ذہن بہ نسبت اول کے ذرا دیر میں منتقل ہوتا ہے۔

**قوله: او ايهام صونه اى المسند اليه**

پانچواں مرجّح یہ ہے کہ متکلم مسندالیہ کی عظمت کی وجہ سے مسندالیہ کو اپنی زبان سے محفوظ رکھنے کا وہم ڈالتا ہے مثلاً **مقررٌ للشرائع موضحٌ للدلائل فيجب اتباعه** یہاں یہ پورا جملہ مسند ہے اور مسندالیہ رسول اللہ ﷺ محذوف ھے۔

**قوله:او عكسه**

چھٹا مرجّح یہ ہے کہ متکلم مسندالیہ کو حقیر سمجھتا ہے اس لئے اس سے اپنی زبان کو محفوظ رکھنے کیلئے اس کا ذکر نہیں کرتا ھے جیسے **موسوس ساء فی الفساد فتجب مخالفته** یہ مسند ہے اور الشیطان مسندالیہ ہے۔

**عبارت**:او تاتی الانکار وتیسرہ لدی الحاجة نحو فاسق فاجر ای زیدا لیتیسر لك ان تقول ما اردته بل غیرہ او تعینه او ادعائه ای ادعاء التعین او نحو ذلك کضیق المقام عن اطالة الکلام بسبب ضجر و سآمة او فوات فرصة او محافظة علی وزن او سجع او قافیة او ما اشبه ذلك کقول الصیاد غزال فان المقام لا یسع ان یقال هذا غزال فاصطادوہ وکا لاخفاء عن الحاضرین مثل جاء وکا تباع الاستعمال الوارد علی ترکه مثل رمیة من غیر رام و شنشنة اعرفها من اخزم او علی ترك نظائرہ کما فی الرفع علی المدح او الذم او الترحم فانهم لایکادون یذکرون فیه المبتداء نحو الحمد لله اهل الحمد بالرفع۔

ترجمہ: یا بوقت ضرورت انکار کی گنجائش کیلئے جیسے فاجرٌ، فاسقٌ، ای زیدٌ تا کہ تیرے لئے یہ کہنے کی گنجائش رہے کہ میں نے زید کا ارادہ نہیں کیا ہے بلکہ اس کے غیر کا ارادہ کیا ہے یا اس کے متعین ہونے کی وجہ سے یا اس کی تعیین کا دعوی کرنے کی وجہ سے یا اس کی مثل جیسے تطویل کلام سے مقام کا تنگ ہونا تنگدلی یا اکتاہٹ یا فرصت ہونے کے فوت ہونے یا وزن کی محافظت یا سجع یا قافیہ کی وجہ سے یا وہ جو اس کے مشابہ ہو جیسے تمہارا قول شکاری کیلئے 'ہرن' کیونکہ مقام اس کی وسعت نہیں رکھتا کہ تم کہو ''ھذا غزال فاصطادوہ'' اور جیسے سامع کے علاوہ دیگر حاضرین سے چھپانا مثلاً جاءَ اور جیسے اس استعمال کا اتباع کرنا جو اس کے ترک پر وارد ہے جیسے رمیۃ من غیر رامٍ اور شنشنة اعرفها من اخزم یا اس جیسی مثالوں کے ترک پر وارد ہے جیسے مدح یا ترحم کی بناء پر رفع پڑھنا کیونکہ قریب ہے کہ وہ ان مثالون میں مبتداء کو ذکر کریں جیسے الحمد للہ اھل الحمد رفع کے ساتھ۔

**وضاحت**:قوله:او تعیینهٗ

کبھی مسند الیہ متعین ہوتا ہے اس لئے مسند الیہ کو حذف کر دیا جاتا ہے جیسے خالقٌ لما شاء اور فعالٌ لما یرید کا مسند الیہ (اللہ اسم جلالت) متعین ہے۔

**قوله:او ادعائه**

کبھی متکلم مسند الیہ کو اس کے متعین ہونے کا دعوی کرنے کیلئے حذف کر دیتا ہے یعنی مسند الیہ حقیقتاً متعین نہیں ہوتا جیسے کسی نے کہا وھاب الالوف ہزاروں کی بخشش کرنے والا اس کا مسند الیہ السلطان محذوف ہے۔

**قوله:مثل رمیة من غیر رام**

اس مثال میں مسند الیہ (ھذہ) کو اس استعمال کا اتباع کرتے ہوئے حذف کر دیا گیا ہے جو استعمال اس کے ترک پر منقول ہے یہ مثال ہر اس شخص کیلئے بولی جاتی ہے جس سے کوئی ایسا امر صادر ہوا ہو جس کا وہ اھل نہ ہو۔

اس مثل کو سب سے پہلے کہنے والا الحکم بن عبد یعوث ہے واقعہ یہ ہے کہ ایک بار اس نے یہ نذر مانی کہ میں چند وحشی گائے پکڑ کر غبغب پہاڑ پر ذبح کروں گا مگر یہ شخص انتہائی کوشش کے باوجود اپنی نذر کو پورا نہ کر سکا حالانکہ یہ شخص لوگوں میں زبردست تیر انداز شمار ہوتا تھا یہ اپنی ناکامی پر اس قدر پریشان ہوا کہ اپنے آپ کو ہلاک کرنے پر آمادہ ھو گیا اتفاق سے اس کا لڑکا مطعم اس کے

ساتھ ہولیا حکم نے پھر تیر پھینکنا شروع کر دیا، مطعم دیکھتا رہا کہ کوئی تیر شکار کو نہیں لگا اس کے بعد مطعم نے کمان لیکر تیر پھینکا تو شکار گر پڑا یہ دیکھ کر حکم نے کہا رمیۃ من غیر رامٍ ،مثال میں تغیر وتبدل چونکہ جائز نہیں ہے اس لیے یہ مثال جب بھی استعمال ہوگی حذف مسند کے ساتھ استعمال ہوگی۔

قولہ :و شنشنۃ اعرفھا من اخزم

یہ مذکورہ بالا مثل کی دوسری مثال ہے اس میں بھی مسند الیہ ھذہ کو محذوف کیا گیا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ ایسی عادت ہے جسکو میں نے اخزم سے پہچانا ہے اس کا واقعہ یہ ہے کہ ابو اخزم طائی جو کہ حاتم طائی کا دادا تھا اس نے اپنے بیٹے اخزم کو جائیداد سے نافرمان ہونے کی وجہ سے عاق، لاتعلق کر دیا تھا وہ مر گیا اور اس نے پیچھے اولاد چھوڑی تو انھوں نے ایک دن اپنے دادا کو پکڑ کر باندھ دیا اور اس کو بہت مارا اور گھر سے نکال دیا تو اس وقت ابو اخزم نے یہ شعر کہا اس میں ھذہ مسند الیہ کو حذف کر کے استعمال کیا گیا ہے اب جب بھی یہ مثال استعمال ہوگی حذف مسند الیہ کے ساتھ استعمال ہوگی اور اب یہ مثال ہر اس شخص کیلئے استعمال ہوسکتی ہے جس کے اھل نے ایسا کام کیا ہو اس کے ساتھ جو وہ پہلے کر چکا ہو۔

قولہ: کما فی الرفع علی المدح

شارح کہتے ہیں کہ کبھی مسند الیہ کو اس استعمال کا اتباع کرتے ہوئے حذف کر دیا جاتا ہے جو استعمال ترک مسند الیہ پر اس کے نظائر میں وارد ہوا مثلاً مدح یا ذم یا ترحم کیوجہ سے رفع کے ساتھ اس بنیاد پر پڑھا جائے کہ یہ خبر ہے مسند الیہ محذوف کی جیسے الحمدللّٰہ اھلُ الحمد یعنی ھو اھل الحمد اور اعوذباللّٰہ من الشیطان الرجیمُ یعنی ھو الرجیمُ اور اللّٰھم ارحم عبدك المسکینُ یعنی ھو المسکینُ ان تینوں مثالوں میں مسند الیہ اس استعمال کا اتباع کرتے ہوئے حذف کیا گیا ہے۔

**فائدہ**: شارح نے دو اتباع کا ذکر کیا ہے ایک اس استعمال کا اتباع کرتے ہوئے جو مسند الیہ کے حذف پر وارد ہوا ہے اور دوسرے اس استعمال کا اتباع جو مسند الیہ کے حذف پر نظائر میں وارد ہوا ہے ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ اول میں تو دونوں استعمالوں کے اندر ایک ہی کلام ہوگا اور دوسرے اتباع میں کلام ثانی کلام اول کا غیر ہوگا۔

**عبارت**:و منه قولهم بعد ان یذکر و ارجلا فتی من شانه کذا و کذا و بعد ان یذکروا الدیار و المنازل ربع کذا و کذا و هذه طریقة مستمرة عندهم و قد یکون المسند الیه محذوف و هو الفاعل و ح یجب اسناد الفعل الی المفعول و لا یفتقر هذا الی القرینة الدلالة علی تعیین المحذوف بل الی مجرد الغرض الداعی الی الحذف مثل قتل الخارجی لعدم الاعتناء بشان قاتله و انما المقصود ان یقتل لیؤمن من شره و قد یکون حذف الشیء اشعارا بانه بلغ من الفخامة مبلغا لا یمکن ذکره قال الله تعالی ان هذه القران یهدی للتی هی اقوم ای الملة التی او الحالة او الطریقة ففی الحذف فخامة لا توجد فی الذکر او بلغ من الفطاعة الی حیث لا یقتدر المتکلم علی اجرائه علی اللسان او السامع علی استماعه و لهذا اذا قلت کیف فلان سائلا عن الواقع فی بلیة یقال لا تسال عنه اما لانه یجزع ان یجری علی لسانه ما هو فیه لفظا عته و اضجاره المتکلم و اما لانك لا نقتدر علی استماعه لا یحاشه السامع ا اضجاره

ترجمہ اوراسی سے ایک مرد کا ذکر کرنے کے بعد ان کا یہ کہنا: فتًی من شانہ کذا وکذا ہےاور گھروں اور منازل کو ذکر کرنے کے بعد ان کا یہ کہنا ربع کذا وکذا اور یہ طریقہ ان کے ہاں جاری وساری ہےاور کبھی مسند الیہ محذوف فاعل ہوتا ہےاور اس وقت فعل کی نسبت مفعول کی طرف کرنا ضروری ہوتا ہےاور یہ اس قرینہ کی طرف محتاج نہیں ہوتا جو محذوف کی تعیین پر دلالت کرتا ہے بلکہ محض اس غرض کا محتاج ہوتا ہے جو حذف کی طرف داعی ہو جیسے: قُتل الخارجی، خارجی کو قتل کر دیا گیا اس کے قاتل کی شان کے اھم نہ ہونے کی وجہ سے کیونکہ مقصود یہ ہے اس کو قتل کر دیا جائے تا کہ اس کے شر سے امن ہو اور کبھی کسی شے کا حذف اس بات کی طرف اشارہ کرنے کیلئے ہوتا ہے کہ وہ عظمت و بڑائی میں اس مقام تک پہنچ چکی ہے جسکا ذکر کرنا ممکن نہیں ہے، اللہ تعالٰی نے فرمایا : بیشک یہ قرآن اس ملت، یا حالت یا راستے کی طرف رہنمائی کرتا ہے جو سب سے سیدھا ہے تو یہاں حذف کرنے میں وہ عظمت و بڑائی ہے جو کہ ذکر کرنے میں نہیں ہے۔ یا وہ شے ذلت وخواری کے اس مقام تک پہنچ جاتی ہے کہ متکلم اس شے کو اپنی زبان پر جاری کرنے پر قادر نہیں ہوتا ہے یا سامع اس کے سننے پر قادر نہیں ہوتا ہےاور اسی وجہ سے جب تم کہو فلاں کی کیا حالت ہے؟ اس آزمائش کے بارے میں سوال کرتے ہو جس میں وہ مبتلا ہوا ہے تو آگے سے کہا جائے اس کے بارے تم سوال ھی نہ کرو یا تو اس وجہ سے کہ وہ اس کو اپنی زبان پر لانے پر قادر ہی نہیں کیونکہ اس کے اندر متکلم کیلئے بیقراری کی وجہ ہے یا متکلم اس کو ناپسند کرتا ہے یا اس وجہ سے کہ سامع اس کے سننے پر قادر ہی نہیں ہے کیونکہ اس سے سامع کو بیقراری اور تکلیف واذیت پہنچے گی۔

**وضاحت**:ومنه قولهم

یہاں سے شارح نے اس کی ایک اور مثال بھی دی کہ مسند الیہ اس جملہ میں تو لوگ حذف نہیں کرتے جسکا متکلم تلفظ کرتا ہے لیکن نظائر میں چونکہ لوگ حذف کرتے ہیں اس لیے متکلم بھی وہاں حذف کرتا ہے مثال کے طور پر کسی مرد کی بات چل رہی ہو تو تم کہو کہ فتًی من شانہٖ کذا وکذا، یعنی وہ تو اسطرح کا جوان تھا تو اب یہاں مسند الیہ محذوف ہےاور اسی طرح جب محبوبہ کے گھر کی اور

شہر کی بات چل رہی ہواور تم کہو: ربع کذا وکذا، یعنی اس گھر کی کیا بات ہے تو یہاں بھی مسند الیہ محذوف ہوتا ہے۔

قولہ:وقد یکون المسند الیہ المحذوف

اس سے پہلے شارح اس مسند الیہ کے حذف کی بات کر رہے تھے جو مبتداء ہوتا ہے اب یہاں سے اس مسند الیہ کی بات کر رہے ہیں جو فاعل ہو کیونکہ مسند الیہ دو ہی ہوتے ہیں فاعل اور مبتداء، مسند الیہ اگر فاعل ہو تو اس کے حذف کیلئے شرط یہ ہے کہ فعل کا اسناد مفعول بہ کی طرف ہو اور دوسری بات یہ ہے کہ جب مسند الیہ مبتداء ہو تو اس کے حذف کیلئے تو قرینہ ہو گا لیکن جب فاعل ہو تو اس کے حذف کیلئے قرینہ کا پایا جانا ضروری نہیں ہے جیسے اس کی مثال: قُتِل الخارجی وغیرہ۔

قولہ:وقد یکون حذف الشئ

شارح کی چونکہ یہ عادت مبارکہ ہے کہ ایک مسئلہ کو ذکر کرنے کے بعد اس کے مناسبات کو بھی ذکر کرتے ہیں تو بات چل رہی تھی مسند الیہ کے حذف کی لیکن اب یہاں سے مطلق حذف کی بات کر رہے ہیں کہ کبھی شی ءکو اس لئے حذف کرتے ہیں کہ وہ شی ء بزرگی وعظمت میں ایسے مقام کو پہنچ جاتی ہے کہ اس کا ذکر ممکن نہیں ہوتا جیسے کہ اللہ تعالٰی نے ارشاد فرمایا: انّ القرآن.....الخ، اب یہاں الّتی کا موصوف ملّت یا حالت یا طریقہ محذوف ہے کیونکہ وہ ملّت، حالت یا طریقہ عظمت میں ایسے مرتبہ پر پہنچا ہوا ہے کہ اس کا ذکر کرنا ممکن نہیں ہے۔

قولہ:او بلغ من الفظاعۃ

یہاں سے شارح یہ بات کر رہے ہیں کہ یا وہ شی ء برائی میں ایسی حالت یا مرتبہ پر پہنچ جاتی ہے کہ سامع اس کو سن نہیں سکتا یا متکلم اس کو بیان نہیں کر سکتا جیسے کوئی شخص مصیبت میں مبتلا ہو تو تم کسی سے اس کے متعلّق پوچھو تو وہ کہے گا کہ فلاں کی بات نہ پوچھو کیونکہ مصیبت زدہ تمہارا رشتہ دار ہو گا تو وہ متکلم بیان تو کر دیگا لیکن تم سن نہیں سکو گے کیونکہ اس سے تم غم زدہ اور پریشان ہو جاؤ گے۔

**عبارت**:واما ذکرہ فلکونه ای الذکر الاصل و لا مقتضی للعدول عنه او للاحتیاط لضعف التعویل علی القرینة او التنبیه علی غباوۃ السامع او زیادۃ الایضاح و التقریر و منه و اولئك هم المفلحون بتکریر اسم الاشارۃ تنبیها علی انهم کما ثبت لهم الا ثرۃ بالهدی فهی ثابتة لهم بالفلاح فجعلت کل واحد من الاثرتین فی تمیزهم بها عن غیرهم بالمثابة التی لو انفردت کفت ممیزہ علی حیالها او اظهار تعظیمه او اهانته او التبرك بذکرہ او استلذاذہ او بسط الکلام حیث الاصغاء مطلوب ای فی مقام یکون اصغاء السامع مطلوبا للمتکلم لعظمته و شرفه نحو هی عصای و لهذا یطال الکلام مع الاحباء و یجوز ان یکون حیث مستعارا للزمان و قد یکون بسط الکلام فی مقام الافتخار و الابتهاج و غیر ذلك من الاعتبارات المناسبة کما یقال لك من نبیك فتقول نبینا حبیب الله ابو القاسم محمد بن عبد الله الی غیر ذلك من الاوصاف و قد یذکر المسند الیه للتهویل او التعجب او الاشهاد فی قضیة او التسجیل علی السامع حتی لایکون له سبیل الی الانکار و هذا کله مع قیام القرینة۔

ترجمہ:اور بہرحال اس کا ذکر کرنا تو اس لئے کہ ذکر اصل ہے اور اس سے عدول کا کوئی مقتضی بھی نہیں یا قرینہ پر اعتماد کے ضعف کی وجہ سے احتیاط کیلئے یا سامع کی غباوت پر تنبیہ کرنے کیلئے یا زیادتی وضاحت اور تقریر کیلئے اور اسی سے باری تعالیٰ کا قول:اولٰئک علی ھدی من ربّھم واولٰئک ھم المفلحون. ھےاسم اشارہ کے تکرار کے ساتھ اس بات پر تنبیہ کرتے ہوئے کہ ان متّقین کیلئے جس طرح ھدایت کی علامت ثابت ہے تو انکے لئے کامیابی بھی ثابت ہے تو دونوں علامتوں میں سے ہر ایک کو ان کے غیر سے ممتاز کرنے میں اس مقام پر رکھا گیا ہے جو اگر اکیلا بھی ہوتا تو علیحدہ طور پر ان کو ممتاز کرنے میں کفایت کرتا۔

یا مسندالیہ کی تعظیم کو ظاھر کرنے کیلئے یا اس کی اھانت کو ظاھر کرنے کیلئے یا اس کے ذکر سے تبرک حاصل کرنے کیلئے یا مسندالیہ سے لذت حاصل کرنے کیلئے یا کلام کو طویل کرنے کیلئے جہاں سنانا مطلوب ہو یعنی ایسے مقام میں جہاں سامع کی عظمت وشرافت کی وجہ سے سامع کو متکلم کی جانب سے سنانا مطلوب ہو جیسے ھی عصای اور اسی وجہ سے دوستوں کے ساتھ کلام کو طویل کیا جاتا ہے اور جائز ہے کہ حیث مجازا زمانے کیلئے ہو اور کبھی کلام کو فخر،خوشی مقامات میں طویل کیا جاتا ہے اور اسی طرح کے جو دوسرے اعتبارات مناسبہ ہوتے ہیں جیسے تمہیں کہا جائے،مَن نبیّک ؟ تو تم کہو ہمارا نبی اللہ کا محبوب ابوالقاسم محمد بن عبداللہ ﷺ ہے،اس کے علاوہ دوسرے اوصاف کو ذکر کرنے کے ساتھ،اور کبھی مسندالیہ کا ذکر ڈرانے یا تعجب کیلئے یا کسی معاملے میں گواہی دینے کیلئے یا سننے والے پر بات کو پختہ کرنے کیلئے کیا جاتا ہے تاکہ اس کے لئے انکار کی گنجائش باقی نہ رہے۔

**وضاحت**:قولہ: اما ذکرہٗ

یہاں سے ماتن مسندالیہ کا دوسرا حال بیان کررہے ہیں کہ مسندالیہ کو ذکر اس لئے کرتے ہیں کہ ذکر اصل ہے۔

قولہ:ولا مقتضی للعدول عنہٗ

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب مسندالیہ کا ذکر اصل ہے تو پھر حذف کیوں کرتے ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم نے جو کہا کہ ذکر اصل ہے تو مطلق اصل نہیں بلکہ تب اصل ہے جب ذکر سے عدول کا مقتضی یعنی قرینہ نہ ہوا گر قرینہ ہو تو پھر حذف کر سکتے ہیں۔

قولہ:للا حتیاط لضعف التعویل علی القرینۃ

ذکر مسندالیہ کا دوسرا سبب یہ ہے کہ قرینہ پر اعتماد کمزور ہو اور اعتماد کمزور ہونے کی دو وجہیں ہیں: (۱) قرینہ فی نفسہٖ مخفی ہو (۲) قرینہ میں اشتباہ ہو، بہرحال قرینہ کے مخفی ہونے کی وجہ سے یا اس میں اشتباہ کی وجہ سے قرینہ پر اعتماد کمزور ہونے کی وجہ سے احتیاطاً مسندالیہ کو ذکر کیا جائے گا۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ قرینے پر اعتماد کمزور ہونے کی وجہ سے احتیاطاً مسندالیہ کو ذکر کرنا اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ لفظ قرینہ عقلیہ سے اقوی ہے اور حذف مسندالیہ کے بیان میں ماتن نے کہا ہے کہ قرینہ عقلیہ لفظ سے اقوی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ بعض لوگوں کے نزدیک قرینہ عقلیہ اقوی ہے اور بعض کے نزدیک لفظ اقوی ہے پس مصنف نے حذف مسندالیہ کے بیان میں بعض کے قول کو اختیار کیا ہے اور ذکر مسندالیہ کے بیان میں دوسرے بعض کے قول کو اختیار کیا ہے اور عیسیٰ صفوی نے جواب دیا ہے کہ جنس قرینہ عقلیہ جنس لفظ سے اقویٰ ہے اور جنس قرینہ عقلیہ کے اقوی ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کے تمام افراد اقوی ہوں۔

قولہ : او التنبیہ علی غباوۃ السامع

ایک شخص نے کہا ما ذا قال خالد؟ متکلم نے اس کے جواب میں کہا خالد قال کذا قرینہ یعنی سائل کا سوال چونکہ موجود ہے اس لئے جواب میں حذف مسندالیہ کے ساتھ قال کذا کہنا کافی تھا لیکن سامع کی کند ذہنی پر تنبیہ کرنے کیلئے خالد قال کذا کہا۔

قولہ: او اظہار تعظیمہ

مثال کے طور پر کسی نے کہا ھل حضر امیر المومنین؟ اس کے جواب میں کہا گیا امیر المومنین حاضر یہاں بقرینۂ سوال اگر نعم کہہ دیا جاتا یا صرف حاضر کہہ دیا جاتا تو بھی کافی تھا لیکن مسندالیہ کے احوال کی عظمت کو ظاہر کرنے کیلئے امیر المومنین کو صراحۃً ذکر کیا گیا۔

قولہ: اواھانتہ

مثال کے طور پر کسی نے کہا ھل حضر السارق؟ تو اس کے جواب میں کہا گیا السارق اللئیم حاضر؟

قولہ : التبرك بذكره

مثال کے طور کسی نے کہاھـل قـال هـذا الـقـول رسول اللهﷺ ؟اس کے جواب میں کیا گیاالـنبـیﷺ قـائـل هذاالقول۔

قوله: ای فی مقام

یہاں سے شارح کی غرض یہ بتانا ھے کے حیث عام طور پر مقام کے معنی میں استعمال ہوتا ہےاور کبھی زمانے میں بھی استعمال ہوتا ہے یہاں حیث کا معنی زمانہ والا بھی بن سکتا ہےاور مکان کا بھی بن سکتا ہے۔

مقام والی صورت میں معنی یہ بنے گا کے ایسا مقام جہاں سامع کو سنانا مقصود ہوتو اس لئے کلام کو لمبا کرنا پڑے گا اور زمان والی صورت میں معنی یہ بنے گا جس زمانے میں سامع کو سنانا مطلوب ہوتو پھر کلام کو لمبا کیا جاتا ہے تو مسندالیہ کو ذکر کرتے ہیں۔

قوله:قديذكر المسند اليه

یہاں سے شارح یہ بتارہے ہیں کہ کبھی محض ڈرانے کیلیئے مسندالیہ کا ذکر کرتے ہیں مثلاً یہ کہے السلطان ُیاَ مرک تو سامع ڈر جائے گا کہ اگر حکم نہ مانا تو بادشاہ سزا دے گا۔

اور کبھی کسی قضیہ میں گواہ بنانے کیلیئے مسندالیہ کو ذکر کرتے ہیں مثال کے طور پر قاضی کو ڈر ہو کہ گواہ اپنے گواہی سے انکار کردے گا کہ میں نے تو اس طرح نہیں کیا پھر وہ کہے گا ابـاع زيـد ؟ تو وہ گواہ کہے گا کہ نعم بـاع زيـد اب جب زید کا نام لیا تو انکار نہیں کرسکتا ۔

قوله: هذا كله مع قيام القرينه

یہاں سے شارح یہ بتارہے ہیں کہ ہم نے جتنے مسندالیہ کے مقتضی ذکر کئے یہ تب مقتضی بنیں گے جب مسندالیہ پر یہ قرینہ ہو یعنی مسندالیہ کو حذف کریں پھر بھی سمجھ آ سکتا ہوتو پھر یہ مقتضی ذکر کے ہونگے لیکن اگر مسندالیہ پر قرینہ نہ ہو یعنی حذف کریں تو مسندالیہ سمجھ میں نہ آئے پھر یہ مقتضی ذکر کے نہیں ہونگے بلکہ پھر تو قرینہ کا نہ ہونا ذکر کا مقتضی ہوتا ہے۔

**عبارت**:و مما جعله صاحب المفتاح مقتضیا للذکر ان یکون الخبر عام النسبة الی کل مسند الیه و المراد تخصیصه بمعین نحو زید قائم و عمرو ذاهب و خالد فی الدار و اعترض المصنف علیه بانه ان قامت قرینة تدل علیه ان حذف فعموم الخبر و ارادة تخصیصه بمعین و حدها لا یقتضیان ذکره بل لا بدان ینضم الیهما امر ثالث کا لتبرك و الا ستلذاذ ونحو ذلك لیترجح الذکر علی الحذف و ان لم یقم قرینة کان ذکره واجبا لانتفاء شرط الحذف لا لا قتضاء عموم النسبة و ارادة التخصیص و جوابه ان عموم النسبة و ارادة التخصیص تفصیل لانتفاء قرینة الحذف و تحقیق له لانه اذ ا لم یکن عام النسبة نحو خالق کل شیء یفهم منه ان المراد هو الله وان کان عام النسبة و لم یرد تخصیصه نحو خیر من هذا الفاسق الفاجر یفهم منه ان المراد کل واحد و لا نعنی بالقرینة سوی ما یدل علی المراد و قیل مراده فیکون ذکره واجبا لا راجحا و المقتضی ما یکون مرجحا لا موجبا او فیکون ذکره واجبا فلایکون مقتضی الحال و الجواب ان المقتضی اعم من الموجب و المزجح و لا نسلم المنافاة بین و جوب الذکر و کونه مقتضی الحال فان کثیرا من مقتضیات الاحوال بهذه المثابة۔

ترجمہ:اوراس میں سے جس کوصاحب مفتاح نے ذکر کا مقتضی بنایا ہے کہ خبر ایسی ہوجس کی ہر مسند الیہ کی طرف نسبت کرنا جائز ہو اور مراد اس سے کسی معین کے ساتھ خاص کرتا ہو جیسے زید قائم ،عمرو ذاھب اور خالد فی الدار۔اس پر ماتن نے اعتراض کیا کے اگر ایسا قرینہ قائم ہو جو کہ اس بات پر دلالت کرے کہ اس کو حذف کیا جائے تو خبر کا عام النسبۃ ہوتا اور ایک معین کے ساتھ خاص کرنے کا ارادہ کرنا یہ دونوں مسند الیہ کے ذکر کے مقتضی نہیں ہیں بلکہ ان کے ساتھ امر ثالث جیسے تبرک اور استلذ اذ وغیرہ کو ملانا ضروری ہے تا کہ ذکر حذف پر ترجیح پا جائے اور اگر حذف پر قرینہ قائم نہ ہوتو اس کا ذکر کرنا واجب ہے کیونکہ حذف کی شرط منتفی ہے نہ کہ عموم النسبت اور ارادہ تخصیص کی وجہ ہے؟ اوراس کا جواب یہ ہے کہ خبر کا عام النسبت ہونا اور ارادہ تخصیص حذف کے قرینہ کے منتفی ہونے کی تفصیل اوراس کیلئے ثبوت ہے کیونکہ جب خبر عام النسبت نہیں ہوگی جیسے خالق کل شئی تو اس سے مفہوم ہوگا کہ مراد اللہ تعالیٰ ہے اور اگر خبر عام النسبت ہو اور اس کو معین کے ساتھ خاص کرنے کا ارادہ نہ کیا جائے جیسے خیر من ھذا الفاسق الفاجر تو اس سے مفہوم ہوگا کہ مراد ہر ایک شخص ہے اور ہم قرینہ سے اسی چیز کو مراد لیتے ہیں جو مراد پر دلالت کرے اور کہا گیا ہے کہ ماتن کی مراد مسند الیہ کو ذکر نا واجب ہے نہ کہ راجح اور مقتضی وہ مرجح ہوتا ہے نہ کہ موجب یا ماتن کی مراد مسند الیہ کو ذکر کرنا واجب ہے پس وہ مقتضی الحال نہیں ہوگا اس کا جواب یہ ہے کہ مقتضی موجب اور مرجح سے عام ہے اور ہم وجوب ذکر اور اس کے مقتضی الحال ہونے کے درمیان منافاۃ کو تسلیم نہیں کرتے ہیں کیونکہ کثیر مقتضیات الاحوال اس درجہ میں ہوتے ہیں۔

**وضاحت**:قولہ: مما جعله صاحب المفتاح

یہاں سے شارح کی غرض صاحب مفتاح کے قول کو ذکر کے اس پر ماتن نے جو ایضاح کے اندر اعتراض کیا ہے اس

اعتراض کا جواب دینا ہے۔

صاحب مفتاح نے مسندالیہ کوذکر کرنے کا یہ نکتہ بیان کیا تھا کہ خبر جب عام النسبت ہو یعنی اس کا ہر کوئی مسندالیہ بن سکتا ہو لیکن مراد خاص ہو تو پھر بھی مسندالیہ کوذکر کریں گے ورنہ کیسے پتہ چلے گا کہ مراد خاص ہے مثلاً قائم، ذاھب اور فی الدار یہ تینوں ایسی خبریں ہیں کہ ان کا مسندالیہ ہر ایک بن سکتا ہے زید، خالد، بکر وغیرہ لیکن مراد خاص ہے تو اب بھی مسندالیہ کوذکر کیا جائے گا کہ زید قائم، عمرو ذاھب اور خالد فی الدار وغیرہ۔

**قولہ : واعتراض علیہ المصنف**

یہاں سے شارح کی عرض ماتن کے اعتراض کو بیان کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ صاحب مفتاح نے جو یہ کہا کہ جب خبر عام النسبت ہو مراد خاص ہو تو یہ بھی مسندالیہ کے ذکر کا مقتضی ہوتا ہے یہ غلط ہے۔ کیونکہ ہمارا سوال یہ ہے کہ یہاں قرینہ ہوگا یا نہیں ہوگا اگر قرینہ ہو یعنی مسندالیہ کو حذف بھی کر دیں تو بھی سمجھ میں آ سکتا ہے تو پھر یہ عام النسبت اور خاص المراد ذکر مسندالیہ کا مقتضی نہیں بن سکتا ہے جب تک ایک امر ثالث ان کے ساتھ نہ ملے جیسے تبرک یا استلذاذ وغیرہ کیونکہ جب قرینہ ہے تو پھر مسندالیہ کو حذف کرنا چاہئے تو صرف عموم النسبت اور خصوص المراد ذکر مسندالیہ کا مقتضی نہیں بن سکتا جب تک ان کے ساتھ کوئی امر ثالث نہ ملے اگر قرینہ نہ ہو تو پھر جس مسندالیہ کو ذکر کیا جائے گا تو اس کا مقتضی عموم الخبر اور خصوص المراد نہیں ہوتا بلکہ قرینہ کا نہ ہونا یہ مسندالیہ کے ذکر کا مقتضی ہوتا ہے؟

**قولہ : جوابہ ان عموم النسبۃ**

یہاں سے شارح کی عرض ماتن کے مذکورہ اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ ہم دوسری شق کو اختیار کرتے ہیں کہ قرینہ نہیں ہے اب تم کہو کہ ذکر کا مقتضی تو انتظار قرینہ ہے نہ کہ عام النسبت ہونا تو اس کا جواب یہ ہے کہ عموم النسبۃ اور خصوص المراد ہونا حذف کے قرینہ کے انتفاء کی تفصیل ہے ان دونوں کے درمیان مساوات ہے اس پر دلیل یہ ہے کہ جب خبر عام النسبت اور خاص المراد دونوں ہونگے تو قرینہ نہیں ہوگا لیکن اگر ان میں سے کوئی ایک نہ ہو تو پھر حذف پر قرینہ ہوتا ہے مثلاً اگر خبر عموم النسبت نہ ہو اس کی مثال جیسے خالق کل شیءاب یہ خبر عام النسبت نہیں کیونکہ ہر کوئی تو خالق کل شیء نہیں ہوسکتا تو اب قرینہ ہے کہ اس سے اللہ تعالیٰ مراد ہے اور اگر عام النسبت تو ہو لیکن خصوص المراد نہ ہو پھر بھی حذف مسندالیہ پر قرینہ ہوگا جیسے کوئی کہے کہ خیر من ھذا الفاسق الفاجر تو اب یہ خبر عموم النسبت تو ہے کیونکہ اس کا مسندالیہ ہر کوئی بن سکتا ہے لیکن خصوص المراد نہیں کیونکہ کوئی خاص مراد نہیں کہ ہر ایک فلاں فاسق سے اچھا ہے تو اب یہاں قرینہ ہے کہ ہر ایک مراد ہے کہ ہر ایک فاسق سے اچھا ہے تو معلوم ہوا کہ خبر کا عموم النسبت ہونا اور خصوص المراد ہونا اور انتفاء قرینہ کے درمیان مساوات ہے لہذا یہاں پر کوئی امر ثالث کے ذکر کرنے کی وجہ نہیں ہے دوسری بات یہ ہے کہ ضروری نہیں کہ قرینہ لفظ ہی ہو بلکہ قرینہ کا مطلب یہ ہے کہ مقصود پر دلالت کرے خواہ لفظ ہو یا نہ ہو۔

**قولہ : فیل مرادہ فیکون**

لیکن سے شارح ماتن کے اعتراض کی اور تقریر ذکر کرتے ہیں اور پھر اس کا جواب دیں گے۔

**اعتراض**: اعتراض سے پہلے تمہید ہے اور وہ یہ ہے کہ بات ذکر کر کے مقتضی کے بارے میں چل رہی ہے تو یہ معلوم ہونا چاہئے کہ مقتضی ہمیشہ مرجح ہوتا ہے۔ موجب نہیں ہوتا ہے اگر قرینہ ہو تو عموم النسبت اور خصوص المراد ذکر کا مقتضی نہیں بن سکتا اگر قرینہ نہ ہو تو پھر ذکر واجب ہوگا تو عموم النسبت اور خصوص المراد نے مقتضی بننا تھا لیکن اب مقتضی انتفاء قرینہ ہوگا اور یہ بھی نہیں بن سکتا کیونکہ مقتضی ہمیشہ مرجح ہوتا ہے جبکہ انتفائے قرینہ تو موجب ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہ کوئی ضروری نہیں کہ مقتضی ہمیشہ مرجح ہو بلکہ موجب بھی ہو سکتا ہے اور دوسری بات جو انہوں نے کہی کہ مقتضی الحال ہمیشہ راجح ہوتا ہے واجب نہیں ہوتا تو یہ بھی ضروری نہیں ہے کیونکہ مقتضی الحال راجح بھی ہوتا ہے اور واجب بھی ہوتا ہے کیونکہ اگر مقتضی موجب ہو تو مقتضی الحال واجب ہوگا اور اگر مقتضی مرجح ہو تو پھر مقتضی الحال راجح بھی ہوگا۔

**عبارت**:و اما تعریفه ای جعل المسند الیه معرفة و هو ما وضع لیستعمل فی شیء بعینه و حقیقة التعریف جعل الذات مشار ا بها الی خارج مختص اشارة وضعیة و قدم فی باب المسند الیه التعریف علی التنکیر لان الاصل فی المسند الیه التعریف و فی المسند بالعکس فتعریفه لافادة المخاطب اتم فائدة و ذلك لان الغرض من الاخبار کما مر هی افادة المخاطب الحکم او لازمه و هو ایضا حکم لان المتکلم کما یحکم فی الاول بوقوع النسبة بین الطرفین یحکم هنا بانه عالم بوقوع النسبة و لا شك ان احتمال تحقق الحکم متی کان ابعد کانت الفائدة فی الاعلام به اقوی و متی کان اقرب کانت الفائدة فی الاعلام به اضعف و کلما ازداد المسند و المسند الیه تخصیصا ازداد الحکم بعدا کما تری فی قولك شیء ما موجود و قولك زید حافظ للتورة فافادته اتم فائدہ تقتضی اتم تخصص و هو التعریف لانه کما ل التخصیص و النکرة و ان امکن ان تخصیص با لوصف بحیث لا یشار که فیه غیرہ کقولك اعبد الٰها خلق السماء و الارض و لقیت رجلا سلم علیك الیوم وحدہ قبل کل احد لکنه لا یکون فی قوة تخصیص المعرفة لانه وضعی بخلاف تخصیص النکرۃ

ترجمہ: اور بہر حال مسند الیہ کو معرفہ لانا یعنی مسند الیہ کو معرفہ لانا اور وہ معرفہ ایسی شیء ہے جس کو معین شیء میں استعمال کرنے کیلئے وضع کیا گیا ہو اور تعریف کی حقیقت یہ ہے کہ ذات کے ساتھ اشارہ کیا جائے ایسے خارج کی طرف جو اشارہ وضعیہ کے ساتھ خاص ہو اور مسند الیہ کے باب میں تعریف کو تنکیر پر مقدم کیا گیا کیونکہ مسند الیہ میں اصل تعریف ہے اور مسند میں اصل تنکیر ہے تو مسند الیہ کو معرفہ لایا جاتا ہے تا کہ مخاطب کو مکمل فائدۃ دیا جائے اور وہ اس طرح خبر دینے سے غرض جیسا کہ گزرا مخاطب کو حکم کا یا لازم حکم کا فائدۃ دینا ہوتا ہے اور لازم حکم بھی حکم ہے کیونکہ متکلم جس طرح اول میں طرفین کے درمیان وقوع نسبت کا حکم لگا تا ہے یہاں پر وقوع النسبت کے عالم ہونے کا حکم لگا تا ہے اس بات میں کوئی شک نہیں کہ حکم کے ثبوت کا احتمال جتنا مخاطب کے ذھن سے دور ھوگا خبر دینے میں فائدہ اتنا ہی قوی ہوگا اور جب جب مسند اور مسند الیہ تخصیص کے اعتبار سے زیادہ ہونگے حکم بعد کے اعتبار سے زیادہ ہوتا جائے گا جیسا کہ تم اپنے قول شیء ما موجود میں اور اپنے قول زید حافظ للتوارۃ میں دیکھ رہے ہو تو اس کا مکمل فائدہ دینا اس بات کا مقتضی ہے کہ تخصیص بھی مکمل ہو اور وہ معرفہ ہے کیونکہ اس میں کمال تخصیص ہے اور نکرہ اگر چہ اس کو وصف کے ساتھ خاص کرنا ممکن ہے اسطرح کہ اس میں غیر شریک نہیں ہوسکتا جیسے تمہارا قول اعبد اُلٰھاً خلق السماء والارض اور لقیت رجُلاً سلم علیك الیوم وحدہ قبل کل احدٍ لیکن وہ معرفہ کی تخصیص کی قوت میں نہیں ہوسکتا کیونکہ وہ وضعی ہے بر خلاف نکرہ کی تخصیص کے وہ غیر وضعی ہے۔

**وضاحت**: قولہ : اما تعر یفه ای جعل المسندالیه معرفة

یہاں سے شارح کی غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ تعریف مصدر متعدی ہے اور دوسری غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مسند الیہ کا معرفہ ہونا یہ مسند الیہ کی صفت ہے اور ماتن کا قول با اضمار یہ علت ہے جو کہ متکلم کی صفت ہے تو متکلم کی صفت کا مسند الیہ کی صفت کی علت ہونا لازم آیا جو کہ درست نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں مراد مسند الیہ کو معرفہ لانا ہے جو کہ متکلم کی صفت ہے۔

**قوله :هو ما وضع**

یہاں سے شارح معرفہ کی تعریف ذکر کررہے ہیں کہ معرفہ اس کو کہتے ہیں جس کی وضع کسی شیء کیلئے اور اس وضع سے غرض یہ ہے کہ اس کا استعمال جزئیات میں ہو اور آگے شارح نے تعریف کی حقیقت بتائی ہے کہ تعریف اس کو کہتے ہیں کہ ذات کے ساتھ خارج مختص کی طرف اشارہ ہو اور اشارہ وضعیہ ہو یعنی وضع کو اس میں دخل ہو تو خارج سے نکرہ نکل گیا کیونکہ نکرہ کے ساتھ خارج کی طرف اشارہ نہیں ہوتا اگر چہ بعض دفع ہوتا ہے لیکن وضع کو دخل نہیں ہوتا باقی مختص کی قید سے ان ضمائر کو نکال دیا جو کہ مبہمات کی طرف راجع ہوتی ہیں جیسے ربّہ رجلا وغیرہ۔

**قوله:قدم فی باب المسند الیه**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ یہاں پر چار صورتیں بنتی ہیں (۱) مسند الیہ کے باب میں تعریف کو مقدم کرنا اور مسند کے باب میں تنکیر کو مقدم کرنا (۲) مسند الیہ کے باب میں تنکیر کو مقدم کرنا اور مسند کے باب میں تعریف کو مقدم کرنا (۳) دونوں ابواب میں تعریف کو مقدم کرنا (۴) دونوں بابوں میں تنکیر کو مقدم کرنا، ماتن نے پہلی صورت کو اختیار کیا باقی تینوں صورتوں کو اختیار کیوں نہیں کیا؟

**جواب**: ماتن نے پہلی صورت کو مرجّح پائے جانے کی وجہ سے اختیار کیا ہے اور مرجّح یہ ہے کہ مسند الیہ میں اصل تعریف ہے کیونکہ وہ محکوم علیہ ہوتا ہے اور محکوم علیہ کیلئے ضروری ہے کہ وہ معرفہ ہوتا کہ مجہول مطلق پر حکم لگانا لازم نہ آئے اور مسند میں اصل تنکیر ہے کیونکہ وہ محکوم بہ ہے اور حکم بالمعلوم فائدہ نہیں دیتا۔

**قوله:فتعريفه لافادة المخاطب**

یہاں سے شارح کی غرض اوّلا ایک ایسا نکتہ بیان کرنا ہے جو کہ تمام معرفہ کو شامل ہو، ماتن کے نکات کے خلاف جو کہ خاص ہیں اور ثانیًا اپنے قول لانّ الاصل کی دلیل کو بیان کرنا ہے۔

شارح کہتے ہیں کہ مطلق مسند الیہ کو معرفہ لانے کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ معرفہ میں کامل درجہ کی تخصیص ہوتی ہے اور جہاں تخصیص کامل درجہ کی ہوتو پھر فائدہ بھی اتم ہوتا ہے لہذا مسند الیہ کو معرفہ اس لئے لاتے ہیں تا کہ فائدہ اتم آجائے۔

**قوله:لان الاصل**

یہاں سے شارح اس پر دلیل دی کہ تخصیص کامل ہوتو پھر فائدہ تامہ ہوتا ہے اور وہ اس طرح کہ نسبت حکم اگر بعید ہو

تو پھر فائدہ زیادہ ہوتا ہے اور اگر نسبت حکم قریب ہو تو پھر خبر دینے میں فائدہ تھوڑا ہوتا ہے شارح نے اس کی یہ مثال بیان کی ہے جیسے کوئی کہے (شیء ما موجود) اب یہ حکم قریب ہے تو اس میں کوئی فائدہ نہیں کیونکہ کوئی نہ کوئی شیء تو موجود ہوتی ہی ہے لیکن اگر کوئی کہے زیدٌ حافظ للتوراۃ تو یہ حکم بعید ہے کیونکہ تورات کے حافظ تو دو، تین انسان ہیں تو اب اس سے خبر دینے میں فائدہ زیادہ ہے۔

**قوله:والنکرۃ وان**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ معرفہ میں تخصیص کامل ہوتی ہے تو فائدہ بھی کامل ہوتا ہے تم نے معرفہ میں تخصیص کامل کا حصر کیا حالانکہ نکرہ میں بھی تو تخصیص کامل ہوتی ہے اور فائدہ بھی کامل واکمل ہوتا ہے مثال کے طور پر اعبدالھاً خلق السماء الارض تو اب یہاں الھاً نکرہ تو ہے لیکن اس میں خلق السماء والارض کی وجہ سے کمال درجہ کی تخصیص ہے کیونکہ آسمان وزمین کا خالق اللہ تعالی کے سوا کوئی اور نہیں ہوسکتا تو اب یہاں کمال درجہ کی تخصیص ہے تو فائدہ بھی اتم ہوگا۔

اسی طرح ایک شخص تمہیں ملا اور اس تمہارے دوست نے دوسرے سب لوگوں سے پہلے تم پر سلام کیا تو اب تم اس شخص کا نام لو یا یہ کہو کہ لقیت رجلاً سلّم علیك الیوم وحدہ قبل کل واحد اس میں رجلاً میں بھی نام کی طرح کمال تخصیص ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ نکرہ اگرچہ وصف کے ساتھ خاص ہوجاتا ہے اور اس کے اندر تخصیص پیدا ہو جاتی ہے لیکن نکرہ کی تخصیص معرفہ کی تخصیص کی قوت میں نہیں ہوتی ہے کیونکہ معرفہ کی تخصیص وضعی ہوتی ہے جبکہ نکرہ کی تخصیص وصفی ہوتی ہے اور وصفی تخصیص وضعی تخصیص کے مرتبہ میں نہیں ہوسکتی ہے۔

**عبارت**: ثم التعریف یکون علی وجوہ متفاوتۃ یتعلق بھا اغراض مختلفۃ اشار الیھا بقولہ فبا لاضمارہ لان المقام للتکلم اوالخطاب او الغیبۃ وقدم المضمر لکونہ اعرف المعارف و اصل الخطاب ان یکون لمعین واحد ا کان او کثیرا لان وضع المعارف علی ان یستعمل لمعین مع ان الخطاب ھو توجیہ الکلام الی حاضر فیکون معینا و قد یترک ای الخطاب مع معین الی غیرہ ای غیر المعین لیعم الخطاب کل مخاطب علی سبیل البدل نحو و لو تری اذ المجرمون ناکسوا رؤوسھم لا یرید بالخطاب مخاطبا معینا قصدا الی تفظیع حال المجرمین ای تناھت حالھم الفظیعۃ فی الظھور و بلغت النھایۃ فی الانکشاف لاھل المحشر الی حیث یمتنع خفاؤھا فلا یختص بھا رویۃ راء دون راء فاذا کان کذلك فلایختص بہ-ای بھذا الخطاب مخاطب دون مخاطب بل کل من یتا تی منہ الرؤیۃ فلہ مدخل فی ھذا الخطاب۔

ترجمہ: پھر تعریف ایسی مختلف صورتوں پر ہوتی ہے جن کے ساتھ مختلف اغراض متعلق ہوتی ہیں ماتن نے اسی کی طرف اپنے قول فبا لاضمار سے اشارہ کیا ہے کیونکہ مقام، تکلم، خطاب یا غائب کا ہوتا ہے اور ضمیر کو مقدم کیا کیونکہ یہ اعرف المعارف ہے اور خطاب میں اصل یہ ہے کہ وہ معین کیلئے ہو ایک ہو یا کثیر کیونکہ معرفہ کہ وضع اس لئے کی گئی ہے کہ اس کو معین کیلئے استعمال کیا جائے علاوہ اس کے خطاب کلام کو حاضر کی طرف متوجہ کرنے کو کہتے ہیں تو وہ معین ہوگا اور کبھی خطاب کو معین کے ساتھ غیر معین کی طرف چھوڑ دیا جاتا ہے تا کہ خطاب بدلیت کے طور پر مخاطب کو عام ہو جائے جیسے (''اگر تم دیکھو جب مجرمین اپنے سروں کو جھکائے ہوئے ہوں گے'') اللہ تعالی نے اس خطاب سے کسی معین مخاطب کا ارادہ نہیں فرمایا ہے مجرمین کی حالت قباحت کا ارادہ فرماتے ہوئے یعنی ان کی قبیح حالت ظہور میں انتہا کو پہنچ گئی اور انتہا انکشاف میں اہل محشر میں اس مقام تک پہنچ گئی کہ اس کا پوشیدہ رہنا ممتنع ہے تو اس کے ساتھ ایک دیکھنے والے کی رؤیت خاص نہیں ہوگی نہ کہ دوسرے دیکھنے والے کی تو جب معاملہ ایسے ہو گیا تو اس خطاب کے ساتھ کوئی خاص مخاطب خاص نہیں ہوگا بلکہ ہر وہ شخص جس کو رؤیت حاصل ہوگی اس کیلئے اس خطاب میں دخل ہو گا۔

**وضاحت**:قولہ:ثم التعریف یکون

یہاں سے شارح کی غرض بعد والے متن کا ماقبل کے ساتھ ربط بیان کرنا ہے۔

قولہ :فبا لاضمار

سے ماتن نے اس کی وجہ بیان کی کہ مسند الیہ کو ضمیر کے ساتھ معرفہ کیوں ذکر کرتے ہیں کہ مقام یا تو متکلم کا ہوتا ہے یا خطاب کا ہوتا ہے یا غائب کا، تو اس لئے ضمیریں لائی جاتی ہیں۔

قولہ:وقدم المضمر

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ معرفہ کی کئی اقسام تھیں تو ماتن نے پہلے ضمیروں کو ذکر کیوں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ ضمیریں اعرف المعارف ہیں مذہب سیبویہ کے مطابق، اس لئے ان کو مقدم کیا ہے۔

**قوله:واصل الخطاب ان یکون**

خطاب میں اصل یہ ہے کہ معین کو ہو باقی وھم تھا کہ شاید وہ معین جس کو خطاب ہوگا ایک ہوگا تو شارح نے اس کا ازالہ کر دیا کہ ایک ہو یا بہت ہوں بہر حال معین ہو کیونکہ خطاب میں اصل یہ ہے کہ معین کو ہو پہلی دلیل یہ ہے کہ معرفہ کی وضع سے غرض یہ ہوتی ہے کہ معین میں استعمال ہو تو پھر خطاب یہ بھی اصل میں معین کیلئے ہے اور اس پر دوسری دلیل یہ ہے کہ خطاب کا معنی یہ ہے کہ کلام کو حاضر کی طرف متوجہ کرنا تو حاضر معین بھی ہوتا ہے کبھی خطاب غیر معین کو ہی ہوتا ہے اس لئے تا کہ خطاب ہر مخاطب کو عام ہو جائے۔

**قوله: علی سبیل البدل**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مثال ممثل لہ کے مطابق نہیں ہے کیونکہ ممثل عموم وشمول کا احتمال رکھتا ہے اور مثال **و لو تری الخ** اس کا احتمال نہیں رکھتی ہے؟

**جواب**: مثال ممثل کے مطابق ہے کیونکہ ممثل سے مراد عموم بدلی ہے لہذا یہ دونوں عموم وشمول کا احتمال رکھتا ہے۔

**اعتراض**: آپ کے مذکورہ جواب کی صورت میں تو جمع کا خطاب نکل جاتا ہے کیونکہ اس میں عموم شمولی ہوتا ہے عموم بدلی نہیں ہوتا ہے؟

**جواب**: خطاب جمع کے نکلنے سے کوئی حرج لازم نہیں آتا کیونکہ جمع سے خطاب نادر ہوتا ہے اور نادر معدوم کیطرح ہوتا ہے۔

**قوله:قصدا الی تفظیع**

یہاں سے شارح کی غرض اس کی وجہ بیان کرنا ہے کہ معین کو کیوں خطاب نہیں کیونکہ اصل مقصود یہ بیان کرنا ہے کہ انکا برا حال انتہا کو پہنچا ہوگا تو یہ تب ہی ہوگا کہ کوئی خاص مخاطب نہ دیکھے بلکہ ہر وہ مخاطب دیکھے جس کیلئے دیکھنا ہو۔

**عبارت**:و فی بعض النسخ فلا یختص بها ای برؤیة حالهم مخاطب او بحالهم رؤیة مخاطب علی حذف المضاف قال فی الایضاح و قد یترك الی غیر معین نحو فلان لئیم ان اکرمته اهانك و ان احسنت الیه اساء الیك فلا ترید مخاطبا بعینه بل ترید ان اکرم الیه او احسن الیه فتخرجه فی صورة الخطاب لیفید العموم و هو فی القران کثیر نحو و لو تری اذ المجرمون الایة اخرج فی صورة الخطاب لما ارید العموم فقوله لیفید العموم متعلق بقوله فلا ترید مخاطبا بعینه لا بقوله فتخرجه فی صورة الخطاب لفساد المعنی و کذا قوله لما ارید العموم متعلق بما دل علیه الکلام ای یحمل علی هذا اعنی عدم ارادة مخاطب معین لارادة العموم یشعر بذلك لفظ المفتاح۔

ترجمہ: اور بعض نسخوں میں فلا یختص بھا ہے یعنی ان کی حالت کو دیکھنے کے ساتھ کوئی مخاطب خاص نہیں ہے یا انکی حالت کے ساتھ کسی مخاطب کی رؤیت خاص نہیں ہے مضاف کے حذف پر، ماتن علیہ الرحمہ نے اپنی کتاب ایضاح میں کہا اور کبھی خطاب کو غیر معین کی طرف ترک کر دیا جاتا ہے جیسے فلانٌ لئیم ان اکرمته اهانك وان احسنت الیه اساء الیك تو تم اس سے کسی معین مخاطب کا ارادہ نہ کرو بلکہ تمہاری مراد یہ ہے کہ اس کے ساتھ احسان کیا جائے یا اس کا اکرام کیا جائے تو تم اس کو خطاب کی صورت میں نکالو تاکہ یہ عموم کا فائدہ دے اور وہ قرآن مجید میں کثیر ہے جیسے: ولو تری اذالمجرمون الآیة، اللہ تعالی نے خطاب کی صورت میں نکالا تاکہ عموم مراد لیا جائے تو اس کا قول یفید العموم کا تعلق اس کے قول فلا ترید فی مخاطبا بعینه کے ساتھ ہے نہ کہ اس کے قول فتخرجه فی صورة الخطاب کے ساتھ معنی کے فساد کی وجہ سے اور اس طرح اس کے قول لما ارید العموم کا تعلق اس کے ساتھ ہے جس پر کلام دلالت کر رہا ہے یعنی اس پر محمول کیا جائے گا میری مراد عموم کے ارادے کی وجہ سے معین مخاطب کو مراد نہ لینا، اس کی طرف لفظ مفتاح سے اشارہ ہوتا ہے۔

**وضاحت**:قوله:فی بعض النسخ

ماتن کے ایک نسخہ میں عبارت فلا یختص بہ مخاطب ہے اس پر تو کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا ہے کیونکہ بہ ضمیر کا مرجع خطاب ہے اور بعض نسخوں میں فلا یختص بھا مخاطب ہے تو بھا کی ضمیر خطاب کی طرف لوٹ رہی ہے تو اس صورت میں ایک اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ دوسرے نسخے کے مطابق راجع اور مرجع میں مطابقت نہیں ہوتی کیونکہ ضمیر مونث ہے جبکہ مرجع خطاب مذکر ہے؟

**جواب**: شارح نے اس کے دو جوابات دیئے ہیں کہ ضمیر ان کے حال کی طرف راجع ہے اور اس سے پہلے مضاف رؤیۃ محذوف ہے عبارت یوں بن جائے گی برؤیة حالهم **دوسرا جواب** یہ ہے کہ ضمیر راجع ہے حال کی طرف اور مضاف رؤیۃ مخاطب سے پہلے محذوف ہوگا عبارت یوں بن جائے گی بحالهم رؤیة مخاطب۔

قوله: قال فی الایضاح

یہاں سے شارح کی غرض اوّلا تو اس مسئلہ کو ذکر کرنا ہے جو ماتن نے ذکر کیا کہ کبھی خطاب غیر معین کو ہوتا ہے تا کہ خطاب ہر مخاطب کو عام ہو جائے تو یہی مسئلہ ماتن نے اپنی کتاب ایضاح کے اندر ذکر کیا تھا اور اس کی مثال لوگوں کے کلام میں سے دی اور دوسری غرض عبارت کے اندر جو پیچیدگی اور مشکل تھی اس کو حل کرنا ہے۔

ماتن نے ایضاح میں کہا کہ کبھی غیر معین کو خطاب کیا جاتا ہے تو اس کی مثال جیسے تم کہو کہ فلانٌ لئیمٌ ان اکرمته اهانك وان احسنت اليه اساء اليك تو یہاں خطاب کسی معین مخاطب کو نہیں ہوتا بلکہ غیر معین کو خطاب ہوتا ہے۔

قوله:ليفيد العموم متعلق

یہاں سے شارح کی غرض ماتن کی عبارت میں جو پیچیدگی اور مشکل ہے اس کو حل کرنا ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ ماتن کی عبارت لیفید العموم ظاہر یہ ہے کہ تخرجہ کے متعلق ہے تو اب مطلب یہ ہوگا کہ جب کلام کو خطاب کی صورت میں نکالا جائے پھر عموم کا فائدہ دیتی ہے حالانکہ خطاب کی صورت میں جب کلام کا اخراج ہو تو معین کو خطاب ہوتا ہے وہاں عموم نہیں ہوتا؟

شارح نے اس کا جواب دیا کہ لیفید العموم کا تعلق ماتن کے قول فلا ترید مخاطبا بعینہ کے ساتھ ہے تو مطلب یہ بن جائے گا کہ تو مخاطب معین کا ارادہ نہیں کرتا تا کہ کلام عموم کا فائدہ دے اب کوئی پیچیدگی اور مشکل نہیں ہوگی۔

قوله: كذا قوله لما اريد العموم

یہاں سے شارح کی غرض ماتن کی عبارت کی دوسری مشکل کو حل کرنا ہے اس کی وضاحت یہ ہے کہ ماتن کا قول لما ارید العموم بظاهر اخراج کے متعلق ہوگا تو مطلب یہ بنے گا کہ کلام کا اخراج خطاب کی صورت میں ہو تو پھر عموم کا فائدہ دیتا ہے حالانکہ خطاب کی صورت میں جب اخراج ہو تو عموم نہیں ہوتا کیونکہ خطاب معین کو ہوتا ہے؟ تو شارح نے اس کا جواب دیا کہ ماتن کا قول لما ارید العموم اخراج کے متعلق نہیں ہے بلکہ یہ جس کے متعلق ہے اس پر کلام دلالت کرتا ہے اور وہ یہ ہے کہ تحمل علی ھذا المعنی کلام کو اس پر محمول کیا جائے گا کہ خطاب کسی معین کو نہیں ہے تو یہ تحمل کے متعلق ہے۔

قوله :يشعر بذلك لفظ المفتاح

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ ممکن ہے کہ جو آپ نے توجیہ کی ہے ماتن اس پر راضی نہ ہوں؟

**جواب**: یہ ہے کہ اس توجیہ پر مذکورہ قول کا قائل راضی ہے کیونکہ یہ متن وعبارت مفتاح العلوم سے لی گئی ہے اور صاحب مفتاح نے اس کی اسی طرح توجیہ بیان کی ہے۔

**عبارت**:و بالعلمية اى تعريف المسند اليه با يراده علما و هو ما و ضع لشيء مع جميع مشخصاته و قدمها على بقية المعارف لانها اعرف منها لاحضاره اى المسند اليه بعينه اى بشخصه بحيث يكون مميزا عن جميع ما عداه و احترزبه عن احضاره باسم جنسه نحو رجل عالم جاء نى فى ذهن السامع ابتداء اى اول مرة و احترز به عن احضاره ثانيا با لضمير الغائب نحو جاء نى زيد و هو راكب باسم مختص به اى المسند اليه بحيث لا يطلق على غيره باعتبار هذا الوضع و احترزبه عن احضاره بضمير المتكلم و المخاطب و اسم الاشارة و الموصول و المعرف بلام العهد و الاضافة فانه يمكن احضاره بعينه ابتداء بكل واحد منها لكن ليس شيء منها مختصا بمسند اليه معين

ترجمہ: اور علمیت کے ساتھ یعنی مسندالیہ کو معرفہ لانا علم لانے کے ساتھ اور علم ایسا اسم ہے جسکو کسی شیء کیلئے اس کے تمام مشخصات کے ساتھ وضع کیا گیا ہواور ماتن نے علم کو بقیہ معرفہ پر مقدم کیا کیونکہ یہ ان سے اعرف المعارف ہے، مسندالیہ کو حاضر کرنا اس کے تشخص کے ساتھ اس طرح کہ وہ جمیع ماعدا سے ممتاز ہو جائے اور اس قید کے ذریعے احتراز کیا گیا ہے اس صورت سے جس میں مسندالیہ کو اسم جنس کے ساتھ حاضر کیا جائے جیسے: ''رجلٌ عالمٌ جاء نی'' سامع کے ذہن میں ابتداءً یعنی پہلی مرتبہ اور اس قید کے ذریعے احتراز کیا گیا ہے ان صورتوں میں سے جس میں مسندالیہ کو ثانیا ضمیر غائب کے ساتھ حاضر کیا جائے جیسے ''جاء نی زیدٌ و هو راکبٌ'' ایسے اسم کے ساتھ جو اس کے ساتھ خاص ہو یعنی مسندالیہ کے ساتھ اسطرح کہ اس وضع کے اعتبار سے اس کے غیر پر اطلاق نہ کیا جا سکے اور اس قید کے ذریعے احتراز کیا گیا ہے ان صورتوں سے جن میں مسندالیہ کو حاضر کیا جائے ضمیر متکلم، مخاطب، اسم اشارہ، اسم موصول، معرف بلام عہدی اور اضافت کے ساتھ کیونکہ ان میں سے ہر ایک کے ساتھ مسندالیہ کو ابتداء بعینہ حاضر کرنا ممکن ہے لیکن ان میں سے کوئی بھی شیء مسندالیہ معین کے ساتھ خاص نہیں ہے۔

**وضاحت**:قولہ:تعريف المسند اليه با يراده

یہاں سے شارح کی غرض اوّلاً تو عطف کے قائدہ کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ماتن کا قول بالعلمیۃ کا عطف اس کے قول فبالضمار پر ہے تو جو معطوف علیہ سے قبل ہوگا اس کا معطوف میں بھی اعتبار ہوگا اور دوسری غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ علمیت مصدر متعدی ہے لازم نہیں ہے اور اس کا معنی ہے مسندالیہ کو علم بنانا، اس معنی پر اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ علمیت سے مراد ہے مسندالیہ کو علم بنانا حالانکہ حقیقت میں یہ واضع کا فعل ہے نہ کہ متکلم کا جبکہ ماتن نے جن نکات کو بیان کیا ہے مسندالیہ کی تعریف کے بعد وہ تو متکلم کے فعل کیلئے ہیں نہ کہ واضع کے فعل کیلئے ہیں۔

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں جعل ایراد کے معنی میں ہے یعنی مسندالیہ کو علمیت کے ساتھ معرفہ لانا اور یہ متکلم کی صفت ہے۔

قولہ:وهو ما وضع

یہاں سے شارح کی غرض علم کی تعریف کرنا ہے کہ علم اس کو کہتے ہیں جس کی وضع ہو کسی شیء کیلئے اور اس شیء کے ساتھ

اس کے جمیع مشخصات کا بھی اعتبار ہوتا ہے۔

**اعتراض**:علم کی مذکورہ تعریف پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ آپکی یہ تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں ہے کیونکہ اس سے علم جنس خارج ہوجاتے ہیں کیونکہ ان میں مشخصیات کا وجود نہیں ہوتا حالانکہ ان کو علم کہا جاتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ علم جنس کے اخراج سے کوئی حرج لازم نہیں آتا کیونکہ علم جنس کو ضرورۃً علم کہا جاتا ہے تاکہ ان میں معرفہ کے احکام کا اجراء ہوسکے اور یہ تعریف علم حقیقی کی کی گئی ہے۔

**قوله:وقدّمها**

یہاں سے شارح کی غرض ایک عتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے علمیت کو بقیہ معرفہ پر مقدم کیوں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ علمیت بقیہ تمام معارف سے اعرف ہے اس لئے مقدم کیا۔

**قوله:ای بشخصه**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کے قول بعینہ سے مراد اس کا معلوم ہونا اور معہود ہونا ہے لہذا التعریف سے اسم جنس خارج نہیں ہوگا جیسے جاء نی رجلٌ عالمٌ کیونکہ اسم جنس معلوم ومعہود ہوتا ہے ورنہ وضع للمجہول لازم آئے گی جو کہ باطل ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ بعینہ سے مراد بشخصہ ہے لہذا التعریف سے اسم جنس خارج ہوجائے گا کیونکہ وہ فرد منتشر سے عبارت ہوتا ہے۔

**قوله:بحیث یکون ممیزا**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا مسندالیہ کو اس کے تشخص کے ساتھ حاضر کرنا تو اس وقت مثال ممثل کے مطابق نہیں ہے کیونکہ اللہ تعالی کا ذھن میں تشخص کے ساتھ حاضر ہونا محال ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں مسندالیہ کو ذھن میں حاضر کرنے سے مراد یہ ہے کہ وہ جمیع ماعدا سے ممتاز ہوجائے اور مسندالیہ کا جمیع ماعدا سے ممتاز ہونا ذہن میں حاضر ہونے سے ہوتا ہے اور ذہن میں حاضر ہونے سے مراد عام ہے کہ وہ بالکنہ ہو یا بالوجہ ہو اور اللہ تعالی اگرچہ بالکنہ منحصر نہیں ہوسکتا لیکن بالوجہ استحضار ممکن ہے کیونکہ وہ واجب الوجود اور تمام عالم کا خالق ہے۔

**قوله:فی ذھن السامع ابتداءً**

یہاں سے شارح کی غرض متن میں لفظ ابتـــــداء کے معانی کو بیان کرنا ہے اور قیودات کے فوائد کو بیان کرنا ہے لفظ ابتداءً کے تین معانی ہیں سب سے پہلے شارح نے اپنا مختار معنی بیان کیا کہ ابتداءً کا معنی اوّل مرّۃ اور دوسرا معنی بنفسہ ہے اور اس

کی طرف اشارہ اپنے قول علی ان یکون ھی قولہ ابتداءً بنفسہ سے کیا ہے اور تیسرا معنی اوّل زمان ذکرہ ہے اوراس کی طرف اپنے قول من ان معناہ اول زمان ذکرہ سے کیا ہے باقی قیودات کے فوائد شرح میں موجود ہیں ان کی وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

**قولہ:بحیث لا یطلق علی غیرہ**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ کی یہ تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں ہے کیونکہ اعلام مشترکہ اس سے خارج ہو جاتے ہیں جیسے زید پانچ لوگوں کا نام رکھ دیا جائے آپ کہیں جاءنی زید تو یہ اسم مسند الیہ کے ساتھ خاص نہیں ہوگا کیونکہ زید کا اطلاق جس طرح آنے والے زید پر ہوسکتا ہے اسی طرح بقیہ چار پر بھی ہوسکتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ باسم مختص بہ سے مراد یہ ہے کہ اس وضع کے اعتبار سے غیر پر اس کا اطلاق نہ ہو سکے کیونکہ زید کی وضع آنے والے شخص پر اس مخصوص وضع کے اعتبار سے ہے جسکا بقیہ چار پر اطلاق نہیں ہوسکتا ہے ان کیلئے علیحدہ سے وضع ہوگی۔

**عبارت**:فان قیل ھذا القید مغن عن الاولین لان الاسم المختص بشیء معین لیس الا العلم قلنا بعد التسلیم ان ذکر القیود انما ھو لتحقیق مقام العلمیة فلا باس بان یقع فیھا ما یصح بہ الاحتراز عن الجمیع کما فی التعریفات لا یقال ان قولہ ابتداء احتراز عن الضمیر الغائب و المعرف بلام العھد و الموصول فان الاولین بواسطة تقدم ذکرہ تحقیقا اوتقدیرا و الثالث بواسطة العلم با لصلة لانا نقول ھذا موقوف علی ان یکون معنی قولہ ابتداء بنفسہ ای بنفس لفظہ یعنی احضارا لایتوقف بعد العلم بالوضع علی شیء آخر من تقدم الذکر و نحوہ و لو ارید ذلك یکون ھذا بعینہ معنی قولہ باسم مختص بہ و بعد اللتیا و التی یکون احتراز عن سائر المعارف و لا یکون لتخصیص ما ذکر جھة لان اللفظ الموضوع لمعین انما ھو العلم و ما سواہ انما وضع لیستعمل فی معین فینبغی ان یصار الی ماذکرہ بعضھم من ان معناہ اول زمان ذکرہ و ھو احتراز عن احضارہ فی ثانی زمان ذکرہ کما فی سائر المعارف فانھا لا تفید اول زمان ذکرھا الا مفھوماتھا الکلیة و افادتھا للجزئیات المرادة فی الکلام انما تکون بواسطة قرینة معینة لھا فی الکلام کتقدم الذکر و الاشارة و العلم بالصلة و النسبة و نحو ذلك و لا یخفی علی المنصف ان الوجہ ما ذکرنا ہ اولا

ترجمہ: اگر کہا جائے کہ یہ قید پہلی دونوں قیدوں سے مستغنی کر دیتی کیونکہ وہ اسم جو کسی معین شیء کے ساتھ خاص ہو وہ علم ہی ہوتا ہے؟ تسلیم کرنے کے بعد ہم کہیں گے کہ ان قیودات کا ذکر کرنا مقام علمیت کی تحقیق کیلئے ہے تو کوئی حرج لازم نہیں آتا کہ اس میں ایسی قید ہو جس کے ذریعے تمام سے احتراز کرنا صحیح ہو جیسا کہ تعریفات میں ہوتا ہے، نہ کہا جائے کہ ماتن کا قول ابتداء، ضمیر غائب، معرّف بالام عھد اور اسم موصول سے احتراز کرنے کیلئے ہے کیونکہ پہلے دونوں تو تحقیقا یا تقدیراً ذکر کے مقدم ہونے کے واسطے سے ہوتے ہیں اور تیسرا صلہ کے علم کے واسطے سے ہوتا ہے اس لئے کہ ہم کہتے ہیں کہ یہ اس بات پر موقوف ہے کہ ان کے قول ابتداء کا معنی بنفسہ ہو یعنی بنفس لفظہ ہو یعنی علم بالوضع کے بعد مسندالیہ کو حاضر کرنا کسی دوسری شیء جیسے ذکر کا مقدم ہونا وغیرہ پر موقوف نہ ہو اور اگر یہی مراد ہو تو یہ بعینہ اس کے قول اسم مختص بہ کا معنی ہے اور چھوٹے اور بڑے اعتراض کے بعد تمام معرفہ سے احتراز ہوگا تو مذکورہ تینوں کو خاص کرنے کی کوئی جہت نہیں ہوگی کیونکہ وہ لفظ جسکو معین کیلئے وضع کیا جائے وہ علم ھی ہوتا ہے اور جو اس کے علاوہ ہیں ان کو اس لئے وضع کیا جاتا ہے تا کہ معیّن میں استعمال کیا جائے تو مناسب ہے اس کی طرف رجوع کیا جائے جس کو بعض نے ذکر کیا کہ ابتداءً کا معنی ہے اس کے ذکر کا اول زمانہ اور وہ احتراز ہوگا ان سے جن کو زمانہ ثانی میں حاضر کیا جائے جیسا کہ تمام معارف میں ہوتا ہے کیونکہ اول زمانہ ذکر کا فائدہ صرف ان کے مفہومات کلیہ ہی دیتے ہیں اور ان کا کلام میں جزئیات معینہ کا فائدہ اس معین قرینے کے واسطہ سے ہوتا ہے جو ان کیلئے کلام میں موجود ہوتے ہیں جیسے ذکر، اشارہ، علم بالصلہ اور نسبت کا مقدم ہونا اور اس کی مثل اور انصاف کرنے والے پر مخفی نہیں ہے کہ وجہ وہی درست ہے جسکو ہم نے اوّلا ذکر کیا ہے۔

**وضاحت**: قولہ:فان قیل ھذا القید

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جو آخری قید کے علاوہ باقی نکلتے تھے وہ سارے اس آخری قید باسم مختص بہ سے نکل جاتے ہیں مثلاً پہلی قید بعینہ سے اسم جنس نکلا تھا تو اس اسم مختص بہ سے بھی نکل جاتے ہیں کیونکہ رجل عالم اسم مختص نہیں ہے اسی طرح دوسری قید ابتداء سے ضمیر غائب مثلاً ھو را کبٌ نکلا تھا تو یہ اسم مختص بہ سے نکل جاتا ہے تو پہلی دونوں قیدیں لغو ہو گئیں؟

**جواب**: شارح نے اس کے دو جواب دیئے ہیں ایک بر سبیل انکار اور دوسرا بر سبیل تسلیم، **پہلا جواب** یہ ہے کہ ھم یہ تسلیم ہی نہیں کرتے کہ اسم مختص اور علم کا ایک ہی معنی ہے کیونکہ کبھی اسم مختص بہ ہوتا ہے لیکن علم نہیں ہوتا جیسے الرحمٰن یہ اللہ تعالی کے ساتھ خاص ہے غیر پر اس کا اطلاق نہیں ہوتا لیکن یہ علم نہیں ہے کیونکہ وضع کے اعتبار سے کلی ہے۔

**دوسرا جواب** یہ ہے کہ چلو ہم تسلیم کر لیتے ہیں کہ اسم مختص اور علم ایک ہی معنی میں ہوتے ہیں لیکن ہم کہتے ہیں کہ پہلی قید بے فائدہ نہیں ہے بلکہ تحقیق مقام کیلئے ہے جیسے کہ تعریفات میں ہوتا ہے لہذا اگر اسم مختص بہ سے ہی سارے نکل جائیں تو کوئی حرج لازم نہیں آتا ہے۔

**قولہ**:لا یقال ان قولہ ابتداءً

یہاں سے شارح کی غرض دو اعتراضوں کی طرف اشارہ کرنا ہے بظاھر ایک اعتراض ہے لیکن حقیقت میں دو ہیں۔

**اعتراض اوّل**: یہ ہوتا ہے کہ ابتداء کی قید سے ضمیر غائب، معرّف باللام العھد اور اسم موصول سے احتراز ہوتا ہے ۔ضمیر غائب اور معرّف باللام العھد کیلئے پہلے مرجع اور معہود کا مذکور ہونا ضروری ہے برابر ہے کہ وہ تحقیقا ہو یا تقدیرا اور اسم موصول کیلئے پہلے صلہ کا علم ہونا ضروری ہے تو جب یہ تینوں ابتداء کی قید سے نکل رہے ہیں تو پھر صرف ضمیر غائب کے اخراج کو اس قید کے ساتھ خاص کرنا ترجیع بلا مرجح ہے جو کہ باطل ہے؟

**اعتراض ثانی**: یہ ہوتا ہے کہ جب اس قید کے ذریعے معرّف باللام العھد اور اسم موصول پہلے ہی نکل جاتے ہیں تو پھر ان کے اخراج کو باسم مختص بہ کے ساتھ خاص کرنا یہ پہلے نکلے ہوئے کو نکالنا ہے جو کہ باطل ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ امور مذکورہ کو ابتداءً کی قید سے نکالنا اس بات پر موقوف ہے کہ ابتداء کا معنی بنفسہ کیا جائے یعنی بنفس لفظہ کیا جائے مطلب یہ ہے کہ اس کا حاضر کرنا کسی دوسری شیء پر موقوف نہ ہو۔

**اعتراض**: مذکورہ معنی پر وہم ہوتا ہے کہ اگر بنفسہ کا معنی یہ کیا جائے کہ اس کا حاضر کرنا کسی دوسری شیء پر موقوف نہ ہو تو علم بھی اس کی تعریف سے نکل جائے گا کیونکہ وہ علم بالوضع پر موقوف ہوتا ہے؟

**جواب**: شارح نے اس کا جواب بعد العلم بالوضع سے دیا ہے کہ ہماری مراد یہ ہے علم بالوضع کے بعد نفس لفظ سے احضار ہو اور کسی اور شیء کا واسطہ نہ ہو لہذا علم اس میں شامل ہو گا۔

قولہ:لو ارید ذلك

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ معنی پر اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ اگر ابتداءً کا معنی بنفس لفظه بعد العلم بالوضع لیا جائے تو پھر باسم مختص بہ اور ابتداءً کا ایک ہی معنی ہو جائے گا کیونکہ اسم مختص کا معنی بھی یہی ہے کہ اس کے ساتھ مسند الیہ کا احضار بعد العلم بالوضع نفس لفظ سے آتا ہے تو پھر اسم مختص سے جو نکلتے ہیں وہ سارے ابتداء سے نکل جائیں گے تو پھر اسم مختص بہ کی قید لغو ہو جائے گی اور اسم مختص بہ کی قید کو لغو قرار دینا باطل ہے اور یہ بطلان ابتداء کا معنی بنفس لفظہ بعد العلم بالوضع لینے کی وجہ سے لازم آ رہا ہے لہذا یہ معنی لینا پھر باطل ہوا؟

قولہ:بعد اللتیا و الّتی

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ بالا توجیہ یعنی ابتداء کو بنفس لفظہ کے معنی میں لینے کا ایک اور رد بیان کرنا ہے اس کی وضاحت یہ ہے کہ پہلے بعد اللتیا اور الّتی کی تحقیق سن لیں ایک مرد نے اوّلا چھوٹے قد والی سے شادی کی تو اس کی طرف سے اس کو پریشانی کا سامنا رہا تو اس نے اس کو طلاق دے دی بعد میں لمبے قد والی سے شادی کی تو اس کی طرف سے دوگنی پریشانی کا سامنا کرنا پڑا تو اس نے اس کو بھی طلاق دے دی تو اس کے بعد کسی نے کہا کہ آپ اور شادی کر لیں تو اس نے کہا بعد... یعنی چھوٹے قد والی کے بعد والّتی یعنی لمبے قد والی کے بعد فلا تزوّج ابداً میں اب اس کے بعد کبھی بھی شادی نہیں کروں گا پھر یہ ضرب المثل بن گئی اب اس کو ہر اس مقام پر استعمال کیا جاتا ہے جہاں چھوٹی پریشانی کے بعد بڑی پریشانی کا سامنا ہو تو یہاں ابتداً کو جب بنفسہ کے معنی میں لیا تو یہ بعد صغیر یعنی چھوٹا اعتراض تھا کیونکہ ابتداء سے متبادر الی الفہم اول مرۃ کا معنی ہوتا ہے نہ کہ بنفسہ کیونکہ یہ غیر متبادر الی الفہم ہے اور بعد کبیر یعنی بڑا اعتراض یہ ہوتا ہے کہ اس صورت میں چونکہ ابتداء اور اسم مختص بہ کا ایک ہی معنی بن رہا تھا اور اسم مختص بہ کی قید لغو ہو رہی تھی تو شارح نے کہا کہ اس چھوٹے اور بڑے اعتراض کے بعد اس سے بھی بڑا اعتراض اس صورت میں یہ لازم آتا ہے کہ جو اسم مختص بہ کی قید سے خارج ہوتے تھے وہ سارے ابتداء کی قید سے نکل جاتے ہیں پھر آپ یہ کیوں کہتے ہو کہ ابتداء کی قید سے ان تینوں سے یعنی ضمیر غائب معرّف باللام عہد اور اسم موصول سے احتراز ہے ان تینوں کو خاص کرنے کا کیا فائدہ ہے سب کے نکل جانے پر دلیل یہ ہے کہ علم کہتے ہیں جسکی وضع معیّن کیلئے ہو اور علم کے ماسوا کی وضع معیّن کیلئے نہیں ہوتی بلکہ استعمال معین میں ہوتا ہے فرق وضع کے لحاظ سے ہوگا اور وہ اسطرح کہ علم کی وضع بھی معیّن کیلئے اور استعمال بھی معیّن میں ہوتا ہے اور باقی معرفوں کا استعمال معیّن میں ہوتا ہے لیکن انکی وضع معیّن کیلئے نہیں ہوتی ہے۔

قولہ:فینبغی ان یصار

یہاں سے شارح کی غرض ابتداء کا تیسرا معنی بیان کرنا مقصود ہے۔

بعض محققین نے ابتداءً کا معنی مسند الیہ کے ذکر کا اوّل زمانہ لیا ہے اب مطلب یہ بنے گا کہ سامع کے ذھن میں مسند

الیہ کو بعینہ اور مسند الیہ کے ذکر کو اوّل زمانہ میں حاضر کرنا تو پھر مسند الیہ کو علم کی صورت میں لاتے ہیں تو اس معنی کی صورت میں باقی معرفوں سے احتراز ہو جائے گا کیونکہ باقی معرفوں کے ساتھ مسند الیہ کا احضار سامع کے ذھن میں مسند الیہ کے ذکر کے اوّل زمانے میں نہیں ہوتا بلکہ ثانی زمانہ ذکر میں ہوتا ہے اس پر دلیل یہ ہے کہ باقی معرفوں کی وضع تو مفہوم کلی کیلئے ہوتی ہے باقی جزئیات کا تو قرینہ سے پتہ چلے گا مثال کے طور پر پہلے مرجع کا ذکر ہوگا تو یہ قرینہ ہوگا کہ ھو سے فلاں جزئی مراد ہے یا پہلے اشارہ ہوگا تو یہ قرینہ ہوگا کہ ھذا سے فلاں جزئی مراد ہے اسطرح پہلے نسبت ہوگی تو سامع اور متکلم کے درمیان تب یہ قرینہ ہوگا کہ الف لام سے فلاں مراد ہے۔

**قوله: ولا يخفى على المصنف**

یہاں سے شارح کی غرض یہ بتانا ہے کہ ان تینوں معنی میں سے اچھا وہ معنی ہے ابتداء گا جو ہم نے سب سے پہلے بیان کیا ہے کہ مسند الیہ کا احضار پہلی مرتبہ ہو کیونکہ دوسرے معنی پر اعتراضات ہیں اور تیسرے معنی میں طوالت ہے۔

**عبارت**: نحو قل هو الله احد فالله اصله الاله حذفت الهمزة و عوضت منها حرف التعريف ثم جعل علما للذات الواجب الوجود الخالق لكل شيء و من زعم انه اسم لمفهوم الواجب لذاته او المستحق للعبودية له و كل منهما كلي انحصر في فرد فلا يكون علما لان مفهوم العلم جزئي فقد سهى الا ترى ان قولنا لا اله الا الله كلمة توحيد بالاتفاق من غير ان يتوقف على اعتبار عهد فلو كان الله اسما لمفهوم المعبود بالحق او الواجب لذاته لا علما للفرد الموجود لما افاد التوحيد لان المفهوم الكلي من حيث هو يحتمل الكثرة و ايضا فالمراد بالاله في هذه الكلمة اما المعبود بالحق فيلزم استثناء الشيء من نفسه او مطلق المعبود فيلزم الكذب لكثرة المعبودات الباطلة فيجب ان يكون اله بمعنى المعبود بحق و الله علما للفرد الموجود منه و المعنى لا مستحق للعبودية له في الوجود او موجود الا الفرد الذي هو خالق العالم و هذا معنى قول صاحب الكشاف ان الله تعالى مختص بالمعبود بالحق لم يطلق على غيره اي بالفرد الموجود الذي يعبد بالحق تعالى و تقدس۔

ترجمہ: تو لفظ اللہ کی اصل الالہ ہے ھمزہ کو حذف کر دیا گیا اور اس کے عوض حرف تعریف دیا گیا پھر اس کو علم بنایا گیا اس ذات کا جو واجب الوجود ہے ہر شیء کا خالق ہے اور جس نے یہ گمان کیا کہ یہ لفظ اللہ واجب لذاتہ کے مفہوم کا یا مستحق للعبودیت کے مفہوم کا اسم ہے اور ان میں سے ہر ایک ایسی کلی ہے جو کہ ایک فرد میں منحصر ہے تو یہ علم نہیں ہوگا کیونکہ علم کا مفہوم جزئی ہوتا ہے تو اس نے سہو کیا کیا تم دیکھتے نہیں کہ ہمارا قول لا الہ الا اللہ بالاتفاق کلمہ توحید ہے بغیر کسی معہود کے اعتبار پر موقوف ہوئے تو اگر لفظ اللہ معبود بالحق یا واجب لذاتہ کے مفہوم کا اسم ہوتا، اس کے فرد موجود کا علم نہ ہوتا تو یہ توحید کا فائدہ نہ دیتا کیونکہ مفہوم کلّی ذات کے اعتبار سے کثرت کا احتمال رکھتی ہے اور یہ بھی ہے کہ اس کلمہ میں الہ سے مراد یا تو معبود بالحق ہوگا تو استثناء الشیء من نفسہ لازم آئے گا یا مطلق معبود مراد ہوگا تو معبودات باطلہ کی کثرت کی وجہ سے کذب لازم آئے گا تو ضروری ہے کہ الہ بمعنی معبود حق ہو اور لفظ اللہ اس کے فرد موجود کا علم ہو اور معنی یہ ہوگا کہ وجود میں عبادت کا کوئی مستحق نہیں ہے یا موجود نہیں ہے مگر وہ فرد جو عالم کا خالق ہے اور یہی معنی صاحب کشاف کے اس قول کا ہے کہ اللہ معبود برحق کے ساتھ خاص ہے اس کے غیر پر اطلاق نہیں ہوسکتا یعنی فرد موجود کے ساتھ جس حق تعالی کی عبادت کی جاتی ہے۔

**وضاحت**: قوله فا ا لله اصله الا له

یہاں سے شارح کی غرض لفظ اللہ کی تحقیق کو بیان کرنا ہے تو شارح نے کہا کہ اس کی اصل الالہ ہے پھر ھمزہ کو حذف کر دیا اور اس کے عوض الف لام تعریف لائے اور لام کا لام میں ادغام کر دیا تو لفظ اللہ بن گیا۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ کسی شیء کا عوض اس شیء سے خارج ہوتا ہے اور یہاں حرف تعریف خارج نہیں ہے بلکہ داخل ہے کیونکہ شارح نے کہا کہ لفظ اللہ کی اصل الالہ ہے تو دوسرے ھمزہ کو حذف کیا گیا اور لام کا لام میں ادغام کیا گیا تو اس بناء پر شارح کا قول عوّضت کہنا صحیح نہیں ہوگا؟

**جواب**: یہاں عوّضت اپنے معنی اصلی میں نہیں ہے بلکہ اس کا معنی یہاں پر قصدت اور اعتبرت ہے یعنی قصد کیا گیا یا اعتبار کیا گیا تو معنی بنے گا کہ حرف تعریف کا قصد کیا گیا یا حرف تعریف کا اعتبار کیا گیا اگر چہ حرف تعریف ھمزہ ثانیہ کے حذف سے پہلے داخل ہے لیکن حرف تعریف کا قصد نہیں کیا گیا اور جب ھمزہ ثانیہ کو حذف کیا گیا تو حرف تعریف کا قصد و اعتبار کیا گیا۔

قولہ:من زعم

یہاں سے شارح کی غرض لفظ اللہ کے بارے میں بعض لوگوں لے مؤقف کو بیان کر کے اس کا رد کرنا ہے بعض لوگوں نے یہ گمان کیا کہ لفظ اللہ واجب لذاتہ یا مستحق للعبودیۃ کے مفہوم کا اسم ہے اور ان دونوں میں سے ہر ایک ایسی کلّی ہے جو کہ ایک ہی فرد میں منحصر ہے اور بہر حال اس کا کلی ہونا تو اس کی دلیل یہ ہے کہ ان دونوں کے مفہوم کا نفس تصور شرکت کثیرین کے وقوع سے مانع نہیں ہے اور دوسری دلیل یہ ہے کہ متکلمین نے اللہ تعالی کی ذات کے ثبوت پر دلائل قائم کئے ہیں اور دلیل کلّی کیلئے ہوتی ہے نہ کہ جزئی کیلئے تو اگر یہ کلّی نہ ہوتو انکا دلیلیں قائم کرنا عبث ہوگا اور یہ باطل ہے اور بہر حال اس کا ایک ہی فرد میں منحصر ہونا تو اس کی دلیل یہ ہے کہ توحید کے دلائل اس پر موجود ہیں تو جب یہ کلّی ہے تو علم نہیں ہوگا کیونکہ علم کا مفہوم جزئی ہوتا ہے۔

قولہ:فقد سھی

یہاں سے شارح کی غرض ان لوگوں کے اس مؤقف کی غلطی کو بیان کرنا ہے کہ انکا یہ مؤقف غلط ہے اور اس پر پہلی دلیل یہ دی کہ لا الہ الا اللہ بالاتفاق کلمہ توحید ہے تو اگر لفظ اللہ کلّی ہو تو پھر اس میں اشتراک جائز ہوگا تو یہ توحید کے منافی ہوگا۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ لفظ اللہ کلّی ہو پھر بھی یہ توحید کے کلمہ کا فائدہ دیتا ہے کیونکہ یہ ایسی کلّی ہے جس کا ایک فرد میں حصر ہے لہذا مفید توحید ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ کلّی ذات کے اعتبار سے کثرت کا احتمال رکھتی ہے افراد کا لحاظ بعد میں ہوتا ہے لہذا ذات کے اعتبار سے اشتراک جائز ہوگا لہذا یہ کلمہ توحید کے منافی ہے۔

قولہ:ایضاًفا لمراد بالاله

یہاں سے شارح کی غرض دوسرا رد کرنا ہے جسکا حاصل یہ ہے کہ یہاں ایک اعتراض وارد ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ کلمہ توحید میں الہ سے مراد دو حال سے خالی نہیں ہوگا یا تو اس سے مراد معبود برحق ہوگا یا مطلق معبود ہوگا برابر ہے کہ وہ برحق ہو یا باطل ہو اگر تو مراد معبود برحق ہے تو استثناء الشیء عن نفسہ لازم آتا ہے کیونکہ اللہ تعالی بھی معبود برحق ہے اور اگر مطلق معبود ہے تو معبودات باطلہ کی کثرت کی وجہ سے کذب لازم آتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ھم یہاں پر معبود برحق مراد لیتے ہیں لیکن اس صورت میں استثناء الشیء عن نفسہ لازم نہیں آئے گا کیونکہ استثناء اور مستثنی منہ کے درمیان اگر چہ مصداق کے اعتبار سے اتحاد ہے لیکن عنوان کے اعتبار سے اتحاد نہیں ہے کیونکہ مستثنی منہ کلّی ہے اور استثناء جزئی ہے اور استثناء کی صحت کیلئے اتنی مقدار تغیر کافی ہوتی ہے جیسے کوئی شخص کہے نساء نی طوالق الا زینب وھند

و کلثوم تو یہاں استثناء کرنا صحیح ہے کیونکہ یہاں مستثنی اور مستثنی منہ میں عنوان کے درمیان سے تغایر ہے۔

**قولہ: والمعنی لا مستحق**

یہاں سے شارح کی غرض دو چیزیں ہیں اوّلاتو کلمہ کا معنی بیان کرنا اور ثانیا بعض لوگوں کا رد کرنا بعض لوگوں نے کہا کہ کلمہ توحید میں ''لا'' کی خبر یا تو ممکن ہے یا امکانٌ ہے وجودٌ یا موجودٌ نہیں ہوسکتی تقدیری عبارت یوں بنے گی لا الہ ممکن الاّ اللہ یا لا الہ امکانٌ الاّ اللہ دلیل اس کی یہ ہے کہ امکان کی نفی وجود کی نفی سے ابلغ ہوتی ہے کیونکہ امکان نی نفی وجود کی نفی کو مستلزم ہوتی ہے اسطرح کہ جب امکان منتفی ہوگا تو وجود بدرجہ اولی منتفی ہوگا۔

شارح نے اس کا رد کیا کہ کلمہ توحید میں لا کی خبر یا تو وجود ہے یا موجودٌ ہے ممکن یا امکان نہیں ہے کیونکہ کلمہ توحید سے مقصود ان کفّار کا رد کرنا ہے جو اللہ تعالی کے ساتھ شریک کے وجود کے قائل تھے اور یہ رد اسی صورت میں ہوسکتا ہے جب لا کی خبر وجود یا موجود ہوگی اور قصر افراد کیلئے ہوا اور اس بات کی تائید صاحب کشاف کے قول سے بھی ہوتی ہے کہ انہوں نے کہا کہ لفظ اللہ کا اطلاق غیر پر فرد موجود کے اعتبار سے نہیں ہوسکتا تو انہوں نے بھی موجود کا لفظ استعمال کیا ہے جو اس بات پر دال ہے کہ خبر موجود ہوسکتی ہے۔

**عبارت**:او تعظیم او اهانة کما فی الالقاب الصالحة لمدح او ذم او کنایة عن معنی یصلح له الاسم نحو ابولهب فعل کذا و فی التنزیل تبت یدا ابی لهب-ای ید ا جهنمی لان انتسابه الی اللهب یدل علی ملابسته ایاها کما یقال هو ابو الخیر و ابو الشر و اخو الفضل واخو الحرب لمن یلابس هذه الامور و اللهب الحقیقی لهب جهنم فالانتقال من ابی لهب الی جهنمی انتقال من الملزوم الی للازم او من اللازم الی الملزوم علی اختلاف الرائیین فی الکنایة الا ان هذا اللزوم انما هو بحسب الوضع الاول اعنی الاضافی دون الثانی اعنی العلمی و هم یعتبرون فی الکنی المعانی الاصلیة و مما یدل علی ان الکنایة انما هی بهذا الاعتبار لا با عتبار ان ذلك الشخص لزمه انه جهنمی سواء کان اسمه ابا لهب او زید او عمرواو غیر ذلك انك لو قلت هذا الرجل فعل کذا مشیرا الی ابی لهب لا یکون من الکنایة فی شیء و یجب ان یعلم ان ابا لهب انما استعمل هنا فی الشخص المسمی به ینتقل منه الی جهنمی کما ان طویل النجاد یستعمل فی معناه الموضوع له ینتقل منه الی طول القامة و لوقلت رائیت الیوم بالهب و اردت کافرا جهنمیا لاشتهار ابی لهب بهذا الوصف یکون استعارة نحو رأیت حاتما ولا یکون من الکنایة فی شیء فلیتائمل فان هذا المقام من مزالق الاقدام او ایهام-استلذاذه ای العلم او التبرك به او نحو ذلك کالتفاؤل و التطیر و التسجیل علی السامع و غیر ذلك مما یناسب اعتباره فی الاعلام-

ترجمہ:یا مسند الیہ کوعلمیت کے ساتھ معرفہ لانا تعظیم یا اہانت کی وجہ سے جیسا کہ ان القاب میں جو مدح یا مذمت کی صلاحیت رکھتے ہوں یا کنایہ کرنا ایسے معنی سے جس کیلئے اسم صلاحیت رکھتا ہو جیسے ابولھب فعل کذا اور قرآن پاک میں تبّت یدا ابی لھب یعنی جہنمی کے دونوں ہاتھ تباہ ہو جائیں موجود ہے کیونکہ اس کولھب کی طرف منسوب کرنا اس کے آگ کے ساتھ ملے ہوئے ہونے پر دلالت کرتا ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے وہ ابوالخیر،خیر والا ہے وہ شر والا ہے وہ فضیلت والا ہے اور وہ جنگ والا ہے ان کیلئے جوامور کے ساتھ ملے ہوئے ہوتے ہیں اور حقیقی جہنم کی آگ ہے تو ابولھب سے جہنمی کی طرف انتقال،ملزوم سے لازم کی طرف ،یا لازم سے ملزوم کی طرف رائے کے کنایہ میں اختلاف ہونے پر ہے مگر یہ لزوم وضع اوّل میری مراد اضافی کے اعتبار سے ہے نہ کہ وضع ثانی میری مراد علمی کے اعتبار سے ہے اور وہ کنایہ میں معانی اصلیہ کا اعتبار کرتے ہیں اور اس میں سے جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ کنایہ اس اعتبار سے ہے نہ کہ اس اعتبار سے کہ اس شخص کو جہنمی ہونا لازم ہے برابر ہے کہ اس کا نام ابولھب ہو یا زید یا عمر واو غیرہ ہو یہ بات بھی ہے کہ تم اگر کہو اس مرد نے ایسا کیا اور اشارہ کر وابولھب کی طرف تو یہ کنایہ میں سے کچھ بھی نہیں ہو گا اور اس بات کا جاننا بھی ضروری ہے کہ ابولھب قرآن میں شخص مسمّی بہ میں استعمال کیا گیا ہے تا کہ اس سے جہنمی کی طرف انتقال کیا جا سکے جس طرح کہ طویل النجاد اپنے معنی موضوع لہ میں استعمال کیا جاتا ہے تا کہ اس سے طویل القامہ کی طرف انتقال ہو سکے اور اگر آپ کہیں رأیت الیوم ابالھب اور مراد کافر جہنمی ہونا لیں ابولھب کے اس وصف میں مشہور ہونے کی وجہ سے تو یہ استعارہ ہوگا رأیت حاتما کی طرح اور کنایہ میں نہیں ہوگا پس آپ غور وفکر کریں کیونکہ یہ مقام قدموں کے پھسلنے کا ہے یا علم سے

لذت چاہنے کیلئے یا اس سے برکت لینے کیلئے یا اس کی مثل نیک فالی یا بد فالی اور سامع پر حکم کو پختہ کرنے کیلئے اور اس کے علاوہ جن کا اعلام میں اعتبار کرنا مناسب ہے۔

**وضاحت**:قوله او كناية

مسند الیہ کو علم اس لئے لاتے ہیں کہ ایک معنی سے کنایہ ہوتا ہے جس معنی کیلئے وہ صلاحیت بھی رکھتا ہے اس کی شارح نے مثال دی ابو لهب فعل كذا تو اب اس کا معنی ہے جہنمی نے ایسا کیا اب رہا یہ سوال کہ یہ معنی کیسے بن سکتا ہے اس پر دلیل کیا ہے تو شارح نے کہا کہ ابولھب کا معنی ہے آگ والا تو یہ آگ کی طرف منسوب ہے اور جو کسی کی طرف منسوب ہو تو اس کا تعلق اسی شیء سے ہوتا ہے اس کی نظیر جیسے خیر والے کو ابوالخیر اور شر والے کو ابوالشر اور فضل والے کو ابوالفضل اور لڑائی والے کو ابوالحرب کہا جاتا ہے۔

قوله:واللهب الحقيقي

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ ابولھب تو مطلق لھب کو ملابس ہے برابر ہے کہ وہ دنیا کی آگ ہو یا جہنم کی آگ تو یہاں جہنم کی آگ کو مراد لینا درست نہیں ہے؟

**جواب**:یہ ہے کہ جب کسی شیء کو مطلقا ذکر کیا جائے تو وہ فرد کامل کی طرف پھرتا ہے اور آگ میں فرد کامل جہنم کی آگ ہے۔

**اعتراض**:یہ ہوتا ہے کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ آگ کے ساتھ ملا ہونا جہنمی ہونے کو لازم ہے کیونکہ جہنم کے تمام خزانچی آگ کے ساتھ ملے ہوئے ہیں حالانکہ انکو جہنمی نہیں کہا جاتا ہے؟

**جواب**:یہ ہے کہ اعتراض اس وقت وارد ہوسکتا تھا اگر لزوم سے مراد،لزوم عقلی ہوتا حالانکہ یہاں پر لزوم عقلی نہیں ہے بلکہ مراد لزوم عادی ہے اور یہاں لازم ملزوم سے جدا ہوسکتا ہے۔

قوله:على الرأيين في الكناية

یہاں سے شارح کی غرض کنایہ کے بارے میں دونوں مذاہب کو بیان کرنا ہے۔

کنایہ کے بارے میں ماتن کا مذہب یہ ہے کہ کنایہ ملزوم سے لازم کی طرف انتقال کرنے کو کہتے ہیں جبکہ علاّمہ سکاکی کا مذہب یہ ہے کہ کنایہ لازم سے ملزوم کی طرف انتقال کرنے کو کہتے ہیں۔

قوله:الاان هذا اللزوم

یہاں سے شارح کی غرض اس کنایہ کرنے میں تین صورتوں کو ذکر کرنا ہے اور بتانا ہے کہ دو صورتیں درست ہیں جبکہ ایک صورت غلط ہے:

(۱) پہلی صورت کنایہ میں یہ ہے کہ ابولھب کو ذکر کیا جائے اور اس سے مراد جہنمی ہونا باعتبار وضع اول یعنی اضافی کے مراد لیا جائے اور یہ صورت درست ہے شارح نے اسی کی طرف اپنے قول الاّ ان ھذا اللزوم سے اشارہ کیا ہے اور اس کی دلیل یہ

ہے کہ علماء معانی کنایات میں معانی اصلیہ کا اعتبار کرتے ہیں۔

(۲) دوسری صورت یہ ہے کہ ابولھب کو ایک شخص کا علم بنایا جائے پھر متکلم اس علم کے ذریعے ایسے شخص کی طرف اشارہ کرے جسکو جہنم لازم ہو برابر ہے کہ اس کا نام ابولھب ہو یا زید ہو یا عمرو ا ہو اور یہ وضع ثانی یعنی علمیّت کے اعتبار سے ہو اور یہ صورت غلط ہے اور اس پر دلیل اپنے قول مما یدلّ سے دی ہے جسکی وضاحت یہ ہے کہ جہنمی ہونا ابولھب کے اصل معنی کو لازم ہے اور علمی معنی کو لازم نہیں ہے اور وہ اسطرح کہ آپ ھذا الرجل فعل کذا کہو اور اشارہ کرو ابولہب کی طرف تو اگر جہنمی ہونا علم اور ذات کو لازم ہوتا تو پھر ذات تو ھذا الرجل میں بھی ہے کیونکہ اس کا اسی ابولھب کی طرف اشارہ ہے اور وہی ابو لھب ھذا الرجل سے مراد ہے تو پھر چاہئے کہ ھذا الرجل بھی جہنمی سے کنایہ ہوتا حالانکہ یہ کنایہ نہیں ہوتا تو ابو لھب فعل کذا اور ھذا الرجل فعل کذا میں فرق یہ ہے کہ ابولھب کے اصل معنی کو جہنمی لازم ہے اس لئے وہاں جہنمی سے کنایہ ہوسکتا ہے لیکن ھذا الرجل میں تو اصل معنی موجود نہیں بلکہ اس سے تو ذات مراد ہے لہذا یہاں جہنمی سے کنایہ نہیں ہوسکتا۔

(۳) تیسری صورت یہ ہے کہ ابولھب کو شخص مسمّٰی بہ میں استعمال کیا جائے تا کہ اس سے جہنمی ہونے کی طرف انتقال کیا جائے اور یہ انتقال وضع ثانی یعنی علمیت کے اعتبار سے ہوگا اور یہ بھی درست ہے اور اس کی طرف شارح نے اپنے قول و یجب ان یعلم ان ابا لھب سے اشارہ کیا ہے۔

قولہ: کما فی طویل النجاد

یہاں سے شارح نے تیسری صورت کی تائید میں ایک اور مثال پیش کی ہے کہ طویل النجاد یعنی لمبی پٹی والا تو اس کو اس کے معنی موضوع لہ میں استعمال کیا جائے تا کہ اس سے انتقال طویل القامۃ کی طرف کیا جائے اور یہ درست ہے کیونکہ طوالۃ النجاد ،طوالۃ قامت کو لازم ہے۔

قولہ:ولو قلت رأیت الیوم ابا لھب

یہاں سے شارح کی غرض علاّمہ خلخالی پر رد کرنا ہے علاّمہ خلخالی کا مؤقف یہ ہے کہ ھمارا قول رأیت الیوم ابا لھب اس کے کافر جہنمی ہونے سے کنایہ ہے کیونکہ ابولھب اس وصف کے ساتھ مشہور ہے اور اس سے مراد مخصوص ابولھب حضور ﷺ کا چچا مراد نہیں ہے کیونکہ اس وقت وہ نہ تو زندہ ہے اور نہ ہی موجود ہے جسطرح آپ کہیں رأیت الیوم حاتما تو یہ سخی مرد سے کنایہ ہوگا نہ کہ اس سے مراد حاتم طائی ہوگا کیونکہ وہ تو اس وقت زندہ نہیں ہے۔

شارح نے علاّمہ خلخالی کے اس مؤقف کو اس عبارت سے رد کیا ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ آپ نے استعارہ اور کنایہ میں فرق نہیں کیا ہے آپکا یہ قول رأیت الیوم ابا لھب یہ استعارہ ہے کنایہ نہیں ہے کیونکہ کنایہ کہتے ہیں کہ لفظ کو لازم میں استعمال کر کے اس کے ملزوم کی طرف انتقال کرے یا اس کے برعکس ہو اور یہاں ابولھب میں لازم سے ملزوم کی طرف یا ملزوم سے لازم کی طرف انتقال نہیں ہے بلکہ اوّلا ہی لازم میں استعمال کیا گیا ہے تو یہ استعارہ ہے۔

**عبارت** :و بالموصولیة ای تعریف المسند الیه بایراده موصولا و کان الانسب ان یقدم علیه ذکر الاشارة لکونه اعرف لان المخاطب یعرف مدلوله بالقلب و العین بخلاف الموصول ثم الموصول و ذو اللام سواء فی الرتبة ولهذاصح جعل الذی یوسوس صفة الخناس و تعریف المضاف کتعریف المضاف الیه و ما ذکرنا من الاعرفیة هو المنقول عن سیبویه و علیه الجمهور و فیها مذاهب اخر و المقام الصالح للموصولیة هو ان یصح احضار الشیء بواسطة جملة معلومة الانتساب الی مشار الیه بحسب الذهن لان وضع الموصول علی ان یطلقة المتکلم علی ما یعتقد ان المخاطب یعرفه بکونه محکوما علیه بحکم حاصل له فلذا کانت الموصولات معارف بخلاف النکرة الموصوفة المختصة بواحد فان تخصیصها لیس بحسب الوضع فقولك لقیت من ضربته اذا کانت من موصولة معناه لقیت الانسان المعهود بکونه مضروبا لك و ان جعلها موصو فة فکانك قلت لقیت انسانا مضروبالك فهو و ان تخصص بکونه مضروبا لك لکنه لیس بحسب الوضع لانه موضوع لانسان لا تخصیص فیه بخلاف الموصولة فان وضعها علی ان تخصص بمضمون الصلة و تکون معرفة بها و هذا هو المقام الصالح للموصول۔

ترجمہ: مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ لانا اور مناسب یہ تھا کہ ماتن علیہ الرحمہ اسم اشارہ کے ذکر کو اس پر مقدم کرتے کیونکہ وہ زیادہ معرفہ ہے کیونکہ مخاطب اسم اشارہ کے مدلول کو دل اور آنکھ دونوں سے جانتا ہے برخلاف اسم موصول کے (اس کے مدلول کو فقط دل سے جانتا ہے ) پھر اسم موصول اور معرّف باللام درجہ میں برابر ہیں اور اسی وجہ سے ''الّذی یوسوس'' کو الخنّاس کی صفت بنانا درست ہے اور مضاف کی تعریف ،مضاف الیہ کی تعریف کے مرتبہ میں ہے اور جو ہم نے اسم موصول اور معرّف باللام کے درمیان معرفیّت کو ذکر کیا ہے وہ امام سیبویہ سے منقول ہے اور اسی پر جمہور ہیں اور اس میں دوسرے بھی مذاہب ہیں۔

اور وہ مقام جو اسم موصول کیلئے صلاحیت رکھتا ہے وہ ہے کہ شیء کو ایسے جملے کے ساتھ حاضر کرنا درست ہو جسکی نسبت کرنا مشارالیہ کی طرف ذہن کے اعتبار سے معلوم ہو کیونکہ موصول کی وضع اس بناء پر ہوتی ہے کہ متکلم اس کا اطلاق کرے اس پر جس کے بارے میں متکلم یہ اعتقاد رکھتا ہو کہ مخاطب بھی اس کو جانتا ہے کہ وہ محکوم علیہ ہے اس حکم کے ساتھ جو اس کو حاصل ہے تو اسی وجہ سے موصولات معرفہ ہوتے ہیں برخلاف نکرہ موصوفہ کے جو کسی ایک کے ساتھ خاص ہو کیونکہ اس کی تخصیص وضع کے اعتبار سے نہیں ہوتی ہے ،تو تمہارا قول لقیت من ضربتہ جب من موصولہ ہوگا تو معنی یہ ہوگا کہ میں اس انسان سے ملا جو تمہارے مضروب ہونے کے ساتھ معیّن ہے اور اگر آپ اس کو موصوفہ بنائیں تو گویا آپ نے کہا میں اس انسان سے ملا جس کو تم نے مارا تو یہ اگر چہ تمہارے مضروب ہونے کے ساتھ خاص ہو گیا لیکن یہ تخصیص وضع کے اعتبار سے نہیں ہے کیونکہ لفظ من موصوفہ ایسے انسان کیلئے موضوع ہے جس میں تخصیص نہیں ہے برخلاف موصولہ کے تو اس کی وضع اس بناء پر کی گئی ہے کہ وہ مضمون صلہ کے ساتھ خاص ہے

اوراس کے ساتھ معرفہ ہے اور یہ مقام ایسا ہے جو اسم موصول کیلئے صلاحیت رکھتا ہے۔

**وضاحت**:قولہ تعریف المسند الیه با یرادہ موصولاً

یہاں سے شارح کی تین اغراض ہیں پہلی غرض تو عطف کے قاعدہ کو بیان کرنا ہے کہ ماتن کا قول بالموصولیۃ کا عطف قرابت کے اعتبار سے بالعلمیۃ پر ہے اور اصالت کے اعتبار سے بالاضمار پر ہے اور لفظ تعریف جو معطوف علیہ سے پہلے مذکور ہے تو وہ معطوف میں بھی معتبر ہے کیونکہ جو چیز معطوف علیہ سے قبل مذکور ہو تو وہ معطوف میں بھی مذکور ہوتی ہے دوسری غرض اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ موصولیت مصدر متعدی ہے اور تیسری غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ موصول سے مراد مسندالیہ کو اسم موصول بنانا ہو اور یہ حقیقت میں واضع کا فعل ہوتا ہے نہ کہ متکلم کا اور وہ نکات جن کو مسندالیہ کی تعریف کیلئے ذکر کیا گیا ہے وہ تو متکلم کا فعل ہے کہ واضع کا؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں موصولیت سے مراد مسندالیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ لانا ہے جو کہ متکلم کا فعل ہے۔

قولہ: و کان الانسب ان یقدم علیه

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کی طرف اشارہ کرنا ہے

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن کیلئے مناسب یہ تھا کہ وہ اسم اشارہ کو اسم موصول پر مقدم کرتے کیونکہ اسم اشارہ زیادہ معرفہ ہے کیونکہ مخاطب اس کے مدلول کو اشارہ عقلیہ سے دل سے یا اشارہ حسیّہ کے ساتھ آنکھ سے جانتا ہے جبکہ اسم موصول کے مدلول کو صرف صلہ کے علم کے اعتبار سے جانتا ہے جسکا تعلق قلب سے ہے تو یہاں پر اسم موصول کو اسم اشارہ پر مقدم کرنا مرجوع کو ترجیح دینا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ بات ایسے ہے جس طرح آپ نے کہی لیکن ماتن نے اسم موصول کو اسم اشارہ پر مقدم کر کے اس بات کی طرف اشارہ کیا ہے کہ ترتیب رتبی اور ترتیب ذکری میں موافقت ضروری نہیں ہے اور اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ جو رتبہ کے اعتبار سے مقدم ہو ضروری نہیں ہے کہ اس کو ذکر میں بھی مقدم کیا جائے۔

قولہ:وھوان الموصل و ذواللام سواءٌ

یہاں سے شارح کی غرض ایک اور اعتراض کو ذکر کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے اسم موصول کو اسم اشارہ پر اور اسم اشارہ کو معرّف باللام پر مقدم کیوں کیا حالانکہ یہاں پر چار صورتیں بنتی ہیں (۱) اسم موصول اور معرّف باللام دونوں کو اسم اشارہ پر مقدم کرنا (۲) اسم موصول اور معرّف باللام دونوں کو اسم اشارہ سے مؤخر کرنا (۳) معرّف باللام کو اسم اشارہ پر مقدم کرنا اور اسم موصول کو اسم اشارہ سے مؤخر کرنا (۴) جس کو ماتن نے اختیار کیا یعنی اسم موصول کو اسم اشارہ پر مقدم کرنا اور معرّف باللام کو اسم اشارہ سے مؤخر کرنا، ماتن نے اس کو کیوں اختیار کیا اور یہ ترجیح بلامرّجح ہے؟

**جواب:** یہ ہے کہ معرّف باللام پر اسم موصول کو مقدم کر کے ماتن علیہ الرحمہ اس بات پر تنبیہ کرنا چاہتے تھے کہ ترتیب رتبی ہے اور ذکر واجب نہیں ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ یہ تنبیہ تو اس کے عکس کے ساتھ بھی حاصل ہو سکتی تھی، اس طرح کہ معرّف باللام کو اسم اشارہ پر مقدم کر دیتے اور اسم موصول کو اسم اشارہ سے مؤخر کر دیتے؟

**جواب:** یہ ہے کہ ماتن نے یہاں کوفیوں کے مذہب کو اختیار کیا ہے۔

قولہ:وما ذکرنا من الا عرفیة

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ یہ مسئلہ جو اعرفیت والا ماتن نے ذکر کیا ہے کیا یہ اتفاقی ہے یا اختلافی ہے؟

**جواب:** یہ ہے کہ یہ مسئلہ اختلافی ہے اور جو ذکر کیا گیا وہ سیبویہ سے منقول ہے اور سیبویہ کا مذہب اس لئے اختیار کیا کیونکہ وہ جمہور کا مذہب ہے اور اس بارے میں چند اور مذاہب بھی ہیں (۱) اکثر کوفیوں کا مذہب یہ ہے کہ ضمائر تمام سے اعرف المعارف ہیں (۲) ابن کیسان کا مذہب یہ ہے کہ علم تمام سے اعرف المعارف ہے (۳) ابن سراج کا مذہب یہ ہے کہ اسم اشارات سب سے اعرف المعارف ہے (۴) ابن مالک کا مذہب یہ ہے کہ ضمیر متکلم سب سے اعرف المعارف ہے۔

قولہ:المقام الصالح

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ لانے کے دو نکتے ہوتے ہیں:

(۱) ایک نکتہ تو یہ ہوتا ہے کہ ایسا مقام جو اسم موصول کیلئے صلاحیت رکھتا ہو۔

اور (۲) دوسرا نکتہ موجب اور مرجع، تو ماتن نے دوسرا نکتہ تو بیان کیا ہے لیکن پہلا نکتہ کیوں بیان نہیں کیا؟

**جواب:** ماتن نے پہلا نکتہ اختصار کے پیش نظر چھوڑ دیا کیونکہ متن کی بناء اختصار پر ہوتی ہے لیکن شارح نے اس نکتے کو اپنے قول المقام الصالح سے بیان کر دیا ہے۔

قولہ:بخلاف النکرة

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کو دور کرنا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ تخصیص وتعیین مذکور جس طرح اسم موصول سے حاصل ہوتی ہے اسی طرح اس نکرہ سے بھی حاصل ہو جاتی ہے جو موصوف ہو اور کسی ایک شئی ء کے ساتھ خاص ہو؟

**جواب:** یہ ہے کہ اسم موصول اور نکرہ موصوفہ کے درمیان فرق ہے کیونکہ اسم موصول میں تخصیص وضع کے اعتبار سے ہوتی ہے جبکہ نکرہ موصوفہ میں تخصیص وضع کے اعتبار سے حاصل نہیں ہوتی ہے

جو جملہ صلہ ہوتا ہے وہاں تو مخاطب کو علم ہوتا ہے کہ اس جملہ کی فلاں معیّن کی طرف نسبت ہے اس لئے پھر اس کے ساتھ موصول معرفہ بنایا جاتا ہے اور جو جملہ نکرہ کی صفت ہوتا ہے وہاں مخاطب کو صرف اتنا علم ہوتا ہے کہ اس جملہ کی کسی کی طرف نسبت ہے لیکن معین ہونے کا علم نہیں ہوتا ہے۔

**قوله:فقولك لقيت من ضربته**

یہاں سے شارح نے دونوں کی مثال دی ہے کہ ایک جملہ موصول کا صلہ ہوتو موصول اس کے ساتھ معرفہ بن جاتا ہے اور ایک جملہ جونکرہ کی صفت ہوتا ہے اس کے ساتھ وہ نکرہ معرفہ نہیں ہوتا وہ اسطرح مثلاً آپ کہیں لقیت من ضربتہ اگر یہ من موصولہ ہوتو ضربتہ کا مطلب یہ ہوگا کہ مخاطب کو اس کا علم تھا کہ ضربتہ کی فلاں معین کی طرف نسبت ہے اس لئے پھر من معرفہ بن جائے گا لہذا من کی تفسیر معرفہ کے ساتھ کریں گے کہ لقیت الانسان اور اگر من موصوفہ سے نکرہ ہوتو من کی تفسیر نکرہ کے ساتھ کریں گے اور کہیں گے لقیت انساناً تو اسطرح ان دونوں میں فرق واضح ہو جائے گا۔

**عبارت**:ثم المصنف قد اشار الی تفصیل الباعث الموجب له و المرجح بقوله لعدم علم المخاطب بالاحوال المختصة به سوی الصلة کقولك الذی کان معنا امس رجل عالم و لم یتعرض لما لا یکون للمتکلم او لکلیهما علم بغیر الصلة نحو الذین فی دیار الشرق لا اعرفهم او لا نعرفهم لقلة جدوی هذا الکلام و ندرة و قوعه او استهجان التصریح بالاسم او زیادة التقریر ای تقریر الغرض المسوق له الکلام نحو وراودته التی هو فی بیتها عن نفسه ای راودت زلیخا یوسف علیه السلام و المراودته المفاعلة من راد یرود جاء و ذهب فکان المعنی خادعته عن نفسه و فعلت فعل المخادع بصاحبه عن الشیء الذی لا یرید ان یخرجه من یده فیحتال علیه ان یغلبه و یائخذه منه و هی عبارة عن التمحل لمواقعته ایاها فا لکلام مسوق لنزاهة یوسف و طهارة ذیله و المذ کور ۔ادل علیه من امرا ۃ العزیزاوزلیخا لان کونه فی بیتها و مولی لها یوجب قوة تمکنها من المراودة و نیل المراد فا باؤہ عنها و عدم الانقیاد لها یکون غایة فی النزاهة عن الفحشاء۔

ترجمہ: پھر ماتن علیہ الرحمہ نے اسم موصول کے موجب و باعث اور مرجّع کی تفصیل کی طرف اپنے قول سے اشارہ کیا کہ مخاطب کو ان احوال کا علم نہیں ہوتا جو کہ مسند الیہ کے ساتھ خاص ہوتے ہیں صلہ کے علاوہ جیسے تمہارا قول الذی کان معنا امین رجل عالم ،اور مصنف ان صورتوں کے درپہ نہیں ہوئے جن میں صلہ کے علاوہ متکلم یا متکلم اور مخاطب دونوں کو علم نہیں ہوتا جیسے الذین فی دیارالشرق لا اعرفهم یا لانعرفهم اس کلام کی قلیل الفائدہ اور نادرالوقوع ہونے کی وجہ سے یا اسم کی تصریح کو قبیح جانتے ہوئے یا زیادہ تقریر کی وجہ سے یعنی اس غرض کی پختگی کیلئے جس کیلئے کلام کو چلایا گیا ہے جیسے وراودته التی هو فی بیتهاعن نفسه یعنی زلیخا نے یوسف علیہ السلام کو دھوکہ دینا چاہا اور مراودۃ باب مفاعلہ ہے جو کہ راد یرود سے ذھب اور جاز کے معنی میں ہے گویا کہ معنی یہ ہے کہ زلیخا نے اس کو اس کے نفس کے بارے میں دھوکا دینا چاہا اور ایسا کام کیا جیسا کہ دھوکہ دینے والا کسی شیء کے مالک سے اس شیء کی وجہ سے کرتا ہے جس کے بارے میں اس کا ارادہ یہ ہے کہ وہ شیء اس کے ہاتھ سے نہ نکلے تو دھوکا دینے والا اس پر غالب آنے اور اس شیء کو لینے کیلئے حیلہ کرتا ہے اور یہاں مخادعت عبارت ہے اس سے کہ وہ یوسف علیہ السلام سے جماع کرلے تو کلام کو حضرت یوسف علیہ السلام کی پاکیزگی اور طہارت دامن کی غرض سے چلایا گیا ہے اور مذکورہ عبارت امراۃ العزیز یا زلیخا کی نسبت اس غرض پر زیادہ دلالت کرنے والی ہے کیونکہ حضرت یوسف علیہ السلام اس کے گھر میں تھے اور بظاہر اس کے غلام تھے جو کہ اس کی مراد کو پانے اور اس کے قادر ہونے کی قدرت کو زیادہ ثابت کرتا ہے تو حضرت یوسف علیہ السلام کا انکار کرنا اور اس کی اطاعت نہ کرنا فحش سے پاک دامن رہنے میں انتہائی درجہ کا دلالت کرنے والا ہے۔

**وضاحت**:قوله:ثم المصنف قد اشار

یہاں سے ماتن علیہ الرحمہ مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ لانے کی علت باعثہ اور مرجّحہ کو ذکر کر رہے ہیں ماتن نے پہلی علت باعثہ ذکر کی کہ مسند الیہ کے کئی احوال مختصہ ہوتے ہیں اور صلہ بھی احوال مختصہ میں سے ایک ہوتا ہے تو مخاطب کو صلہ کے سوا

احوال مختصہ کا علم نہیں ہوتا تو پھر متکلم مسند الیہ کو موصول کے ساتھ لاتا ہے اور جس صلہ کا مخاطب کو علم ہوتا ہے اس صلہ کو لاتا ہے اس کی ماتن نے مثال دی کہ کل متکلم اور مخاطب کے ساتھ ایک تیسرا آدمی بھی تھا تو متکلم اس کو جانتا تھا لیکن مخاطب اس تیسرے بندے کو صرف اس وجہ سے جانتا تھا کہ کل ہمارے ساتھ تھا اب یہ اس تیسرے کا حال مختص ہے لیکن متکلم اس پر کوئی حکم لگانا چاہتا ہے تو پھر متکلم کہے الّذی کان معنا امس تو اب مخاطب کو علم آجائے گا کہ الّذی سے کون مراد ہے پھر متکلم اس کے بعد خبر رجلٌ عالمٌ لائے گا تو مخاطب کو اس کا علم آجائے گا اور فائدہ بھی حاصل ہوگا۔

**قولہ:ولم یتعرض**

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر اعتراض کرنا اور اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ یہاں تین صورتیں بنتی ہیں (۱) مخاطب کو صلہ کے علاوہ احوال مختصہ کا علم نہ ہو (۲) متکلم کو صلہ کے علاوہ احوال مختصہ کا علم نہ ہو (۳) مخاطب اور متکلم دونوں کو صلہ کے علاوہ احوال مختصہ کا علم نہ ہو، آخری دونوں کی مثال جیسے :الّذین فی دیار الشرق لا اعرفھم یا لا نعرفھم ،تو ماتن نے پہلی صورت کو ذکر کیا لیکن آخری دونوں صورتوں کو ذکر کیوں نہیں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں اب دونوں صورتوں میں یہ فرض کیا گیا ہے کہ متکلم کو صلہ کے علاوہ احوال مختصہ میں سے کسی چیز کا علم نہ ہو تو جب بات ایسے ہوگی تو ایسی حالت میں متکلم احوال عامہ میں سے کسی کے ساتھ حکم لگائے گا اور احوال عامہ کے ساتھ حکم لگانا بہت قلیل الفائدہ ہے اس کی وجہ سے ان صورتوں کو ماتن نے ذکر نہیں کیا ہے۔

**قولہ:استھجان التصریح بالاسم**

یہاں سے ماتن علیہ الرحمہ مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ لانے کی ایک اور غرض اور علت باعثہ بیان فرمارہے ہیں ،مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ اس لئے لایا جاتا ہے کہ مسند الیہ کو نام کے ساتھ ذکر کرنا یہ قبیح سمجھا جاتا ہے اسی طرح ایک اور نکتہ یہ ہے کہ زیادتی تقریر کیلئے مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ لایا جاتا ہے،زیادتی تقریر کے بارے میں شارح اولاً اپنا مختار مذہب بیان کررہے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ جس غرض کیلئے کلام کو چلایا گیا ہے اس کی زیادتی تقریر کیلئے مسند الیہ کو موصول کے ساتھ لاتے ہیں تاکہ زیادہ پختگی حاصل ہوجائے۔

**قولہ:المراودۃ المفاعلۃ**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ راودتہ باب مفاعلہ سے ہے اور باب مفاعلہ جانبین سے فعل کے صدور کا تقاضا کرتا ہے مطلب یہ بنے گا کہ راودت زلیخا اور اود یوسف علیہ السلام یعنی زلیخا نے حضرت یوسف علیہ السلام کو دھوکہ دینا چاہا اور اسی معاذ اللہ حضرت یوسف علیہ السلام نے زلیخا کو دھوکہ دینا چاہا اور یہ معنی باطل ہے کیونکہ قرآن پاک حضرت یوسف علیہ السلام کی پاک دامنی پر گواہ

ہے تو یہ معنی یہاں پر کیسے درست ہو سکتے ہیں؟

**جواب:** (ا) یہ ہے کہ باب مفاعلہ کبھی اصل فعل کے معنی میں بھی آتا ہے یعنی جانب واحد سے فعل کا صدور ہونا، یہاں پر بھی باب مفاعلہ رادیرود مجرد کے معنی میں ہے۔

**جواب:** (۲) یہ ہے کہ مراودۃ سے مراد جانبین سے فعل کا صدور ہے لیکن اس کی جہتیں مختلف ہیں اور وہ اسطرح کہ زلیخا نے جماع کے فعل کے ایقاع کا ارادہ کیا جبکہ حضرت یوسف علیہ السلام نے اس فعل کے دفع کرنے کا ارادہ کیا تو اسطرح مراودۃ جانبین سے ہوئی لیکن دونوں کی جہتیں مختلف ہیں۔

**قوله:فکأن المعنی**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ مجیء (آنے) اور ذھاب (جانے) کا یہاں پر اطلاق کرنا درست نہیں ہے کیونکہ یہ اس وقت درست ہوتا اگر حضرت یوسف علیہ السلام اور زلیخا ایک گھر میں نہ ہوتے بلکہ دو مختلف گھروں میں ہوتے حالانکہ وہ دونوں تو ایک ہی گھر میں موجود تھے، تو یہ معنی آنا، جانا درست نہ ہوا؟

**جواب:** یہ ہے کہ مجی، ذھاب اپنے حقیقی معنی میں نہیں ہے بلکہ ان سے مراد دھوکہ دینا ہے اور دھوکہ دینے والا آنے جانے والے کی طرح فعل کرتا ہے اور یہاں فعل مخادع سے مراد حقیقی دھوکہ دینا نہیں ہے بلکہ اس کا معنی مجازی مراد ہے یعنی مخادع کے فعل کیطرح فعل کیا یعنی کسی کے ہاتھ میں ایک چیز ہوتی ہے جو کہ وہ کسی کو دینا نہیں چاہتا اور ایک دوسرا بندہ مخادع اس سے وہ چیز لینا چاہتا ہے حیلہ کر کے اور غلبہ کر کے تو یہاں بھی اسی طرح ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے پاس ایک چیز تھی اور وہ اس کو کسی کو دینا نہیں چاہتے تھے اور زلیخا حیلہ اور غلبہ کر کے وہ چیز لینا چاہتی تھی یعنی زلیخا چاہتی تھی کہ میرے ساتھ جماع کرے اور حضرت یوسف علیہ السلام نہیں کرنا چاہتے تھے۔

**قوله:فالکلام مسوق لنزاھۃیوسف علیہ السلام**

متن میں دونوں کی مثال ہے اس طرح کہ ایک تو مسندالیہ زلیخا کے نام لینے میں قباحت ہے کیونکہ عورتوں کا نام لینا اچھا نہیں اور دوسری غرض جس کیلئے کلام چلایا گیا ہے اس کی زیادتی تقریر کیلئے مسندالیہ کو اسم موصول کے ساتھ لایا گیا تو وہ اس طرح کہ یہ کلام حضرت یوسف علیہ السلام کی پاک دامنی بیان کرنے کیلئے چلایا گیا ہے تو اس کی زیادتی تقریر تب ہو گی جبکہ مسندالیہ کو موصول کے ساتھ لایا جائے کیونکہ اگر راودتہ زلیخا کہا جاتا تو وھم ہو سکتا تھا کہ یوسف علیہ السلام اور زلیخا دور دور رہنے کی وجہ سے ایک دوسرے سے کبھی کبھی ملتے ہونگے اس لئے بچ گئے ہونگے تو اس میں اتنا کمال نہیں لیکن جب مسندالیہ کے ساتھ لائے اور کہا التی ھو فی بیتھا تو اب اس میں زیادتی تقریر یہ ہے کہ جس گھر میں رہتے تھے اس کے بظاہر غلام تھے اور تمام رکاوٹیں بھی مانع نہیں تھیں پھر بھی اس کی اطاعت نہ کی اور بچ گئے تو یہ حضرت یوسف علیہ السلام کی انتہا درجہ کی پاک دامنی کو بیان کرنا ہے۔

**عبارت**:وقیل معناہ زیادۃ تقریر المسند لان کونه فی بیتها زیادۃ التقریر للمراودۃ لما فیه من فرط الاختلاط و الالفة وقیل بل تقریر المسند الیه وذلك لامکان وقوع الاشتراك فی زلیخا و امراۃ العزیز فلا یتقرر المسند الیه ولا یتعین مثله فی التی هو فی بیتها لانها واحدۃ معینة مشخصة و مما هو نص فی زیادۃ تقریر الغرض المسوق له الکلام فی غیر المسند الیه بیت السقط اعباد المسیح یخاف صحبی و نحن عبید من خلق المسیحاء فانه ادل علی عدم خوفهم النصاری من ان یقول نحن عبید الله و المشهور ان الایة مثال لزیادۃ التقریر فقط و المفهوم من المفتاح انها مثال لها ولا ستهجان التصریح بالاسم لانه قال اوان یستهجن التصریح او ان یقصد زیادۃ التقریر نحو و راودته التی هو فی بیتها عن نفسه الآیة ثم قال و العدو ل عن التصریح باب من البلاغة وراود حکایة شریح فلو لم تکن مثالالهما لا خرذکر زیادۃ-التقریر عن الحکایة فافهم۔

ترجمہ:اور کہا گیا کہ مسند کی پختگی کی زیادتی کیلئے کیونکہ ان کا اس کے گھر میں ہونا مراودۃ کو پختہ کرتا ہے کیونکہ اس میں زیادہ الفت اور اختلاط ہے اور کہا گیا بلکہ مسند الیہ کی پختگی کیلئے ہے اور یہ اس لئے کہ زلیخا اور امراۃ العزیز میں شرکت کے وقوع کا امکان ہے تو مسند الیہ پختہ نہیں ہوتا اور اس کی مثل متعین نہیں ہوتا جو کہ الّتی هو فی بیتها میں ہے کیونکہ وہ ایک ہی معیّنہ عورت ہے اور اس میں سے جو کہ اس غرض کی پختگی کی زیادتی میں نص ہے جس کیلئے کلام کو چلایا گیا غیر مسند الیہ میں سقط کا شعر ہے،،، کیا میرے ساتھی مسیح کے بندوں سے ڈرتے ہیں اور ہم تو اس کے بندے ہیں جس نے مسیح کو پیدا کیا،،، کیونکہ یہ قول نصاری سے عدم خوف پر زیادہ دلالت کرنے والا ہے بنسبت اس کے کہ وہ یوں کہے کہ ہم اللہ کے بندے ہیں،اور مشہور یہ ہے کہ یہ آیت مبارکہ صرف زیادتی تقریر کی مثال ہے اور مفتاح سے مفہوم یہ ہوتا ہے کہ یہ آیت مبارکہ زیادتی تقریر اور استھجان تصریح بالاسم دونوں کی مثال ہے کیونکہ انہوں نے کہا ''یا تصریح کو قبیح سمجھا جائے یا زیادہ تقریر کا ارادہ کیا جائے جیسے وراودته الّتی هو فی بیتها عن نفسه...الآیۃ پھر کہا تصریح سے عدول کرنا بلاغت کا باب ہے اور قاضی شریح کی حکایت ذکر کی تو اگر یہ آیت مبارکہ ان دونوں کی مثال نہ ہوتی تو زیادتی تقریر کو حکایت سے مؤخر ذکر کر دیتے پس آپ اس کو سمجھ لیں۔

**وضاحت**:قوله:قیل معناہ زیادۃتقریر المسند

یہاں سے شارح کی غرض زیادہ تقریر کا دوسرا معنی بیان کرنا ہے اور وہ یہ ہے کہ اگر اس آیت مبارکہ میں راودته امراۃالعزیز اور زلیخا کہا جاتا تو مسند مراودۃ کی زیادہ پختگی حاصل نہیں ہونی تھی کیونکہ جائز ہے کہ یہاں امراۃالعزیز یا زلیخا کی مراودۃ حضرت یوسف علیہ السلام کے ساتھ خط کے ذریعے ہوئی ہو لیکن جب کہا راودته الّتی هو فی بیتها تو اس میں مراودۃ کی پختگی میں زیادتی زیادہ پائی جاتی ہے کیونکہ وہ عزیز مصر کی بیوی تھی اور حضرت یوسف علیہ السلام اس کے گھر میں موجود تھے اور آنا جانا، آمنا سامنا بھی کثرت کے ساتھ تھا۔

قوله:قیل بل تقریر المسند الیه

یہاں سے شارح کی غرض زیادہ تقریر کا تیسرا معنی بیان کرنا ہے اور وہ یہ ہے کہ اگر راودتہ امراۃ العزیز یا زلیخا کہا جاتا تو اس صورت میں مسندالیہ میں پختگی اور تعیین نہیں ہوتی تھی کیونکہ زلیخا اور امراۃ العزیز میں شرکت کا احتمال تھا لیکن جب کہا گیا الّتی ھو فی بیتھا تو مسندالیہ متعین ہو گیا کیونکہ جس کے گھر میں وہ تھے وہ ایک ہی تھی۔

قولہ: مما ھو نص فی زیادۃ

یہاں سے شارح کی غرض زیادتی تقریر کی نظیر بیان کرنا ہے جس کیلئے کلام کو چلایا گیا ہو اور ہم نے کہا یہ نظیر ہے مثال نہیں ہے کیونکہ یہاں ممثل مسندالیہ کو زیادہ تقریر کیلئے اسم موصول کے ساتھ لانا ہے جبکہ آنے والے مثال غیر مسندالیہ کی ہے لہذا یہ نظیر ہو گی مثال نہیں ہو گی۔

قولہ:اعباد المسیح یخاف صحبی

یہ شعر ابوالعراء المعرّی کا ہے اور اس کا شان ورود یہ ہے کہ ابوالعراء نے چند عیسائیوں کے ساتھ سفر کیا اور ابوالعراء اور اس کے ساتھیوں کے پاس بہت سا مال تھا تو ابوالعراء کے ساتھیوں کو خوف ہوا کہ کہیں یہ عیسائی ہم سے یہ مال چھین نہ لیں تو اس پر ابوالعراء نے یہ شعر کہا کہ آپ سب کو ان عیسائیوں سے خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں ہے یہ تو اتنے کم عقل ہیں کہ یہ تو مخلوق حضرت عیسی علیہ السلام کی عبادت کرنے والے ہیں اور ہم تو اس کی عبادت کرتے ہیں جس نے حضرت عیسی علیہ السلام کو پیدا کیا ،لہذا ہمیں ان کی بجائے اپنے دلوں میں اللہ کا خوف رکھنا چاہئے ،اس شعر میں محل استشہاد نحن عبید من خلق المسیحا ہے تو اگر ابوالعراء نحن عبید اللہ کہتا موصول اور صلہ کے بغیر تو یہ اس غرض پر زیادہ پختگی کے ساتھ دلالت نہ کرتا جس کیلئے کلام کو چلایا گیا ہے یعنی عیسائیوں سے خوف نہ کرنا۔

قولہ:المشھور ان الآیۃ

یہاں سے شارح کی غرض اولا اس آیت مبارکہ کے بارے میں مذہب مشہور کو ذکر کرنا ہے اور پھر اس کا رد کرنا ہے اور اس پر دلیل کو ذکر کرنا ہے مذہب مشہور یہ ہے کہ یہ آیت مبارکہ صرف زیادۃ تقریر کی مثال ہے استھجان تصریح بالاسم کی مثال نہیں ہے شارح نے اس کا رد کر دیا کہ مفتاح العلوم سے یہ بات سمجھ میں آ رہی ہے کہ یہ آیت مبارکہ زیادۃ تقریر اور استھجان تصریح بالاسم دونوں کی مثال ہے اس پر دلیل یہ ہے کہ صاحب مفتاح نے اولا دو ممثل بیان کئے ہیں اور ان کے بعد مثال کے طور پر ایک ہی آیت مبارکہ ذکر کی ہے تو قاعدہ یہ ہے کہ جب اولا ممثل ہو اور بعد میں کوئی مثال ہو تو وہ اسی ممثل کی مثال ہوتی ہے لہذا جب اولا دو ممثل مذکور ہوئے تو اس کے بعد یہ مثال کا ذکر کرنا اس بات پر دلیل ہے کہ یہ ان دونوں کی مثال ہے۔

قولہ:ولعدول عن التصریح باب من البلاغۃ

صاحب مفتاح نے اس کے بعد مفتاح میں کہا کہ تصریح سے عدول کرنا یہ بلاغت کا باب ہے اور قاضی شریح کی ایک حکایت ذکر کی ہے قاضی شریح علیہ الرحمہ تابعی ہیں اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کے زمانے میں قاضی رہے ہیں قاضی شریح کے

پاس ایک شخص نے ایک چیز کا اقرار کیا اور بعد میں اس کا انکار کر دیا تو قاضی شریح علیہ الرحمہ نے اس کو کہا شھد علیک ابن اخت خالتک یعنی تیری خالہ کی بہن (یہ منکر کی ماں ہوگی) کے بیٹے نے تجھ پر گواہی دی ہے لہذا اب تم انکار کس طرح کر سکتے ہو تو قاضی صاحب نے یہاں صراحتا انکار کی نسبت اس شخص کی طرف نہیں کی رعایت ادب کی وجہ سے بلکہ کنایۃ بات ذکر کی ہے

**اعتراض**: مذکورہ بالا عبارت پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ آیت مبارکہ زیادۃ تقریر کی مثال ہو اور قاضی شریح کی حکایت استھجان تصریح کی مثال ہو تو اس صورت میں ہر ممثل کیلئے علیحدہ علیحدہ مثال بن جائے گی تو مذہب مشہور باطل نہیں ہوگا؟

**جواب**: شارح نے کہا کہ آیت مبارکہ زیادتی تقریر اور استھجان تصریح بالاسم دونوں کی مثال ہے اگر یہ دونوں کی مثال نہ ہو بلکہ آیت مبارکہ زیادتی تقریر کی مثال ہو اور حکایت شریح استھجان تصریح بالاسم مثال ہو تو مناسب یہ تھا کہ زیادتی تقریر کے ذکر کو حکایت سے مؤخر کیا جاتا اور یوں کہا جاتا او ان یستھجن التصریح ثم اورد حکایۃ شریح او ان یقصد زیادۃ التقریر نحو وراودتہ التی ...الآیۃ تاکہ دونوں مثالیں اپنے ممثل لہ کے ساتھ ملی ہوئی ہوتی کیونکہ مثال اور ممثل لہ کے درمیان فاصلہ جائز نہیں ہے لیکن جب زیادہ تقریر کے ذکر کو حکایت سے مؤخر نہیں کیا تو معلوم ہوا کہ آیت مبارکہ استھجان تصریح اور زیادہ تقریر دونوں کی مثال ہے۔

**قولہ:فافھم**

اس عبارت سے شارح کی غرض دو اعتراضات کے جوابات کی طرف اشارہ کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ آیت مبارکہ زیادتی تقریر کی مثال ہو اور حکایت شریح استھجان کی مثال ہو اور اس میں کوئی قباحت نہیں ہے؟

**جواب**: (۱) یہ ہے کہ اس صورت میں مثال اور ممثل کے درمیان اجنبی کے ساتھ فاصلہ لازم آتا ہے اور یہ جائز نہیں ہے

۔

**جواب**: (۲) یہ ہے کہ مسند الیہ کے ذکر میں اسم موصول ہے جبکہ قاضی شریح کی حکایت میں اسم موصول کا ذکر نہیں ہے لہذا مثال اور ممثل میں مطابقت نہیں ہوگی حالانکہ یہ شرط ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ لفظ زلیخا کے ساتھ نام کی صراحت کرنے میں تو کوئی قباحت نہیں ہے تو یہ کیسے مثال بن سکتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ مراودۃ کے بغیر اسم زلیخا کی صراحت میں کوئی قباحت نہیں ہے لیکن مراودۃ کے ساتھ زلیخا کا ذکر کرنا ضرور قبیح ہے۔

**عبارت**:او التفخیم نحو فغشیھم من الیم ما غشیھم و منه فی غیر المسند الیه ن قول ابی نواس و لقد نھزت مع الغواۃ بدلو ھم واسمت سرح اللحظ حیث اساموا و بلغت ما بلغ امرء بشبابه فاذ اعصارۃ کل ذاك اثام او تنبیه المخاطب علی الخطاء نحو قول عبدۃ بن الطیب من قصیدۃ یعظ فیھا بنیه ان اللذین ترونھم ای تظنونھم اخوانکم یشفی غلیل صدورھم ان تصرعوا ای تھلکوا او تصابوا بالحوادث ففیه من التنبیه علی خطائھم فی ھذا الظن ما لیس فی قولك ان القوم الفلانی و جعل صاحب المفتاح ھذاالبیت مما جعل الایماء الی وجه بناء الخبر ذریعة الی التنبیه علی الخطاء و ردہ المصنف بانه لیس فیه ایماء الی وجه بناء الخبر بل لا یبعد ان یکون فیه ایماء الی بناء نقیضه علیه وجوابه ان العرف و الذوق شاھدا صدق علی انك اذا قلت عند ذکر جماعة یعتقد ھم المخاطبون اخوانا خلصا ان الذین تظنونھم اخوانکم کان فیه ایماء الی ان الخبر المبنی علیه امر ینافی الاخوۃ و یباین المحبة۔

ترجمہ: یا بڑائی کیلئے جیسے تو اھل فرعون کو دریا میں اس چیز نے ڈھانپ لیا جس نے ڈھانپ لیا اور اسی سے غیر مسند الیہ میں ابونواس کا قول ہے ''بیشک میں نے گمراہوں کے ساتھ ان کے ڈول کو حرکت دی اور میں نے نظر کے چوپائے کو چرایا جہاں انہوں نے چرایا''۔''میں اپنی کوشش میں وہاں پہنچا جہاں ایک مرد اپنی جوانی میں پہنچتا ہے تو اچانک معلوم ہوا کہ یہ سب گناہ کئے ہیں''۔ یا مخاطب کو خطاء پر تنبیہ کرنے کیلئے جیسے: عبدہ بن طیب کے اس قصیدے میں سے ایک شعر جس میں وہ اپنے بیٹے کو نصیحت کرتا ہے ''بیشک جن لوگوں کو تم اپنا بھائی گمان کر رہے ہو تمہارا ہلاک ہونا ان کے سینوں کی سوزش کو شفاء دیتا ہے یعنی تمہارا ہلاک ہونا اور مصائب میں مبتلا ہو جانا'' تو اس میں اس گمان کے بارے میں ان کی خطاء پر تنبیہ ہے جو کہ تمہارے قول بے شک فلان قوم الخ کے اندر نہیں آئے گی۔

صاحب مفتاح نے اس شعر کو اس صورت سے بنایا ہے جسمیں بناء خبر کے طریقے کی طرف اشارہ کرنے کو خطاء پر تنبیہ کرنے کا ذریعہ بنایا جاتا ہے تا ماتن نے ایضاح میں اسے بایں طور پر رد کیا کہ اس شعر میں بناء خبر کے طریقے کی طرف اشارہ نہیں ہے بلکہ بعید نہیں ہے کہ اسمیں بناء خبر کی نقیض کی طرف اشارہ ہو

اور اس بات کا جواب یہ ہے کہ عرف اور ذوق دونوں اس بات کے صدق پر گواہ ہیں کہ جب تم ایسی جماعت کے ذکر کے وقت جن کے بارے میں مخاطبین خالص بھائی ہونے کا اعتقاد رکھتے ہوں کہو کہ بیشک جن کو تم بھائی گمان کرتے ہو تو اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہوگا کہ خبر کی جس پر بناء رکھی گئی ہے ایسا امر ہے جو کہ اخوت کے منافی ہے اور محبت کے مبائن ہے۔

**وضاحت**:قولہ:منه فی غیر المسند الیه

یہاں سے شارح کی غرض اسم موصول کو غیر مسند الیہ میں بڑائی کیلئے لانے کی نظیر کو بیان کرنا ہے اس لئے شارح نے ابو نواس کا قول ذکر کیا ہے جس میں محل استشہاد دوسرے شعر کے پہلے مصرعہ میں مابلغ ہے کیونکہ یہ مفعول ہے بلغ کا اس کو ما موصول

کے ساتھ لایا گیا ہے بڑائی کیلئے، مطلب یہ ہے کہ میں کوشش میں اس حد تک پہنچا جس کو بیان نہیں کیا جا سکتا ہے۔

**قوله:جعل صاحب المفتاح**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

یہاں پر تین چیزیں ہیں (۱) جو صاحب مفتاح نے کہا (۲) ماتن علیہ الرحمہ کی طرف سے اس پر اعتراض (۳) شارح کی جانب سے اس کا جواب۔

صاحب مفتاح نے کہا کہ الّذین ترونھم .....الخ شعر میں مسند الیہ کو موصول اور صلہ کے ساتھ لانا بناء خبر کے طریقے کی طرف اشارہ کرنے کیلئے ہے اور وہ خطاء پر مخاطب کو تنبیہ کا ذریعہ ہے اس طرح کہ خبر کی جس پر بناء رکھی گئی ہے وہ محبت و پیار کے قبیلے سے نہیں ہے۔

**اعتراض**: اس پر ماتن علیہ الرحمہ نے اپنی شرح ایضاح کے اندر یہ اعتراض کیا کہ اس شعر میں مسند الیہ کو موصول وصلہ کے ساتھ لانا۔ بناء خبر کے طریقے کی طرف اشارہ کرنے کے لئے نہیں ہے حتٰی کے اس کو خطاء پر تنبیہ کا ذریعہ بنایا جائے بلکہ ممکن ہے کہ اس شعر میں بناء خبر کی نقیض کی طرف اشارہ ہو کہ خبر کا تعلق مؤدت وصداقت سے ہو

**جواب**: یہ ہے کہ صاحب مفتاح نے جو کہا وہ عرف اور ذوق کے اعتبار سے درست ہے کے جب ایسی جماعت کے ذکر کے وقت جن کے بارے میں مخاطب خالص بھائی ہونے کا اعتقاد رکھتے ہوں تو تم کہو کہ بے شک جن کو تم اپنا بھائی گمان کرتے ہو، تو مخاطب جان لیں گے کہ خبر کی جس چیز پر بناء رکھی گئی ہے وہ ایسا امر ہے جو کہ اخوت، محبت کے منافی ہے اور محبت وصداقت کے مبائن ہے۔

**عبارت**:او الایماء الی وجه بناء الخبر ای الی طریقة یقول عملت هذا العمل علی وجه عملك و علی جهته ای طرزه و طریقته یعنی تاتی بالموصول و الصلة للاشارة الی ان بناء الخبر علیه من ای وجه و ای طریق من الثواب و العقاب و المدح والذم و غیر ذلك و حاصله ان تاتی بالفاتحة علی وجه ینبه الفطن علی الخاتمة کالارصاد فی علم البدیع نحو ان الذین یستکبرون عن عبادتی سیدخلون جهنم داخرین فان فیه ایماء الی ان بناء الخبر المبنی علیه امر من جنس العقاب والا ذلال بخلاف ما اذاذکرت اسماؤهم الاعلام ثم انه ای الایماء الی وجه بناء الخبر بما جعل ذریعة ای وسیلة الی التعریض بالتعظیم لشانه ای شان الخبر نحو قول الفرزدق ان الذی سمك ای رفع السماء بنی لنا بیتا اراد به الکعبة او بیت الشرف و المجد دعائمه اعز و اطول من دعائم کل بیت ففی قوله ان الذی سمك السماء ایماء الی ان الخبر المبنی علیه امر من جنس الرفعة والبناء بخلاف ما اذا قیل ان الله تعالی او الرحمن او غیر ذلك ثم فیه تعریض بتعظیم بناء بیته لکونه فعل من رفع السماء التی لا بناء ارفع منها و اعظم۔

ترجمہ:یا بناءخبر کے طریقے کی طرف اشارہ کرنا یعنی اس کے طریقے کی طرف ''وہ کہتا ہے کہ میں نے اس کام کو تمہارے کام کے طریقے پر کیااوراس کی جہت پر یعنی اس کے طرز وطریقے پر کیا یعنی مسندالیہ کوموصول وصلہ کے ساتھ لایا جانا ہے اس بات کی طرف اشارہ کرنے کیلئے کہ خبر کی بناءثواب،عذاب،مدح وذم وغیرہ میں سے کس طریقے پر ہےاوراس کا حاصل یہ ہے کہ کلام کی ابتداء ایسے طریقے پر ہو کہ ذہین شخص اس کے خاتمہ پر خبردار ہو جائے جیسا کہ علم بدیع میں ارصاد ہوتا ہے جیسے بیشک جن لوگوں نے میری عبادت سے تکبر کیاعنقریب وہ ذلیل ہوکر جہنم میں داخل کئے جائیں گے''اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ جس پر خبر کی بناءرکھی گئی ہےاس کا تعلق عقاب اور ذلت کے قبیل سے ہے برخلاف اس صورت کے جب ان کے نام وغیرہ ذکر کئے جاتے (تو اس میں بناءخبر کی طرف اشارہ نہیں ہونا تھا) پھراس بناءخبر کی طرف اشارہ کرنے کوکبھی شان خبر کی تعظیم کیلئے واسطہ ووسیلہ بنایا جاتا ہے جیسے فرزدق کا قول ہے''بیشک جس ذات نے آسمان کو بلند کیا اس نے ہمارے لئے ایسا گھر بنایا ہے ،مراداس سے کعبہ یاعزت وشرف والا گھر ہے۔جس کے پائے عزت والےاور ہر گھر کے پائے سے لمبے ہیں تواس کے قول ان الذی سمک السماء۔میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ وہ خبر جس پر بنیاد رکھی گئی ہے ایسا امر ہے جسکا تعلق رفعت اور بناء کی قبیل سے ہے برخلاف اس کے جب وہ ان اللہ تعالی اوالرحمٰن یااس کے علاوہ کہتا پھراس میں اس گھر کی بناء کی عظمت کی طرف بھی اشارہ ہے کیونکہ یہ فعل اس ذات کا ہے جس نے اس آسمان کو بلند کیا ہے کوئی زیادہ بلنداور عظیم بناءنہیں ہوسکتی ہے۔

**وضاحت**:قوله:ای الی طریقته

اس عبارت سے شارح کی غرض تین باتوں کو بیان کرنا ہے (۱)وجہ کے معنی مرادی کی تعیین کی طرف اشارہ کرنا ہے کیونکہ وجہ متعدد معنی کیلئے آتا ہے (۱)عضومخصوص یعنی چہرہ (۲)جہت (۳)طریقہ تو معلوم نہیں تھا کہ اس کا معنی مرادی کون

سا ہے تو شارح نے اس کو متعین کر دیا ہے یہاں مراد طریقہ ہے۔

(۲) علامہ قطب الدین شیرازی پر اجمالا رد کرنا ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ یہاں وجہ سے مراد علت اور سبب ہے اور ہم نے کہا اجمالا رد کرنا کیونکہ تفصیلی رد آگے آ رہا ہے۔

(۳) ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ الفاظ کی تفسیر میں ضروری ہے کہ وہ اھل لغت سے منقول ہوں تو کیا یہ معنی اھل لغت سے منقول ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ جی ہاں یہ معنی اھل لغت سے منقول ہے جیسا کہ وہ کہتے ہیں عملت هذا العمل على وجه عملك وعلى جهته یہاں وجہ سے مراد طریقہ ہے۔

قوله:يأتى بالموصول و الصلة

یہاں سے شارح کی **اولا غرض** ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ ایماء الی وجہ بناء الخبر صرف موصول سے حاصل ہو صلہ کی ضرورت نہ ہو۔

**جواب**: یہ ہے کہ ایماء الی وجہ بناء الخبر موصول اور صلہ دونوں سے حاصل ہوتا ہے۔

**دوسری غرض** اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ایماء اور اشارہ باہم مترادف ہیں۔

**تیسری غرض** اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ بناء کی خبر کی طرف اضافت اضافت بیانیہ ہے۔

قوله :حاصله

یہاں سے شارح کی اولا غرض ایماء الی وجہ بناء الخبر کا ایک اور نام بتانا ہے کہ جس طرح اس کو ایماء الی وجہ بناء الخبر کہا جاتا ہے اسی طرح اس کو علم بدیع میں ارصاد بھی کہا جاتا ہے لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ ایماء الی وجہ بناء الخبر کا تعلق محسنات الفاظ سے ہے جبکہ ارصاد کا تعلق محسنات معنویہ سے ہے۔ ثانیا اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ایماء الی وجہ بناء الخبر تمام لوگوں کی طرف نسبت کرتے ہوئے نہیں ہے بلکہ ذہین کی طرف نسبت کرتے ہوئے ہے۔

قوله: فان فيه الايماء

یہاں سے شارح کی غرض مثال کی ممثل لہ سے تطبیق کو بیان کرنا ہے کہ مسند الیہ کو موصول اور صلہ کے ساتھ لانا یہ بناء خبر کے طریقے کی طرف اشارہ کرنا ہے اس کا تعلق جنس عقاب اور ذلت سے ہے برخلاف اس صورت کے کہ اگر ان کے نام ذکر کیے جاتے اور یوں کہا جاتا کہ ان زيدا وعمروا و بكرا يستكبرون تو اس میں بناء خبر کے طریقے کی طرف اشارہ نہیں ہوتا تھا اسی وجہ سے موصول وصلہ کے ساتھ لایا گیا۔

قوله:اراد به الكعبة

یہاں سے شارح کی غرض شعر میں دو احتمالوں کو بیان کرنا ہے پہلا احتمال یہ ہے کہ بیت ( گھر ) سے مراد بیت حسی ہو تو اس صورت میں دعائم سے مراد بھی حسی ہوں گے تو معنی یہ بنے گا کہ ہم اس ذات کی مخلوق ہیں جس نے آسمان کو بلند کیا اور ہمارے لئے کعبہ کو گھر بنایا۔

**اعتراض**: اس پر یہ اعتراض ہوگا کہ کعبہ کو ان کیلئے تو گھر نہیں بنایا گیا تھا تو پھر یہ معنی کیسے درست ہوسکتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ان کیلئے گھر بنانے سے مراد یہ ہے کہ ہم ایسی قوم ہیں کہ ہمارا گھر کعبہ کے قریب ہے اور تم ایسی قوم ہو جو پہاڑوں اور دیہاتوں میں رہتی ہو تو تمہیں کعبہ کا قرب حاصل نہیں ہے۔

دوسرا احتمال یہ ہے کہ بیت سے مراد بیت معنوی ہو تو اس صورت میں دعائم سے مراد بھی دعائم میں معنوی ہونگے تو اس صورت میں معنی یہ بنے گا کہ فرزدق جریر پر فخر کر رہا ہے کہ اس کے آباء و اجداد عزت و شرف والے اور سردار ہیں جبکہ تمہارے آباء و اجداد ذلت والے اور رذیل ہیں۔

**عبارت**:او شان غیرہ ای غیر الخبر نحو قوله تعالی الذین کذبوا شعیبا کانوا هم الخاسرین ففیه ایماء الی طریق بناء الخبر مما ینبئ عن الخیبة و الخسران و تعظیم لشان شعیب و هو ظاهر و قد یجعل ذریعة الی الاهانه لشان الخبر نحو ان الذی لا یعرف الفقه قد صنف فیه او شان غیرہ نحو ان الذی یتبع الشیطان فهو خاسر و قد یجعل ذریعة الی تحقیق الخبر نحو ان التی ضربت بیتا مهاجرة بکوفة الجند غالت ودها غول فان فی ضرب البیت بکوفة و المهاجرة الیها ایماء الی ان طریق بناء الخبر ما ینبئ عن زوال المحبة و انقطاع المودة ثم انه یحقق زوال المودة و یقررہ حتی کانه برهان علیه و هذا معنی التحقیق الخبر فظهر الفرق بینه و بین الایماء و سقط اعتراض المصنف بانه لایظهر فرق بینهما فکیف یجعل الایماء ذریعة الیه الا تری ان قوله ان الذی سمك البیت و ان الذین ترونهم البیت فیه ایماء من غیر تحقیق الخبر و قد یجعل ذریعة الی التنبیه علی الخطاء کما مر فاحسن التأمل فی هذا المقام فانه من مطارح الانظار۔

ترجمہ:یا غیر خبر کی شان کیلئے جیسے اللہ تعالٰی کا قول جن لوگوں نے شعیب علیہ السلام کو جھٹلایا وہی نقصان اٹھانے والے ہیں تو اس میں اشارہ ہے اس بات کی طرف کہ بناء خبر کا تعلق اس قبیل سے ہے نقصان کے بارے میں خبر دینے والی ہے اور حضرت شعیب علیہ السلام کی شان کی تعظیم کی طرف اشارہ بھی ہے جو کہ ظاہر ہے اور کبھی اس ایماء کو شان خبر کی اہانت کی طرف وسیلہ بنایا جاتا ہے جیسے بیشک جو فقہ نہیں جانتا اس نے فقہ مین کتاب تصنیف کی ہے یا غیر خبر کی شان کی اہانت کی طرف جیسے بیشک جو شیطان کی اتباع کرتا ہے تو وہی نقصان اٹھانے والا ہے اور کبھی اس ایماء کو تحقیق خبر کی طرف وسیلہ بنایا جاتا ہے جیسے'' بیشک جس عورت نے ہجرت کر کے لشکر گاہ کے کنارے پر گھر بنایا اس کی محبت کو جنون نے زائل کر دیا کیونکہ کوفہ ( کنارے ) میں گھر بنانا اور اس کی طرف ہجرت کرنا یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ بناء خبر کا طریقہ ایسا ہے جو زوال محبت اور مودت کے منقطع ہونے کے بارے میں خبر دینے والا ہے پھر یہ زوال مودت کو ثابت اور پختہ کرتا ہے گویا کہ یہ اس پر دلیل ہے اور یہی معنی تحقیق خبر کا ہے تو تحقیق خبر اور ایماء کے درمیان فرق ظاہر ہو گیا اور مصنف کا اعتراض بھی ساقط ہو گیا جو کہ انہوں نے یوں کیا کہ ان دونوں کے درمیان تو فرق ہی ظاہر نہیں ہوتا تو ایماء کو تحقیق خبر کی طرف اشارہ کیسے بنایا جا سکتا ہے کیا تم دیکھتے نہیں کہ اس کا قول ان الــــذی ســمك الــخ اور ان الذین ترونھم البیت ۔ میں تحقیق الخبر کے علاوہ صرف اشارہ ہے اور کبھی خطاء پر تنبیہ کی طرف وسیلہ بنایا جاتا ہے جیسا کہ گزرا تو تم اس مقام میں اچھی طرح غور وفکر کرو کیونکہ یہ نظر وفکر کے پھسلنے کا مقام ہے۔

**وضاحت**:قوله: وقد یجعل ذریعة

یہاں سے شارح کی غرض علامہ سکا کی نے جو ایماء الی وجہ بناء الخبر اور تحقیق الخبر کے درمیان جو فرق بیان کیا ہے اور اس پر جو ماتن نے اعتراض کیا ہے اس کو بیان کرنا ہے۔

علامہ سکا کی نے ایماء اور تحقیق خبر میں یہ فرق بیان کیا ہے کہ ایماء مسند الیہ کو موصول مع صلہ کے ساتھ لانا بناء خبر کے

طریقے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سے عبارت ہے اور تحقیق الخبر مسندالیہ کو موصول مع صلہ کے ساتھ لانا بایں طور پر کے بنا خبر کے طریقے کی طرف اشارہ کرنے کو برھان انی یا لمی بنایا جائے سے عبارت ہے۔اس کی مثال یہ دی ان التی ضربت.....الخ یہاں مسندالیہ کو موصول مع صلہ کے ساتھ لاکر اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کے خبر کی بنیاد ایسے امر پر ہے جو کہ زوال محبت اور انقطاع مئودت کے بارے میں خبر دینے والا ہے کیونکہ انسان اپنے محلے کو اسی صورت میں چھوڑتا ہے جب اس کی محبت اس محلے سے ختم ہو جائے تو یہاں پر تحقیق خبر کیلئے بناء الخبر کا طریقہ برھان انی اس طرح بنے گا کہ ہجرت والے مقام پر گھر کا بنانا محبت کے زوال اور انقطاع کیلئے معلول ھے اور معلول کا ثبوت علت کے ثبوت کا تقاضا کرتا ہے۔

قولہ: سقط اعتراض المصنف

یہاں سے شارح کی غرض یہ ہے کہ ہم جو پیچھے وضاحت کی ہے تو اس سے ماتن کا اعتراض بھی ساقط ہو جاتا ہے ماتن کا اعتراض یہ ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ ایماء اور تحقیق الخبر دونوں ایک ہی شیء ہیں تو اگر ایماء کو تحقیق خبر کیلئے دلیل بنائیں گے علت الشیء لنفسہ لازم آئے گی اور یہ باطل ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ دونوں کے درمیان فرق ہے جس کو پیچھے ہم نے وضاحت سے ذکر کر دیا ہے مزید اس کی وضاحت مذکورہ دلیل تنویری سے حاصل ہو جاتی ہے اور وہ اس طرح کہ ان الذی سمك السماءاور ان الذین ترونهم ان دونوں مثالوں میں بناء الخبر کے طریقے کی طرف اشارہ تو ہے لیکن اس میں تحقیق خبر نہیں ہے اگر دونوں ایک ہی چیز ہوتی تو ان میں تحقیق خبر بھی ہونی چاہئے تھی تو معلوم ہوا کہ دونوں میں فرق ہے۔

**عبارت**:و الفاضل العلامة قد فسر فی شرح المفتاح الوجه فی الایماء الی وجه بناء الخبر بالعلة و السبب کما هو الظاهر فی قولنا ان الذین اٰمنوا لهم درجات النعیم ثم صرح بان قوله ثم یتفرع علی هذا اعتبارات لطیفة ربما جعل ذریعة الی کذا و کذا اشارة الی جعل المسند الیه موصولا مومیا الی وجه بناء الخبر فاشکل علیه الامر فی نحو ان الذی سمک السماء و ان التی ضربت و الذین ترونهم لعدم تحقق السببیة و هو لم یتعرض لذلك و من الناس من اقتفی اثره فی تفسیر الوجه بالعلة لکن هرب عن الاشکال بان معنی قوله ثم یتفرع علی هذا ای علی ایراد المسند الیه موصولا من غیر الایماء فلا یلزم ان یکون فی الا بیات المذکورة ایماء و سوق الکلام ینادی علی فساد هذا الرای عند۔المصنف و قد یقصد بالموصول الحث علی التعظیم او التحقیر او الترحم او نحو ذلك کقولنا جاءك الذی اکرمك او اهانك او الذی سبی اولاده و نهب امواله و قد یکون للتهکم نحو یا ایها الذی نزل علیه الذکر انك لمجنون و لطائف هذا الباب لاتکاد تضبط۔

ترجمہ: فاضل علامہ قطب الدین شیرازی نے مفتاح کی شرح میں الایماء الی وجہ بناء الخبر میں وجہ کی تفسیر علت اور سبب سے کی ہے جیسا کہ وہ ظاہر ہوتا ہے ہمارے قول ان الذین امنوا لھم درجات نعیم سے پھر انہوں نے صراحت کی کہ مفتاح کا قول ثم یتفرع علی ھذا اعتبارات لطیفہ ربما جعل ذریعۃ الی کذا وکذا سے اشارہ ہے اس بات کی طرف کہ مسندالیہ کو موصول لانا وجہ بناء الخبر کی طرف اشارہ ہے تو ان پر معاملہ ان الذی سمك السماء اور ان التی ضربت اور الذین ترونهم میں مشکل ہوا کیونکہ ان میں سببیت ثابت نہیں ہے تو وہ اس کے جواب کے درپہ نہ ہوئے اور بعض لوگوں نے وجہ کی تفسیر علت کے ساتھ کرنے میں ان کے اثر کی پیروی کی لیکن مذکورہ اشکال سے یہ کہہ کر بھاگ گئے کہ مفتاح کے قول ثم تیفرع علی ھذا سے مراد ہے مسندالیہ کو موصول لانا بغیر اشارہ کئے تو مذکورہ اشعار میں ایماء کا ہونا لازم نہیں آتا اور سیاق کلام انصاف پسند شخص کے نزدیک اس رائے کے فساد کی ندا دے رہا ہے اور کبھی اسم موصول سے مقصود تعظیم، تحقیر یا ترحم یا اس کی مثل پر ابھارنا ہوتا ہے جیسے ہمارا قول جاءك الذی اکرمك اواهانك اوالذی سبی اولاده ونهب امواله اور کبھی تہکم کیلئے جیسے یا ایهاالذی نزل علیه الذکر انك لمجنون اور اس باب کے لطائف ضبط نہ ہونے کے قریب ہیں۔

**وضاحت**: قوله: والفاضل العلامة

اس عبارت سے شارح کی غرض اولاً علامہ قطب الدین شیرازی کے مذہب کو بیان کرنا ہے اور ان کا رد کرنا ہے۔

علامہ قطب الدین شیرازی نے مفتاح کی شرح میں وجہ کی تفسیر علت اور سبب سے کی ہے تو شارح اس تفسیر کا رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ یہ تفسیر درست و مکمل نہیں ہے کیونکہ بعض صورتوں میں تو یہ صادق آتی ہے اور بعض صورتوں میں صادق نہیں آتی مثال کے طور پر الذین امنوالهم درجات العلی اور ان الذین آمنوا لهم درجات النعیم ہیں تو یہ تفسیر درست ہوگی کیونکہ ایمان درجات نعیم کیلئے سبب اور علت ہے لیکن ان الذی سمك السماء...الخ میں صادق نہیں آتی ہے کیونکہ سمك

السمائیة بناء البیت کیلئے علت نہیں ہے اسی طرح ان التی ضربت....الخ میں یہ صادق نہیں آتی ہے کیونکہ ضرب البیت اور اس کی طرف ہجرت کرنا زوال محبت اور انقطاع موّدت کیلئے علت وسبب نہیں ہے بلکہ ضرب البیت زوال محبت کیلئے معلول ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ وجہ کی تفسیر علت اور سبب کے ساتھ کرنا درست نہیں ہے۔

**جواب**: لیکن علامہ قطب الدین شیرازی کی طرف سے اس کا جواب یوں دیا جا سکتا ہے کہ ممکن ہے کہ علت اور سبب سے مراد اس کے نزدیک عام ہو برابر ہے کہ واقع میں علت وسبب ہو جیسا کہ ان الذین آمنو لھم درجات ...الخ میں ہے یا متکلم کے گمان میں علت وسبب ہوا گرچہ حقیقت وواقع میں نہ ہو تو اس صورت میں ان الذی سمك السماء اور ان التی ضربت بیتا ...الخ میں اگرچہ واقع میں علت وسبب نہیں ہے لیکن شاعر کے گمان میں ماقبل مابعد کیلئے علت وسبب ہو لہذا اس طرح علامہ قطب الدین شیرازی کا وجہ کی تفسیر علت وسبب سے کرنا درست ہوگا۔

قولہ: و من الناس

یہاں الناس سے مراد علامہ آمدی اور ایک قول کے مطابق علامہ خلخالی ہیں ان لوگوں نے بھی وجہ کا معنی علت وسبب کیا تو جب ان پر مذکورہ اعتراض وارد ہوا جو کہ ماقبل میں تفصیل سے ذکر ہو چکا تو ان لوگوں نے اعتراض سے بچنے کیلئے ایک اور بات کی وہ یہ ہے کہ مفتاح کی عبارت ثم یتفرع علی ھذا میں ھذا کا مشار الیہ صرف مسند الیہ کو موصول کر کے لانا ہے ایماء کی طرف اشارہ نہیں ہے لہذا اگر کسی مثال میں علت نہ بنے تو کوئی حرج نہیں کیونکہ علت تو تب ضروری ہے کہ ھذا کا مشار الیہ موصول بھی ہو اور ایماء بھی ہو۔

قولہ:سوق الکلام ینادی

یہاں سے شارح ان لوگوں کا رد کر رہے ہیں کہ ماتن اور علامہ سکا کی دونوں کے کلام کا سیاق وسباق ان کی رائے کے فاسد ہونے پر دلیل ہے کیونکہ ماتن نے کہا ہے ثم انه ای ایماء الی وجه بناء الخبر یجعل ذریعة تو پہلے مسند الیہ کو موصول لانا پھر اس کی بناء خبر کی طرف اشارہ کرنے کا ذریعہ بنانا یہ دونوں چیزیں ماقبل میں مذکور ہین لہذا مشار الیہ بھی دونون ہوں گی اسی طرح علامہ سکا کی نے بھی یہی کہا کہ ھذا سے اشارہ مسند الیہ کو موصول لانا بناء خبر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے صرف مسند الیہ کو موصول لانا یہ بیان نہیں کیا لہذا یہاں بھی ھذا کا مشار الیہ دونوں ہیں تو ان لوگوں کا ھذا کا مشار الیہ صرف مسند الیہ کو موصول لانا قرار دینا درست نہیں ہے۔

**عبارت**:و بالاشارة ای تعریف المسند الیه بایراده اسم الاشارةمتی صلح المقام له واتصل به غرض اما المقام الصالح فهو ان یصح احضاره فی ذهن السامع بواسطة الاشارة الیه حسا فان اصل اسماء الاشارة ان یشار بها الی مشاهد محسوس قریب او بعید فان اشیر بهاالی محسوس غیرمشاهد او الی ما یستحیل احساسه و مشاهدته فلتصییره کالمشاهد و تنزیل الاشارة العقلیه منزلة الحسیة و اما الغرض الموجب له او المرجح فقد اشار الی تفصیله بقوله لتمیزه ای المسند الیه اکمل تمییز نحو قوله ای ابن الرومی هذا ابو الصقر فرد انصب علی المدح او الحال فی محاسنه من نسل شیبان بین الضال و السلم و هما شجرتان بالبادیة یعنی یقیمون بالبادیة لان فقد العز فی الحضر او التعریض بغباوة السامع حتی کانه لا یدرك غیر المحسوس کقوله ای قول الفرزدق اولئك ابائی فجئنی بمثلهم هذا الامر للتعجیز کقوله تعالی فائتوا بسورة من مثله اذا جمعتنا یا جریر المجامع او بیان حاله ای المسند الیه فی القرب او البعد او التوسط کقولك هذا او ذلك او ذاك زید اخر ذکر التوسط لانه انما یتحقق بعد تحقق الطرفین۔

ترجمہ: اور مسند الیہ کو معرفہ لانا اسم اشارہ کے ساتھ جب مقام اس کی صلاحیت رکھتا ہو اور اس کے ساتھ کوئی غرض متصل ہو بہر حال وہ مقام جو اس کی صلاحیت رکھتا ہے ایسا مقام ہے جہاں مسند الیہ کو سامع کے ذہن میں اس کی طرف حسی طور پر اشارہ کرتے ہوئے حاضر کرنا صحیح ہو کیونکہ اسم اشارہ کی اصل یہ ہے کہ اس کے ساتھ اشارہ کیا جائے ایسے مشاہد محسوس کی طرف جو غیر مشاہدہ ہو (جیسے ذلک الجنۃ) یا ایسی چیز کی طرف جس کا احساس و مشاہدہ کرنا محال ہو تو اس کی وجہ یہ ہوگی کہ غیر مشاہدہ کو مشاہد کے مرتبہ میں اتارنے کی وجہ سے اور اشارہ عقلیہ کو حسی کے مرتبے میں اتار لیا گیا ہو اور بہر حال غرض جو اس کیلئے موجب و مرجح ہو گی تو ماتن نے اس کی طرف اپنے قول سے اشارہ کیا، مسند الیہ کو کامل طور پر ممتاز کرنے کیلئے جیسے اس کا قول یعنی ابن رومی کا،، یہ ابوصقر ہے جو اپنی خوبیوں میں یکتا ہے قبیلہ شعبان کی نسل سے جو کہ بیری اور کیکر کے درمیان رہتے ہیں''۔ فرداً مدح یا حال کی بناد پر منصوب ہے اور ضال اور سلم دیہات میں اگنے والے دو درخت ہیں یعنی وہ دیہات میں رہتے ہیں کیونکہ شہر میں عزت کا فقدان ہوتا ہے یا سامع کی کند ذہنی پر چوٹ کرنے کیلئے حتیٰ کہ گویا وہ غیر محسوس کا ادراک تک نہیں کر سکتا جیسے فرزدق کا قول یہ میرے آباؤ اجداد ہیں تم میرے پاس انکی مثل لاؤ یہاں امر عاجز کرنے کیلئے ہے جیسے اللہ تعالیٰ کا قول تم اس کی مثل سورۃ لاؤ جب ہمیں اے اے جریر میدان جنگ جمع کرے گی یا مسند الیہ کی قرب و بعد یا متوسط میں حالت کو بیان کرنے کیلئے جیسے تمہارا قول: هـــذا او ذالك او ذاك زید توسط کو آخر میں ذکر کیا کیونکہ اس کا تحقیق طرفین کے تحقیق کے بعد ہوتا ہے۔

**وضاحت**:قوله الی مشاهد محسوس

یہاں پر ایک اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ مناسب یہ تھا کہ یہاں لفظ محسوس کو لفظ مشاهد پر مقدم کیا جاتا اور یوں کہا جاتا ان یشار بها الی محسوس

مشاھد، کیونکہ مشاہد مبصر کے معنی میں ہے اور محسوس میں معقول میں احتراز ہے اور مشاہد سے غیر مبصر سے احتراز ہے تو اس صورت میں مبصر محسوس میں داخل ہوگا؟

**جواب:** یہ ہے کہ یہاں مشاھد، حاضر کے معنی میں ہے تو تقدیری عبارت یوں بنے گی ان یشار بھا الی حاضر المحسوس قریبا کان او بعیدا۔

قولہ:فان اشیر بھا الی محسوس غیر مشاھد

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ اسم اشارات میں اصل یہ ہے کہ ان کے ساتھ مشاہد محسوس کی طرف اشارہ کیا جائے ہم آپ کو ایسی مثال دکھاتے ہیں جس میں نہ تو دنیا میں اس کا مشاہدہ کیا جا سکتا ہے اور نہ ہی انکا مطلقا احساس ہوسکتا ہے جیسے اللہ تعالی کا فرمان: تلك الجنة الّتي...الآیۃ، تو اس میں مشار الیہ جنت ہے اور اس کا دنیا میں مشاہدہ نہیں ہوسکتا ہے اور اسی طرح اللہ تعالی کا فرمان: ذلکم اللہ ربکم وذلك مما علّمني ربی، ان سے مراد اللہ تعالی کی صفات ہیں حالانکہ اللہ تعالی کی صفات کا احساس کرنا مطلقا محال ہے تو پھر آپ کا یہ کہنا کہ اسم اشارات میں اصل یہ ہے کہ محسوس مشاہد کی طرف اشارہ کیا جائے کیسے درست ہوسکتا ہے؟

**جواب:** یہ ہے کہ پہلی مثال میں غیر مشاہد کو مشاہد کے درجہ میں اتارا گیا ہے کیونکہ جنت کے وجود کا یقین ہے اور دوسری مثال میں اشارہ عقلیہ کو حسیہ کے مرتبہ اتارا گیا کیونکہ اللہ تعالی کی صفات اگر چہ حقیقت میں غیر محسوس ہیں لیکن انکو محسوس کے مرتبہ میں اتارا جاسکتا ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ صانع کی پہچان مصنوع سے ہوتی ہے۔

قولہ: اکمل تمیزا

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ مسند الیہ کو اسم اشارہ کے ساتھ لانا کامل طور پر ممتاز کرنے کیلئے اس وقت ہوسکتا ہے جب اسم اشارہ تمام معارف سے اعرف ہو حالانکہ ایسا تو نہیں ہے؟

**جواب:** (ا) مسند الیہ کو اسم اشارہ کے ساتھ کامل طور پر ممتاز کرنے کیلئے لانا، تو یہ اس ماتحت کی طرف نسبت کرتے ہوئے ہے جیسے معرف بالام العہد اور اضافت وغیرہ۔ مافوق معرفہ کی طرف نسبت کرتے ہوئے تین ہیں حتی کہ مذکورہ اعتراض وارد ہو۔

**جواب:** (۲) یہ ہے کہ اسم اشارہ کامل طور پر ممتاز کرنے کیلئے اشارہ حسی کے ساتھ آتا ہے کیونکہ اس سے اوپر کوئی امتیاز نہیں گویا کہ وہ ہاتھ کی وضع کے مرتبہ میں ہوگیا کیونکہ اس میں کوئی اشتباہ واشتراک نہیں ہوتا ہے اسی وجہ سے اکمل تمیزا کہا ہے۔

قولہ:نصب

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ فردا منصوب ہے اور نصب کی کئی صورتیں ہوتی ہیں یہاں یہ منصوب ہونے کی وجہ کیا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ فرداً یا تو مدح کی بناء پر منصوب ہے اس وقت اس سے پہلے امدح فعل مقدر نکالا جائے گا یا یہ ابوالصقر سے حال ہونے کی بناء پر منصوب ہے۔

**قولہ:یعنی یقیمون بالبادیۃ**

یہاں سے شارح کی تین اغراض ہیں پہلی غرض تو یہ ہے کہ بین الضال والسلم ظرف مستقر ہے اور اس کا متعلق یقیمون محذوف ہے دوسری غرض اس کے معنی مرادی کو بیان کرنا ہے کہ بین الضال والسلم دیہات میں رہنے سے کنایہ ہے اور تیسری غرض متن پر دلیل قائم کرنا ہے دلیل یہ ہے کہ عزت اور شرافت دیہات میں محفوظ ہوتی ہیں کیونکہ شہر میں تو کوئی پتہ نہیں چلتا کہ یہ کون ہے کیونکہ وہاں ہر کوئی سفید پوش بنے پھرتے ہیں دیہات میں نسل محفوظ ہوتی ہے کہ فلاں سید ہے فلاں ملک ہے فلاں اس مرتبہ کا ہے اس دلیل کو یوں بھی بیان کیا جا سکتا ہے کہ اھل عرب کی عادات میں سے یہ تھا کہ وہ دیہاتوں میں رہنے پر فخر محسوس کرتے تھے اور جو شہر میں رہتا اس کو ذلت کی نگاہ سے دیکھتے اور جو دیہات میں رہنے والا ہوتا اس کو عزت کی نگاہ سے دیکھتے کیونکہ دیہات میں رہنے والے کی فصاحت و بلاغت اپنی اصل پر باقی ہوتی ہے کیونکہ اس کا کلام دوسرے لوگوں کے ساتھ خلط ملط نہیں ہوتا ہے جبکہ شہر مین رہنے والے کے کہ وہ ہر قسم کے لوگوں کے ساتھ اٹھتے بیٹھتے ہیں تو انکا کلام دوسرے لوگوں کے کلام سے خلط ملط ہو جاتا ہے جس سے ان کی کمال فصاحت میں خلل آ جاتا ہے۔

**قولہ:ھذا الامر لتعجیز**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ ہمیشہ بندہ کو امر اس چیز کا ہوتا ہے جو اس کے اختیار میں ہو حالانکہ فرزدق کے کے آباؤ اجداد کی مثل لانا تو مخاطب کے اختیار میں نہیں ہے تو پھر شاعر نے امر کیوں کہا؟

**جواب**: یہ ہے کہ کبھی امر تعجیز کیلئے بھی ہوتا ہے تو یہاں امر تعجیز یعنی عاجز کرنے کیلئے ہے مطلب یہ ہے کہ تم انکی مثل نہیں لا سکتے جیسا کہ قرآن پاک میں ہے: فاتو بسورۃ من مثلہ۔

**قولہ:اخر ذکر التوسط**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ متوسط رتبہ کے اعتبار سے بعید پر مقدم ہوتا ہے تو مناسب یہ تھا کہ متوسط کو بعید پر مقدم کیا جاتا حالانکہ ماتن نے اس کو مقدم نہیں کیا اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ متوسط کیلئے دو اعتبار ہیں،(۱) رتبہ کا اعتبار (۲) تحقق کا اعتبار، متوسط اگر چہ رتبہ کے اعتبار سے مقدم ہوتا ہے لیکن تحقق کے اعتبار سے مؤخر ہوتا ہے کیونکہ وسط طرفین (قرب و بعد) کے تحقق کے بعد ثابت ہوگا تو ماتن علیہ الرحمہ نے ثانی کو اختیار کیا ہے اول کو اختیار نہیں کیا ہے۔

**عبارت**:فان قلت کون ذا للقریب و ذلك للبعید و ذاك للمتوسط مما یقرره الوضع و اللغة فلا ینبغی ان یتعلق به نظر علم المعانی لانه انما یبحث عن الزوائد علی اصل المراد قلت مثله کثیر فی علم المعانی کا کثر مباحث التعریف و التوابع و طرق القصر و غیر ذلك و تحقیقه ان اللغة تنظر فیه من حیث ان هذا للقریب مثلا و علم المعانی من حیث انه اذا ارید بیان قرب المسند الیه یؤتی هذا و هو زائد علی اصل المراد الذی هو الحکم علی المسند الیه المذکور المعبر عنه بشیء یوجب تصوره ایاما کان و لو سلم فذکره فی هذا المقام توطئة و تمهید لما یتفرع علیه من التحقیر و التعظیم کما اشار الیه بقوله او تحقیره ای المسند الیه بالقرب نحو اهذا الذی یذکر آلهتکم و قد یقصد به تقریب حصوله و حضوره نحو هذه القیامة قد قامت۔

ترجمہ: اگر تم کہو کہ ذا قریب کیلئے ، ذالک دور کیلئے اور ذاک کا متوسط کیلئے ہوتا ہے ایسی چیز ہے جسکو وضع اور لغت ثابت کرتی ہے تو علم معانی کی نظر کا اس کے ساتھ تعلق ہونا مناسب نہیں ہے کیونکہ کہ علم معانی تو اصل مراد پر زائد معانی سے بحث کرتی ہے، میں کہوں گا کہ اس کی مثل تو علم معانی میں کثیر چیزیں ہیں جیسا کہ اکثر تعریف توابع اور طرق قصر وغیرہ کی ابحاث اور اس کی تحقیق یہ ہے کہ لغت ان میں اس حیثیت سے نظر کرتی ہے کہ جب مسند الیہ کے قرب کو بیان کرنا مقصود ہو تو ھذا کو لایا جائے گا اور یہ زائد ہے اس اصل مراد پر جو کہ مسند الیہ مذکور پر حکم لگانا بھی ہو اور اگر تسلیم کر لیا جائے تو اس مقام میں اس کا ذکر کرنا ان کیلئے بطور تمہید کے ہے جو اس پر متفرع ہوتے ہیں جیسے تحقیر و تعظیم وغیرہ جیسا کہ ماتن نے اس کی طرف اپنے قول او تحقیرہ سے اشارہ کیا یعنی مسند الیہ کو قرب کے ساتھ تحقیر کیلئے معرفہ لانا ہے جیسے کہا یہ ہے وہ جو تمہارے خداؤں کا انکار کرنا اور عیب لگانا ہے اور کبھی مقصود اس کے حصول اور حضور کے قریب کرنے کو بیان کرنا ہے جیسے هذه القیامة قد قامت ۔

**وضاحت**:قوله فان قلت

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا کہ مسند الیہ کے قرب کو بیان کرنا ہو تو ھذا اور بعد بیان کرنا ہو تو ذلک اور توسط بیان کرنا ہو تا ذاک کہتے ہیں حالانکہ یہ تو علم لغت اور علم نحو کے مسائل میں سے ہے علم معانی میں تو ان چیزوں کو بیان کیا جاتا ہے جو اصل مراد پر زائد ہوں تو اس صورت میں بحث سے خروج لازم آتا ہے جو کہ جائز نہیں؟

**جواب**: پہلے شارح نے تمہید ذکر کی کہ اس قسم کی ابحاث علم معانی میں اکثر واقع ہوئی ہیں جیسے تعریف توابع اور قصر کے ترک کا بیان وغیرہ لیکن اس سے خروج عن البحث لازم نہیں آتا کیونکہ علم لغت اور علم نحو میں بحث کی جاتی ہے اس اعتبار سے کہ ذا قریب کیلئے ہے ذلک بعید کیلئے ہے اور ذاک متوسط کیلئے ہے جبکہ علم معانی میں بحث اس اعتبار سے کی جاتی ہی کہ مخاطب کو جب یہ بتانا ہو کہ مسند الیہ قریب ہے تو ھذا کو لایا جائے گا اور یہ چیز اصل مراد پر زائد ہے۔

**جواب**: (۲) چلو ہم تسلیم کرتے ہیں کہ یہ لغت کا مسئلہ ہے لیکن اصل مقصود یہ نہیں ہے کہ مسند الیہ کا قریب کا حال بیان کرنا ہو تو پھر ھذا یا بعید بیان کرنا ہو تو ذالک کہتے ہیں بلکہ اصل مقصود یہ ہے کہ مسند الیہ کی تحقیر اور تعظیم کس طرح ہوگی اور یہ مذکورہ مسئلہ اس مقصود کی تمہید میں بیان کیا گیا ہے اور کسی علم میں بالتبع مسائل کا مذکور ہونا کوئی حرج نہیں سمجھا جاتا۔

**عبارت**:او تعظیمه بالبعد نحو الم ذلك الكتٰب تنزیلا لبعد درجته و رفعة محله منزلة بعد المسافة و قد یقصد به تعظیم المشیر كقول الامیر لبعض حاضریه ذلك قال كذا او تحقیره بالبعد كما یقال ذلك اللعین فعل كذا تنزیلا لبعده عن ساحة عز الحضور و الخطاب و سفالة محله منزلة بعد المسافة و لفظ ذلك صالح للاشارة الی كل غائب عینا كان او معنی بان یحكی عنه او لاثم یشار الیه نحو جاء نی رجل فقال ذلك الرجل و ضربنی زید فهالنی ذلك الضرب لان المحكی عنه غائب و یجوز علی قلة لفظ الحاضر نحو فقال هذا الرجل و هالنی هذا الضرب ای هذا المذكور عن قریب فهو وان كان غائبا لكن جری ذكره عن قریب فكانه حاضر و قد یذكر المعنی الحاضر المتقدم بلفظ البعید نحو بالله و ذلك قسم عظیم لافعلن لان المعنی غیر مدرك حسا فكانه بعید۔

ترجمہ: یا مسند الیہ کی تعظیم کیلئے اسم اشارہ بعید کے ساتھ لاتے ہیں جیسے الم ذالک الکتاب اس بعد درجہ اور اس کے مقام کی بلندی کی وجہ سے بعد مسافت کے رتبہ میں اتارتے ہوئے اور کبھی اس سے مقصود اشارہ کرنے والے کی تعظیم ہوتی ہے جیسے امیر اپنے بعض حاضرین کو کہے ذالك قال كذا، یا مسند الیہ کی اسم اشارہ بعید کے ساتھ تحقیر کیلئے جیسے کہا جاتا ہے ذالك اللعین فعل كذا اس کے عزت والے خطاب اور عزت والے حاضرین کی میدان سے دوری اور اس کے ادنی مقام کی وجہ سے بعد مسافت کے مرتبہ میں اتارتے ہوئے اور لفظ ذلک ہر اس غائب کی طرف اشارہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے جو عین ہو یا معنی ہو بایں طور پر کہ اولا اس کو حکایت کیا جائے پھر اس کی طرف اشارہ کیا جائے جیسے میرے پاس ایک مرد آیا تا اس مرد نے کہا زید نے مجھے مارا ہے تو اس مارنے نے مجھے خوف زدہ کر دیا کیونکہ محکی عنہ غائب ہے اور قِلت کے طور پر لفظ حاضر (ھذا) جائز ہے جیسے اس مرد نے کہا اس مارنے نے مجھے خوف زدہ کر دیا یہ جو قریب ہی مذکور ہوا وہ اگر غائب ہے لیکن اس کا ذکر قریب جاری ہوا ہے گویا کہ وہ حاضر ہے اور کبھی اس معنی کو جو حاضر متقدم ہو لفظ بعید سے ظاہر کیا جاتا ہے جیسے اللہ کی قسم اور وہ قسم بڑی ہے میں ضرور کروں گا کیونکہ معنی کا حسی طور پر ادراک نہیں کیا جا سکتا گویا کہ وہ بعید ہے۔

**وضاحت**:قوله: تحقیره بالبعد

یا مسند الیہ کی تحقیر مقصود ہوتی ہے اس لئے مسند الیہ کو اسم اشارہ بعید کے ساتھ ذکر کیا جاتا ہے جیسے کوئی کہے ذلک فعل کذا تو اب یہاں ذالک کا مشار الیہ قریب ہے لیکن اشارہ بعید کے ساتھ اس کی حقارت مقصود ہوتی ہے کہ یہ دور ہی رہے تو اچھا ہے مطلب یہ ہوتا ہے کہ حضور خطاب کا مرتبہ ہوتا ہے کیونکہ بڑے آدمی کے سامنے حاضر ہونے اور اس کا مخاطب ہونا اس کی عزت ہے یہ اس مرتبہ سے بہت دور ہے اور اس کا مرتبہ کم ہے پھر اس کو بعد مسافت کی جگہ پر کھڑا کیا گیا اور لفظ ذلک کو ذکر کیا گیا۔

قوله:لفظ ذلك صالح

یہاں سے شارح کی غرض ذالک کا ایک مزید نکتہ بیان کرنا ہے اور وہ نکتہ یہ ہے کہ ذالک کے ساتھ ہر غیب کی طرف

اشارہ ہوسکتا ہے اور وہ غیب عین یعنی ذات ہو یا معنی ہو اس کی وضاحت یہ ہے کہ پہلے غیب کی حکایت ہوگی پھر اس کے بعد ذالک کے ساتھ اس کی طرف اشارہ کریں گے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ شارح کی عبارتوں میں تعارض ہے اس طرح کہ پہلے شارح نے کہا کہ اسم اشارہ میں اصل یہ ہے کہ اس کے ساتھ مشاہد محسوس کی طرف اشارہ کیا جائے تو اس سے معلوم ہوا کہ اسم اشارہ سے صرف حاضر محسوس کی طرف اشارہ ہوسکتا ہے اور اس دوسری عبارت ذالك صالح .... سے معلوم ہوتا ہے کہ اسم اشارہ سے غیر محسوس غائب کی طرف بھی اشارہ ہوسکتا ہے اور یہ تناقض ہے؟

**جواب**: (۱) یہ ہے کہ اشارہ کے کلام میں کوئی تعارض نہیں ہے اور وہ اسطرح کہ شارح کا پہلا کلام حقیقت پر مبنی ہے کہ اسمائے اشارات کی حقیقتا وضع اس لئے کی گئی ہے کہ ان کے ساتھ خارج میں حاضر محسوس کی طرف اشارہ کیا جائے اور دوسرا کلام مجاز پر مبنی ہے کہ مجازا اسم اشارہ سے غائب غیر محسوس کی طرف بھی اشارہ ہوسکتا ہے۔

**جواب**: (۲) یہ ہے کہ مشارالیہ محکی عنہ کے اعتبار سے غائب ہے اور اپنے بعد کی وجہ سے دور ہے جبکہ اپنے ذکر کے اعتبار سے قریب اور حاضر ہے لہذا اس کے قرب کو شاہد و حاضر کے مرتبہ میں اتار لیا گیا اور اس کے غائب ہونے ہو بعد کے مرتبہ میں اتار لیا گیا لہذا لفظ ذالک کے ساتھ اشارہ کرنا درست ہے۔

**قوله:نحو جاء نی**

یہاں سے شارح نے دونوں کی مثال ذکر کی ہے کہ کوئی شخص کہے جاء نی رجل، میرے پاس ایک شخص آیا پھر کہے فقال ذالک رجل تو اب یہاں ذلک سے اس ذات غائب رجل کی طرف اشارہ کیا جا رہا ہے۔ معنی کی مثال کوئی شخص کہے ضربنی زید زید نے مجھے مارا پھر کہے فھالنی ذالک الضرب کہ اس مارنے نے مجھے خوف زدہ کر دیا تو اب یہاں ذالک سے مارنے کی طرف اشارہ ہو رہا ہے جو کہ معنی ہے۔

**عبارت**:او التنبیه ای تعریف المسند الیه بالاشارۃ للتنبیه عند تعقیب المشار الیه باوصاف ای عند ایراد اوصاف علی عقب المشار الیه تقول عقبه فلان اذا جاء علی عقبه ثم تعدیه الی المفعول الثانی بالباء و تقول عقبته بالشیء ای جعلت الشیء علی عقبه علی انه۔ای للتنبیه علی ان المشار الیه جدیر بما یرد بعدہ ای بعد اسم الاشارۃ من اجلها ای من اجل الاوصاف التی ذکرت بعد المشار الیه نحو الذین یؤمنون بالغیب و یقیمون الصلوۃ الی قوله اولئك علی هدی من ربهم و اولئك هم المفلحون عقب المشار الیه و هو الذین یؤمنون باوصاف متعددۃ من الایمان بالغیب و اقامۃ الصلوۃ و غیر ذلك ثم عرف المسند الیه بان اوردہ اسم اشارۃ تنبیها علی ان المشار الیهم احقاء بما یرد بعد اولئك و هو کونهم علی هدی عاجلا و الفوز بالفلاح أجلا من اجل اتصافهم بالاوصاف المذکورۃ اولانه لا یکون طریق الی احضارہ سوی الاشارۃ لجهل المتکلم او السامع باحواله او لنحو ذلك۔

ترجمہ: یا تنبیہ کرنے کیلئے یعنی مسندالیہ کواسم اشارہ کہ ساتھ معرفہ لانا،تنبیہ کرنے کیلئے مشارالیہ کے بعد اوصاف لاکر یعنی مشارالیہ کے بعد اوصاف لانے کے وقت کیا جاتا ہے عقبہ فلان جب وہ اس کے بعد آئے پھر تم اس کومفعول ثانی کی طرف باء کے ساتھ متعدی کرکے کہوگے عقبتہ بالشیء جب تم شیء کواس کے بعد ذکرکردے اس بات پرتنبیہ کرنے کیلئے مشارالیہ اس چیز کے زیادہ لائق ہے جو اس کے بعد یعنی اسم اشارہ کے بعد آرہا ہے یعنی ان اوصاف کی وجہ سے جومشارالیہ کے بعد ذکر کئے گئے ہیں جیسے وہ لوگ جوغیب پر ایمان لائے اور نماز کو قائم کرتے ہیں باری تعالی کے قول یہی لوگ ہدایت پر ہیں اپنے رب کی طرف سے اور یہی لوگ کامیاب ہیں مشارالیہ یعنی الّذین یؤمنون کے بعد ایمان بالغیب اور اقامۃ الصلوۃ وغیرہ چند اوصاف لائے ہیں پھر مسندالیہ کواسم اشارہ کے ساتھ معرفہ لایا گیا اس بات پر تنبیہ کرنے کیلئے کہ مشارالیہ زیادہ حقدار ہے اس حکم کا جواولئک کے بعد وارد ہوگا یعنی انکا دنیا میں ہدایت پر ہونا اور آخرت میں فلاح کے ساتھ بامراد ہونا انکے اوصاف مذکورہ کے ساتھ متصف ہونے کی وجہ سے یا اس لئے کہ اسم اشارہ کے علاوہ مسندالیہ کوحاضر کرنے کا کوئی راستہ نہیں ہوتا کیونکہ متکلم یا سامع مسندالیہ کے احوال سے جاہل ہوتا ہے یا اس کی مثل کی وجہ سے۔

**وضاحت**:قوله:او التنبیه ای تعریف المسند الیه

ماتن علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ کبھی مسندالیہ کواسم اشارہ کے ساتھ معرفہ اس لئے لاتے ہیں تا کہ سامع کواس بات پرتنبیہ ہو جائے کہ مشارالیہ کے بعد جواوصاف میں مشارالیہ اسم اشارہ کے بعد آنے والے حکم کا مستحق انہی اوصاف کی وجہ سے ہوا ہے مثلا اولئک علی ھدی من ربھم والئک ھم المفلحون اولئک دونوں جگہ اسم اشارہ ہے اور مشارالیہ متّقین ہے اور،مشارالیہ کے بعد ایمان بالغیب،اقامۃ الصلوۃ وغیرہ اوصاف مذکور ہیں اور اسم اشارہ کے بعد آنے والا حکم یعنی دنیا میں ہدایت اور آخرت میں فلاح ہے پس باری تعالی نے مسندالیہ کواسم اشارہ کے ساتھ معرفہ لاکر اس بات پرتنبیہ کی ہے کی مشارالیہ یعنی متّقین ہدایت اور فلاح

کے مستحق انہی اوصاف کی وجہ سے ہوئے ہیں جو اوصاف مشار الیہ کے بعد اور اسم اشارہ سے پہلے ذکر کئے گئے ہیں۔

**قوله:عند تعقيب المشار اليه باوصاف**

شارح نے عند تعقیب المشار الیہ باوصاف کی وضاحت عند ارادالاوصاف علی عقب المشار الیہ سے کر کے یہ بتانا چاہتے ہیں کہ تعقیب کے حیّز میں اگر باء آ جائے تو باء مؤخر پے داخل ہوتی ہے نہ کہ مقدم پر یعنی باء کا مدخول مؤخر ہوتا ہے اور اس کا ماقبل مقدم ہوتا ہے اس بات پر دلیل یہ ہے کہ عقبہ فلان اس وقت کہا جاتا ہے جب فلاں اس کے بعد آ جائے پھر مفعول ثانی کی طرف باء کے ساتھ متعدی کر کے عقبته الشيء اس وقت کہا جاتا ہے جب تو شیء کو اس کے بعد کر دے پس لغت کے اس قائدے کے تحت متن کا مطلب یہ ہوگا کہ مشار الیہ پہلے ہوگا اور اوصاف اس کے بعد ہونگے بعض لوگوں کا مؤقف یہ ہے کہ باء کا مدخول مقدم ہوتا ہے لیکن اس پر اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ اس صورت میں مشار الیہ کا اوصاف کے بعد ہونا لازم آئے گا حالانکہ مثال میں مشار الیہ پہلے ہے اور اوصاف بعد میں ہیں؟

**جواب**: ان حضرات نے اس کا جواب یہ دیا کہ متن میں مشار الیہ اسم اشارہ کے معنی میں ہے اور مطلب یہ ہے اسم اشارہ اوصاف کے بعد ہوگا شارح نے اس کا رد کرتے ہوئے مذکورہ عبارت سے وضاحت کی کہ اس صورت میں معنی اگرچہ درست ہوگا لیکن یہ مجاز ہے اور مجاز کی طرف جانا اس وقت جائز ہوتا ہے جب حقیقی معنی متعذر ہوں حالانکہ یہاں پر حقیقی معنی لینا جائز اور درست ہے تو مجاز کی طرف جانے کی کوئی وجہ نہیں ہے شارح نے عقب المشار الیہ کی وضاحت الّذين يوءمنون سے کی ہے حالانکہ مناسب یہ تھا کہ مشار الیہ متّقين کو قرار دیا جاتا بعض لوگوں نے اس کا شارح کی طرف سے جواب دیتے ہوئے کہا کہ الّذين يوءمنون سے مراد محض ذوات ہیں یعنی ان میں ایمان کا اعتبار نہیں کیا گیا پس اس صورت میں ذوات مجردہ عن الایمان مشار الیہ ہونگی اور ایمان اوصاف میں داخل ہوگا۔

**عبارت**:و باللام ای تعریف المسند الیه باللام للاشارۃ الی المعهود ای الی حصة من الحقیقة معهودۃ بین المتکلم و المخاطب واحد ا کان او اثنین او جماعة تقول عهدت فلانا اذا ادرکته و لقیته و ذلك لتقدم ذکرہ صریحا۔او کنایة نحو و لیس الذکر کالانثی ای لیس الذکر الذی طلبت امرء ۃ عمران کالتی ای کالانثی التی وهبت لها فالانثی اشارۃ الی ماسبق ذکرہ صریحا فی قوله تعالی قالت رب انی و ضعتها انثی لکنه لیس بمسند الیه و الذکر اشارۃ الی ما سبق ذکرہ کنایة فی قوله تعالی رب انی نذرت لك ما فی بطنی محررا فان لفظ ما وان کانت یعم للذکور و الا ناث لکن التحریر و هو ان یعتق الولد لخدمة بیت المقدس انما کان لذکور دون الاناث و هو مسند الیه و قد یستغنی عن تقدیم ذکرہ لعلم المخاطب به بالقرائن نحو خرج الامیر اذا لم یکن فی البلد الامیر واحد و کقولك لمن دخل البیت اغلق الباب و قد یکون لام العهد للاشارۃ الی الحاضر کما فی وصف المنادی و اسم الاشارۃ نحو یایها الرجل و هذا الرجل۔

ترجمہ: لام کے ساتھ یعنی مسندالیہ کولام کے ساتھ معرفہ لانا معہود کی طرف اشارہ کرنے کیلئے یعنی متکلم اور مخاطب کے درمیان حقیقت معہودہ کے ایک حصہ کی طرف اشارہ کرنے کیلئے ایک ہو یا دو یا جماعت کہا جا تا ہے عہدت فلانا جب تو اس کو پا لے اور تو اس سے ملاقات کر لے اور یہ صراحتا یا کنایۃ اس کے ذکر کے مقدم ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے جیسے لڑکا لڑکی کی مانند نہیں ہے یعنی وہ لڑکا جسکو عمران کی بیوی نے طلب کیا تھا اس لڑکی کی مثل نہیں ہے جو عمران کی بیوی کو دی گئی ہے پس الانثی سے اس کی طرف اشارہ ہے جسکا ذکر اللہ تعالی کے قول قالت ربی انی وضعتها انثی میں صراحتا گذر چکا ہے لیکن وہ مسندالیہ نہیں ہے اور الذکر سے اس کی طرف اشارہ جسکا ذکر اللہ تعالی کے قول ربی انی نذرت لك ما فی بطنی محررا میں کنایۃ گذر چکا ہے کیونکہ لفظ ما اگر چہ مذکر اور مؤنث دونوں کو عام ہے لیکن تحریر اور وہ یہ ہے کہ لڑکے کو بیت المقدس کی خدمت کیلئے آزاد کیا جائے لڑکوں کیلئے تھا نہ کہ لڑکیوں کیلئے اور وہ مسندالیہ ہے اور کبھی معہود کے ذکر سے استثناء ہو جا تا ہے کیونکہ مخاطب کو اس کا پہلے سے علم ہوتا ہے جیسے خرج الامیر جبکہ شہر میں ایک ہی امیر ہو اور جیسے کہ تمہارا قول اغلق الباب اس شخص کیلئے جو گھر میں داخل ہو رہا ہے اور کبھی لام عہد حاضر کی طرف اشارہ کرنے کیلئے ہوتا ہے جیسا کہ وصف منادی میں اور اسم اشارہ میں جیسے یا ایها الرجل اور هذا الرجل۔

**وضاحت**: اس بحث کو شروع کرنے سے پہلے آپ اجمالا یہ بات ذہن نشین فرمالیں کہ بقول مصنف لام تعریف کی دو قسمیں ہیں (۱) لام عہد خارجی (۲) لام حقیقت، پھر لام عہد خارجی کے تحت تین قسمیں ہیں،(۱) صریحی (۲) کنائی (۳) علمی، کیونکہ لام عہد خارجی کے مدخول کا لام سے پہلے مذکور ہونا ضروری ہے پس اگر اس کا مدخول صراحۃ مذکور ہے تو لام عہد صریحی ہوگا اور اگر کنایۃ مذکور ہے تو لام عہد کنائی کہلائے گا اور اگر لام کا مدخول پہلے سے بالکل مذکور نہیں ہے لیکن قرائن سے مخاطب کو اس کا علم ہے تو وہ لام عہد علمی کہلائے گا۔

لام عہدی کے تحت چار قسمیں ہیں: (۱) لام حقیقت من حیث ھی اس کا دوسرا نام لام جنس ہے (۲) لام عہد ذہنی (۳) لام استغراق حقیقی (۴) لام استغراق عرفی ، کیونکہ لام سے اگر افراد سے قطع نظر حقیقت من حیث ھی کی طرف اشارہ کیا گیا ہے تو وہ لام حقیقت اور لام جنس ہوگا اور اگر اس حقیقت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے جو فرد غیر معین کے ضمن میں ہے تو وہ لام عہد ذہنی ہوگا اور اگر اس حقیقت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے جو حقیقت تمام افراد کے ضمن میں ہے تو وہ لام استغراق ہوگا پھر استغراق کی دو قسمیں ہیں (۱) حقیقی (۲) عرفی ، کیونکہ جن تمام افراد کے ضمن میں حقیقت پائی گئی ہے اگر ان تمام افراد کو لفظ بحسب لغت شامل ہے تو یہ لام استغراق حقیقی کیلئے ہوگا اور اگر لفظ ان تمام افراد کو بحسب عرف شامل ہے تو یہ لام استغراق عرفی کیلئے ہوگا اس تمہید کے بعد عرض ہے کہ کبھی مسند الیہ کو لام کے ساتھ اس لئے معرفہ لاتے ہیں تا کہ اس لام کے ذریعے خارج میں موجود معہود اور معین چیز کی طرف اشارہ کیا جائے۔

**قوله: ای الی حسة**

شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ معہود سے مراد معلوم ہو تو اس صورت میں اس کا مقابل نفس حقیقت کو قرار دینا درست نہیں ہے کیونکہ وہ بھی معلوم ہوتی ہے؟

**جواب:** یہ کہ یہاں معہود سے مراد بعض حقیقت ہے معلوم نہیں ہے لہذا مقابل بنانا درست ہے۔

**قوله : معهود ة بين المتكلم والمخاطب**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا کہ جب معہود سے مراد بعض حقیقت ہے تو اس صورت میں لام عہد خارجی اور لام عہد ذہنی میں فرق نہیں ہوگا کیونکہ عہد ذہنی میں بھی بعض حقیقت کی طرف اشارہ ہوتا ہے؟

**جواب:** یہ کہ لام عہد خارجی میں اس بعض حقیقت کی طرف اشارہ ہوتا ہے جو کہ متکلم اور مخاطب کے درمیان معین ہوتی ہے جبکہ لام عہد ذہنی میں اس بعض حقیقت کی طرف اشارہ ہوتا ہے جو فرد منتشر کے طور پر صرف متکلم کیلئے متعین ہوتی ہے لہذا دونوں میں فرق حاصل ہو گیا۔

**قوله : لكنه ليس بمسنداليه**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ کالانثی مثال ہو تو اس صورت میں مثال اور ممثل میں مطابقت حاصل نہیں ہوگی کیونکہ ممثل مسند الیہ ہے جبکہ کالانثی مسند الیہ نہیں ہے؟

**جواب** : یہ ہے کہ کالانثی مثال نہیں ہے بلکہ نظیر ہے کیونکہ یہ کاف کے ساتھ مجرور ہے اور لیس کی خبر بن رہی ہے جو کہ

مسند ہے مسند الیہ نہیں ہے۔

**قولہ : فان لفظ ماوان کانت**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا کہ لفظ ما عام ہے جو کہ مزکر اور مونث دونوں کو شامل ہے تو یہاں آیت مبارکہ میں مذکر سے کنایہ کیسے مراد لیا جا سکتا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ لفظ ما اگر چہ وضع کے اعتبار سے مذکر اور مونث دونوں کو شامل ہے لیکن یہاں پر مزکر سے کنایہ کرنے پر قرینہ موجود ہے جو کہ اللہ تعالیٰ کے قول محررا سے سمجھ میں آ رہا ہے کیونکہ تحریر کہتے ہیں کہ لڑکے کو بیت المقدس کی خدمت کیلئے وقف کر دینا لہذا یہ مذکر کی شان ہے نہ کہ مونث کی لہذا مذکر مراد لینا درست ہے۔

**عبارت** :او للاشارة الی نفس الحقیقة و مفهوم المسمی من غیر اعتبار۔لما صدق علیه من الافراد کقولك الرجل خیر من المراۃ و منه اللام الداخلة علی المعرفات نحو الانسان حیوان ناطق والکلمة لفظ موضوع لمعنی مفرد و نحو ذلك لان التعریف للماهیة و قد یاْتی المعرف بلام الحقیقة لواحد من الافراد باعتبار عهدیته فی الذهن لمطابقة ذلك الواحد الحقیقة یعنی یطلق المعرف بلام الحقیقة الذی هو موضوع للحقیقة المتحدة فی الذهن علی فرد موجود من الحقیقة باعتبار کونه معهودا فی الذهن و جزئیا من جزئیات تلك الحقیقة مطابقا ایاها کما یطلق الکلی الطبعیّ علی کلی جزئی من جزئیاته و ذلك عند قیام قرینة علی ان لیس القصد الی نفس الحقیقة من حیث هی هی بل من حیث الوجود لا من حیث و جودها فی ضمن جمیع الافراد بل بعضها کقولك ادخل السوق حیث لا عهد فی الخارج فان قولك ادخل قرینة دالة علی ما ذکرنا ہ

ترجمہ: یا نفس حقیقت اور مفہوم مسمی کی طرف اشارہ کرنے کیلئے ان افراد کا اعتبار کئے بغیر جن پر وہ حقیقت صادق آتی ہے جیسے تیرا قول الرجل خیر من المرءۃ، اور اسی قسم سے وہ لام بھی ہے جو کہ معرفات پر داخل ہوتا ہے جیسے الانسان حیوان ناطق اور الکلمة لفظ موضوع لمعنی مفرد اور اس کی مثل کیونکہ تعریف ماہیت کی ہوتی ہے اور کبھی معرف باللام حقیقت افراد میں سے ایک فرد کیلئے آتا ہے معہود فی الذہن ہونے کے اعتبار سے کیونکہ یہ ایک حقیقت کے مطابق ہے یعنی وہ معرف باللام حقیقت جو حقیقت متحدہ فی الذہن کیلئے موضوع ہے حقیقت کے ایک فرد موجود پر بھی بولا جاتا ہے اس کے معہود فی الذہن ہونے کے اعتبار سے اور اس حقیقت کی جزئیات میں سے ایک جزئی ہونے کے اعتبار سے اور اس جزئی کے حقیقت کے مطابق ہونے کے اعتبار سے جیسا کہ کلی طبعی کا اس کی جزئیات میں سے ایک جزئی پر اطلاق ہوتا ہے اور یہ اس بات پر قرینہ قائم ہونے کے وقت ہے کہ نفس حقیقت من حیث ھی ھی مراد نہیں ہے بلکہ من حیث الوجود اس حیثیت سے نہیں کہ اس کا وجود تمام افراد کے ضمن میں ہے بلکہ اس کے بعض افراد کے ضمن میں ہے جیسے تیرا قول: ادخل السوق جہاں خارج میں معہود نہ ہو کیونکہ تمہارا قول ادخل اس بات پر ایسا قرینہ ہے جو کہ دلالت کر رہا ہے اس پر جو ہم نے ذکر کیا۔

**وضاحت**:قوله:او للاشارة الی نفس الحقیقة

یہاں سے ماتن علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ کبھی مسند الیہ کو لام کے ساتھ اس لئے معرفہ لاتے ہیں تا کہ اس لام کے ذریعے نفس حقیقت اور مفہوم مسمی کی طرف اشارہ کیا جائے نفس حقیقت سے مراد یہ ہے کہ ان افراد کا اعتبار نہ کیا جائے جن پر وہ حقیقت صادق آتی ہے۔

قوله:و مفهوم

حقیقت کے بعد مفہوم کا لفظ لا کر شارح نے حقیقت کی تفسیر کی ہے اور فرمایا ہے کہ یہاں حقیقت سے اس کے مشہور معنی یعنی ماہیت موجودہ فی الخارج مراد نہیں ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ امر کلی کو اس کے وجود فی الخارج کے اعتبار سے حقیقت کہا جاتا

ہے اور ذہن میں منتقل ہونے کے اعتبار سے مفہوم کہا جاتا ہے خواہ وہ امر کلی خارج میں موجود ہو یا موجود نہ ہو لہذا مفہوم ماہیات غیر موجودہ کو بھی شامل ہوگا شارح نے اس تفسیر سے اس طرف اشارہ کیا ہے کہ یہاں حقیقت سے مراد مفہوم ہے اور مفہوم کی اضافت مسمی کی طرف بیانیہ ہے یعنی مفہوم سے مسمی مراد ہے جیسے الرجل خیر من المراءۃ یعنی حقیقت رجل جو ذہن میں ملحوظ ہے بہتر ہے اس حقیقت امراءۃ سے جو ذہن میں ملحوظ ہے اب اگر جنس امراءۃ کے بعض افراد جنس رجل کے بعض افراد سے بہتر ہوں تو یہ الرجل خیر من المراءۃ کے منافی نہیں ہوگا اسی قبیل الانسان حیوان ناطق اور الکلمۃ لفظ وضع بھی ہے کیونکہ تعریف ماہیت کی ہوتی ہے نہ کہ افراد کی۔

**قولہ:** وقد یأتی المعرف باللام الحقیقۃ

یہاں ماتن علیہ الرحمہ پر ایک اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ ماتن نے جب لام عہد خارجی کو بیان کیا تو کہا للا شارۃ الی معہود اور لام جنس کو بیان کیا تو کہا للا شارۃ الی نفس الحقیقۃ لیکن جب لام عہد ذہنی کو بیان کیا تو کہا قد یأتی اور جب لام استغراق کو بیان کیا تو کہا وقد یفید ایسا کیوں؟

**جواب:** یہ ہے کہ لام عہد ذہنی اور لام استغراق دونوں لام حقیقت اور لام جنس کی فروع میں سے ہیں لہذا اس کی طرف اشارہ کرنے کیلئے شارح نے یأتی اور یفید کی ضمیر کو معرف باللام حقیقت کی طرف راجع کیا ہے اس عبارت میں ماتن علیہ الرحمہ نے لام عہد ذہنی کو بیان کیا ہے چنانچہ فرمایا کہ معرف باللام حقیقت حقیقت کے افراد میں سے فرد مبہم اور غیر معین کیلئے آتا ہے اس اعتبار سے کہ وہ فرد ذہن میں معہود و معین ہوتا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ جب وہ فرد مبہم اور غیر معین ہے تو ماتن علیہ الرحمہ کا اس کو ذہن میں معہود اور معین قرار دینا اور با اعتبار عہدیۃ فی الذھن کہنا کیسے درست ہوگا؟

**جواب:** یہ ہے کہ وہ فرد اپنی ذات کے اعتبار سے تو بلا شبہ مبہم اور غیر معین ہے لیکن وہ حقیقت اور ماہیت جس پر یہ فرد مشتمل ہے اور یہ فرد جس حقیقت کے مطابق ہے یعنی جو حقیقت اس فرد پر محمول ہوتی ہے اور صادق آتی ہے وہ ذہن میں معہود اور معین ہے پس اس کی تبعیت میں اس فرد مبہم کو بھی معہود اور معین کہہ دیا گیا اسی بات کو علامہ تفتازانی علیہ الرحمہ نے اپنے انداز میں یوں کہا ہے کہ وہ معرف باللام حقیقت جسکو حقیقت معینہ فی الذہن کیلئے وضع کیا گیا ہے اس کا اطلاق حقیقت کے افراد میں سے ایک فرد پر ہوتا ہے اور یہ اطلاق اس اعتبار سے ہوتا ہے کہ وہ فرد ذہن میں معہود اور معین ہے اور اس حقیقت کی جزئیات میں سے ایک جزئی ہے اور وہ فرد اس حقیقت کے مطابق ہے جیسا کہ کلی طبعی کا اس کی جزئیات میں سے ایک جزئی پر اطلاق ہوتا ہے اور کبھی طبعی اس پر محمول ہوتی ہے مثلاً ھذا الفرس حیوان میں حیوان کلی طبعی اپنی جزئی ھذا الفرس پر محمول ہے اور زید انسان میں انسان کلی طبعی اپنی جزئی زید پر محمول ہے۔

**قولہ:** ذلك عند قیام قرینۃ

یہاں سے شارح یہ بتانا چاہتے ہیں کہ معرف باللام حقیقت فرد معہود اور معین فی الذہن پر اسی وقت محمول ہوگا جبکہ اس بات پر قرینہ موجود ہو کہ معرف باللام حقیقت سے نفس حقیقت من حیث ھی ھی مراد نہیں ہے جیسا کہ لام جنس میں ہوتا ہے بلکہ وہ حقیقت مراد ہے جو افراد کے ضمن میں پائی جاتی ہے لیکن وہ حقیقت اس حیثیت سے مقصود نہیں کہ وہ تمام افراد کے ضمن میں موجود ہے جیسا کہ لام استغراق میں ہوتا ہے بلکہ اس حیثیت سے مقصود ہے کہ وہ بعض افراد کے ضمن میں موجود ہے۔

قولہ: ادخل السوق

یہاں سے ماتن نے مثال بیان کی ہے لیکن بشرط یہ کہ خارج میں متکلم اور مخاطب کے درمیان کوئی بازار متعین نہ ہو بازار کا فرد مبہم اور غیر معین مراد ہے اور السوق کا لام عہد ذہنی کیلئے ہے اور قرینہ اس پر یہ ہے کہ یہاں نہ تو لام حقیقت اور لام جنس مراد ہوسکتا ہے اور نہ ہی استغراق اور لام عہد خارجی ہوسکتا ہے لام حقیقت تو اس لئے مراد نہیں ہوسکتا ہے کہ لام حقیقت مراد لینے سے حقیقت سوق میں دخول لازم آئے گا حالانکہ کسی شیء کی حقیقت اور ماہیت میں دخول محال ہے اور لام استغراق مراد لینے کی صورت میں چونکہ سوق کے تمام افراد میں دخول لازم آتا ہے حالانکہ یہ ناممکن ہے اسلئے لام استغراق بھی مراد نہ ہوگا اور حیث لا عہد فی الخارج کہ کر عہد خارجی کو اصل ہی سے منتفی کر دیا گیا ہے لہذا یہ بھی مراد نہ ہوگا اور جب یہ تینوں مراد نہیں ہیں تو لامحالہ وہ حقیقت مراد ہوگی جو بعض غیر معین افراد کہ ذمن میں پائی جاتی ہے یعنی لام عہد ذہنی مراد ہوگا۔

**عبارت**:وتحقیقه انه مو ضوع للحقیقة المتحدة فی الذهن و انما اطلق علی الفرد الموجود منها باعتبار ان الحقیقة موجودة فیه فجاء التعدد باعتبار الوجود لاباعتبار الوضع و الفرق بینه و بین النکرة کالفرق بین علم الجنس المستعمل فی فرد و بین اسم الجنس نحو لقیت اسامة و لقیت اسدا فاسد مو ضوع لواحد من أحاد جنسه فاطلاقه علی الواحد اطلاق علی اصل وضعه و اسامة مو ضوعة للحقیقة المتحدة فی الذهن و اذا اطلقتها علی الواحد فانما اردت الحقیقة و لزم اطلاقه علی الحقیقة باعتبار الوجود التعدد ضمنا فکذا للنکرة تفید ان ذلك الاسم بعض من جملة الحقیقة نحو ادخل سوقا بخلاف المعرف نحو ادخل السوق فان المراد به نفس الحقیقة و البعضیة مستفادة من القرینة کالدخول مثلا فهو کعام مخصوص بالقرینة فالمجرد و ذو اللام اذن بالنظر الی القرینة سواء و بالنظر الی انفسهما مختلفان۔

ترجمہ: اوراس کی تحقیق یہ ہے کہ یہ اس حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہے کہ جو ذہن مین متحد ومعہود ہوتی ہے اور بے شک اس کا اس کے فرد موجود پر اطلاق اس اعتبار سے کیا جا تا ہے کہ حقیقت اس میں موجود ہوتی ہے تو تعدد جود کے اعتبار سے آتا ہے نہ کہ وضع کہ اعتبار سے اور عہد ذہنی اور نکرہ کے درمیان فرق اسی طرح ہے جس طرح اس علم جنس جس کو فرد میں استعمال کیا جانے کے درمیان اور اسم جنس کے درمیان فرق ہے جیسے لقیت اسامۃ ولقیت اسدا تو اسد اپنی جنس کے افراد میں سے ایک فرد کیلئے وضع کیا گیا ہے تو اس کا ایک فرد پر اطلاق کرنا اس کی اصل وجہ پر اطلاق کرنا ہے اور اسامۃ اس حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہے جو ذہن میں متحد و متعین ہے اور جب تم اس کا ایک فرد پر اطلاق کرو گے تو آپ حقیقت کا ارادہ کرو گے اور اس کا حقیقت پر اطلاق کرنا وجود کے اعتبار سے ہے تعدد ضمنا حاصل ہو رہا ہے تو اسی طرح نکرہ اس بات کا فائدۃ دیتا ہے کہ یہ اسم جملہ حقیقت میں سے بعض ہے جیسے ادخل سوقا بخلاف معرفہ ادخل السوق کیونکہ وضع کہ اعتبار سے مراد اس سے نفس حقیقت ہے اور بعضیت قرینہ دخول کی وجہ سے مستفاد ہو رہی ہے تو یہ اس عام کی طرح ہو گیا جس کو قرینہ کے ساتھ خاص کیا گیا تو مجرد ان اللام اور ذو اللام اس وقت قرینہ کی طرف نظر کرتے ہوئے برابر ہیں اور ان کی ذات کی طرف نظر کرتے ہوئے مختلف ہیں۔

**وضاحت**:قوله: وتحقیقه

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ معرف باللام عہد ذہنی دو حال سے خالی نہیں ہوتا یا تو یہ حقیقت کیلئے موضوع ہو گا یا فرد منتشر کیلئے موضوع ہو گا اگر یہ نفس حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہو تو دو خرابیاں لازم آتی ہیں پہلی خرابی تو یہ لازم آتی ہے کہ تعریف معرفہ پر صادق نہیں آئے گی کیونکہ معرفہ اس کو کہتے ہیں جسکی وضع اس لئے ہوتا کہ اس کو معین میں استعمال کیا جائے اور نفس حقیقت ایسی کلی ہے جو کی تعدد اور کثرت پر دلالت کرتی ہے دوسری خرابی یہ لازم آتی ہے کہ جب یہ حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہے تو اس کا ایک فرد کیلئے استعمال کرنا مجاز ہو گا کیونکہ لفظ کو غیر موضوع کیلئے استعمال کرنا مجاز کہلاتا ہے حالانکہ تم اس کو حقیقت کہتے ہو اگر اس کی وضع فرد منتشر کیلئے ہو تو معرف

باللام عہد ذہنی اور نکرہ میں فرق نہیں رہے گا کیونکہ پھر دونوں فرد منتشر کیلئے موضوع ہونگے حالانکہ یہ درست نہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم شق اول کو اختیار کرتے ہیں کہ معرف باللام عہد حقیقت کیلئے موضوع ہے اور اس صورت میں دونوں خرابیاں بھی لازم نہیں آتی ہیں اور وہ اس طرح کہ معرفہ تعریف اس پر صادق آئے گی کیونکہ یہ معرف باللام عہد ذہنی اس حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہے جو متکلم کے ذہن میں معلوم و متعین ہوتی ہے اور تعدد اور کثرت اس میں ماتحت افراد کے وجود کے اعتبار سے آتا ہے جیسے انسان کو حیوان ناطق کیلئے وضع کیا گیا ہے اور ہوا انسان ایسی حقیقت ہے جو کہ ذہن میں معلوم و متعین ہے اور اس میں تعدد ماتحت موجود افراد زید عمرو اور بکر وغیرہ کے اعتبار سے آ رہا ہے اسی طرح یہاں بھی ہے دوسری خرابی مجاز والی اس طرح لازم نہیں آتی ہے کہ حقیقت کو فرد میں استعمال کرنے کی دو قسمیں ہیں (۱) پہلی قسم تو یہ ہے کہ اس حقیقت کو فرد میں استعمال کیا جائے خصوصیت کے اعتبار سے اور (۲) دوسری قسم یہ ہے کہ اس حقیقت کو استعمال کیا جائے اس حقیقت پر جو افراد کے ذمن میں موجود ہے تو مجاز پہلی قسم کے اعتبار سے لازم آتا ہے اور یہ مراد نہیں ہے بلکہ مراد ثانی ہے اور اس میں مجاز لازم نہیں آتا ہے۔

قوله: والفرق بينه وبين النكرة

یہاں سے شارح کی غرض معرف باللام عہد ذہنی اور نکرہ کے درمیان فرق بیان کرنا ہے ان دونوں میں فرق اس طرح ہے کہ معرف باللام عہد ذہنی اس حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہے جو ذہن میں معلوم ہوتی ہے اور اس کا ایک فرد پر اطلاق کرنا قرینے کے اعتبار سے ہوتا ہے اور نکرہ کو فرد منتشر کیلئے وضع کیا گیا ہے اور اس کا ایک فرد پر اطلاق کرنا اصل وضع کے اعتبار سے ہوتا ہے قرینے کے اعتبار سے نہیں ہوتا ہے۔

قوله : كالفرق بين علم الجنس

یہاں سے شارح کی غرض معرف باللام عہد ذہنی اور نکرہ کے درمیان فرق کو مزید واضح کرنے کیلئے ایک مثال بیان کی ہے کہ ان دونوں میں اسی طرح فرق ہے جس طرح علم جنس اور اسم جنس میں فرق ہے علم جنس کی تعریف یہ ہے کہ کسی شیء کو ایسی حقیقت کیلئے وضع کیا جائے جو ذہن میں موجود و معلوم ہو اور ایک فرد میں اعتبار قرینے کے اعتبار سے ہو اور اسم جنس کی تعریف یہ ہے کہ کسی شیء کو فرد منتشر کیلئے وضع کیا جائے اور اس کا اس فرد پر اطلاق وضع کے اعتبار سے ہو مثال کے طور پر لفظ اسامہ علم جنس ہے اس کو حقیقت کیلئے وضع کیا گیا ہے جو ذہن میں متحد و معلوم ہے یعنی حیوان مفترس کیلئے اور اسد کا کسی ایک فرد پر اطلاق کرنا قرینے کے اعتبار سے ہو اور لفظ اسد اسم جنس ہے اس کو فرد منتشر کیلئے وضع کیا گیا ہے تو اس کا ایک فرد پر اطلاق اصل وضع کے اعتبار سے ہوگا اگر کوئی شخص کہے لقیت اسامۃ تو لفظ کو حیوان مفترس کیلئے وضع کیا گیا ہے اور یہاں مراد فرد واحد ہے اور قرینہ اس پر ملاقات ہے کیونکہ ملاقات فرد کے ساتھ ہوتی ہے حقیقت اور ماہیت کے ساتھ نہیں ہوتی ہے اور اگر کوئی کہے لقیت اسدا تو لفظ اسد کو فرد منتشر کیلئے وضع کیا گیا ہے اور اس کا ایک فرد پر اطلاق اصل وضع کے اعتبار سے اور ملاقات اس بات پر قرینہ ہے کہ یہاں مراد اسد سے فرد ہے نہ کہ ماہیت کیونکہ ملاقات فرد کے ساتھ ہی ہوتی ہے۔

**عبارت**:والیه اشار بقوله و هذا فی المعنی کالنکرةیعنی بعد اعتبار القرینة و ان کان فی۔اللفظ یجری علیه احکام المعارف من وقوعه مبتداء و ذاحال و وصفا للمعرفة و موصوفا بها و نحو ذلك کعلم الجنس و هذه الاحکام اللفظیة هی التی اضطرتهم الی الحکم بکونه معرفة و کون نحو اسامة علما حتی تکلفوا ما تکلفوا و یعلم مما ذکرنا من تقریر کلامه ان عود الضمیر فی قوله و قد یاتی الی المعرف بلام الحقیقة اولی من عوده الی مطلق المعرف باللام کما یشعر به ظاهر لفظ الایضاح و لکون هذا المعرف فی المعنی کالنکرة یعامل معاملة النکرة کثیرا فیوصف بالجمل کقوله و لقد امر علی اللئیم یسبنی و فی التنزیل کمثل الحمار یحمل اسفارا علی ان یحمل صفة للحمار و فیه الاالمستضعفین من الرجال و النساء و الوالدان لا یستطیعون علی ان قوله لا یستطیعون صفة للمستضعفین او للرجال و النساء و الوالدان لان الموصوف و ان کان فیه حرف۔التعریف فلیس بشیء بعینه لذا فی الکشاف و هو الصریح فی ان اللام فی المستضعفین حرف تعریف کما سنذکره عن قریب و ان کان اسما موصولا یصح هذا ایضا لان الموصول ایضا یعامل معاملة هذا المعرف کما ذکره صاحب الکشاف ان اللذین انعمت علیهم لا توقیت فیه فهو کقوله و لقدامر علی اللئیم فیصح ان تقع النکرة اعنی قوله غیر المغضوب علیهم و صفاله

ترجمہ:اوراسی طرف مصنف نے اپنے قول کے ساتھ اشارہ کیا اور یہ معنی میں نکرہ کی طرح ہوتا ہے یعنی قرینہ کا اعتبار کرنے کے بعد اگر چہ لفظ میں اس پر معرفہ کے احکام جاری ہوتے ہیں یعنی اس کا مبتدا بننا،ذوالجلال بننا معرفہ کیلئے صفت بننا معرفہ کے ساتھ اس کا موصوف بننا اور اس کی مثل جیسے علم جنس اور انہیں احکام لفظیہ نے قوم کو اس بات کی طرف مجبور کیا کہ وہ اس کے معرفہ ہونے کا اور اسامۃ کی مثل کا علم ہونے کا حکم لگائیں حتیٰ کہ انہوں نے تکلف کیے جو تکلفات کئے اور مصنف کے کلام کی جو تفسیر ہم نے ذکر کی اس سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ مصنف کے قول قدیاءتی میں ھو ضمیر کو معرف باللام الحقیقت کی طرف لوٹانا، مطلق معرف باللام کی طرف لوٹانے سے زیادہ بہتر ہے جیسا کہ ایضاح کا ظاھر اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے اور اس معرفہ کے معنی مین نکرہ کی طرح ہونے کی وجہ سے اکثر اوقات نکرہ والا معاملہ کیا جاتا ہے تو اس کو جملون کے ساتھ متصف کیا جاتا ہے جیسے کہ اس قول ولقدامر علی لئیم یسبنی بیشک میں ایسے کمینے شخص کے پاس سے گزرا جو مجھے گالی دیتا ہے اور قرآن پاک میں ہے:کمثل الحمار یحمل اسفارا،اس بناء پر کہ یحمل حمار کی صفت ہے اور قرآن پاک میں ہے ’’مگر مردوں،عورتوں،اور بچوں میں سے کمزور جو طاقت نہیں رکھتے‘‘ اس بناء پر کہ لا یستطیعون مستضعفین یا رجال یا نساء یا ولدان کیلئے صفت ہو کیونکہ موصوف پر اگر چہ حرف تعریف ہے لیکن معین شیء مراد نہیں ہے ایسا ہے تفسیر کشاف میں ہے اور وہ اس بات مین صریح ہے کہ المستضعفین میں الف لام تعریف ہے جیسا کہ عنقریب ہم اس کو ذکر کریں گے اور اگر وہ اسم موصول ہو یہ بھی صحیح ہے کیونکہ موصول کے ساتھ بھی اسی معرفہ والا معاملہ کیا جاتا ہے جیسا کہ اس کو صاحب کشاف نے ذکر کیا ہے کہ الذین انعمت علیھم میں کوئی تعیین نہیں ہے تو یہ اس کے

قول ولقدامرعلی اللئیم کی طرح ہے پس نکرہ میری مراد غیرالمغضوب علیہم کا اس کیلئے وصف بننا درست ہے۔

**وضاحت**: مصنف نے فرمایا ہے کہ معرف باللام عہد ذہنی قرینہ کا اعتبار کرنے کے بعد معنی نکرہ کے مانند ہوجاتا ہے یعنی جس طرح نکرہ فرد غیر معین پر دلالت کرتا ہے اسی قرینہ کا اعتبار کرنے کے بعد معرف باللام عہد ذہنی بھی فرد غیر معین پر دلالت کرتا ہے اگرچہ لفظوں میں اس پر معرفہ کے احکام جاری ہوتے ہیں اور اس کے ساتھ معرفہ جیسا سلوک کیا جاتا ہے مثلا معرف باللام عہد ذہنی مبتداء واقع ہوتا ہے (الذئب فی دارک) اور ذوالحال واقع ہوتا ہے (رایت الذئب خارجا من بیتک) اور معرفہ کی صفت واقع ہوتا ہے (زید کریم عندک) معرفہ کے ساتھ موصوف ہوتا ہے (الکریم الذی فعل کذا فی دار صدیقک)۔

قولہ:حتی تکلف ما تکلف

بعض لوگوں نے یہاں کچھ تکلفات بھی اختیار کئے ہیں اور یہ کہا ہے کہ معرف باللام عہد ذہنی میں حضور ذہنی معتبر ہوتی ہے جبکہ نکرہ میں یہ شرط نہیں ہے اور یہ بھی کہا کہ جہاں جملہ معرف باللام عہد کیلئے صفت واقع ہوا وہاں انھوں نے اس کی تاویل بھی کی ہے۔

قولہ: و یعلم مما ذکرنا

یہاں سے شارح یہ بتانا چاہتے ہیں کہ ماتن کے قول قدیأتی میں جو ضمیر ہے اس کا مرجع کون ہے اور اسمیں بہتر کیا ہے فرماتے ہیں کہ قدیأتی کی ھو ضمیر کو معرف باللام الحقیقت کی طرف لوٹانا زیادہ بہتر ہے بنسبت اس کے کہ اس کو معرف باللام کی طرف لوٹایا جائے وجہ اس کی یہ ہے کہ اگر ضمیر مطلق معرف باللام کی طرف راجع ہوگی تو اس صورت میں لام عہد ذہنی کا لام حقیقت کی قسم نہ ہونا لازم آتا ہے جیسا کہ علماء علم معانی کا مذہب ہے بلکہ اس صورت میں مطلق لام کی قسم ہونا لازم آتا ہے جو کہ نحویوں کا مذہب ہے۔

قولہ:قد یعامل معاملۃ النکرۃ

شارح کہتے ہیں کہ معرف باللام عہد ذہنی چونکہ معنی نکرہ کی طرف ہوتا ہے اس لئے کبھی کبار اس کے ساتھ نکرہ جیسا معاملہ بھی کیا جاتا ہے مثلا معرف باللام عہد ذہنی کو جملہ کی صفت بنایا جاتا ہے حالانکہ جملہ نکرہ کے حکم میں ہوتا ہے جیسا کہ شاعر کے اس شعر میں ولقد امرعلی اللئیم یسبنی یہاں یسبنی جملہ ہے اور اللئیم کی صفت واقع ہے۔

قولہ: ھو صریح

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالی کے قول للرجال والنساء والولدان میں تو لام کا عہد ذہنی کیلئے ہونا مسلم ہے لیکن السمتضعفین میں لام کا عہد ذہنی کیلئے مسلم نہیں ہے کیونکہ جو لام اسم فاعل پر داخل ہوتا ہے موصول کے معنی میں ہوتا ہے لام حرفی نہیں ہوتا لہذا امثال اور ممثل میں مطابقت نہ رہی؟

**جواب**: یہ ہے کہ جو لام اسم فاعل اور اسم مفعول پر داخل ہوتا ہے موصول کے معنی میں اس وقت ہوتا ہے جب اسم فاعل یا مفعول حدثی معنی میں ہوں لیکن جب اسم فاعل دوام واستمرار کے معنی میں ہو تو لام حرفی ہوتا ہے موصول نہیں ہوتا ہے۔

**جواب**: (۲) یہ ہے کہ اگر ہم اس بات کو تسلیم کرلیں کہ اسم فاعل یا مفعول پر جو لام داخل ہوتا ہے وہ مطلقا موصول کے معنی میں ہوتا ہے تو اس صورت میں بھی کوئی حرج لازم نہیں آتا ہے کیونکہ موصول کے ساتھ بھی معرف باللام عہد ذہنی والا معاملہ کیا جاتا ہے جیسا کہ صاحب کشاف نے کہا ہے کہ اللہ تعالی کے قول الّذین انعمت علیھم میں افراد کے اعتبار سے کوئی تعین نہیں ہے لیکن نوع کے اعتبار سے متعین ہے اسی طرح اللہ تعالی کا قول الّذین انعمت اسم موصول کے ساتھ ہے تو غیر المغضوب علیھم کا اس کے لئے وصف بننا درست ہے کیونکہ کلمہ غیر ابہام میں غلو رکھنے کی وجہ سے مضاف الیہ سے تعریف کو حاصل نہیں سکتا ہے۔

**عبارت**:فان قلت المعرف بلام الحقیقة و علم الجنس اذا اطلقاعلی واحد کما فی نحو ادخل السوق و رأیت اسامة مقبلة احقیقة ھو ام مجاز قلت بل حقیقة اذ لم تستعمل الا فیما و ضع له لان معنی استعمال الکلمة فی المعنی ان یکون الغرض الاصلی طلب دلالتها علی ذلك المعنی وقصد ارادته منها وانت اذا اطلقت المعرف و العلم المذکورین علی الواحد فانما اردت به الحقیقة و لزم من ذلك التعدد باعتبار الوجود و انضمام القرینة فهو لم یستعمل الا فیما و ضع له و سیتضح ھذا فی بحث الاستعارة۔

ترجمہ:اگرآپ کہیں کہ معرف باللام الحقیقت اورعلم جنس کا جب کسی ایک فرد پراطلاق کیا جائے جیسا کہ ادخل السوق اور رأیت اسا مة مقبلة میں ہےتو کیا یہ حقیقت ہوگا یا مجاز ہوگا؟ میں کہوں گا کہ یہ حقیقت ہے کیونکہ اس کواسی میں استعمال کیا گیا ہے جس کیلئے یہ موضوع ہے کیونکہ کلمہ کا معنی میں استعمال کرنے کا معنی یہ ہے کہ غرض اصلی یہ ہوکہ اس کلمہ کی دلالت کواس معنی ہر طلب کیا جائے اوراس کلمہ سے اس معنی کا ارادہ کیا جائے اورآپ نے جب معرف مذکوراورعلم مذکور کا ایک فرد پراطلاق کیا تو آپ نے اس سے حقیقت موجودہ کا ارادہ کیااوراس اطلاق سے تعدد وجوداورقرینہ کے ملانے کے اعتبار سے لازم آرہا ہےتو وہ ماوضع لہ میں ہی استعمال ہوااورعنقریب یہ مزید استعارہ کی بحث میں واضع ہو جائے گا۔

وضاحت:قولہ: فان قلتم

یہاں سے شارح کی غرض بطریق استفسار کےایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ معرف باللام حقیقت اورعلم جنس جب انکا فرد واحد پراطلاق کیا جائے جیسا کہ ادخل السوق میں یہاں قرینہ دخول ہےاور یہ معرف باللام کی مثال ہےاوررائیت اسامة مقبلة اسمیں قرینہ اقبال ہےاور یہ علم جنس کی مثال ہےتو اس صورت میں اس کوحقیقت کہا جائے گا یا مجاز کہا جائے گا؟

**جواب**:یہ ہے کہ ان صورتوں میں اس کوحقیقت کہا جائے گا کیونکہ جب اس کوموضوع لہ میں بھی استعمال کیا گیا ہےاور ہروہ لفظ جسکوموضوع لہ میں استعمال کیا جائے وہ حقیقت ہوتا ہےتوان دونوں کا اطلاق ایک فرد پر کرنا حقیقت ہوگا اگر کوئی کہے کہ اس پر دلیل کیا ہے کہ اس کوحقیقت کہا جائے گا؟ دلیل یہ ہے کہ ایک فرد پراستعمال کرنے کی دوصورتیں ہیں پہلی صورت یہ ہے کہ حقیقت کس استعمال اس فرد پرہوخصوص کے ساتھ اوردوسری صورت یہ ہے کہ اس حقیقت کا استعمال ہواس فرد پراس اعتبار سے کہ وہ فرد حقیقت کے ضمن میں موجود ہےتو پہلی صورت کے اعتبار سے مجاز ہے جبکہ دوسری صورت کے اعتبار سے حقیقت ہےاور یہاں پردوسری صورت مراد ہے۔

قولہ: وسیتضح ھذا

استعارہ کی بحث میں شارح نے یہ وضاحت کی ہے کہ عام کا خاص پراستعمال کرنا دوطریقے پر ہوتا ہے پہلا طریقہ تو یہ ہے کہ خاص کا لحاظ کیا جائے خصوص کے بغیراورعام کا لحاظ کیا جائےعموم کے بغیراوردوسراطریقہ یہ ہے کہ اس بات کا لحاظ کیا جائے کہ خاص عام کے ضمن میں موجود ہےعموم وخصوص کا لحاظ کئے بغیرتو پہلی صورت میں مجاز ہوگا اوردوسری صورت میں حقیقت ہوگا۔

**عبارت**:و قد یفید المعرف باللام المشار بها الی الحقیقة الاستغراق نحو ان الانسان لفی خسر اشیر باللام الی الحقیقة لکن لم یقصد بها الماھیة من حیث ھی ھی و لا من حیث تحققھا فی ضمن بعض۔الافراد بل فی ضمن الجمیع بدلیل صحة الاستثناء الذی شرطہ دخول المستثنی فی المستثنی منہ لو سکت عن ذکرہ و تحقیقہ ان اللفظ اذا دل علی الحقیقة باعتبار وجودھا فی الخارج فاما ان یکون لجمیع الافراد او لبعضھا اذ لا واسطة بینھما فی الخارج فاذا لم یکن للبعضیة لعدم دلیلھا وجب ان یکون للجمیع و الی ھذا ینظر صاحب الکشاف حیث یطلق لام الجنس علی ما یفید الاستغراق کما ذکرہ فی قولہ تعالی ان الانسان لفی خسر انہ للجنس و قال فی قولہ تعالی ان اللہ یحب المحسنین ان اللام للجنس فیتناول کل محسن و کثیرا ما یطلقہ علی ما یقصد بہ المفھوم و الحقیقة کما ذکر ان اللام فی الحمد للہ للجنس دون الاستغراق۔

ترجمہ:اور کبھی معرف باللام جسکے ساتھ حقیقت کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے استغراق کا فائدہ دیتا ہے جیسے ان الانسان لفی خسر لام سے حقیقت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے لیکن اس سے مراد ماہیت من حیث ھی ھی نہیں ہے اور نہ ہے اس حیثیت سے مراد ہے کہ وہ بعض افراد کے ضمن میں متحقق ہے بلکہ جمیع افراد کے ضمن میں اس پر دلیل یہ ہے کہ استثناء کرنا درست ہے جسکیلئے شرط یہ ہے کہ مستثنی مستثنی منہ میں داخل ہوا گرچہ اس کے ذکر سے سکوت اختیار کیا گیا ہو اور اس کی تحقیق یہ ہے کہ لفظ جب خارج میں وجود کے اعتبار سے حقیقت پر دلالت کرتا ہے یا تو وہ جمیع افراد کیلئے ہوگا یا بعض افراد کیلئے ہوگا کیونکہ خارج میں ان دونوں کے درمیان کوئی واسطہ نہیں ہے تو جب وہ بعضیت کی دلیل کے معدوم ہونے کی وجہ سے بعض افراد کیلئے نہیں ہوگا تو ضروری ہے کہ وہ جمیع افراد کیلئے ہے اور اسی بات کی طرف صاحب کشاف مائل ہوتے ہیں جہاں انہوں نے لام جنس کا اطلاق اس پر کیا ہے جو استغراق کا فائدہ دیتا ہے جیسا کہ انہوں نے اللہ تعالی کے فرمان ان الانسان لفی خسر میں ذکر کیا کہ لام جنس کیلئے ہے اور اللہ تعالی کے قول ان اللہ یحب المحسنین میں ذکر کیا کہ لام جنس کیلئے ہے پس یہ ہر محسن کو شامل ہوگا اور کبھی وہ اس کا اطلاق اس پر بھی کرتے ہیں جس سے مقصود مفہوم اور حقیقت ہوتی ہے جیسا کہ انہوں نے ذکر کیا کہ الحمد للہ میں لام جنس کیلئے ہے استغراق کیلئے نہیں ہے۔

**وضاحت**: قولہ: قد یفید المعرف باللام

ماتن علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ وہ معرف باللام جس سے حقیقت کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے کبھی استغراق کا فائدہ دیتا ہے یعنی لام حقیقت کبھی تو حقیقت من حیث ھی ھی کا فائدہ دیتا ہے اور کبھی اس حقیقت کا فائدہ دیتا ہے جو بعض غیر معین افراد کے ضمن میں متحقق ہوتی ہے اور کبھی اس حقیقت کا فائدہ دیتا ہے جو حقیقت کے تمام افراد کے ضمن میں متحقق ہوتی ہے اس عبارت میں اسی تیسری قسم کو بیان کرنا مقصود ہے اس کی مثال اللہ تعالی کا قول ان الانسان لفی خسر ہے یعنی الانسان میں جو لام ہے اس کے ذریعے سے حقیقت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے لیکن اس حقیقت سے نفس حقیقت اور ماہیت من حیث ھی ھی مراد نہیں ہے اور نہ ہے

وہ حقیقت مراد ہے جو بعض غیر معین افراد کے ضمن میں متحقق ہوتی ہے بلکہ وہ حقیقت مراد ہے جو تمام افراد کے ضمن میں متحقق ہوتی ہے اور الانسان مین لام استغراق ہونے کی دلیل یہ ہے کہ استثناء متصل کے درست ہونے کی شرط یہ ہے کہ اگر مستثنی کا ذکر نہ کیا جائے تو مستثنی کا مستثنی منہ میں داخل ہونا واجب ہے پس یہاں بھی الا الذین امنوا کا استثناء درست ہے کیونکہ اگر مستثنی یعنی الا الذین اامنوا کا ذکر نہ کیا جاتا تو مستثنی مستثنی منہ میں داخل ہو جاتا اور مستثنی کا مستثنی منہ میں دخول اس بات کی فرع ہے کہ مستثنی منہ مین عموم ہے اور عموم استغراق پر دلالت کرتا ہے لہذا ثابت ہو گیا کہ الانسان میں لام استغراق کیلئے ہے۔

**قولہ: وتحقیقہ**

یہاں سے شارح کی اولا غرض اس بات کو ثابت کرنا ہے کہ لام استغراق اور لام عہد ذہنی لام حقیقت کی اقسام میں سے ہیں جیسا کہ علماء علم المعانی کا مذہب ہے اور نحویوں کا رد کرنا ہے جو کہ کہتے ہیں کہ یہ دونوں مطلق لام کی اقسام میں سے ہیں شارح نے رد یوں کیا کہ صاحب کشاف نے لام جنس کا اطلاق اس پر کیا ہے جو استغراق کا فائدہ دیتا ہے اور یہ اطلاق کرنا اسی وقت درست ہوگا جب لام جنس مقسم ہوگا اور لام استغراق اس کی قسم ہوگا اور اگر لام جنس لام استغراق کی قسم ہو تو لام جنس کا اس پر اطلاق کرنا درست نہیں ہوگا کیونکہ ایک قسم کا دوسری قسم پر اطلاق نہیں ہو سکتا ہے۔

دوسری غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ استثناء کی صحت استغراق کی صحت پر موقوف ہے اور استغراق کی صحت استثناء کی صحت پر موقوف ہے اور یہ دور ہے جو باطل ہے؟

**جواب**: یہ ہے دور لازم نہیں آتا ہے کیونکہ استغراق کی صحت استثناء کی صحت پر موقوف نہیں ہے بلکہ استغراق واقع میں موجود ہے لہذا دور لازم نہیں آیا کیونکہ دور کیلئے جہت توقف کا ایک ہونا ضروری ہے اور حالانکہ یہاں پر جہت مختلف ہے۔

**عبارت**:و الحاصل ان اسم الجنس المعرف باللام اما ان یطلق علی نفس الحقیقة من غیر نظر الی ما صدقت الحقیقة علیه من الافراد و هو تعریف الجنس و نحوه علم الجنس کاسامة و اما علی حصة معینة منها واحدا او اثنین او جماعة و هو العهد الخارجي و نحوه علم الشخص کزید و اما علی حصة غیر معینة و هو العهد الذهنی و مثله النکرة کرجل و اما علی کل الافراد و هو الاستغراق و مثله کل مضافا الی النکرة ولا خفاء فی تمیز بعضها عن بعض الا فی تعریف الحقیقة فانه۔ان قصد به الاشارة الی الماهیة من حیث هی هی لم یتمیز من اسماء الاجناس التی لیست فیها دلالةعلی البعضیة و الکلیة نحو رجعی و ذکری و الرجعی و الذکری و ان قصد به الاشارة الیها باعتبار حضورها فی الذهن لم یتمیز عن تعریف العهد و هذا حاصل الاشکال الذی اورد صاحب المفتاح علی هذا المقام و جوابه انا لا نسلم عدم تمیزه عن تعریف العهد علی هذا التقدیر لان النظر فی المعهود الی فرد معین او اثنین او جماعة بخلاف الحقیقة فان النظر فیها الی نفس الماهیة و المفهوم باعتبار کونها حاضرة فی الذهن و هذا المعنی غیر معتبر فی اسم الجنس النکرة و عدم اعتبار الشیء لیس باعتبار لعدمه۔

ترجمہ:اور حاصل کلام یہ ہے کہ اسم جنس معرف باللام یا تو اطلاق کیا جائے نفس حقیقت پر بغیران افراد پر اعتبار کئے جن پر وہ حقیقت صادق آتی ہے اور وہ تعریف جنس اور حقیقت ہے اوراس کی مثال علم جنس ہے جیسے اسامہ اور یا اس کا اطلاق حقیقت کے حصہ معینہ ایک،دو یا جماعت پر کیا جائے گا تو وہ عہد خارجی ہے اوراس کی مثل علم شخص ہے جیسے زید وغیرہ یا اس کا اطلاق حقیقت کے حصہ غیر معینہ پر کیا جائے گا تو عہد ذہنی ہوگا اوراس کی مثل نکرہ ہے جیسے رجل اور یا اس کا اطلاق تمام افراد پر کیا جائے گا تو وہ استغراق ہوگا اوراس کی مثل لفظ کل ہے جسکی نکرہ کی طرف اضافت کی جائے اور بعض کے دوسرے بعض سے ممتاز ہوتے ہیں تو کوئی پوشیدگی نہیں ہے سوائے تعریف حقیقت میں کیونکہ اگراس سے ماہیت من حیث ھی ھی کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے تو یہ لام حقیقت ان اسمائے اجناس سے ممتاز نہیں ہوگا جن میں بعضیت اور کلیت ہر دلالت نہیں ہوتی جیسے رجعی و ذکری اور الرجعی والذکری اوراگراس سے اس ماہیت کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے جو ذہن میں حاضر ہے تو یہ تعریف عہد خارجی سے ممتاز نہیں ہوگا اور یہ اس اعتراض کا خلاصہ ہے جو صاحب مفتاح نے اس مقام پر وارد کیا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے ہیں کہ اس تقدیر پر تعریف عہد خارجی سے ممتاز نہیں ہوتا ہے کیونکہ معہود خارجی میں نظر ایک فرد معین یا دو یا ایک جماعت کی طرف ہوتی ہے بر خلاف حقیقت کے کہ اس میں نظر نفس ماہیت اور مفہوم کی طرف ہوتی ہے اس اعتبار سے کہ وہ حقیقت ذہن ہیں حاضر ہے اور یہ معنی اسم جنس نکرہ میں معتبر نہیں ہوتا ہے اور کسی شی ء کا اعتبار نہ کرنا اس شی ء کے عدم کا اعتبار نہیں ہے۔

**وضاحت**: قوله الحاصل

یہاں سے شارح کی غرض **اول** تو لام کی اقسام کو وجہ ضبط کے طور پر بیان کرنا ہے جو کہ کتاب میں بغیر کسی خفاء کے **مذکور** ہے **دوسری** غرض لام کی اقسام میں سے ہر ایک کیلئے نظیر کو بیان کرنا ہے یہ بھی کتاب میں مذکور ہے اور **تیسری** غرض اس اعتراض کیلئے تمہید کو بیان کرنا ہے جو علامہ سکاکی کی جانب سے وارد ہوا جو کہ آگے آرہا ہے **چوتھی** غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے جب لام جنس کی تین اقسام ہیں استغراقی عہد ذہنی، جنسی، تو مقسم بھی لام جنس ہے اور قسم بھی لام جنسی ہے تو اس صورت میں تقسیم الشیء الی نفسہ والی غیرہ لازم آئی جو کہ باطل ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ مقسم اور قسم میں زمین آسمان کا فرق ہے کیونکہ مقسم مطلق لام جنس ہے بغیر حقیقت جمیع اور بعضیت کا اعتبار کئے اور قسم وہ لام جنسی ہے جو کہ نفس ماہیت کے اعتبار سے ہے تو مقسم مطلق ہے اور قسم مقید ہے تو مطلق اور مقید مین فرق ہوتا ہے لہذا یہ اعتراض وارد نہیں ہوسکتا ہے۔

**قوله:لا خفاء في تميز بعضها**

یہاں سے شارح کی غرض علامہ سکاکی کے وارد شدہ اعتراض کو نقل کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ اگر لام حقیقت میں اشارہ کرنا مقصود ہو ماہیے کلی من حیث ھی ھی کی طرف تو اس صورت میں اس کے درمیان اور اسماء اجناس کے درمیان فرق نہیں رہے گا کیونکہ اسماء اجناس میں بھی ماہیت من حیث ھی ھی کی طرف اشارہ ہوتا ہے جیسے رجعی۔ ذکری یہ دونوں ماہیت من حیث ھی ھی پر دلالت کرتے ہیں اسی طرح الرجعی اور الذکری بھی لہذا اس صورت میں لام حقیقت اور نکرہ کے درمیان کوئی فرق باقی نہیں رہے گا اور اگر لام حقیقت سے ماہیت کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے اس اعتبار سے کہ وہ ماہیت ذہن میں حاضر ہے تو اس صورت میں لام عہد حقیقت اور لام عہد خارجی کے درمیان فرق نہیں رہے گا کیونکہ عہد خارجی میں بھی اشارہ ماہیت کی طرف اس اعتبار سے ہوتا ہے کہ وہ ذہن میں حاضر ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم صورت ثانی کو اختیار کرتے ہیں کہ لام حقیقت سے ماہیت کی طرف اشارہ ہوتا ہے اس اعتبار سے کہ وہ ذہن میں حاضر ہوتی ہے اور اس صورت میں لام حقیقت اور عہد خارجی میں فرق عظیم پایا جاتا ہے کیونکہ لام عہد خارجی سے اشارہ ہوتا ہے اس ماہیت کی طرف جو ایک فرد میں یا دو افراد یا ایک جماعت معینہ کو اندر موجود و معلوم ہوتی ہے اور لام حقیقت سے اشارہ اس حقیقت اور مفہوم کی طرف ہوتا ہے جو کہ ذہن میں حاضر ہوتی ہے اور یہ معنی اسم جنس نکرہ میں معتبر نہیں ہوتا ہے لہذا لام حقیقت کا لام عہد خارجی اور اسماء جنس نکرہ دونوں میں فرق حاصل ہو گیا۔

**قوله: وعدم اعتبار الشيء**

یہاں سے شارح کی غرض دو عتراضوں کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض اول**: یہ ہوتا ہے کہ یہاں مراد حضور ذہنی ہے تو یہ اسماء اجناس نکرہ میں معتبر ہوگا یا معتبر نہیں ہوگا اگر آپ کہتے ہیں کہ معتبر نہیں ہے تو اس صورت میں خطاب بالمجہول لازم آئے گا جو کہ باطل ہے اور اگر معتبر ہو تو اس صورت میں نکرہ اسم جنس

نکرہ اور معرفات باللام الحقیقت میں فرق باقی نہیں رہے گا؟ حالانکہ ان میں فرق ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم کہتے ہیں حضور ذہنی نکرہ میں معتبر نہیں ہے لیکن کسی شی ء کا اعتبار نہ کرنا یہ اس بات کو مستلزم نہیں ہے کہ وہ شی ء واقع میں موجود نہیں ہے بلکہ جائز ہے کہ ہمارے اعتبار نہ کرنے کہ باوجود وہ چیز واقع میں موجود ہو مثال کہ طور پر ہم نے نکرہ میں حضور ذہنی کا اعتبار نہیں کیا ہے لیکن یہ اس بات کو مستلزم نہیں ہے کہ حضور ذہنی نکرہ میں موجود ہی نہ ہو بلکہ جائز ہے کہ اس میں موجود ہو لہذا خطاب بالمجہول لازم نہیں آئے گا۔

**اعتراض ثانی**: یہ ہوتا ہے کہ آپ نے کہا اس معنی (حضور ذہنی) کا اعتبار اسم جنس نکرہ میں نہیں کیا جاتا ہے تو جب حضور ذہنی کا اسماء اجناس نکرہ میں اعتبار بھی نہیں کیا جاتا تو مناسب یہ ہے کہ ان پر الف لام کو بھی داخل نہ کیا جائے کیونکہ معرفہ باللام حقیقت میں معتبر وہ حضور ذہنی ہے اور اسماء اجناس نکرہ میں عدم حضور ذہنی ہے اور حضور ذہنی اور عدم حضور ذہنی یہ دونوں تو نقیضیں ہیں اور ان کو جمع کرنا باطل ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ حضور ذہنی اسم جنس نکرہ میں معتبر نہیں ہے لیکن کسی شی ء کا اعتبار کرنا اس بات کو لازم نہیں ہے کہ وہ شی ء واقع میں بھی موجود نہیں ہے بلکہ جائز ہے کہ واقع میں موجود ہو لہذا الازم حقیقت کو اسماء اجناس نکرہ پر داخل کرنا صحیح ہے۔

**عبارت**: و هو ای الاستغراق ضربان حقیقی و هو ان یراد کل فرد مما یتناوله و اللفظ بحسب اللغة نحو عالم الغیب و الشهادة ای کل غیب و شهادة و عرفی و هو ان یراد کل فرد مما یتناوله اللفظ بحسب متفاهم العرف کقولنا جمع الامیر الصاغةای صاغة بلدةاو مملکته لانه المفهوم عرفا لا صاغة الدنیا فان قلت الصاغة جمع صائغ و اللام فی اسم الفاعل و اسم المفعول اسم موصول لا حرف تعریف عند غیر المازنی فکأن التمثیل مبنی علی مذهبه قلت الخلاف انما هو فی اسم الفاعل و المفعول۔بمعنی الحدوث لانهم یقولون انه فعل فی صورة الاسم و لهذا یعمل و ان کان بمعنی الماضی و اما ما لیس بمعنی الحدوث من نحو المؤمن و الکافر و الصائغ و الحائك فهو کالصفة المشبهة واللام فیها حرف التعریف اتفاقاو کلام الکشاف و المفتاح یفصح عن ذلك فی غیر مو ضع و لو سلم فالمراد تقسیم مطلق الاستغراق سواء کان بحرف التعریف او غیره والموصول ایضا یاتی للاستغراق نحو اکرم الذین یاتونك الازیدا واضرب القائمین الا عمروا وهذا ظاهر۔

ترجمہ: اوراستغراق کی دوقسمیں ہیں حقیقی اوروہ یہ ہے کہ ہراس فردکومرادلیا جائے جس کولفظ لغت کے اعتبار سے شامل ہوجیسے عالم الغیب والشھادۃ ،یعنی ہرغیب اور ہرشہادت اوردوسری قسم عرفی ہےاوروہ یہ ہے کہ ہراس فردکومرادلیا جائے جس کولفظ عرف کے سمجھنے کے اعتبار سے شامل ہوجیسے ہماراقول جمع الامیر الصاغۃ یعنی اپنے شہر یا ملک کے کاریگر کیونکہ عرف میں یہ ہی سمجھ میں آتا ہے نہ کہ دنیا کے کاریگر پس اگرتم کہو کہ الصاغۃ صائغ کی جمع ہےاوراسم فاعل اوراسم مفعول میں جولام آتا ہے وہ اسم موصول ہوتا ہےحرف تعریف نہیں آتاامام مازنی کےعلاوہ کےنزدیک تو گویا کہ مثال علامہ مازنی کے مذہب پرمبنی ہے۔

میں کہوں گا کہ اختلاف اس اسم فاعل اوراسم مفعول کے بارے میں ہے جوحدوث کے معنی میں ہوکیونکہ وہ کہتے ہیں کی یہ اسم کی صورت میں فعل ہوتا ہےاسی وجہ سے یہ عمل کرتا ہےاگر چہ ماضی کے معنی میں ہواور بہرحال جواسم فاعل حدوث کے معنی میں نہ ہوجیسے المؤمن الکافر الصائع الحائک تو وہ صفت مشبہ کی طرح ہوتا ہےاوراس میں لام بالاتفاق حرف تعریف ہوتا ہےاور صاحب کشاف اورصاحب مفتاح کا کلام کئی مقامات پراس کوظاہر کرتا ہےاوراگرتسلیم کرلیا جائے تو مرادمطلق تقسیم ہےاور استغراق برابر ہے کہ وہ حرف تعریف یااس کےعلاوہ کےساتھ آئےاوراسم موصول بھی استغراق کے لئے آتا ہے جیسے اکرم الذین یاتونك الا زیدااور اضرب القائمین الا عمرواور یہ ظاہر ہے۔

**وضاحت**: قوله وهو ضربان

ماتن علیہ رحمہ نے فرمایا کہ مطلقا استغراق کی دواقسام ہیں:

(۱)حقیقی۔ (۲)عرفی

**استغراق حقیقی** تو یہ ہے کہ لفظ سے ان تمام الفاظ کا ارادہ کیا جائے جن کولفظ لغت اوروضع کے اعتبار سے شامل ہے جیسے عالم الغیب والشهادة میں غیب کے اورحاضر سے وہ تمام افرادشامل ہیں جن کولفظ غیب اورشھادۃ لغت اوروضع کے اعتبار سے

شامل ہے لھذا اللہ تعالی ہر غیب و حاضر کا عالم ہے

**استغراق عرفی** یہ ہے کہ لفظ سے ان تمام افراد کا ارادہ کیا جائے جن کو لفظ عرف کی اعتبار سے شامل ہے مثلا کسی نے کہا جمع الامیر الصاغۃ امیر نے تمام سناروں کو جمع کیا ہے یہاں پر الصاغۃ نے دنیا کے تمام سنار مراد نہیں ہے بلکہ مراد یہ ہے کہ اس نے اپنے شہر یا ملک کے تمام سناروں کو جمع کیا ہے کیونکہ اس طرح کے کلام سے عرفا یہی سمجھا جاتا ہے۔

**قولہ:فان قلت**

یہاں سے شارح کی غرض تقسیم ثانی پر اعتراض کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ الصاغہ صائغ کی جمع ہے اور یہ اسم فاعل ہے اور اسم فاعل اور اسم مفعول پر جو لام داخل ہوتا ہے وہ موصوی ہوتا ہے حرفی نہیں ہوتا ہاں امام مازنی کے نزدیک وہ حرفی ہوتا ہے لیکن جمہور کے نزدیک وہ موصوی ہوتا ہے تو یہ مثال امام مازنی کے مذھب پر ہوگی حالانکہ اس کا مذہب مرجوح ہے اور مرجوح مذہب پر مثال دینا جائز نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ اسم فاعل اور اسم مفعول دو معنوں کیلئے استعمالکیا جاتا ہے ان میں سے ایک حدثی معنی کیلئے اور دوسرا دوام وثبوت کیلئے امام مازنی اور جمہور کے درمیان اختلاف اس اسم فاعل اور اسم مفعول کے لام کے بارے میں ہے جو حدثی معنی میں ہو امام مازنی کہتا ہے کہ وہ اسم فاعل اور اسم مفعول جو حدثی معنی میں ہو اس پر جو لام داخل ہوگا وہ لام تعریف ہوگا، موصول نہیں ہوگا دلیل اس کی یہ ہے کہ لام تعریف اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ اس کا مدخول مفرد ہو اور اسم فاعل اور اسم مفعول صورت کے اعتبار سے مفرد ہوتے ہیں لہذا یہ لام تعریف کا مدخول ہوں گے۔

جمہور کا مؤقف یہ ہے کہ وہ لام موصول ہوگا ان کی دلیل یہ ہے کہ لام موصول صورت میں لام تعریف کے مشابہ ہے لہذا یہ اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ اس کا مدخول مفرد ہو کیونکہ حرف تعریف کا مدخول مفرد ہوتا ہے بہر حال اس اعتبار سے کہ وہ الذی کے معنی میں ہوتا ہے جو کہ اس بات کا تقاضا کرتا ہے کہ اس کا مدخول جملہ ہو کیونکہ موصول کا صلہ جملہ ہوتا ہے تو اسم فاعل اور اسم مفعول کے علاوہ کوئی ایسا کلمہ نہیں ہے جو کہ دو جہتوں والا ہو تو اسم فاعل اور اسم مفعول کو لام موصول کا مدخول بنا دیا گیا ہے کیونکہ یہ صورت کے اعتبار سے مفرد ہوتے ہیں اور معنی کے اعتبار سے جملہ ہوتے ہیں کیونکہ ان دونوں میں سے ہر ایک اپنے فاعل کے ساتھ جملہ ہو جاتا ہے بہر حال وہ اسم فاعل اور اسم مفعول جو دوام وثبوت کے معنی میں ہوتے ہیں ان پر جو لام داخل ہوتا ہے وہ بالاتفاق سب کے ہاں حرف تعریف ہوتا ہے اور یہاں مراد وہ ہیں جو دوام وثبوت کے معنی میں ہیں لہذا یہ جمھور کے مذہب پر بھی مثال بن جائے گی۔

**قولہ ولوسلم**

یہاں سے شارح کی غرض بطریق تسلیم دوسرا جواب دینا ہے۔

**جواب** یہ ہے کہ اگر یہ بات تسلیم کر لی جائے کہ مازنی اور جمھور کا اختلاف مطلقا اسم فاعل اور اسم مفعول میں ہے تو ہم

کہیں گے کہ یہاں مصنف نے مطلقا استغراق کی تقسیم کی ہے استغراق خواہ لام تعریف کی وجہ سے ہو خواہ اس کے علاوہ کی وجہ سے اور لام تعریف کی طرح موصول بھی استغراق کے لئے آتا ہے جیسے اکرم الذین یاتونك الا زیدا ان تمام لوگوں کا اکرام جو تیرے پاس آئیں سوائے زید کے اس مثال میں الا زیدا کا استثناء اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ مخاطب کے پاس آنے والے تمام لوگ مراد ہیں کیونکہ استثناء اسی صورت میں درست ہوگا جبکہ مستثنی منہ عام ہو جیسا کہ اضرب القائمین الا زیدا تمام کھڑے ہوئے لوگوں کو ماسوائے زید کے اس مثال میں لام تعریف استغراق کے لئے ہے اس پر قرینہ اور دلیل الا زیدا کا استثناء ہے بہر حال جب مطلق استغراق کی تقسیم ہے اور موصول بھی استغراق کے لئے آتا ہے تو الصاغۃ کے لام کو موصول کے لئے مان بھی لیا جائے تب بھی یہ مثال جمہور کے مذہب کے مطابق صحیح ہو جائے گی جیسا کہ مازنی کے مذہب کے مطابق صحیح ہے۔

**عبارت**:و استغراق المفرد سواء کان بحرف التعريف او غيره اشمل من استغراق المثنى والمجموع لانه يتناول كل واحد واحد من الافراد واستغراق المثنى انما يتناول اثنين اثنين و لا ينافي خروج الواحد و استغراق الجمع انما يتناول كل جماعة جماعة و لا ينافي خروج الواحد و الاثنين بدليل صحة لا رجال في الدار اذا كان فيها رجل او رجلان دون لا رجل فانه لا يصح اذا كان فيها رجل او رجلان و انما اورد البيان بلا التي لنفي الجنس لانها نص في الاستغراق بيان ذلك ان النكرة في سياق النفي و النهي و الاستفهام ظاهرة في الاستغراق و تحتمل عدم الاستغراق احتمالا مرجو حا الا عند قيام قرينة نحو ما جاء ني رجل بل رجلان فانه حينئذ يتحقق عدم الاستغراق و النكرة في الايجاب ظاهرة في عدم الاستغراق و قد تستعمل فيه مجازا كثيرا في المبتدء نحو تمرة خير من جرادة و قليلا في غيره نحو علمت نفس ما قدمت و في المقامات يا اهل ذا المغني وقيتم شرا و اما اذا كانت النكرة مع من ظاهرة نحو ما جاء ني من رجل او مقدرة نحو لا رجل في الدار فهو نص في الاستغراق حتى كان لايجوز ما من رجل او لا رجل في الدار بل رجلان والى هذا اشار صاحب الكشاف حيث قال ان قراءة لا ريب فيه بالفتح توجب الاستغراق و بالرفع تجوزه۔

ترجمہ:اور مفرد کا استغراق برابر ہے کہ حرف تعریف کے ساتھ ہو یا اس کے غیر کے ساتھ تثنیہ اور جمع کے استغراق سے اشمل ہوتا ہے کیونکہ یہ افراد میں سے ہر فرد کو شامل ہوتا ہے اور تثنیہ کا استغراق ہر دو دو کو شامل ہوتا ہے اور یہ ایک فرد کے نکلنے کے منافی نہیں ہیں اور جمع کا استغراق ہر ہر جماعت کو شامل ہوتا ہے اور یہ ایک یا دو افراد کے نکلنے کے منافی نہیں اس دلیل کی صحت کے ساتھ لا رجال فی الدار کہنا صحیح ہے جبکہ گھر میں ایک یا دو مرد ہوں ۔نہ کہ لا رجل کہنا کیونکہ جب گھر میں ایک یا دو مرد موجود ہونگے تو اس وقت لا رجل کہنا صحیح نہ ہوگا اور مصنف نے بیان کو لاء نفی جنس کے ساتھ وارد کیا کیونکہ یہ استغراق میں نص ہے اس کی وضاحت یہ ہے کہ نکرہ سیاق نفی ،نہی اور استفہام میں استغراق میں ظاہر ہوتا ہے اور عدم استغراق کا احتمال مرجوح رکھتا ہے مگر قرینہ کے قائم ہونے کے وقت جیسے ما جاء نی رجل بل رجلان کیونکہ اس وقت عدم استغراق متحقق ہے اور نکرہ اثبات میں تو عدم استغراق کے اندر ظاہر ہوتا ہے اور کبھی استغراق میں مجازا استعمال کیا جاتا ہے مبتداء کے اندر اکثر ہوتا ہے جیسے تمرۃ خیر من جرادۃ اور غیر مبتداء میں قلیل ہوتا ہے۔جیسے علمت نفس ما قدمت اور مقامات حریری میں ہے یا اهل ذالمغني وقيتم شرا (اے گھر والو اللہ تعالی تمہاری ہر شر سے حفاظت فرمائے ) بہر حال جب نکرہ من ظاہر کے ساتھ ہو جیسے ما جاء نی من رجل یا من مقدر کے ساتھ جیسے لا رجل فی الدار تو وہ استغراق میں نص ہوتا ہے حتی کہ ما من رجل اولا رجل فی الدار بل رجلان کہنا جائز نہیں ہے اور اسی کی طرف صاحب کشاف نے اشارہ کیا ہے جہاں انہوں نے کہا لا ریب فیہ میں فتح کے ساتھ قراءت استغراق کو واجب کرتی ہے اور رفع کے ساتھ استغراق کو جائز قرار دیتی ہے۔

وضاحت:قوله استغراق المفرد

ماتن علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ اسم جنس مفرد جس پر ادات استغراق داخل ہوادات استغراق حرف تعریف ہو یا اس کے علاوہ ہومثلا نکرہ پر حرف نفی داخل ہوتو اس اسم جنس مفرد کا استغراق زیادہ عام اور افراد کو زیادہ مشتمل ہوگا بنسبت اس مثنی اور جمع کے استغراق کے جس پر ادات استغراق داخل ہوں کیونکہ مفرد جس پر ادات استغراق داخل ہوتا ہے افراد میں ہر ہر فرد کو شامل ہوتا ہے کوئے فرد خارج نہیں ہوتا اور وہ تثنیہ جس پر ادات استغراق داخل ہوتا ہے افراد میں سے ہر دو کو شامل ہوتا ہے اور کسی لفظ کا دو کو شامل ہونا ایک کے خروج کے منافی نہیں ہے اسی طرح مفرد کا استغراق جمع کے استغراق سے زیاداہ عام ہے کیونکہ جمع کے استغراق میں ہر ہر جماعت مراد ہوتی ہے اور جماعت سے ایک یا دوافراد کا خروج اس کے منافی نہیں ہے مثال کے طور پر لا رجال فی الدار اس وقت کہہ سکتے ہیں جب گھر میں یک یا دوافراد موجود ہوں لیکن لا رجال فی الدار اس وقت نہیں کہہ سکتے جبکہ گھر کے اندر ایک بھی فرد موجود ہوتو معلوم ہوا کہ مفرد کا استغراق تثنیہ اور جمع کے استغراق سے زیادہ عام اور اشتمل ہے

**قوله: انما اورد بلا الّتی لنفس الجنس**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ بحث تو استغراق مفرد میں ہے جو حرف تعریف کے ساتھ آتا ہے اور ماتن نے مثال لائے نفی جنس کے ساتھ دی ہے جو کہ بحث سے خروج ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ لائے نفی جنس کے ساتھ مثال اس لئے دی کیونکہ وہ استغراق میں نص ہے جبکہ حرف تعریف استغراق میں نص نہیں ہوتا ہے بلکہ وہ استغراق کا احتمال رکھتا ہے۔

**قوله:بيان ذالك**

اس عبارت سے شارح کی چند اغراض ہیں **پہلی غرض** تو یہ ہے کہ اس بات کو ثابت کرنا کہ لائے نفی جنس استغراق میں نص ہوتا ہے اور **دوسری غرض** اس بات کی طرف اشارہ کرنا کہ نکرہ جب تحت نفی واقع ہوتو وہ عموم کا فائدہ دیتا ہے اور تحت اثبات واقع ہوتو خصوص کا فائدہ دیتا ہے اور یہ قائدہ اکثر یہ ہے کلیہ نہیں ہے جیسا کہ اس کی طرف اشارہ تحتمل عدم الاستغراق سے کیا جاتا ہے **تیسری غرض** اس بات کی طرف اشارہ کرنا کہ وہ نکرہ جو لائے نفی جنس کے تحت واقع ہو اور اس نکرہ کے درمیان جو تحت نفی واقع ہو فرق ہوتا ہے اس بات کی طرف اشارہ اپنے قول واما اذا کانت سے کیا ہے۔

**قوله:وقد تستعمل فيه مجازا كثيرا**

یہاں سے شارح اس بات کو بیان کررہے ہیں کہ نکرہ سیاق اثبات میں عدم استغراق کا فائدہ دیتا ہے اور لیکن کبھی استغراق کا فائدہ بھی دیتا ہے جب نکرہ مبتداء واقع ہو جیسے تمرۃ خیر من جرادۃ خیریت کی نسبت تمرہ کی طرف کی گئی ہے اور یہ اس اعتبار سے کہ ماہیت تمرہ ماہیت جرادہ سے بہتر ہے اور ماہیت تمرہ ماہیت جرادہ سے اس وقت بہتر ہوگی جب تمرہ کے تمام افراد جرادہ کے تمام افراد سے بہتر ہونگے اور اگر تمرہ کے بعض افراد بہتر ہوں تو ماہیت تمرہ ماہیت جرادہ سے بہتر نہیں ہوگی کیونکہ ماہیت

بعض افراد کے ضمن میں پائی جاتی ہے۔

قولہ:قلیلا فی غیرہ

یہاں سے شارح یہ بیان کر رہے ہیں کہ پیچھے یہ کہنا کہ جب نکرہ تحت اثبات واقع ہو تو مجازا مبتداء میں اکثر عموم کا فائدہ دیتا ہے لیکن غیر مبتداء میں عموم کا فائدہ بہت کم دیتا ہے اس کی مثال مقامات حریری کا یہ شعر ہے ''کہ اے گھر والو اللہ تعالی تمہاری ہر شر سے حفاظت فرمائے'' اور یہاں استغراق پر قرینہ دعا ہے کیونکہ دعا ہر شر سے حفاظت کی کی جائے گی اور بعض شر سے حفاظت کی دعا ہو تو پھر اس کو دعا نہیں کہا جائے گا۔

قولہ: اما اذا کانت

یہاں سے شارح امر ثالث کو بیان کر رہے ہیں کہ وہ نکرہ جو لائے نفی جنس کے تحت واقع ہو اور جو نکرہ نفی کے تحت واقع ہو ان کے درمیان فرق ہوتا ہے شارح بیان کرتے ہیں کہ نکرہ جب کلمہ من ظاہر کے ساتھ یا من مقدر کے ساتھ واقع ہو جیسے ما جاء نی من رجل یا لا رجل فی الدار تو اس وقت یہ استغراق میں نص ہوگا لہذا ما من رجل یا لا رجل فی الدار بل رجلان کہنا درست نہیں ہے کیونکہ بل سے پہلے دونوں مثالیں استغراق میں نص ہیں جبکہ بل کے بعد والا حصہ عدم استغراق میں نص ہے تو اس طرح نص اور عدم نص کو ایک ہے مثال میں جمع کرنا لازم آ رہا ہے حالانکہ یہ دونوں آپس میں متنافی ہیں

ہم نے کہا کہ لا رجل فی الدار میں من مقدر ہے تا کہ جواب کی سوال کے ساتھ مطابقت ہو جائے کیونکہ کلمہ من سوال میں مذکور ہے کیونکہ سوال اس طرح کیا گیا ھل من رجل فی الدار تو جو چیز سوال میں مذکور ہو یا مقدر ہو اس کا اعتبار جواب میں بھی کیا جاتا ہے۔

قولہ:والی ھذا اشار صاحب الکشاف

یہاں سے شارح کی غرض اوپر مسئلہ کی تائید میں صاحب کشاف کے کلام کو ذکر کرنا ہے کیونکہ صاحب کشاف نے کہا ہے کہ اگر لا ریب فیہ کو مبنی بر فتح پڑھیں گے تو یہ استغراق کو واجب کرتا ہے کیونکہ یہاں کلمہ من مقدر ہے جو کہ استغراق میں نص ہوتا ہے بہر حال اسمیں کلمہ من کا مقدر ہونا تو اس وجہ سے ہے کہ لائے نفی جنس کا اسم جب مفرد ہو تو وہ حرف من کو متضمن ہوتا ہے اور بہر حال اس کا مبنی علی الفتح ہونا تو اس وجہ سے ہے کہ فتح تمام حرکات سے خفیف ہوتا ہے

اگر لا ریب فیہ کو رفع کے ساتھ پڑھا جائے جیسا کہ وہ شعثاء کی قراءت ہے اور یہ شاذ ہے تو یہ استغراق کا موجب نہیں ہو گا بلکہ اسمیں استغراق کا احتمال ہوگا کیونکہ یہاں پر لا، لائے نفی جنس نہیں ہوگا تو اس وقت یہ کلمہ من کو متضمن نہیں ہوگا تو یہ استغراق کا ماجب بھی نہیں ہوگا۔

**عبارت**: و لقائل ان یقول لو سلم کون استغراق المفرد اشمل فی النکرۃ المنفیۃ فلا نسلم ذلک فی المعرف باللام بل الجمع المحلی بلام الاستغراق یشمل الافراد کلھا مثل المفرد کما ذکرائمۃ الاصول و النحو و دل علیہ الاستقراء و صرح بہ ائمۃ التفسیر فی کل ما وقع فی التنزیل من ھذا القبیل نحو انی اعلم غیب السمٰوات و الارض و علم اٰدم الاسماء کلھا و اذقلنا للملا ئکۃ اسجدوا لاٰدم و اللہ یحب المحسنین و ما ھی من الظالمین ببعید و ما اللہ یرید ظلما للعالمین الی غیر ذلک و لھذا صح بلا خلاف نحو جاء نی القوم او العلماء الا زیدا او الاالزیدین مع امتناع قولک جاء نی کل جماعۃ من العلماء الا زیدا علی الاستثناء المتصل۔

ترجمہ: اور کسی کہنے والے کیلئے یہ کہنا جائز ہے کہ اگر یہ تسلیم کرلیا جائے کہ مفرد کا استغراق نکرہ منفی میں تو زیادہ اشمل ہے لیکن ہم اس کو معرف باللام میں تسلیم نہیں کرتے بلکہ جمع معرف باللام استغراق مفرد کی طرح تمام افراد کو شامل ہوتی ہے جیسا کہ اس کو آئمہ اصول اور نحو نے ذکر کیا ہے اور اس پر استقراء بھی دال ہے اور آئمہ تفسیر نے قرآن پاک کے ہر اس مقام پر اس کی صراحت کی ہے جسکا تعلق اس قبیل سے ہے جیسے اعلم غیب السموات والارض اور علم ادم الاسماء کلھا اور اذقلنا للملائکۃ اسجدو الادم اور واللہ یحب المحسنین اور وما ھی من الظلمین ببعید اور ما اللہ یرید ظلما للعالمین اور اس کے علاوہ، اور اسی وجہ سے بغیر کسی تاویل کے جاء نی القوم اوالعلماء الا زیدا او الا الزیدین درست ہے باوجود اس کے کہ تمہارا قول جاء نی کل جماعۃ من العلماء الا زیدا استثناء متصل کے طور پر ممتنع ہے۔

**وضاحت**: ولقائل ان یقول

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کو ذکر کرنا ہے۔

**اعتراض**: ماتن پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ استغراق مفرد کا استغراق تثنیہ اور استغراق جمع کے مقابلہ میں اشمل ہونا نکرہ منفیہ میں تو مسلم ہے یعنی اگر نکرہ پر حرف نفی داخل کر کے استغراق کے معنی پیدا کئے گئے تو واقعی استغراق مفرد، تثنیہ اور جمع کے استغراق کے مقابلہ میں اشمل اور اعم ہوگا لیکن اگر حرف نفی کے ذریعے استغراق کے معنی پیدا کئے گئے تو ہمیں یہ بات تسلیم نہیں ہے کیونکہ جمع معرف بلام استغراق افراد میں سے ہر ہر فرد کو شامل ہوتا ہے لہذا مفرد کا استغراق اور جمع معرف بلام کا استغراق برابر ہیں دلیل اس پر یہ ہے کہ آئمہ اصول اور نحو نے اس کو ذکر کیا ہے اور آئمہ تفسیر نے قرآن پاک کے ان مقامات پر اس کی صراحت کی ہے جن کا تعلق اس قبیل سے ہے جیسے غیب السماوات میں سماوات کا ہر ہر فرد مراد ہے اسی طرح المحسنین میں محسن کا ہر ہر فرد مراد ہے، الاسماء میں ہر ہر فرد مراد ہے تو جمع معرف باللام اور مفرد کا استغراق مساوی ہوا تو مصنف کا یہ دعوی کرنا کہ مفرد کا استغراق جمع کے استغراق کے مقابلہ میں اشمل ہے صحیح نہیں ہے۔

قولہ: ولھذا صح

اور اسی وجہ سے کہ مفرد اور جمع معرف بلام استغراق میں مساوی ہے یہ مثال جاء نی القوم الا زیدا او الزیدین اور

جاء نی العلماء الا زیدا او الزیدین بغیر کسی تاویل اور اختلاف کے درست ہے اس مثال میں استثناء متصل ہے اور یہ اسی وقت درست ہوگا جب قوم سے مراد اس کا ہر ہر فرد ہوگا اور اسی طرح العلماء سے مراد اس کا ہر ہر فرد ہوگا نہ کہ مجموعہ مراد ہوگا کیونکہ اگر مجموعہ مراد ہو تو قوم سے زید یا زیدین کا استثناء کرنا درست نہیں ہوگا کیونکہ یہ دونوں جماعت نہیں ہیں اور العلماء سے زید یا زیدین کا استثناء کرنا درست نہیں ہوگا کیونکہ وہ جماعت نہیں ہے اور جاء نی کل جماعۃ من العلماء الا زیدا اولی مثال استثناء متصل کے طور پر درست نہیں ہے کیونکہ استثناء متصل کی شرط یہاں مفقود ہے کیونکہ اس کی شرط یہ ہے کہ مستثنی مستثنی منہ میں داخل ہو یہاں چونکہ زید مستثنی منہ میں داخل نہیں ہے کیونکہ وہ جماعت نہیں ہے خلاصہ کلام یہ ہوا کہ مفرد کا استغراق اور جمع معرف بلام استغراق کا استغراق برابر ہیں لہذا مصنف کا دعوی درست نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ جمع پر جب لام تعریف داخل ہوتا ہے تو وہ جمعیت کے معنی باطل کر کے اس کو مفرد کے حکم میں کر دیتا ہے اور ماتن کے کلام میں مفرد سے مراد وہ معنی ہے جو معنی مفرد ہو خواہ لفظوں میں مفرد ہو یا جمع ہو پس جمع معرف بلام لفظوں میں اگر چہ جمع ہے لیکن معنی مفرد ہے اور جب جمع معرف بلام معنی مفرد ہے تو اس کو لیکر اعتراض کرنا درست نہ ہوگا کیونکہ ماتن نے اس جمع کے مقابلے میں استغراق مفرد کو اشتمل قرار دیا ہے جو جمع اپنے معنی اصلی پر باقی ہو اور جمعیت کے معنی باطل نہ ہوئے ہوں۔

علامہ دسوقی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ اصل بات یہ ہے کہ اگر جمع پر لام تعریف داخل کیا گیا ہو تو جمعیت کے معنی باطل باطل ہوں گے یا نہیں اس بارے میں اختلاف ہے علماء معانی کا خیال یہ ہے کہ یہ جمع اپنے اصلی معانی پر باقی رہتی ہے اور اس کی جمعیت کے معنی باطل نہیں ہوتے اور علماء اصول، نحو اور تفسیر کا خیال یہ ہے کہ لام تعریف کے داخل کرنے سے جمع کی جمعیت باطل ہو جاتی ہے پس ماتن نے جو کچھ کہا ہے وہ علماء معانی کے مذہب پر کہا ہے اور آپکے اعتراض کی بنیاد علماء اصول، نحو، تفسیر، کے مذہب پر ہے لہذا اتن پر کوئی اعتراض وارد نہیں ہوگا۔

**عبارت**:فان قیل المفرد یقتضی استیعاب الاٰ حاد و الجمع لا یقتضی الااستیعاب الجموع حتی ان معنی قولنا جاء نی الرجال جاء نی کل جمع من جموع الرجال و ھذا لا ینافی خروج الواحد و الاثنین من الحکم بخلاف المفرد قلنا لو سلم فلا یمکن خروج الواحد و الاثنین ایضا لان الواحد مع اثنین اُخرین من الاحاد و الاثنین مع واحد اُخر جمع من الجموع و التقدیران کلا من الجموع داخل فی الحکم علی ما ذکرتم فان زعموا ان کل جمع داخل فی الحکم باعتبار ثبوت الحکم للمجموع دون کل فرد حتی یصح جاء نی جمع من الرجال باعتبار مجئی فردا و فردین منه فھو ممنوع بل ھو اول المسئلۃ۔

ترجمہ: اگر کہا جائے کہ مفرد ہر ہر فرد کو گھیرنے کا تقاضا کرتا ہے اور جمع مجموعے کو گھیرنے کا تقاضا کرتا ہے یہاں تک کہ ہمارے قول جاء نی الرجال کا معنی یہ ہے کہ مردوں کے مجموعے میں ہر مجموعہ آیا اور یہ حکم سے ایک یا دو افراد کے نکلنے کے منافی نہیں ہے برخلاف مفرد کے، ہم کہیں گے اگر تسلیم کر لیا تو بھی ایک یا دو افراد کا نکلنا ممکن نہیں ہے کیونکہ ایک فرد دوسرے دو افراد کے ساتھ ملکر جمع بن جائے گی اور فرض یہ کیا گیا کہ جموع میں سے ہر جمع حکم میں داخل ہو گی اس بناء پر جو تم نے ذکر کیا اگر وہ یہ گمان کریں کہ ہر جمع حکم میں داخل ہوتی ہے اس اعتبار سے کہ حکم مجموعے کیلئے ثابت ہے نہ کہ ہر ہر فرد حتی کہ یہ کہنا صحیح ہو جائے کہ جاء نی جمع من الرجال ایک یا دو افراد کے آنے کے اعتبار سے تو یہ ممنوع ہے بلکہ یہ تو پہلا ہی مسئلہ ہے۔

**وضاحت**:قولہ فان قیل

صاحب قیل کی غرض لقائل کے قول پر معارضہ پیش کرنا ہے اور شارح کی غرض اس کو نقل کر کے اس کا رد کرنا ہے معارضہ کہتے ہیں کہ دلیل کو اس کے خلاف پر قائم کرنا جس پر خصم نے دلیل قائم کی ہے مثال کے طور پر معارض کہے کہ میں آپ کی دلیل کو رد نہیں کرتا ہوں بلکہ وہ و یسی حالت پر ہی باقی ہے لیکن میرے پاس ایک ایسی دلیل ہے جو اس بات کو ثابت کرتی ہے کہ مفرد کے استغراق اور جمع معرف بلام کے استغراق میں مساوات نہیں ہے اور وہ دلیل یہ ہے کہ مفرد ہر ہر فرد کو شامل ہونے کا تقاضا کرتا ہے جبکہ جمع مجموعہ کو شامل ہونے کا تقاضا کرتی ہے لہذا ہمارے قول جاء نی الرجال کا معنی یہ ہو گا کہ جاء نی کل جمع من جموع الرجال اور یہ جموع الرجال میں سے جمع کا آنا حکم سے ایک یا دو افراد کے نکلنے کے منافی نہیں ہے کیونکہ یہ دونوں افراد کے مجموعہ میں سے نہیں ہے کیونکہ جمع کے افراد تو مردوں کی ایک جماعت ہے اور یہ دونوں جماعت نہیں ہیں برخلاف مفرد کے کہ ان کے افراد ہر ہر فرد ہے اور ایک اور دو ہر ہر فرد سے خارج نہیں ہوتے ہیں لہذا ثابت ہوا کہ مفرد کے استغراق اور جمع کے استغراق میں عدم مساوات ہے؟

قولہ: قلنا لو سلم

یہاں سے شارح کی غرض مذکورہ معارضہ کا بطور منع اور بطور تسلیم دو جوابات دینا ہے۔

**جواب**: برسبیل منع یہ ہے کہ ہم تسلیم ہے نہیں کرتے کہ جمعیت کے معنی باقی ہیں کیونکہ قائدہ یہ ہے کہ لام استغراق جب

جمع پر داخل ہوتا ہے تو جمعیت کے معنی باطل ہو جاتے ہیں اور وہ جنسیت کا فائدہ دیتا ہے اور جنس کا اطلاق فرد واحد، تثنیہ اور جمع سب پر ہوتا ہے لہذا اس صورت میں فرد کا استغراق اور جمع کا استغراق مساوی ہوگا۔

**جواب**: بر سبیل تسلیم یہ ہے کہ اگر ہم تسلیم کرلیں کہ الف لام کے دخول کے بعد بھی جمعیت کے معنی باقی رہتے ہیں تو اس صورت میں بھی فرد واحد یا دو افراد کا جمع کے حکم سے نکلنا ممکن نہیں ہے کیونکہ فرد واحد جب دو افراد آخر کے ساتھ ملے گا تو وہ جموع میں سے جمع بن جائے گا اور اسی طرح جب دو افراد فرد آخر سے ملیں گے تو وہ جمع بن جائے گا لہذا جمع کے حکم سے انکا نکلنا ممکن نہیں ہوگا کیونکہ معارض کے کلام میں لفظ جمع کا اطلاق جمع حقیقی اور اعتباری دونوں پر کیا گیا ہے کیونکہ وہ مطلق ہے اور جمع حقیقی وہ ہوتی ہے جو تین افراد سے ملکر بنے اور جمع اعتباری وہ ہوتی ہے جو ایک فرد اور دو افراد آخر سے ملکر بنے یا دو افراد فرد آخر سے ملکر جمع بنے تو یہاں اگر چہ جمع حقیقی نہیں ہے لیکن اعتباری تو موجود ہے لہذا اس تقدیر پر ہر جمع برابر ہے کہ وہ حقیقی ہو یا اعتباری ہو آنے والے حکم میں داخل ہوگی جیسا کہ تم نے ذکر کیا ہے۔

**قوله: فان زعموا**

یہاں سے شارح کی غرض ان لوگون کے مؤقف کا رد کرنا چاہتے ہیں جو کہ استغراق مفرد اور استغراق جمع کے درمیان فرق کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ جمع معرف بلام میں حکم مجموع کیلئے ہوتا ہے من حیث المجموع کے اعتبار سے ہے اور مفرد میں حکم ہوتا ہے ہر ہر فرد کے اعتبار سے لہذا استغراق مفرد اور استغراق جمع کے درمیان فرق کرنے کیلئے اتنی بات ہی کافی ہے اگر ثبوت حکم مجموعے کیلئے من حیث المجموع ہو نہ من حیث المفرد ہو تو پھر یہ مثال درست ہونی چاہیے جاءنی جمع من الرجال ایک یا دو افراد کے اعتبار سے، حالانکہ یہ مثال ایک یا دو افراد کی حجیت کے اعتبار سے باطل کیونکہ جمع کا ایک یا دو افراد پر اطلاق نہیں کیا جا سکتا ہے

**قوله: فهو ممنوع**

یہاں سے شارح ان لوگوں کے اس مذکورہ فرق کو رد کررہے ہیں کہ یہ فرق بیان کرنا درست نہیں ہے بلکہ یہ تو پہلا کی مسئلہ ہے اور وہ یہ ہے کہ جمع معرف بلام کیا تمام افراد کو شامل ہے جیسا کہ شارح کہتے ہیں یا شامل نہیں ہے جیسا کہ ماتن اور علامہ سکا کی کا مؤقف ہے تو اس اول مسئلہ کی وضاحت ہم نے شروع میں کردی ہے کہ ماتن اور علامہ سکا کی کا مؤقف اس بارے میں درست ہے اس پر کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا ہے۔

**عبارت**:فظهر بطلان ما ذكره صاحب المفتاح في قوله تعالى رب اني وهن العظم مني انه ترك جمع العظم الى الافراد لطلب شمول الوهن العظام فردا فردا لصحة حصول وهن المجموع بوهن البعض دون كل فرد يعني يصح اسناد الوهن الى صيغة الجمع نحو وهنت العظام عند حصول الوهن لبعض من العظام دون كل فرد و لا يصح ذلك في المفردوذالك لانا لانسلم صحة قولنا وهنت العظام باعتبار وهن البعض بل الوجه في افراد العظم ما ذكره صاحب الكشاف و هو ان الواحد هو الدال على معنى الجنسية و قصده الى ان هذا الجنس الذى هو العمود و القوام و اشد ما تركب منه الجسد قد اصابه الوهن و لو جمع لكان القصد الى معنى أخر و هو انه لم يوهن منه بعض عظامه و لكن كلها يعني لو قيل وهنت العظام كان المعنى ان الذى اصابه الوهن ليس هو بعض العظام بل كلها كانه وقع من سامع شك في الشمول و الاحاطة لان القيد في الكلام ناظر الى نفي ما يقابله و هذا المعنى غير مناسب للمقام فهذا الكلام صريح في ان وهنت العظام يفيد شمول الوهن لكل من العظام بحيث لا يخرج۔ منه البعض و كلام المفتاح صريح في انه يصح وهنت العظام باعتبار وهن بعض العظام دون كل فرد فالتنافي بين الكلامين واضح۔

ترجمہ: پس ظاہر ہوگیا اس کا باطل ہونا جو صاحب مفتاح نے اللہ تعالی کے قول ربّ انی وھن العظم منّی کے بارے میں ذکر کیا ہے کہ اللہ تعالی نے عظم کی جمع کو مفرد کی طرف ترک کیا تا کہ وھن (کمزوری) تمام ہڈیوں کو فردا فردا شامل ہو جائے کیونکہ مجموعہ کی کمزوری کا حاصل ہونا بعض کے کمزور ہونے سے صحیح ہے نہ کہ ہر ہر فرد کے وقت یعنی کمزوری کی نسبت کرنا جمع کے صیغے کی طرف مثلاوھنت العظام اس وقت بھی درست ہے جبکہ کمزوری بعض ہڈیوں تک پہنچی ہو نہ کہ ہر ہر فرد تک اور یہ مفرد میں درست نہیں ہے اور یہ باطل ہونا اس وجہ سے ثابت ہے کہ ہم اس بات کو تسلیم ہی نہیں کرتے ہیں کہ ہمارا قول وھنت العظام باعتبار ہڈیوں کے کمزوری کے وقت بھی درست ہے بلکہ عظم کو مفرد لانے میں وجہ وہ ہے جو صاحب کشاف نے ذکر کی ہے اور وہ وجہ یہ ہے کہ واحد معنی جنسیت پر دلالت کرتا ہے اور حضرت زکریا علیہ السلام کا ارادہ یہ تھا کہ یہ جنس جو بنیاد اور اصل ہے جس سے جسم مرکب ہوا ہے اس کو کمزوری پہنچ چکی ہے اور اگر وہ جمع ذکر کرتے تو قصد ایک دوسرے معنی کی طرف ہونا تھا اور وہ یہ ہے کہ بعض ہڈیوں کو کمزوری نہیں پہنچی بلکہ تمام ہڈیوں کو پہنچی ہے یعنی اگر وھنت العظام کہا جاتا تو معنی یہ ہونا تھا کہ کمزوری جن ہڈیوں کو پہنچی ہے وہ بعض نہیں ہیں بلکہ تمام ہڈیاں ہیں گویا کہ سامع کو شمول اور احاطہ میں شک واقع ہوا ہے کیونکہ کلام میں قید اس چیز کی نفی کی طرف متوجہ ہوتی ہے جو اس کے مقابل ہو اور یہ معنی اس مقام کے مناسب نہیں ہے تو یہ کلام اس بات میں صریح ہے کہ وھنت العظام عظام میں سے ہر ایک کیلئے شمول وھن (کمزوری) کا فائدہ دیتا ہے اس حیثیت سے کہ بعض اس سے خارج نہیں ہیں اور صاحب مفتاح کا کلام اس بات میں صریح ہے کہ وھنت العظام درست ہے اس اعتبار سے کہ کمزوری بعض ہڈیوں کو پہنچتی ہے ہر ہر فرد کو نہیں پہنچتی تو دونوں میں منافات واضح ہے۔

**وضاحت**:قولہ:فظھر بطلان ما ذکرہ

یہاں سے شارح کی غرض **اولا** علامہ سکا کی کے کلام کو ذکر کر کے پھر اس کا رد کرنا ہے علامہ سکا کی نے اللہ تعالی کے قول ربّ انی وھن العظم میں العظم مفرد کا صیغہ جو حضرت زکریا علیہ السلام نے ذکر کیا ہے اس بارے میں یہ نکتہ بیان کیا کہ حضرت زکریا علیہ السلام مفرد کا صیغہ لا کر اس بات کی طرف اشارہ کرنا چاہتے تھے کہ کمزوری ہڈیوں کے ہر ہر فرد تک پہنچ چکی ہے اور اگر جمع کا صیغہ لاتے اور یوں کہتے کہ وھنت العظام تو اس صورت میں معنی یہ بنتا تھا کہ کمزوری مجموعہ کو من حیث المجموعہ پہنچتی ہے اور یہ اس صورت میں بھی درست ہوسکتا ہے جب بعض کو کمزوری پہنچی ہو اور بعض کو نہ پہنچی ہو لیکن ان کا مقصود یہ بتانا تھا کہ کمزوری ہر ہر فرد کو پہنچی ہے اس لئے مفرد کا صیغہ العظم ذکر کیا۔

قولہ:ذلك

یہاں سے شارح علامہ سکا کی کے مذکورہ نکتہ کا رد کر رہے ہیں کہ ہم اس بات کو تسلیم ہی نہیں کرتے ہیں کہ ہمارا قول وھنت العظام بعض ہڈیوں کی کمزوری کے اعتبار سے بھی درست ہوسکتا ہے کیونکہ لام استغراق جب جمع پر داخل ہو تو وہ جمعیت کے معنی کو باطل کر دیتا ہے اور جنسیت کا فائدہ دیتا ہے اور جنس ہر ہر فرد کو شامل ہوتی ہے۔

اس آیت مبارکہ میں عظم کو مفرد لانے کا صحیح نکتہ یہ ہے کہ مفرد جنسیت کے معنی پر ذات کے اعتبار سے دلالت کرتا ہے کیونکہ حضرت زکریا علیہ السلام کا مقصود یہ تھا کہ وہ جنس کو بنیاد اصل اور سخت حصہ جس سے جسم مرکب ہوتا ہے اس کو کمزوری پہنچ چکی ہے تو اگر وہ وھنت العظام جمع کے صیغے سے کہتے تو اگر چہ یہ بھی جنسیت پر دلالت کرتا ہے لیکن اپنی صورت کے اعتبار سے ایک دوسرے معنی کا بھی وھم رکھتا ہے اور وہ وہم یہ ہوسکتا تھا کہ بعض ہڈیوں کو کمزوری نہیں پہنچی لیکن تمام کو پہنچی ہے کیونکہ جمع کی صورت لام دخول کے وقت باقی رہتی ہے کیونکہ لام صرف جمعیت کے معنی کو باطل کرتا ہے اس صورت کو باطل نہیں کرتا ہے اور قائدہ یہ ہے کہ کلام مقید میں قید اس چیز کی نفی کی طرف متوجہ ہوتی ہے جو اس کے مقابل ہے اور کلیت اور شمول کے مقابل بعضیت ہے اور اس مقام پر معنی دو وجوہات کی بناء پر مناسب نہیں ہے پہلی وجہ تو یہ ہے کہ یہ مقام، عاجزی وانکساری کا مقام ہے اور کامل عاجزی و انکساری اسی وقت ہوسکتی ہے جبکہ کمزوری ہڈیوں کے افراد میں سے ہر ہر فرد کو پہنچی ہو ورنہ عاجزی وانکساری کامل نہیں ہوگی۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ یہاں جمع کو مراد لینا سامع کو اس بات میں شک ہوا کہ آیا کمزوری تمام ہڈیوں کو پہنچی ہے یا بعض ہڈیوں کو تو اس کے شک کو دور کرنے کیلئے جواب دیا گیا وھنت العظام یعنی کمزوری تمام ہڈیوں کو پہنچ چکی ہے بعض ہڈیاں مراد نہیں ہیں اور یہ معنی اس مقام میں درست نہیں ہے کیونکہ سامع اللہ تعالی کی ذات ہے اور وہ شک ووہم سے پاک ہے۔

**عبارت**:و توهم بعضهم انه لا منافاة بينهما بناء علي ان مراد صاحب الكشاف انه لو جمع لكان قصد الى ان بعض عظامه مما لم يصبه الوهن ولكن الوهن انما صاب الكل من حيث هو كل و البعض بقي خارجا كالواحد و الاثنين و منشاء هذا التوهم سوء الفهم و قلة التدبر و ذلك لان افادة الجمع المحلي باللام تعلق الحكم بكل فرد مما هو مقرر في علم الاصول و النحو و كلامه في الكشاف ايضا مشحون به حيث قال في قوله تعالى و الله يحب المحسنين انه جمع ليتناول كل محسن و في قوله تعالى و ما الله يريد ظلما للعالمين انه نكر ظلما و جمع العالمين على معنى ما يريد شيئا من الظلم لاحد من خلقه و في قوله تعالى ولا تكن للخائنين خصيما اي و لاتخاصم عن خائن قط و في قوله تعالى رب العالمين انه جمع ليشمل كل جنس مما سمي بالعالم يعني لوافرد لتوهم انه اشارة الى هذا العالم المحسوس المشاهد فجمع ليفيد الشمول و الاحاطة۔

ترجمہ: اور بعض لوگوں نے یہ وہم کیا کہ صاحب کشاف اور صاحب مفتاح کے کلام میں کوئی منافاۃ نہیں ہے اس بات پر بناء کرتے ہوئے کہ صاحب کشاف کی مراد یہ ہے کہ اگر جمع لایا جاتا تو مقصود یہ ہوتا تھا کہ بعض ہڈیاں ایسی ہیں جن کو کمزوری نہیں پہنچی لیکن لیکن کمزوری تمام کو من حیث الکل پہنچی ہے اور بعض خارج ہونے کے اعتبار سے باقی ہیں جیسے ایک اور دو، اور اس وہم کا سبب سوء فہم اور غور وفکر کی کمی ہے اور یہ اس، لئے کہ جمع معرف بلام ہر فرد کے ساتھ حکم کے تعلق کا فائدہ دیتا ہے اور یہ ایسی بات ہے جو کہ اصول نحو کے اندر ثابت ہے اور اس کا کلام تفسیر کشاف میں بھی اس کے ساتھ بھرا ہوا ہے جہاں انہوں نے اللہ تعالی کے قول و الله يحب المحسنين کے بارے میں فرمایا کہ المحسنین جمع ہے تا کہ ہر محسن کو شامل ہو جائے اور اللہ تعالی کے قول و ما الله يريد ظلما للعالمين میں کہا کہ ظلما کو نکرہ لایا گیا اور العالمین کو جمع لایا گیا اس معنی کی بناء پر کہ اللہ تعالی اپنی مخلوق میں سے کسی ایک پر بھی ذرہ برابر ظلم کا ارادہ نہیں فرماتا ہے اور اللہ تعالی کے قول ولا تكن للخائنين خصيما کے بارے میں کہا کہ آپ کبھی بھی کسی بھی خائن سے جھگڑا نہ کرنا اور اللہ تعالی کے قول ربّ العالمین کے بارے میں کہا کہ العالمین کو جمع لایا گیا تا کہ ہر اس جنس کو شامل ہو جائے جسکو عالم کے ساتھ موسوم کیا جاتا ہے یعنی اگر مفرد لایا جاتا تو یہ وہم ہوتا تھا کہ اس بات کی طرف اشارہ ہے یہاں مراد عالم محسوس شاہد ہے پس جمع لایا گیا تا کہ شمول اور احاطہ کا فائدہ دے۔

**وضاحت**:قوله:وتوهم بعضهم

یہاں سے شارح کی غرض علامہ زوزنی کے مؤقف کو ذکر کر کے اس کا رد کرنا ہے علامہ زوزنی نے صاحب کشاف کے کلام کو صاحب مفتاح کے کلام پر محمول کیا ہے اور ان دونوں کے درمیان عدم منافاۃ کو ثابت کیا ہے اس طرح کہ صاحب کشاف کی عبارت میں لفظ کلھا مجموعہا کے معنی میں ہے لہذا مطلب یہ بنے گا کی اگر العظم کو جمع لایا جاتا تو مقصود یہ ہوتا تھا کی ہڈیوں کے مجموعہ کو من حیث المجموعہ کمزوری پہنچی ہے اور بعض ہڈیاں وہ ہیں جن کو کمزوری نہیں پہنچی ہے تو پس وہ حکم سے خارج ہونگی جس طرح ایک یا دو اس جمع سے خارج ہو جاتے ہیں جو معرف بلام استغراق ہو اور یہی مطلب صاحب مفتاح کی عبارت کا بھی ہے تو جب

صاحب کشاف کا کلام صاحب مفتاح کے کلام کے موافق ہے اور صاحب مفتاح کا کلام ماتن کے کلام کے موافق ہے تو صاحب کشاف کا کلام بھی ماتن کے کلام کے موافق ہو جائے گا۔

**قوله:منشاء هذا التوهم**

یہاں سے شارح علامہ زوزنی کے مؤقف کا رد کر رہے ہیں کہ صاحب کشاف کے کلام کو صاحب مفتاح کے کلام پر محمول کرنا اس توجیہ پر ہے جس پر صاحب کشاف خود بھی راضی نہیں ہیں کیونکہ لفظ کلھا سے مراد صاحب کشاف کی ہر ہر فرد ہے نہ کہ مجموعہ کیونکہ خود صاحب کشاف نے کئی مقامات پر اس بات کی صراحت کی ہے کہ جمع معرف بلام ہر فرد کے ساتھ حکم کے تعلق کا فائدہ دیتی ہے کیونکہ لام جب جمع پر داخل ہوتا ہے تو وہ جمعیت کے معنی کو باطل کر دیتا ہے اور جنسیت کے معنی کا فائدہ دیتا ہے اور جنس کا اطلاق کثیر وقلیل دونوں پر ہوتا ہے اور اس بات کی وضاحت انہوں نے اپنی تفسیر کشاف کے اندر ان تمام مثالوں میں کی ہے جہاں جمع معرف بلام آتا ہے جیسے المحسنین ،العٰلمین وغیرہ وغیرہ کہ یہاں ہر ہر فرد مراد ہے یعنی ہر ہر محسن مراد ہے اور ہر ہر عالم (یعنی عالم حیوانات، عالم اجسام، عالم ملائکہ، عالم نباتات، وغیرہ) مراد ہے باقی امثلہ کی وضاحت کتاب میں موجود ہے تفصیل کی حاجت نہیں ہے۔

**عبارت**:و لا یخفی علیك فساد ما قیل ان مراده ان المفرد و ان کان اشمل لکنه قصد هنا الی معنی أخر و هوالتنبیه علی کون العالم اجناسا مختلفة لان المفرد یفید شمول الاحاد و الجمع یفید شمول الاجناس و ذلك لانه اذا لم یکن الجمع مفید تعلق الحکم بکل ما سمی بمفرد کیف یکون العالمین متناولا لکل جنس مما سمی بالعالم فهل هذا الاتهافت و ایضا لادلالة لقوله لیشمل کل جنس مما سمی به علی هذا المعنی و کذا ما قیل ان العالمین ماهیات مختلفة فیتناولها الجمع بخلاف العظام و ذلك لان هذه التفرقة لا یؤ ید ها عقل و لا نقل و بالجملة فالقول بان الجمع یفید تعلق الحکم بکل واحد من الافراد مثبتا کان او منفیا مما قرره الائمة و شهد به الاستعمال و صرح به صاحب الکشاف فی غیر موضع فلا وجه لرفض جمیع ذلك بکلام صدر عن صاحب المفتاح

ترجمہ: اورتم پراس کا فاسد ہونامخفی نہیں ہے جو کہا گیا کہ صاحب کشاف کی مراد یہ ہے کہ مفرد اگر چہ اشمل ہے لیکن یہاں مقصود دوسرا معنی ہے اور وہ یہ کہ عالم کے مختلف اجناس ہونے پر تنبیہ کرنا تھا کیونکہ مفرد احاد کے شمول کا فائدہ دیتا ہے اور جمع اجناس کے شمول کا فائدہ دیتی ہے اور یہ فساد اس لئے ہے کہ جب جمع ہر اس کے ساتھ جسکو اس کے مفرد کے ساتھ موسوم کیا گیا ہو حکم کے تعلق کا فائدہ نہیں دیتی ہے تا کیسے عالمین ہر اس جنس کو شامل ہوگا جسکو عالم کے ساتھ موسوم کیا گیا ہے اور یہ نہیں ہے مگر تساقط اور اس وجہ سے بھی فاسد ہے کہ اس کے قول تا کہ وہ ہر اس جنس کو شامل ہو جائے جسکو عالم کے ساتھ موسوم کیا گیا ہے کی اس معنی پر کوئی دلالت نہیں پائی جاتی ہے۔اور اسی طرح کہا گیا کہ عالمین کیلئے مختلف ماہیتیں ہوتی ہیں تو جمع ان کو شامل ہوتی ہے بر خلاف عظام کے اور یہ فساد اس لئے ہے کہ اس فرق کی تائید نہ تو عقل کرتی ہے اور نہ ہی نقل کرتی ہے۔

بالجملہ یہ بات کہ جمع اپنے افراد میں سے ہر ایک کے ساتھ حکم کے تعلق کا فائدہ دیتی ہے مثبت ہو یا منفی اس میں سے جس کو آئمہ نے ثابت کیا ہے اور استعمال اس بات پر گواہ ہے اور صاحب کشاف نے کئی مقامات پر اس کی صراحت کی ہے لہذا ان تمام سے اعراض کرنا اس کلام کی وجہ سے جو صاحب مفتاح سے صادر ہوا اس کی کوئی وجہ نہیں ہے۔

**وضاحت**:قوله : ولا یخفی علیك

یہاں سے شارح کی غرض صاحب قیل کے موقف کو بیان کر کے اس کا رد کرنا ہے صاحب قیل کا موقف یہ ہے کہ صاحب کشاف کی مراد اللہ تعالی کے قول رب العلمین میں عالمین کو جمع لا کر ایک نکتہ بیان کرنا ہے اور وہ نکتہ یہ ہے کہ اللہ تعالی نے عالمین جمع کا صیغہ ذکر کیا مفرد عالم کا صیغہ ذکر نہیں کیا کیونکہ مفرد اگر چہ اشتمل ہے لیکن اللہ تعالی یہاں پر جمع کا صیغہ لا کر ایک دوسرے معنی کا ارادہ فرمایا ہے اور وہ دوسرا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالی اس بات پر تنبیہ کرنا چاہتا تھا کہ عالم کی مختلف اجناس ہیں اور مفرد احاد کے شمول کا فائدہ دیتا ہے اور جمع اجناس کے شمول کا فائدہ دیتی ہے لہذا یہاں جمع کا صیغہ ذکر کیا گیا تا کہ وہ مختلف اجناس کو شامل ہو جائے۔

شارح نے کہا کہ صاحب قیل کا صاحب کشاف کے کلام کی یہ مراد بیان کرنا فاسد ہے دلیل اس پر یہ ہے کہ آپ کا یہ کہنا

کہ جمع کا صیغہ عالمین اس لئے لایا گیا تا کہ وہ اجناس کے شمول کا فائدہ دے اور مفرد کو اس لئے نہیں لایا گیا کیونکہ وہ اجناس کے شمول کا فائدہ نہیں دیتا ہے تو میں کہتا ہوں کہ جب جمع ہر اس جنس کے ساتھ حکم کے تعلق کا فائدہ نہیں دیتی جس جنس کو عالم کے ساتھ موسوم کیا گیا ہے کیونکہ جمع کا شمول مفرد کے شمول کی فرع ہے تو جب مفرد حکم کو شامل نہیں ہے تو جمع حکم کو کیسے شامل ہوگی لہذا آپ کے کلام میں منافاۃ ہے کہ آپ مفرد کے شمول کی نفی بھی کر رہے ہیں اور پھر اس کے شمول کو ثابت بھی کر رہے ہیں۔

قولہ: ایضا لا دلالۃ لقولہ

یہاں سے شارح علیہ الرحمہ صاحب قیل کا رد ثانی کر رہے ہیں کہ صاحب کشاف کا قول کہ اس کو جمع لایا گیا تا کہ وہ ہر اس جنس کو شامل ہو جائے جس کو عالم کے ساتھ موسوم کیا گیا ہے اس بات پر دلالت کر رہا ہے کہ متفرع علیہ یعنی جمع ہونا ہر اس واحد کو شامل ہے جسکو عالم کے ساتھ موسوم کیا گیا ہے اور اگر صاحب کشاف کی اپنے اس قول سے وہ مراد ہوتی جو آپ نے ذکر کی ہے تو صاحب کشاف کیلئے مناسب یہ تھا کہ وہ یوں فرماتے کہ تا کہ وہ ہر اس جنس کو شامل ہو جائے جسکو عالمین کے ساتھ موسوم کیا جاتا ہے کیونکہ اس بات میں تو کسی کا جھگڑا نہیں ہے کہ جو عالم کے نام سے موسوم کیا گیا ہے اس کی مختلف اجناس ہیں لیکن صاحب کشاف کا قول اس معنی پر دلالت نہیں کرتا ہے بلکہ جمعیت کا مقتضی شمول ہے یعنی اس کو شامل ہونا جو مفرد کے ساتھ موسوم ہے برابر ہے کہ وہ اجناس ہوں یا نہ ہوں۔

قولہ:و کذا ما قیل

یہاں سے شارح کی غرض ایک اور صاحب قیل کے مؤقف کو بیان کر کے اس کا رد کرنا ہے صاحب قیل کا مذہب یہ ہے کہ اللہ تعالی نے رب العالمین میں جمع کا صیغہ اس لئے ذکر کیا کیونکہ عالمین کی مختلف ماہیتیں ہیں جیسے حیوانات، نباتات وغیرہ اور اس پر دلالت کرنے والا صیغہ جمع ہے صیغہ مفرد نہیں ہے اس لئے جمع کا صیغہ ذکر کیا ہے بر خلاف عظام کے کہ ہڈیوں کی ماہیت ایک ہی ہے اسی وجہ سے صیغہ مفرد کو ذکر کیا جمع کا صیغہ ذکر نہیں کیا ہے شارح علیہ الرحمہ نے اس کا رد کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ یہ فرق بیان کرنا فاسد ہے کیونکہ اس فرق کی تائید نہ تو عقل سے ہوتی ہے اور نہ ہی نقل سے ہوتی ہے عقل سے تائید تو اسطرح نہیں ہوتی کہ ہم آپ کے سامنے ایک مثال بیان کرتے ہیں جو کہ مفرد ہے لیکن وہ مختلف ماہیات پر دلالت کر رہی ہے جیسے شیء اور ممکن یہ دونوں مفرد ہیں حالانکہ ان میں سے ہر ایک مختلف ماہیات پر دلالت کرتا ہے اور نقل سے تائید اس لئے نہیں ہوتی سلف اور آئمہ لغت سے یہ فرق منقول ہی نہیں ہے۔

**عبارت**:نعم فرق بین المفرد و الجمع فی المعرف بلام الجنس من وجه اُخر و ھو ان المفرد صالح لان یراد بہ جمیع الجنس و ان یراد بعضہ الی الواحد منہ کما فی قولہ تعالی ان یاکلہ الذئب و الجمع صالح لان یراد جمیع الجنس و ان یراد بہ بعضہ لا الی الواحد لان و زانہ فی تناولہ الجمعیۃ فی الجنس و زان المفرد فی تناولہ الجنسیۃ و الجمعیۃ فی جمل الجنس لا فی و حدانہ کذا فی الکشاف فنحو قولھم فلان یرکب الخیل و انما یرکب واحدا منھا مجاز مثل قولھم بنو فلان قتلو زیدا و انما قتلہ واحدا منھم فان قلت قد روی عن ابن عباس رضی اللہ عنھما ان الکتاب اکثر من الکتب و بینہ صاحب الکشاف بانہ اذا ارید بالواحد الجنس و الجنسیۃ قائمۃ فی وحدان الجنس کلھا لم یخرج منہ شیء و اما الجمع فلا یدخل تحتہ الا ما فیہ معنی الجنسیۃ من الجموع قلت ھذا کلام مبنی علی ما ھو المعتبر عند البعض من ان الجمع المعرف باللام بمعنی کل جماعۃ جماعۃ اوردہ توجیھا لکلام ابن عباس و لم یقصد انہ مذھبہ بدلیل انہ صرح بخلافہ غیر مرۃ و الاستعمال ایضا یشھد بذلك و انما اطنبت الکلام فی ھذا المقام لانہ من مسارح الانظار و مطارح الافکار کم زلت فیہ للافاضل اقدامھم و کلت دون الوصول الی الحق افھامھم۔

ترجمہ: ہاں مفرداور جمع معرف بلام الجنس کے درمیان ایک دوسرے اعتبار سے فرق ہےاور وہ یہ ہے کہ مفرد اس بات کہ صاحیت رکھتا ہے کہ اس سے مراد جمیع جنس لی جائے اور اس جنس کا بعض فرد واحد تک مراد لیا جاسکتا ہے جیسا کہ اللہ تعالی کے قول: ان یاْ کلہ الذئب اور جمع اس بات کی صاحیت رکھتی ہے کہ اس سے جمیع جنس مراد لی جائے اور اس بات کی بھی صلاحیت رکھتی ہے کہ اس سے بعض جنس مراد لی جائے لیکن فرد واحد تک نہیں مراد لے سکتے ہیں کیونکہ جمع کا مرتبہ جنس میں جمعیت کے شامل ہونے میں مفرد کے مرتبہ جیسا ہے جنسیت کے شمول میں اور جمعیت تمام جنس میں ہوتی ہے فرد واحد میں نہیں اسی طرح تفسیر کشاف میں مذکور ہےاور ان کا قول فلان یرکب الخیل وانما یرکب واحد منھا یہ مجاز ہےان کے قول کی مثل بنو فلان قتلو ا زیدا ، بیشک قتل تو ان میں سے ایک ہی نے کیا ہے۔

اگر تم کہو کہ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ الکتاب ،الکتب سے اشمل ہے اور اس کو صاحب کشاف نے باین طور پر بیان کیا ہے کہ جب واحد سے جنس مراد لی جائے اور جنسیت جنس کے تمام افراد میں قائم ہوتی ہے تو اس سے کوئی شیء خارج نہیں ہوگی بہرحال جمع تو اس کے تحت وہی داخل ہوگا جس میں جنسیت کا معنی ہوگا یعنی جمع ہی داخل ہوگی؟ میں کہتا ہوں کہ یہ ایسا کلام ہے جو کہ اس بات پر مبنی ہے کہ بعض لوگوں کے ہاں معتبر ہے کہ جمع معرف بلام ہر ہر جماعت کے معنی میں ہوتی ہے تو شارح نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کے کلام کی توجیہ بیان کرنے کیلئے اس بات کو ذکر کیا ہےاور اس بات کا ارادہ نہیں کیا کہ یہ ان کا مذہب ہے دلیل اس بات پر یہ ہے کہ انہوں نے کئی مقامات پر اس کے خلاف صراحت کی ہےاور استعمال بھی اس بات پر شاہد ہےاور میں نے اس مقام پر کلام کو طویل کر دیا کیونکہ یہ مقام نظروں اور فکروں کے پھسلنے کا مقام ہے کتنے ہی فاضل

لوگوں کے قدم اس مقام پر ڈگمگا گئے اور حق بات تک پہنچنے کیلئے ان کی عقلیں عاجز آ گئیں۔

**وضاحت**: قولہ: نعم الفرق

یہاں سے شارح کی غرض صاحب مفتاح کی خطاء کے سبب کو بیان کرنا ہے شارح کہتے ہیں کہ مفرد اور جمع معرف بلام کے درمیان فرق کرنا جائز ہے اور وہ فرق یہ ہے کہ مفرد کی قرینہ کے ساتھ فرد واحد تک تخصیص کی جا سکتی ہے جبکہ جمع کی تخصیص رائے کے اختلاف پر دو یا تین افراد تک کی جا سکتی ہے لیکن جمع کی تخصیص فرد واحد تک کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ یہ تخصیص نہیں ہوگی بلکہ یہ جمع کو منسوخ کرنا ہوگا جو کہ جائز نہیں ہے اس فرق کو صاحب مفتاح نے نہیں سمجھا جس کی وجہ سے وہ اس بات کی طرف چلے گئے کہ انہوں نے مفرد اور جمع کے درمیان عموم اور شمول کے اعتبار سے فرق بیان کیا اور اس میں غلطی کا ارتکاب ہوا۔

قولہ: لان وزانہ

یہاں سے شارح مفرد اور جمع معرف بلام کے درمیان فرق پر دلیل ذکر کر رہے ہیں دلیل یہ ہے کہ مفرد جنسیت کے معنی کو ذات کے اعتبار سے شامل ہوتا ہے اور اس کی فرد واحد تک تخصیص کرنا جائز ہے کیونکہ جنس کا اطلاق واحد اور کثیر پر ہوتا ہے اور جمع معرف بلام وصف جمعیت کے اعتبار سے معنی جنسیت کو شامل ہوتی ہے حتی کہ اس میں تین افراد تک تخصیص کرنا جائز ہے فرد واحد تک تخصیص نہیں کر سکتے ہیں ورنہ جمعیت کو باطل کرنا لازم آئے گا اور یہ جائز نہیں ہے کیونکہ الف لام جمعیت کے معنی کو باطل کرتا ہے لیکن جمعیت کی صورت کو باطل نہیں کرتا ہے۔

قولہ: فنحو قولهم

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم آپکی بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ جمع معرف بلام میں فرد واحد تک تخصیص کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ ہم آپکے سامنے ایک ایسے مثال پیش کرتے ہیں جس میں معرف بلام استغراق کے اندر فرد واحد تک تخصیص کی گئی ہے جیسے فلان یرکب الخیل جمع معرف بلام ہے اور اس میں فرد واحد تک تخصیص کی گئی ہے کیونکہ ایک شخص ایک وقت میں ایک سے زائد گھوڑوں پر سوار ہونا ناممکن ہے تو معلوم ہوا کہ جمع معرف بلام میں فرد واحد تک تخصیص کی جا سکتی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہ جو ہم نے کہا کہ جمع معرف بلام میں فرد واحد تک تخصیص کرنا جائز نہیں ہے تو یہ کلام حقیقت پر مبنی ہے اور جب کلام حقیقت پر مبنی نہ ہو بلکہ مجاز پر مبنی ہو تو جمع معرف بلام میں فرد واحد تک تخصیص کرنا جائز ہے اور مذکورہ مثال مجاز پر مبنی ہے اسی طرح بنو فلان قتلوا زیدا بھی مجاز پر مبنی ہے حقیقت کے ساتھ اس کا تعلق نہیں ہے۔

قولہ: فان قلت

یہاں سے شارح کی غرض ایک عتراض نقل کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے یہ مروی ہے کہ الکتاب جو کہ مفرد ہے یہ الکتب جو جمع

معرف بلام ہے سے شمول کے اعتبار سے زیادہ ہے اور اس کو صاحب کشاف نے بھی اپنے قول اذا اراد.....الخ سے بیان کیا ہے تو معلوم ہوا کہ مفرد کا عموم شمول کے اعتبار سے جمع معرف بلام سے زیادہ ہے تو اس طرح صاحب کشاف کے اقوال میں تناقض ہوا کہ پہلے انہوں نے کہا کہ مفرد اور جمع معرف بلام استغراق میں برابر ہیں اور اب کہہ رہے ہیں کہ مفرد کا استغراق زیادہ ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ پھر ماتن علیہ الرحمۃ نے جو کہا اور صاحب مفتاح نے جو کہا کہ مفرد کا استغراق اشمل ہے تو یہ صحیح ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ صاحب کشاف نے جو حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے قول کے تحت بیان کیا یہ ان کا مذہب نہیں ہے بلکہ انہوں نے اس کلام کو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قول کی توجیہ بیان کرنے کیلئے بیان کیا ہے اور آپکا اعتراض اس صورت میں وارد ہوسکتا ہے جبکہ یہ صاحب کشاف کا مختار مذہب ہو حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ انہوں نے کئی مرتبہ اس کے خلاف کی صراحت کی ہے۔

**فائدہ**: ماتن اور صاحب مفتاح نے جو کہا کہ مفرد کا استغراق اشمل ہے تو شارح کی طرف سے جو اعتراضات وارد ہوئے ان کے جوابات میں ماتن اور صاحب مفتاح کی طرف سے ہم یہ کہتے ہیں کہ ماتن اور صاحب مفتاح نے جو کہا کہ مفرد کا استغراق اشمل ہوتا ہے تا ان کہ مراد یہ ہے کہ وہ عام ہے برابر ہے کہ وہ لفظا: جیسے الــرجــل، یا معنوی طور پر ہو جیسے جمع معرف باللام جس میں جمعیت کا معنی باطل ہو جاتا ہے جیسے: الرجال، میں نے اس جواب کی وضاحت اصل اعتراض کے ضمن میں بھی کر دی تھی لیکن یاد دہانی کیلئے اس کو دوبارہ اشارۃ ذکر کیا ہے۔

**عبارت**:و لما کان ھنا مظنة اعتراض و ھو ان افراد الاسم یدل علی واحدة معناہ و استغراقه یدل علی تعددہ و الوحدة و التعدد مما یتنافیان فکیف یجتمعان اشار الی جوابه بقوله ولا تنافی بین الاستغراق و افرادالاسم لان الحرف الدال علی الاستغراق کحرف النفی و لام التعریف انما یدخل علیه ای علی الاسم المفرد حال کونه مجردا عن الدلالة علی معنی الوحدة کما انه مجرد عن الدلالة علی التعدد و انما امتنع حینئذ وصفه بنعت الجمع نحو الرجل الطوال للمحافظة علی التشاکل اللفظی و لانه ای المفرد الداخل علیه حرف الاستغراق بمعنی کل فرد لا مجموع الافراد و لھذا امتنع وصفه بنعت الجمع عند الجمھور و ان حکاہ الاخفش فی نحو الدینار الصفر و الدرھم البیض و اما قولھم ثوب اشمال و نطفة امشاج فلان الثوب مؤلف من قطع کلھا سمل ای خلق و النطفة مرکبة من اشیاء کل منھا مشیج فوصف المؤلف بوصف مجموع الاجزاء لانه ھو بعینه۔

ترجمہ:اور چونکہ یہ مقام محل اعتراض ہے اور وہ یہ ہے کہ اسم کا مفرد ہونا، وحدت معنی پر دلالت کرتا ہے اور استغراق تعدد معنی پر دلالت کرتا ہے اور وحدت اور تعدد دونوں متنافی ہیں تو دونوں کیسے جمع ہو سکتے ہیں ماتن نے اس کے جواب کی طرف اپنے قول سے اشارہ کیا ہے استغراق اور افراد اسم کے درمیان کوئی منافات نہیں ہے اس لئے استغراق پر دلالت کرنے والا حرف ایسا ہے جیسا کہ حرف نفی اور حرف تعریف مفرد پر اس حال میں داخل ہوتا ہے کہ وہ وحدت کی معنی پر دلالت سے خالی ہوتا ہے جیسا کہ وہ تعدد پر دلالت سے خالی ہوتا ہے اور اس وقت وصف جمع کے ساتھ اس کا متصف ہونا مشاکلت لفظی کی حفاظت کی وجہ سے ممتنع ہے جیسے: الرجال، الطّوال اور اس لئے کہ وہ یعنی مفرد جس پر حرف استغراق داخل ہوتا ہے کل فرد کے معنی میں ہے نہ کہ مجموعہ افراد کے معنی میں ہے اسی وجہ سے وصف جمع کے ساتھ اس کا موصوف ہونا جمہور کے نزدیک ممتنع ہے اگرچہ اخفش نے الدینار الصفر اور الدرہم البیض جیسی مثالوں میں اس کی حکایت کی ہے بہر حال ان کا قول ثوب اشمال اور نطفہ امشاج اس وجہ سے ہے کہ ثوب ایسے ٹکڑوں سے مؤلف (بنایا) گیا ہے جن میں سے ہر ایک کو علیحدہ بنایا گیا ہے اور نطفہ چند ایسی چیزوں سے مرکب ہے جن میں سے ہر ایک برانگیختہ (جوش) ہونے والی ہے تو مؤلف کو اجزاء کے مجموعہ کے وصف کے ساتھ متصف کیا گیا کیونکہ وہ بعینہ یہی ہے۔

**وضاحت**:قوله لما کان ھھنا

شارح فرماتے ہیں کہ یہ مقام محل اعتراض ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ اسم جنس مفرد پر اداۃ استغراق کو داخل کرنا ناجائز ہوتا ہے کیونکہ اسم جنس مفرد، مفرد ہونے کی وجہ سے معنی واحد پر دلالت کرتا ہے اور اداۃ استغراق جو اس پر داخل ہوتے ہیں وہ تعدد معنی پر دلالت کرتے ہیں اور وحدت اور تعدد کے درمیان چونکہ منافات ہے اس لئے اسم جنس مفرد پر اداۃ استغراق کا داخل کرنا باطل ہوگا؟

**جواب**: اول یہ ہے کہ وحدت اور تعدد کے درمیان منافات تو تسلیم ہے لیکن اداۃ استغراق جو تعدد کا فائدہ دیتے ہیں اسم

جنس مفرد پراس وقت داخل ہوگا جب اس کو وحدت کے معنی سے خالی کرلیا گیا ہو یعنی اسم جنس مفرد کو پہلے وحدت کے معنی سے خالی کیا جائے گا پھراس پر اداۃ استغراق داخل ہوگا جیسا کہ مفرد پر علامات تثنیہ اور جمع اس وقت داخل ہوتی ہے جبکہ مفرد کو وحدت کے معنی سے خالی کرلیا گیا ہو تو جب ایسا ہے اسم جنس مفرد پر اداۃ استغراق داخل کرنے سے اجتماع متنافیین لازم نہیں آئے گا۔

**قوله: وانما امتنع وصفه**

یہاں سے ایک اعتراض کا جواب دینا مقصود ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ اداۃ استغراق داخل ہونے سے مفرد چونکہ وحدت کے معنی سے خالی ہوجاتا ہے اس لئے وہ مفرد جس پر اداۃ استغراق داخل ہوتا ہے صرف تعدد پر دلالت کرے گا اور جو کلمہ تعدد پر دلالت کرتا ہے اس کا تقاضا یہ ہے کہ جمع کو اس کی صفت بنانا جائز ہو مثلا: الرجل ا لطوال کہنا جائز ہو حالانکہ نحویوں نے اس کو ممتنع قرار دیا ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ نحویوں نے محض مشاکلت لفظی کی حفاظت کی خاطر اس سے منع کیا ہے یعنی اسم جنس مفرد اداۃ استغراق پر داخل ہونے کے باوجود چونکہ لفظوں میں مفرد ہے اس لئے اگر جمع کو اس کی صفت بنا دیا گیا تو موصوف اور صفت لفظوں میں ہم شکل نہیں رہیں گے۔

**جواب ثانی**: اصل اعتراض کا جواب ثانی یہ ہے کہ وہ مفرد جس پر اداۃ استغراق داخل ہے وہ کل فرد فرد کے معنی میں ہوتا ہے مجموعی افراد کے معنی میں نہیں ہوتا کل فرد فرد کا مطلب یہ ہے کہ لفظ علی سبیل البدلیۃ ایک ایک فرد پر اس طرح دلالت کرے گا کہ جب ایک پر دلالت کرے گا تو دوسرا فرد اس کے ساتھ معتبر نہ ہوگا یعنی لفظ جن تمام افراد پر صادق آتا ہے ان سب پر دلالت کریگا کوئی فرد خارج نہیں ہوگا لیکن یکے بعد دیگرے ایک ایک پر دلالت کریگا اجتماعی طور پر سب پر دلالت نہیں کریگا ار مجموعہ افراد کا مطلب یہ ہے کہ لفظ ایک ساتھ سب پر دلالت کرے بہر حال کل فرد فرد وحدت کے متنافی نہیں ہے ہاں مجموعہ افراد وحدت کے متنافی ہے کل فرد وحدت کے متنافی نہیں ہے اس لئے اسم جنس مفرد پر اداۃ استغراق داخل کرنے میں کوئی مضائقہ نہ ہوگا اور اجتماع متنافیین کا اعتراض وارد نہ ہوگا۔

شارح نے کہا کہ وہ مفرد جس پر اداۃ استغراق داخل ہے چونکہ کل فرد کے معنی میں ہے اس لئے جمہور نحاۃ کے نزدیک جمع کو اس کی صفت بنانا ممتنع ہے اگر چہ اخفش نحوی نے الدینار الصفر اور الدرھم البیض میں الدینار اور الدرھم مفرد کی صفت الصفر اور البیض جمع کا لانا نقل کیا ہے لیکن جمہور نے اس کا جواب دیا کہ یہ مثال گھڑی ہوئی ہے سماعی نہیں ہے

**قوله: اما قولهم ثوب اشتمال**

یہاں سے شارح کی غرض ایک عتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم آپکی اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ مفرد کی جمع کے ساتھ صفت لانا جائز نہیں ہے ہم آپکو ایسی مثال دکھاتے ہیں جس میں مفرد کی صفت جمع لائی گئی ہے جیسے ثوب اشمال اور نطفۃ امشاج تو یہاں ثوب کی صفت اشمال کے

ساتھ اور نطفہ کی صفت امشاج کے ساتھ کے ساتھ لائی گئی ہے جو کہ جمع ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ ان کا یہ قول مطلقا نہیں ہے بلکہ اس خاص صورت کے بارے ہے جہاں مؤلف کو اجزاء کے مجموعہ کے وصف کے ساتھ متصف کیا گیا ہو کیونکہ کپڑا مختلف ٹکڑوں (دھاگوں) سے بنایا جاتا ہے جس میں سے ہر ایک علیحدہ علیحدہ بنایا جاتا ہے اور اسی طرح نطفہ ایسی کثیر چیزوں سے ملکر بنتا ہے جن میں سے ہر ایک کے اندر جوش ہوتا ہے لہذا وہ مؤلف جن کو اجزاء کے مجموعی کے ساتھ متصف کیا جائے اس کے درمیان اور مفرد مستغرق کے درمیان فرق عظیم پایا جاتا ہے لہذا آپکا اعتراض درست نہیں ہے۔

**عبارت**:و بالاضافة ای تعریف المسند الیه باضافته الی شیء من المعارف لانها اخصر طریق الی احضار المسند الیه فی ذهن السامع نحو قول جعفر بن علبة الحارثی هو ای

مهو یبی و ھذا اخصر من الذی اھواہ و نحو ذلك و الاختصار مطلوب لضیق المقام و فرط السامة لکونه فی السجن و حبیبه علی الرحیل مع الرکب الیمانین مصعد ای مبعد ذاھب فی الارض و تمامه جنیب و جثمانی بمکة موثق و الجنیب المجنوب المستتبع و الجثمان الشخص و الموثق المقید ولفظ البیت خبر و معناہ تاسف و تحسر علی بعد الحبیب

او لتضمنها تعظیما لشان المضاف الیه او المضاف او غیر ھما کقولك فی الاول و عبدی حضر و فی الثانی عبد الخلیفة رکب و فی الثالث عبد السلطان عندی تعظیما لشان المتکلم بان عبد السلطان عندہ و ھو وان کان مضافا الیه لکنه غیر المسند الیه المضاف و غیر ما اضیف الیه المسند الیه و ھو المراد بقوله او غیرھما

ترجمہ: اور مسند الیہ کو معرف کی اقسام میں سے کسی قسم کی طرف اضافت کے ساتھ لانا اس لئے ہوتا کہ یہ مسند الیہ کو سامع کے ذہن میں حاضر کرنے کا زیادہ مختصر طریقہ ہوتا ہے جیسے جعفر بن علبہ حارثی کے قول میں ہے: ھوای مھوی، یہ الذی اھواہ وغیرہ سے زیادہ مختصر ہے، اور یہاں مقام کی تنگی اور مایوسی کی زیادتی کی وجہ سے اختصار ہی مطلوب ہے کیونکہ وہ قید میں ہے اور اس کا محبوب حازم سفر ہے یعنی سواروں کے ساتھ دور دراز جا رہا ہے اور مکمل شعر یہ ہے کہ میرا جسم مکہ میں مقید ہے جلیب یعنی محبوب توابع اور جثمان شخص اور موثق مقید اور لفظ بیت خبر ہے اور اس کا معنی تأسف اور تحسر کے ہیں یا اس لئے کہ اضافت مضاف الیہ یا مضاف کی یا ان دونوں کے علاوہ کی تعظیم شان کو متضمن ہوتی ہے جب تیرا قول مضاف الیہ کی تعظیم کے سلسلہ میں عبدی حضر اور مضاف کی تعظیم کے سلسلہ میں عبد خلیفۃ رکب (اسمیں غلام کی تعظیم ہے کہ وہ خلیفہ کا غلام ہے) اور مضاف اور مضاف الیہ کے علاوہ کی تعظیم کے سلسلہ میں عبد السلطان عندی اسمیں متکلم کی تعظیم ہے بایں طور پر کی اس کے پاس بادشاہ کا غلام ہے اور متکلم (یا متکلم) اگرچہ مضاف الیہ ہے لیکن مسند الیہ مضاف اور مسند الیہ مضاف الیہ کے علاوہ ہے اور مصنف کے قول او غیرہما سے یہ ہی مراد ہے۔

**وضاحت**: قوله وھو وان و کان

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ اس مثال میں متکلم یعنی یاد متکلم عند کا مضاف الیہ ہے لہذا یہ تعظیم مضاف الیہ کی مثال ہوتی ہے نہ کہ مضاف اور مضاف الیہ کے علاوہ کی تعظیم کی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ مصنف کے قول او غیرھما سے مراد یہ ہے کہ غیر المسند الیہ مضاف اور غیر مسند الیہ مضاف الیہ ہے یعنی غیرھما سے مراد یہ ہے کہ نہ تو وہ مسند الیہ مضاف ہو اور نہ مسند الیہ مضاف الیہ ہو اگرچہ عندی میں یاد متکلم عند کا مضاف الیہ ہے لیکن مسند الیہ نہیں ہے۔

**عبارت**:او لتضمنها تحقیر المضاف نحو ولد الحجام حاضر او للمضاف الیه نحو ضارب زید حاضر او غیرهما نحو ولد الحجام یجالس زیدا او ینادمه و قد یکون الاضافة لاغنائها عن تفصیل متعذر نحو اتفق اهل الحق علی کذا او متعسر نحو اهل البلد فعلوا کذا او لانه یمنع عن التفصیل مانع کتقدیم بعض علی بعض من غیر مرجح نحو حضر الیوم علماء البلد و کا لتصریح بذمهم اوهانتهم نحو علماء البلد فعلوا کذا و کسامة السامع او المخاطب او المتکلم نحو حضر اهل السوق او لتضمن الاضافة تحریضا علی اکرام او اذلال او نحو هما نحو صدیقك او عدوك بالباب و منه قوله تعالی لا تضار والدة بولدها و لا مولود له بولده فانه لما نهیت المرء ة عن المضارة اضیف الولد الیها استعطافا لها علیه و کذا الوالد او لتضمنها استهزاء او تهکما ان رسولکم الذی ارسل الیکم لمجنون او اعتبارا لطیفا مجازیا و هو الاضافة بادنی ملابسة من غیر تملك و اختصاص نحو کوکب الخرقاء او لانه لا طریق الی احضاره سوی الاضافةنحو غلام زید بالباب او لافادة الاضافة جنسیة و تعمیما کقولهم تدلك علی خزامی الارض النفحة من رائحتها بمعنی علی جنس الخزامی و ذلك لان الاسم المفرد حامل لمعنی الجنسیة و الفردیة فاذا اضیف اضافة هی من خواص الجنس دون الفرد علم ان القصد به الی الجنس کالوصف فی نحو قوله تعالی و لا طائر یطیر بجناحیه علی ما سیجیء ان شاء الله تعالی۔

ترجمہ: یا اس لئے کہ اضافت مضاف کی تحقیر کو متضمن ہے جیسے ولد الحجام حضر یا مضاف الیہ کی تحقیر کو جیسے ضارب زید حاضر یا ان دونوں کے علاوہ کی تحقیر کو جیسے ولد الحجام یجالس زیدا و ینادمہ اور کبھی اضافت تفصیل متعذر سے بے نیاز کر دیتی ہے جیسے اتفقا اهل الحق کذا یا تفصیل دشوار سے بے نیاز کر دیتی ہے جیسے اهل البلد فعل کذا یا اس لئے کہ تفصیل سے کوئی چیز مانع ہے جیسے بعض کو بعض پر مقدم کرنا بغیر مرجح کے جیسے حضر الیوم علماء البلد اور جیسے انکی مذمت اور اہانت صراحت کرنا جیسے علماء البلد فعلوا کذا اور جیسے سامع یا متکلم کو ملال میں ڈال دینا جیسے حضر اهل السوق یا اس وجہ سے کہ اضافت اکرام یا ذلیل کرنے یا ان کی مثل پر ابھارنے کو متضمن ہوتی ہے جیسے صدیقك یا عدوك بالاب اور اسی قبیل سے اللہ تعالی کا قول ولا تضار بوالدة بولدها ولا مولودله بولده کیونکہ جب عورت کو تکلیف اور اذیت دینے سے منع کیا گیا تو بچہ کی اس کی طرف اضافت کر دی اس کیلئے بچہ پر شفقت کا تقاضا کرتے ہوئے اور اسی طرح والد کی طرف اضافت کی گئی یا اس وجہ سے کہ اضافت استہزاء اور تہکم کو متضمن ہوتی ہے جیسے ان رسولکم الّذی ارسل الیکم لمجنون یا اس وجہ سے کہ اضافت ایک اعتبار لطیف مجازی کو متضمن ہوتی ہے اور وہ اعتبار لطیف یہ ہے کہ بغیر تملک اور اختصاص سے ادنی ملابسط کی وجہ سے اضافت کر دینا جیسے کوکب الخرقاء یا اس وجہ سے کہ اضافت کے علاوہ مسند الیہ کو حاصل کرنے کا کوئی طریقہ نہیں ہوتا ہے جیسے غلام زید بالباب یا اس وجہ سے کہ اضافت جنسیت اور عموم کا فائدی دیتی ہے جیسے انکا قول ارض الخزامی پر اس کا بو کا جھونکا تمہاری رہنمائی کرتا ہے یعنی جنس خزامی پر اور یہ اس وجہ سے کہ اسم مفرد جنسیت اور فردیت کے معنی کو متضمن ہوتا ہے تو جب ایسی اضافت کر دی جو کہ جنس کے

خواص میں سے ہے نہ کہ فرد کے خواص میں تو معلوم ہو گیا کہ مقصود اس سے جنس ہے جیسا کہ اللہ تعالی کے قول لا طائر یطیر بجناحہ میں وصف مقصود ہے اس پر بنیاد کرتے ہوئے جو ان شاء اللہ عنقریب آئے گا۔

**وضاحت**:قوله اعتبار لطیفا

یہاں سے شارح کی غرض مسند الیہ کو اضافت کے ساتھ معرفہ لانے کا ایک نکتہ بیان کر رہے ہیں کہ کبھی مسند الیہ کو اضافت کے ساتھ ایک اعتبار لطیف مجازی کے وجہ سے معرفہ لایا جاتا ہے حقیقی کی وجہ سے نہیں لایا جاتا کیونکہ لطیف حقیقی تملک اور اختصاص کی وجہ سے ہوتا ہے اور وہ اعتبار لطیف مجازی یہ ہوتا ہے کہ بغیر ملکیت اور اختصاص کے ادنی مشابہت کی وجہ سے اضافت کر دینا اسمیں اضافت کے فائدے کی طرف بھی اشارہ ہے کہ اضافت ملکیت یا اختصاص کی وجہ سے کی جاتی ہے ملکیت مضاف الیہ کے اعتبار سے ہوتی ہے جبکہ اختصاص مضاف کے اعتبار سے ہوتا ہے اور یہاں پر شارح نے جو مثال بیان کی ہے کوکب الخرقاء اس میں دونوں منتفی ہیں لہذا یہاں پر اعتبار لطیف مجازی ہوگا مثال کی وضاحت یہ ہے کہ خرقاء ایک عورت تھی جو کہ ناقص العقل اور احمق تھی یہ عورت ساری گرمیاں فضول وقت گزارتی رہتی تھی جب سہیل ستارہ جو قطب جنوب کے قریب ہے اور سردیوں کی ابتداء کے وقت طلوع ہوتا ہے تو جیسے ہی یہ ستارہ زائل ہوتا تو سردی کیلئے اس عورت کو کپڑوں کی حاجت پڑتی تو اب یہ روئی لے کر اس کا علیحدہ علیحدہ کرتی اور جلدی جلدی دھاگہ بنا کر کپڑے بنانے کی کوشش شروع کر دیتی لیکن وقت کی تنگی کی وجہ سے یہ کام مکمل نہ ہو سکتا اس طرح اس کو سردیوں کے موسم میں بغیر گرم کپڑوں کے بڑی مشقت و تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا تھا تو چونکہ یہ اس ستارے کے ظاہر ہوتے وقت اپنا کام شروع کرتی ہے پس اسی ادنی ملابست اور تعلق کی بناء پر اس ستارے کی اضافت اس کی طرف کر دی گئی اگر چہ نہ تو یہ اس کی مالک ہے اور نہ ہی اس کو اس عورت کے ساتھ کوئی اختصاص حاصل ہے۔

قوله:اولا فادة الضافة الجنسية

یہاں سے شارح کی غرض مسند الیہ کے علاوہ کی اضافت کے ساتھ لانے کی ایک مثال اور نکتہ بیان کر رہے ہیں شارح کہتے ہیں کہ کبھی اضافت کو جنسیت اور عموم پر دلالت کرنے کیلئے بھی لایا جاتا ہے جیسے اس کی مثال تدلك علی خزامی الارض النفخة من رائحتها ہے کہ یہاں اگر خزامی کی اضافت ارض کی طرف نہ کی جاتی کہ اس سے معنی جنسیت کا فائدہ حاصل نہیں ہوتا تھا بلکہ یہ فردیت کے معنی کا فائدہ دیتی ہے جبکہ اضافت جنسیت کا فائدہ دیتی ہے کیونکہ اسم مفرد معنی جنسیت اور فردیت کو متضمن ہوتا ہے لیکن جب اس کی اضافت اس چیز کی طرف کر دی جائے جو کہ جنس کے خواص میں سے ہو تو یہ جنسیت کا فائدہ دیتا ہے کہ اس کی اضافت ارض کی طرف کرنا یہ جنسیت کا فائدہ دے رہا ہے کیونکہ ارض جنس ہے جیسے کہ اللہ تعالی کا قول لا طائر یطیر میں وصف کا ارادہ کیا گیا ہے افراد کا اعتبار نہیں کیا گیا ہے۔

**عبارت**:اما تنكيره فللافراد اى تنكير المسند اليه للقصد الى فرد مما يصدق عليه اسم الجنس نحو قوله تعالى و جاء رجل من اقصى المدينة يسعى او النوعية اى القصد الى نوع منه نحو و على ابصارهم غشاوة اى نوع من الاغطية غير ما يتعارفه الناس و هو غطاء التعامى عن أيات الله و فى المفتاح انه للتعظيم اى غشاوة عظيمة تحجب ابصارهم بالكلية و تحول بينها و بين الادراك لان المقصود بيان بعد حالهم عن الادراك و التعظيم ادل عليه و اوفى بتاديته او التعظيم او التحقير يعنى انه بلغ فى ارتفاع شانه او انحطاطه مبلغا لا يمكن ان يعرف كقوله اى قول ابن ابى السمط له حاجب اى مانع عظيم فى كل امر يشينه اى يعيبه و ليس له عن طالب العرف اى الاحسان حاجب حقير فكيف بالعظيم۔

ترجمہ:اور بہرحال مسندالیہ کونکرہ لانا اس فرد غیر معین کا قصد کرتے ہوئے جس پر اسم جنس صادق آتا ہے جیسے ایک شخص شہر کے کنارے سے دوڑتا ہوا آیا یا نوعیت کیلئے یعنی اس لئے کہ اس کی ایک نوع مقصود ہے اور جیسے انکی آنکھوں پر پردہ ہے یعنی ایک قسم کا پردہ ہے جو کہ لوگوں کے درمیان معروف ومشہور نہیں ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کی آیات سے اندھے پن کا پردہ ہے اور مفتاح میں یہ ہے کہ وہ تعظیم کیلئے ہے یعنی بہت بڑا پردہ جو کلی طور پر انکی آنکھوں کو ڈھانپ لیتا ہے اور انکی آنکھوں اور ادراک کے درمیان حائل (رکاوٹ) ہو جاتا ہے کیونکہ مقصود انکی حالت کے بعد کو بیان کرنا ہے ادراک کرنے سے اور تعظیم (یعنی بڑا ہونا) اس مقصود پر زیادہ دلالت کرتا ہے اور اس بعدیت کو مکمل طور پر پورا کرتا ہے یا تعظیم تحقیر کیلئے یعنی وہ اپنی شان کی بلندی میں یا اپنی شان کی پستی میں ایسی حد تک پہنچا ہوا ہے کہ اس کو پہچاننا ممکن نہیں ہے جیسے اس کا قول یعنی ابن ابی سیمط کا قول ممدوح کیلئے بڑا مانع ہے ہر اس چیز سے جو اس کو عیب لگانے اور ممدوح کیلئے طالب احسان سے ادنی اور حقیر سا مانع نہیں ہے تو بڑا مانع کیسے ہوگا۔

**وضاحت**: قوله:اما تنكيره فللافراد

یہاں سے مصنف علیہ الرحمہ مسندالیہ کونکرہ لانے کے اسباب بیاب کرنا چاہتے ہیں چنانچہ فرمایا کہ مسندالیہ خواہ مفرد ہو تثنیہ ہو یا جمع ہو اس کونکرہ اس وقت لایا جاتا ہے جب کہ نکرہ کے افراد میں سے کسی ایک فرد غیر معین پر حکم لگانا مقصود ہو جیسے جاء رجل یسعی پس رجل جو کہ مسندالیہ ہے اور نکرہ ہے اس سے مراد ایک فرق ہے اس آیت میں سے رجل سے ایک مؤمن آدمی مراد ہے جس کا تعلق آل فرعون سے تھا۔

قوله: او النوعية منه

یہاں سے مصنف یہ بیان کر رہے ہیں کہ مسندالیہ کونکرہ اس وقت بھی لایا جاتا ہے جب کہ اسم جنس منکر کی انواع میں سے ایک نوع پر حکم لگانا مقصود ہو جیسے وعلی ابصارھم غشاوۃ میں غشاوۃ نکرہ سے ایک قسم کا پردہ ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کی آیت سے اندھا ہونے کا پردہ ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مصنف نے پہلے کہا کہ نکرہ سے فرد مقصود ہوتا ہے اور اب کہہ رہے ہیں کہ نوع مقصود ہے تو یہ

دونوں باتیں کیسے جمع ہونگی؟

**جواب**: یہ ہے کہ نکرہ واحد پر دلالت کرتا ہے اور وحدت کی دو قسمیں ہیں (۱) وحدت شخصیہ (۲) وحدت نوعیہ تو نکرہ جس طرح وحدت شخصیہ پر دلالت کرتا ہے اسی طرح وحدت نوعیہ پر بھی دلالت کرتا ہے۔

**قولہ: وفی المفتاح**

شارح کہتے ہیں کہ مصنف کا یہ کلام غشاوۃ کی تنکیر نوعیت کیلئے ہے تو زمخشری کی تعریف کشاف میں مذکور ہے لیکن مفتاح العلوم میں یہ کہا ہے کہ غشاوۃ کی تنکیر تعظیم کیلئے ہے اور مراد یہ ہے کہ انکی آنکھوں پر ایک بہت بڑا پردہ ہے اور یہ زیادہ بہتر ہے کیونکہ اس آیت سے اللہ تعالی کا مقصود یہ بیان کرنا ہے کہ لوگ اللہ تعالی کی آیات کے ادراک سے بہت دور ہیں اور تنکیر کا تعظیم کیلئے ہونا اس مقصد پر زیادہ دال ہے اور اس مقصد کو مکمل طور پر ادا کرنے والا ہے بعض حضرات کا خیال یہ ہے کہ مصنف کے کلام اور صاحب مفتاح کے کلام میں کوئی منافات نہیں ہے کیونکہ غشاوۃ عظیمۃ مطلق غشاوۃ کی ایک نوع ہے پس مصنف کی مراد یہ ہے کہ انکی آنکھوں پر غشاوۃ کی ایک نوع پڑی ہوئی ہے اور غشاوۃ عظیمۃ ہے اور جب ایسا ہے تو غشاوۃ کی تنکیر نوعیت اور تعظیم دونوں کیلئے ہوگی۔

**عبارت**:او التکثیر کقولھم ان له لابلا و ان له لغنما او التقلیل نحو قوله تعالی رضوان من الله اکبر و الفرق بین التعظیم و التکثیر ان التعظیم بحسب ارتفاع الشان و علو الطبقة و التکثیر بحسب اعتبار الکمیة تحقیقا او تقدیرا کما فی المعدودات و الموزونات والمشبھات بھما و کذا التحقیر و التقلیل و الی الفرق اشار بقوله وقد جاء للتعظیم و التکثیر نحو و ان یکذبوك فقد کذبت رسل ای ذوعدد کثیر ھذا ناظر الی التکثیر و أیات عظام ھذا ناظر الی التعظیم و یجیء للتحقیر و التقلیل ایضا نحو اعطانی شیئا ای حقیرا قلیلا فالتعظیم و التکثیر قد یجتمعان و قد یفترقان و کذا التحقیر و التقلیل وقد ینکر المسند الیه لعدم علم المتکلم بجھة من جھات التعریف حقیقة او تجاھلا او لانه یمنع عن التعریف مانع کقوله اذا سئمت مھنده یمین لطول الحمل بدله شمالا لم یقل یمینه احترازا عن التصریح بنسبة السأمة الی یمین الممدوح۔

ترجمہ: اور مسند الیہ کو نکرہ تکثیر کیلئے لاتے ہیں جیسے ان کا قول اور ان کے پاس بہت سے اونٹ اور بہت سے بکریاں ہیں یا تقلیل کیلئے جیسے اللہ تعالی کی تھوڑی سی خشنودی بھی بہت بڑی ہے اور تعظیم و تنکیر کے درمیان فرق یہ ہے کہ تعظیم علوشان اور بلندی رتبہ کے اعتبار سے ہوتی ہے اور تکثیر کمیات اور مقادیر کے اعتبار سے ہوتی ہے تحقیقا یا تقدیرا جبکہ معدودات موضوفات اور جوان کے مشابہ ہیں ان کے اندر ہوتی ہے ایسے ہی تحقیر و تقلیل کے درمیان فرق ہے اور اس بات کی طرف مصنف نے اپنے اس قول سے اشارہ کیا ہے کہ تنکیر تعظیم اور تکثیر دونوں کیلئے آتی ہے جیسے اگر یہ لوگ آپ کی تکذیب کریں تو آپ سے پہلے بہت سے لوگوں کی تکذیب کی جا چکی ہے یہ معنی تعظیم کے اعتبار سے ہیں یا بڑی بڑی نشانیوں والوں کی تکذیب کی جا چکی ہے یہ معنی تعظیم کے اعتبار سے ہیں اور کبھی تنکیر، تحقیر و تقلیل دونوں کیلئے ہوتی ہے جیسے اس نے مجھے حقیر و قلیل شیء عطاء کی ہے تو تعظیم و تکثیر کبھی ایک مثال میں جمع ہو جاتے ہیں جیسے (آیت کریمہ) میں اور کبھی جدا جدا ہوتے ہیں (جیسا کہ مذکورہ شعر لہ حاجب میں) اور اسی طرح تحقیر و تقلیل کی صورت ہے اور کبھی مسند الیہ کو اس لئے نکرہ لایا جاتا ہے متکلم کو تعریفات کے جہتوں میں سے کسے جہت کا حقیقت میں علم نہیں ہوتا ہے یا جاہل بنتے ہوئے عدم علم کی وجہ سے یا اس وجہ سے کہ تعریف سے کوئی مانع ہوتا ہے جیسے اس کا قول جب دایاں ہاتھ بہت زیادہ بندی تلوار کو تھامنے کی وجہ سے تھک جاتا ہے تو وہ اس تلوار کو بائیں ہاتھ میں تبدیل کر لیتا ہے یہاں شاعر نے یمینہ نہیں کہا عین ممدوح کی طرف تھاوٹ کی نسبت کی صراحت سے احتراز کرتے ہوئے۔

**وضاحت**:قوله: والفرق بین التعظیم والتکثیر

یہاں سے شارح علیہ الرحمہ ان دونوں کے درمیان فرق کو واضح کر رہے ہیں۔ان دونوں کے درمیان فرق دو اعتبار سے ہے:(۱) خارج کے اعتبار سے تو فرق یہ ہے کہ تعظیم کا استعمال ان اشیاء میں کیا جاتا ہے جن کے اجزاء میں اتصال ہو جیسے کہا جائے گا حجر عظیم لیکن حجر کثیر نہیں کہا جائے گا اور تکثیر ان اشیاء میں ہوتی ہے جن کے اجزاء میں اتصال نہ ہو جیسے رجال کثیر تو کہا جائے گا لیکن رجال عظیم نہیں کہا جائے گا۔(۲) دوسرا فرق یہ ہے کہ تعظیم کا استعمال کیفیات میں کیا جاتا ہے اور تکثیر کا استعمال کمیات میں کیا جاتا ہے۔

**عبارت**:و جعل صاحب المفتاح التنکیر فی قوله تعالی و لئن مستهم نفحة من عذاب ربك للتحقیر و اعترض المصنف بان التحقیر مستفاد من بناء المرة و نفس الکلمة لانها اما من قولهم نفحت الریح اذاهبت ای هبة او من نفح الطیب اذا فاح ای فوحة و جوابه انه ان ارادان لبناء المرة ونفس الکلمة مدخلا فی افادة التحقیر فهذا لا ینافی کون التنکیر للتحقیر لانه مما یقبل الشدة و الضعف و ان اراد بان التحقیر المستفاد من الایة مفهوم منها بحیث لا مدخل للتنکیر اصلا فممنوع للفرق الظاهر بین التحقیر فی نفحةمن العذاب و بینه فی نفحة العذاب بالاضافة و مما یحتمل التعظیم و التقلیل قوله تعالی انی اخاف ای یمسك عذاب من الرحمٰن ای عذاب هائل او شیء من العذاب و لادلالة للفظ المس و ا ضافته العذاب الی الرحمن علی ترجیح الثانی کما ذکره بعضهم لقوله تعالی لمسکم فیما اخذتم فیه عذاب عظیم و لان العقوبة من الکریم الحلیم اشد لقوله علیه االصلوة و السلام اعوذبالله من غضب الحلیم ۔

ترجمہ:اورصاحب مفتاح نے اللہ تعالی کے قول ولئن مستھم نفحۃ من عذاب ربک میں تنکیر کوتحقیر کیلئے بنایا ہےاس پر مصنف نے اپنی شرح ایضاح میں یہ اعتراض کر دیا کہ تحقیر مرۃ کے وزن پر صیغے کے آنے سے مستفاد ہورہی ہےاور نفس کلمہ سے کیونکہ یہ یا تو ان کے قول نفخت الریح اذاھبت ای ھبۃ سے لیا گیا ہے یا یہ نفخ بالطیب اذا فاح ای فوحۃ سے ہےاس کا جواب یہ ہے کہ اگر تو مصنف کی مراد یہ ہے کہ مرۃ کے وزن اوراور نفس کلمہ کوتحقیر کا فائدہ دینے میں دخل ہےتو یہ بات اس کے منافی نہیں ہے کہ تنکیر تحقیر کیلئے ہے کیونکہ تحقیر کا تعلق ان اشیاء سے ہے جوشدت اورضعف کوقبول کرتی ہےاوراگر مصنف کی یہ مراد ہے کہ تحقیر آیت مبارکہ سے اسطرح مستفاد اورمفہوم ہورہی ہے کہ تنکیر کوسرے سے اس میں دخل ہی نہیں ہےتو یہ قابل تسلیم نہیں ہے کیونکہ اس تحقیر کے درمیان جونفحۃ من العذ اب سے اور جو فی نفحۃ سے سمجھی جارہی ہےفرق کے ظاہر ہونے کی وجہ سےاوراس میں سے جو تعظیم و تقلیل کا احتمال رکھتا ہےاللہ تعالی کا یہ قول بھی ہے کہ بیشک مجھے خوف ہے کہ رحمٰن کا عذاب تمہیں چھوئے یعنی عظیم عذاب یا تھوڑا ساعذاب اور لفظ مس اورعذاب کی رحمٰن کی طرف اضافت کوثانی کی ترجیح دینے پرکوئی دلالت نہیں پائی جاتی ہے جیسا کہ بعض نے ذکر کیا کیونکہ اللہ تعالی نے فرمایا لمسکم فیما اخذتم فیہ عذاب عظیم اوراس لئے کہ حلیم کریم کی طرف سے عذاب شدت والا سخت ہوتا ہے۔

**وضاحت**: قوله قد جعل صاحب ا لمفتاح

یہاں کی شارح کی تین اغراض ہیں:

**غرض اول** تو صاحب مفتاح کے کلام کونقل کرنا ہے۔**غرض ثانی** اس پر مصنف نے اعتراض وارد کیا ہےاس کو بیان کرنا ہےاور **غرض ثالث** اس اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**غرض اول** یہ ہے کہ صاحب مفتاح کہا کہ اللہ تعالی کے فرمان ولئن مستهم نفخة من عذاب ربك میں نفحۃ کونکرہ تحقیر کیلئے لایا گیا ہے یعنی عذاب حقیر۔

**غرض ثانی: اعتراض:** یہ ہے کہ ماتن نے اپنی شرح ایضاح میں کہا کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے ہیں کہ آیت مبارکہ میں تنکیر تحقیر کیلئے ہے بلکہ تحقیر تو مرۃ کے وزن اور نفس کلمہ سے مستفاد ہو رہی ہے کیونکہ نخفۃ یا تو ان کے قول نفخت الریح سے ماخوذ ہے کیونکہ نفخہ ھبۃ تحقیر پر دلالت کرتی ہے کیونکہ نفخہ ھبۃ ضعیف ہوا کو کہا جاتا ہے یا یہ ماخوذ ہے ان کے قول نفح الطیب اذا فاح سے یعنی مستھم فوجد اور یہ بھی تحقیر پر دلالت کرتا ہے کیونکہ نفح الطیب ضعیف ھوا کو کہا جاتا ہے اور اسی طرح جو صرف ونحو میں بیان کیا جاتا ہے کہ فعلۃ کا وزن ایک مرتبہ کیلئے آتا ہے اور فعلۃ کا وزن حال کیلئے آتا ہے یہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ تحقیر تنکیر سے مستفاد نہیں ہو رہی ہے بلکہ نفس کلمہ سے مستفاد ہو رہی ہے؟

**جواب** یہ ہے کہ اگر تو مصنف کی مراد یہ ہے کہ نفس کلمہ کو تحقیر میں عمل دخل ہے یہ اس بات کے منافی نہیں ہے کہ تنکیر تحقیر کیلئے کیونکہ جائز ہے کہ نفس کلمہ سے کچھ تحقیر حاصل ہو رہی ہو اور کچھ تحقیر تنکیر سے حاصل ہو رہی ہو کیونکہ تحقیر کا تعلق ان اشیاء سے ہے جو شدت وضعف کو قبول کرتی ہیں لہذا جو صاحب مفتاح نے کہا وہ غلط نہیں ہے بلکہ درست ہے بلکہ تحقیر میں زیادتی ہو جائے گی۔

اور اگر مصنف کی یہ مراد ہے کہ تحقیر صرف اور صرف نفس کلمہ سے حاصل ہو رہی ہے اور تنکیر کو بالکل اسمیں کوئی عمل دخل نہیں ہے تو ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کیونکہ تنکیر سے بھی تحقیر حاصل ہوتی ہے جیسا کہ نفحۃ من العذاب اور نفحۃ العذاب کے درمیان پائی جانے والی تحقیر سے ظاہر ہوتی ہے کیونکہ نفحۃ من العذاب سے جو تحقیر حاصل ہو رہی ہے وہ زیادہ ہے اور نفحۃ العذاب سے جو تحقیر حاصل ہو رہی ہے وہ کم ہے اور زیادتی کی وجہ اس کا نکرا ہونا ہے لہذا معلوم ہوا کہ تنکیر سے بھی تحقیر حاصل ہوتی ہے حاصل کلام یہ ہے کہ اگر آیت مبارکہ میں تحقیر صرف نفس کلمہ سے حاصل ہو رہی ہو جو اس صورت میں ہم نے فرق بیان کیا ہے اس کا کیا معنی ومطلب ہوگا لہذا معلوم ہوا کہ تنکیر سے بھی تحقیر حاصل ہوتی ہے۔

قوله:ولا دلالة

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ آپ نے جو کہا کہ انی اخاف ان یمسک آیت مبارکہ میں تعظیم وتقلیل دونوں کا احتمال ہے ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے ہیں بلکہ یہ آیت مبارکہ صرف تقلیل میں نص ہے اور اس پر دو قرینے ہیں پہلا قرینہ تو لفظ مسّ ہے جو کہ تقلیل پر دلالت کر رہا ہے اور دوسرا قرینہ عذاب میں رحمٰن ہے کیونکہ رحمٰن کی طرف سے عذاب قلیل ہوتا ہے عظیم نہیں ہوتا ہے ان دونوں قرینوں سے معلوم ہوا کہ یہ آیت مبارکہ قلیل میں نص ہے؟

**جواب** یہ ہے لفظ مس کیلئے قلیل پر کوئی دلالت نہیں ہے کیونکہ اللہ تعالی نے ارشاد فرمایا لمسکم فیما اخذتم فیه عذاب عظیم ، یہاں لفظ مسّ موجود ہے جبکہ اس کے ساتھ عذاب عظیم بھی موجود ہے اور اسی طرح لفظ رحمٰن کیلئے بھی تقلیل پر کوئی دلالت موجود نہیں ہے کیونکہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے ارشاد فرمایا اعوذبالله من غضب الحلیم کیونکہ حلیم اولا تو عذاب نہیں دیتا لیکن جب عذاب کا ارادہ فرماتا ہے تو عظیم اور شدت والا عذاب دیتا ہے۔

**عبارت**:و من تنکیرغیرہ ای غیر المسند الیه للافراد و النوعیة نحو و الله خلق کل دابة من ماء ای کل فرد من افراد الدواب من نطفة معینة و هی نطفة ابیه المختصة به او کل نوع من انواع الدواب من نوع من انواع المیاہ و هو نوع النطفة الذی یختص بذلك النوع من الدواب و صرح بانه من غیر المسند الیه لانه ذکر فی المفتاح ان الحالة المقضیة لتنکیر المسند الیه هی اذا کان المقام للافراد شخصا او نوعا کقوله تعالی و الله خلق کل دابة من ماء فتوهم بعضهم انه اراد بالاسناد مطلق التعلق لیصح التمثیل فی الایه و بعضهم انه مسند الیه تقدیر ا اذا لتقدیر کل دابة خلقها الله من ماء او ماء مخصوص خلق الله کل دابة منه و تعسفه ظاهر بل قصد صاحب المفتاح الی انه مثال لکون المقام للافراد شخصا او نوعالا لتنکیر المسند الیه و هذا فی کتابه کثیرا فلیتنبه له۔

ترجمہ:اور مسند الیہ کے غیر کو افراد اور نوعیت کیلئے نکرہ لانا جیسے اللہ تعالی نے ہر جاندار کو پانی سے پیدا فرمایا یعنی جانداروں کے افراد میں سے ہر فرد کو معین نطفہ سے پیدا فرمایا اور اس کے باپ کا نطفہ ہے جو کہ اس کے ساتھ خاص ہے یا جانداروں کے ہر نوع میں سے پانی کی انواع میں سے ہر ایک نوع سے پیدا فرمایا اور وہ اس نطفی کی نوع ہے جو جانداروں میں سے اس کے ساتھ خاص ہے اور اس کی صراحت کی ہے کہ یہ غیر مسند الیہ کی مثال ہے کیونکہ مفتاح میں ذکر کیا گیا کہ وہ حالت جو تنکیر مسند الیہ کا تقاضا کرتی ہے وہ ہے جب مقام افراد کیلئے شخص یا نوع کے اعتبار سے ہو جیسے اللہ تعالی کا قول واللہ خلق کل دابۃ من ماء،تو بعض لوگوں کو اس سے وہم ہوا کہ اسناد سے مراد مطلقا تعلق ہے تا کہ آیت مبارکہ کے ساتھ مثال دینا درست ہو جائے اور بعض نے یہ وہم کیا کہ یہ تقدیرا مسند االیہ ہے کیونکہ تقدیری عبارت یہ بنے گی کل دابۃ خلقھا اللہ من ماء یا ماءٍ مخصوص خلق اللہ کل دابۃ منہ اور اس کا غلط ہونا ظاہر ہے بلکہ صاحب مفتاح کا مقصود یہ تھا کہ یہ مثال ہے اس بات کی کہ مقام افراد کیلئے ہو شخص یا نوع کے اعتبار سے نہ ہو کہ تنکیر مسند الیہ کی اور یہ انکی کتاب میں بہت زیادہ ہے پس چاہیے کہ وہ اس بات پر خبر دار ہو جائے۔

**وضاحت**: قوله من تنکیر غیرہ

مصنف علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جس طرح مسند الیہ کو افراد اور نوعیت کیلئے مکرر لایا جاتا ہے اسی طرح غیر مسند الیہ کو بھی ان اغراض کیلئے لایا جاتا ہے یعنی غیر مسند الیہ کو نکرہ ذکر کرنے سے کبھی تو وحدت شخصیہ مراد ہوتی ہے اور کبھی وحدت نوعیہ مراد ہوتی ہے مثلا اللہ تعالی نے فرمایا واللہ خلق کل دابۃ من ماء اس آیت میں دابۃ اور ماء دونوں غیر مسند الیہ ہیں اور دونوں نکرہ ہیں یہاں ان دونوں کو نکرہ لاکرافراد یعنی وحدت شخصیہ بھی مراد ہو سکتی ہے اور وحدت نوعیہ بھی وحدت شخصیہ کی صورت میں تفصیل یہ ہوگی کہ اللہ تعالی نے ایک شخص کو ایک شخص سے پیدا کیا ہے یعنی ایک فرد کو اس کے باپ کے نطفہ سے پیدا کیا ہے اس صورت میں دابۃ کا بھی ایک فرد مراد ہوگا اور ماء یعنی نطفۃ کا بھی ایک فرد مراد ہوگا۔

وحدت نوعیہ کی صورت میں تفصیل یہ ہوگی کہ ایک نوع کو نطفہ کی ایک نوع سے پیدا کیا ہے مثلا نوع انسان کو نطفہ کی

ایک اس نوع سے پیدا کیا ہے جو اس کے ساتھ خاص ہے۔

**قولہ : فتوھم البعض**

مصنف علیہ الرحمہ پر یہاں ایک اعتراض ہوتا تھا اس کا بعض لوگوں نے جواب دیا شارح نے ان جوابات کو رد کر دیا۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ ہمارا کلام تو تنکیر مسند الیہ کے بارے میں تھا اور مصنف کا غیر مسند الیہ کی تنکیر میں مشغول ہونا یہ بحث خروج ہے جو کہ درست نہیں ہے؟

**جواب** یہ ہے جب صاحب مفتاح نے تنکیر مسند الیہ کے بعد ان امثلہ کو ذکر کیا تو بعض لوگوں کو یہ وہم ہوا کہ یہ تنکیر مسند الیہ کی امثلہ ہیں تو اس پر اعتراض ہوا کہ یہ مثال ممثل لہ کے مطابق نہیں ہے کیونکہ ممثل لہ تو تنکیر مسند الیہ ہے جبکہ لفظ دابۃ مضاف الیہ ہے اور لفظ ماء من کا مجرور ہے اور یہ دونوں مسند الیہ نہیں ہیں؟

تو بعض شارحین نے اس کا جواب دیا تو مصنف نے ان کا رد کیا اور کہا کہ صاحب مفتاح کی غرض غیر مسند الیہ کی تنکیر کی امثلہ کو بیان کرنا ہے تو آیت مبارکہ نظیر ہوگی مثال نہیں ہوگی تو ثابت ہوا کہ مصنف کا غیر مسند الیہ کی تنکیر میں مشغول ہونا قصداً نہیں ہے بلکہ اس اعتراض کو دور کرنے کیلئے طبعاً ہے۔

بعض لوگوں نے اس مذکورہ اعتراض کا جواب یہ دیا کہ صاحب مفتاح کی مراد اسناد سے مطلقاً تعلق ہے برابر ہے وہ فاعلیت کے طور پر ہو یا مفعولیت کے طور پر ہو یا اس کے علاوہ جار مجرور کے وعتبار سے ہو اور اس بات میں کوئی شک نہیں ہے کہ کل دابۃ خلق کا مفعول ہے اور من ماء خلق کا ظرف لغو ہے لہذا مذکورہ اعتراض وارد نہیں ہوگا۔

شارح نے اس کا رد کر دیا کہ یہاں بحث مسند الیہ کے بارے میں ہے اور مسند الیہ کیلئے اسناد ضروری ہوتی ہے مطلقاً تعلق ضروری نہیں ہوگا جیسا کہ آپ کہہ رہے ہیں بعض لوگوں نے یہ جواب دیا تھا کہ صاحب مفتاح کی مسند الیہ سے مراد عام ہے کہ وہ تحقیقاً ہو یو تقدیراً ہو ان مثالوں میں لفظ دابۃ اور ماء اگر چہ حقیقتاً مسند الیہ نہیں ہیں لیکن تقدیراً مسند الیہ بن رہے ہیں کیونکہ تقدیری عبارت یہ بنے گی (ا) کل دابة خلقها الله من ماء (۲) ماء مخصوص خلق الله كل دابة منه

شارح نے اس کا رد کر دیا کہ تقدیری صورت وہاں اختیار کی جاتی جہاں حقیقت پر عمل کرنا متعذر ہو یہاں جب حقیقت پر عمل کرنے کی صورت میں مطلب درست بن رہا ہے تو تقدیری صورت کی طرف جانے کی کیا ضرورت ہے۔

یہاں صاحب مفتاح کا مقصود اس مقام کی مثال کو بیان کرنا ہے جو کہ افراد کیلئے شخص یا نوع کے اعتبار سے ہو اور ایسی ابحاث صاحب مفتاح کی کتاب میں کثیر واقع ہیں۔

**عبارت**:و للتعظیم نحو فاذنوا بحرب من الله و رسوله و للتحقیر نحو ان نظن الا ظنا ای ظنا حقیرا ضعیفا اذالظن مما یقبل الشدۃ و الضعف فالمفعول المطلق ھھنا للنوعیۃ لا للتاکید وھکذا یحمل التنکیر علی یفید التنوع کالتعظیم والتحقیرو التکثیر و نحو ذلک فی کل ما وقع بعد الا من المفعول المطلق و بھذا ینحل الاشکال الذی یورد علی مثل ھذا الترکیب و ھو ان المستثنی المفرغ یجب ان یستثنی من متعدد مستغرق حتی یدخل فیہ المستثنی بیقین فیخرج بالاستثناء و لیس مصدر نظن محتملا غیر الظن مع الظن حتی یخرج الظن من بینہ و حینئذ لا حاجۃ الی ما ذکرہ بعض النحاۃ من انہ محمول علی التقدیم و التاخیر ای ان نحن الا نظن ظنا و مثلہ قولہ و ما اغترہ الشیب الا اغترار ای ما اغترہ الا الشیب اغترار ا و لا الی ما ذکرہ بعضھم من ان قولک ما ضربت زیدا الا ضربا مثلا یحتمل من حیث توھم المخاطب ان یکون قد فعلت غیر الضرب مما یجری مجراہ کالتھدید و الشروع فی مقدماتہ فبھذا۔الاحتمال یصیرا المستثنی منہ کالمتعدد الشامل للضرب و غیرہ من حیث الوھم فکانک قلت ما فعلت شیئا غیر الضرب ۔

ترجمہ:اورغیرِ مسندالیہ کوتعظیم کیلئے نکرہ لانا فاذنوا بحرب من اللہ ورسولہ اور تحقیر کیلئے لانا جیسے:وان نظن الا ظنا یعنی ظناً حقیراً ضعیفاً کیونکہ ظن اس میں سے ہے جو کہ شدت اورضعف کوقبول کرتا ہےتو مفعولِ مطلق یہاں نوعیت کیلئے ہوگا نہ کہ تاکید کیلئے اوراسی طرح تنکیرکواس پرمحمول کیا جائے گا جونوع کا فائدہ دیتا ہو جیسے تعظیم تحقیراور تکثیراوراس کی مثل کوھراس مثال میں جومفعولِ مطلق الا کے بعدواقعہ ہواوراس سے وہ اشکال حل ہوجاتا ہے جواس ترکیب کی مثل پروارد ہوتا ہےاوروہ یہ ہے کہ مستثنیٰ مفرغ کیلئے ضروری ہےاس کا متعدد مستغرق سےاستثناء کیا جائے تا کہ مستثنیٰ اس میں یقینی طور پرداخل ہوپس حرفِ استثناء سےاس کونکالا جا سکے۔ نـظـنّ کا مصدرظن کے ساتھ غیرِظن کا احتمال نہیں رکھتا ہےحتیٰ کہ اس کے درمیان میں سےظن کونکالا جاس کےاوراس وقت اس تاویل کی بھی حاجت نہیں ہوگی جوبعض نحویوں نے ذکر کی یعنی اس کوتقدیم وتاخیر پرمحمول کیا جائے گا یعنی تقدیری عبارت ہی ہوگی ان نحن الانظن ظناً اوراسی کی مثل یہ بھی ہے مااغترّہ الشیب الا اغتراراً یعنی مااغترّہ الا الشیب اغتراراً۔اورنہ ہی اس تاویل کی حاجت رہےگی جوبعض لوگوں نے ذکر کی کہ تمہاراقول ماضربت زیداً الاضرباً مثال کےطور پرمخاطب کےوھم کےاعتبار سےاس بات کا احتمال رکھتا ہے کہ آپ نےضرب کےعلاوہ ایسافعل کیا ہوجوکہ ضرب کےقائم مقام جاری ہوسکے جیسے ڈرانا، دھمکانا اور مارنے کےمقدمات مین شروع ہونا تواس احتمال کےاعتبار سے مستثنیٰ منہ اس متعدد کی ترح ہوجائے گا جوضرب اورغیرِ ضرب کووھم کےاعتبار سےشامل ہوگا گویا کہ آپ نے کہا کہ میں نےضرب کےعلاوہ کچھ نہیں کیا۔

**وضاحت**: قولہ وان نَظُنُّ اِلَّا ظَنًّا

مصنف علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ غیرِ مسندالیہ کی تنکیرکبھی تحقیر کیلئے ہوتی ہے جیسے:ان نظنّ الاّ ظنًّا مفعولِ مطلق ہونے کی وجہ سےغیرِ مسندالیہ ہے اورنکرہ ہےاس کی تنکیرتحقیر کیلئے ہے کیونکہ اس سےظنِ حقیراورضعیف مراد ہےیعنی ہم گمان نہیں کرتے مگر

حقیر اور ضعیف قسم کا گمان اور اس کی وجہ یہ ہے کہ ظن شدّت اور ضعف کو قبول کرتا ہے یعنی ظن شدید اور قوی بھی ہوتا ہے اور ضعیف اور خفیف بھی ہوتا ہے پس اس جگہ مفعولِ مطلق (ظنا) محض تاکید کیلئے نہیں ہے بلکہ تاکید کے ساتھ ساتھ نوعیت کیلئے بھی ہے یعنی الا ظنّا سے ظن کی ایک نوع یعنی ظنِ تحقیر کا استثناء کیا گیا ہے۔

قولہ: ھکذا یحمل

یہاں سے شارع کی غرض تعمیم کو بیان کرنا ہے یعنی جس طرح ہر مفعولِ مطلق کو جو الاّ کے بعد واقع ہوگا اس کو نوعیت پر محمول کیا جائے گا اسی طرح تنکیر کو نوعیت پر محمول کیا جائے گا برابر ہے کہ وہ تنکیر تعظیم یا تحقیر یا تکثیر کیلئے واقع ہو۔

قولہ :بھذا ینحل الاشکال

شارح کہتے ہیں کہ مذکورہ بالا وضاحت سے کہ اس ترکیب سے مفعولِ مطلق نوعیت کیلئے ہے محض تاکید کیلئے نہیں ہے وہ اشکال حل ہو جاتا ہے جو اس جیسی ترکیب پر واقع ہوتا ہے اور وہ اشکال یہ ہے:

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ الاّ ظنّا استثناءِ مفرغ ہے اور استثناءِ مفرغ اس کو کہتے ہیں جس کا مستظنیٰ منہ مذکور نہ ہو بلکہ محذوف ہو اور اس جگہ مستثنیٰ منہ ظن مصدر محذوف ہے اور استثناءِ مفرغ کیلئے ضروری ہے کہ مستثنیٰ منہ متعدد ہوتا کہ اس میں مستثنیٰ داخل ہو اور پھر استثناء کے ذریعے اس کو نکالا جائے مگر یہاں مستثنیٰ منہ یعنی ظن متعدد نہیں ہے تو اس سے ظن کا استثناء کرنا کیسے درست ہوگا کیونکہ اس صورت میں استثناء الشیٔ من نفسہ لازم آتا ہے اس طور پر کہ پہلے ان نظنّ کے ذریعے ظن کی نفی کی گئی پھر الاّ کے ذریعے اس کا اثبات کیا گیا اور یہ استثناء الشیٔ عن نفسہ ہے تو باطل ہے تو باطل کو مستلزم ہونے کی وجہ سے یہ ترکیب درست نہیں ہونی چاہیے تھی؟

**جواب**: یہ کہ ظن مصدر محض تاکید کیلئے نہیں ہے بلکہ تاکید کے ساتھ نوعیت کیلئے ہے اور ظنّا مصدر کو نوعیت کیلئے ماننے کی صورت میں استثناء درست ہوگا اور استثناء الشیٔ عن نفسہ لازم نہیں آئے گا کیونکہ اس صورت میں ظن مصدر جو کہ مستثنیٰ منہ محذوف ہے وہ متعدد ہوگا یعنی ظنِ قوی اور ظنِ حقیر کو شامل ہوگا پھر استثناء کے ذریعے ظنِ حقیر کو نکال دیا جائے گا اور اس میں کوئی حرج لازم نہیں آتا ہے۔

قولہ:حینئذ لا حاجۃ

یہاں سے شارح کی غرض ان لوگوں کا رد کرنا ہے جن لوگوں نے مذکورہ مثال کو درست کرنے کیلئے یہ تاویل ذکر کی تھی کہ یہاں عبارت کو تقدیم وتاخیر پر محمول کیا جائے گا اور تقدیری عبارت یوں بنے گی کہ اِن نحن الّا نظنّ ظنّا تو اس صورت میں چونکہ نحن کے اندر عموم ہے لہذا ظن داخل ہوگا، پھر الاّ کے ساتھ اس کا استثناء کر لیا جائے گا اور یہ ترکیب درست ہو جائے گی۔

اسی طرح اسی مثال میں ما اغترہ الشیب الا اغترارا کے اندر بھی تقدیم وتاخیر کی جائے گی اور یوں کہا جائے گا کہ ما اغترہ الاّ الشیب اغترارا لہذا اس ترکیب میں بھی جو استثناء الشیٔ عن نفسہ والی خرابی لازم آرہی تھی کہ اغترارا کا الشیب سے استثناء کرنا درست نہیں ہے کیونکہ یہ دونوں ایک ہی چیز ہیں تو استثناء الشیٔ عن ففسہ لازم آتا ہے جو کہ باطل ہے تو جب اس میں تقدیم وتاخیر کی جائے گی تو اس صورت میں مستثنیٰ منہ ما اغترہ میں عموم ہوگا پھر اس کا استثناء کرنا درست ہو جائے گا اس شعر کا مطلب یہ ہے کہ اس کو

غفلت میں نہیں رکھا بڑھاپے نے مگر غفلت نے اور یہاں غفلت سے مراد بھی بڑھاپا ہی ہے تو مستثنیٰ منہ بھی بڑھاپا اور مستثنیٰ بھی بڑھاپا اس وجہ سے اس میں استثناء الشیٔ عن نفسہ لازم آتا ہے لیکن تقدیم وتاخیر کی صورت میں مستثنیٰ منہ میں عموم ہوگا اور بڑھاپا مستثنیٰ ہوجائے گا تو یہ ترکیب بھی درت ہوجائے گی۔

شارح ان کا رد کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ جب ہم نے یہ کہہ دیا کہ یہاں مصدر نوعیت کیلئے ہے تو اس تاویل کی یعنی تقدیم وتاخیر کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ شعر تو اس تاویل یعنی تقدیم وتاخیر کے بغیر درست نہیں ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ اس آیتِ مبارکہ اور اس شعر میں فرق ہے کیونکہ آیتِ مبارکہ میں متکلم کا صیغہ ہے اور وہ اس تاویل کے بغیر درست ہوسکتی ہے جبکہ مذکورہ شعر میں واحد مذکر غائب کا صیغہ ہے اور وہ اس تاویل کے بغیر درست نہیں ہوگا یعنی اس شعر میں تقدیم وتاخیر کی ضرورت پڑے گی لیکن آیتِ مبارکہ میں اس تاویل کی حاجت نہیں ہے۔

قولہ: ولا الی ما ذکرہ بعضھم

یہاں سے شارح کی غرض بعض نحویوں کے مؤقف کا رد کرنا ہے۔

بعض نحویوں نے کہا کہ ما ضربت زیدا الا ضربا میں مصدر مخاطب کے وہم کے اعتبار سے غیرِ ضرب کا بھی احتمال رکھتا ہے اگرچہ مصدر ضرب واقع میں غیرِ ضرب کا احتمال نہیں رکھتا ہے۔ مخاطب کے وہم کے اعتبار سے غیرِ ضرب کا احتمال اس لیے رکھتا ہے کیونکہ آپ نے کہا ضربتُ مثال کے طور پر حالانکہ آپ نے کوئی ایسا فعل کیا ہو جو کہ ضرب کے علاوہ ہو اور ضرب کے قائم مقام جاری ہوسکتا ہو یعنی آپ نے اس کو دھمکی دی ہو یا مارنے کے دواعی میں شروع ہوئے ہوں لیکن مارا نہ ہو تو آپ نے مخاطب کے وہم کو دور کرنے کیلئے کہہ دیا ضربتُ ضرباً تو جب آپ کا یہ قول ضرب اور غیرِ ضرب کا مخاطب کے وہم سے احتمال رکھتا ہے تو ضربتُ الا ضرباً کی صورت میں مستثنیٰ منہ اس متعدد کی طرح ہوگیا جو کہ ضرب اور غیرِ ضرب کو شامل ہے تو گویا کہ آپ نے کہا مافعلتُ شیئاً غیر الضرب تو یہ مثال اس اعتبار سے درست ہوجائے گی اور استثناء کرنا درست ہوگا۔

اسی طرح اس آیتِ مبارکہ میں مستثنیٰ منہ مخاطب کے وہم کے اعتبار سے متعدد اور مستغرق ہے کیونکہ مشرکینِ مکہ کہتے تھے کہ ہم وقوعِ قیامت کے بارے میں صفتِ یقین، ظن اور وہم کے ساتھ متصف ہیں تو جب مستثنیٰ منہ ان تینوں کا احتمال رکھتا ہے تو مخاطب کے وہم کے اعتبار سے اس آیتِ مبارکہ میں مستثنیٰ منہ اس متعدد کی طرح ہوگیا جو کہ یقین، ظن اور وہم کو شامل ہوگیا تو گویا کہ آپ نے کہا اِن نَظُنُّ اِلَّا ظَنًّا ضعیفاً لہذا استثناء کرنا درست ہوگیا۔

شارح نے ان کا رد کرتے ہوئے کہا کہ جب ہم نے یہ بتا دیا کہ آیتِ مبارکہ میں مفعولِ مطلق نوعیت کیلئے ہے محض تاکید کیلئے نہیں تو لہذا اس تاویل کی بھی حاجت نہ رہی کیونکہ یہ تاویل وہم پر مبنی ہے جبکہ آیتِ مبارکہ واقع اور نفس الامر پر مبنی ہے۔ جیسا کہ یہ بات غور وفکر کرنے والے پر مخفی نہیں ہے۔

**عبارت**: و من تنکیر غیر المسند الیه للنکارة و عدم التعیین قوله تعالی او اطرحوه ارضا ای ارضا منکورة مجهولة بعیدة عن العمران و للتقلیل قوله فیوما بخیل تطرد الروم عنهم و یوما بجود تطرد الفقر و الجدبا ای بعدد نذر من خیولك و فرسا نك و شیء یسیر من فیضان جودك و عطائك و اعلم انه کما ان التنکیر و هو فی معنی البعضیة یفید التعظیم فکذلك اذا صرح بالبعض کقوله تعالی و رفع بعضهم فوق درجا ت اراد محمد ﷺ ففی هذا الابهام من تفخیم فضلة و اعلاء قدرة ما لا یخفی و مثله قوله او یرتبط بعض النفوس حمامها اراد نفسه و قد یقصد به التحقیر ایضا نحو هذا کلام ذکره بعض الناس و التقلیل نحو کفی هذا الامر بعض اهتمامه

ترجمہ: اور مسند الیہ کے غیر کو نکرہ لانا مشہور نہ ہونے اور عدم تعیین کی وجہ سے ہوتا ہے جیسے اس کا قول اس کو کسی زمین میں ڈال دو یعنی ایسی زمین میں جو غیرِ مشہور مجہول ہو آبادی سے دور ہو، اور تقلیل کے لئے نکرہ لانا اس کا قولِ شعر تو ایک دن وہ تھوڑے سے گھوڑوں کے ساتھ اپنے دشمن رومیوں کو اپنے سے دور بھگا دیں گے اور اس دن تھوڑی سی سخاوت کے ساتھ وہ تنگ دستی اور قحط کو دور کر دیں گے یعنی تمہاری طرف سے تھوڑے سے گھوڑوں کی نذر کرنے کے بعد اور تمہارے تھوڑے سے احسان اور سخاوت کے فیضان سے قلیل شی کے حصول کے بعد۔ اور تم جان لو کہ جس طرح وہ تنکیر جو بعضیت کے معنیٰ میں ہوتی ہے تعظیم کا فائدہ دیتی ہے تو اسی طرح جب بعضیت کی صراحت کر دی جائے تو وہ تعظیم کا فائدہ دیتی ہے۔ جیسے: ورفع بعضھم درجات یہاں مراد حضرت محمد ﷺ کی ذات ہے تو اس ابہام میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی فضیلت کی بڑھائی اور مرتبہ کی بلندی ہے جو کہ مخفی نہیں ہے اور اسی کی مثل لبید کا یہ قول ہے یا بعض جانوں کو وہ اپنی رسیوں کے ساتھ باندھ لیتی ہے اس بعض سے مراد اس کی اپنی ذات ہے اور کبھی اس سے تحقیر بھی مقصود ہوتی ہے۔ جیسے: یہ ایسا کلام ہے جس کو بعض لوگوں نے ذکر کیا اور کبھی اس سے تقلیل مقصود ہوتی ہے۔ جیسے: اس امر کو تو اس کا بعض اہتمام کرنا بھی کافی ہے۔

**عبارت**:و اما وصفه ای وصف المسند الیه اخر المصنف ذکر التوابع و ضمیر الفصل عن التنکیر جریا علی ما ھو المناسب من ذکر التنکیر بعقب التعریف و قدمها السکاکی علی التنکیر نظرا الی ان ضمیر الفصل و کثیرا من اعتبارات التوابع انما یکون مع التعریف المسند الیه دون تنکیره و قدم من التوابع ذکرا الوصف لکثرۃ وقوعه و اعتباراته و الوصف قد یطلق علی نفس التابع المخصوص و قد یقصد به معنی المصدر و ھو الانسب ھھنا لیوافق قوله و اما بیانه و اما الابدال منه یعنی اما الوصف ای ذکر النعت للمسند الیه فلکونه ای الوصف مبینا له ای المسند الیه کاشفا عن معناہ کقولك الجسم الطویل العریض العمیق یحتاج الی فراغ یشغله و نحوہ فی الکشف قوله ای نحو ھذا القول فی مجرد کون الوصف للکشف لا فی کونه و صفا للمسند الیه قول اوس بن حجر فی مرثیۃ فضالۃ بن کلدۃ من قصیدۃ اولها شعر :ایتها النفس اجملی جزعا ان الذین تحذرین قد وقعا الی قوله شعر ان الذی جمع السماحۃ و النجدۃ و البر و التقی جمعا الالمعی الذی یظن بك الظن کان قدرای و قد سمعا الالمعی و الیلمی الذکی المتوقد ۔

ترجمہ:یا مسندالیہ کووصف کےساتھ لانا۔مصنف نے توابع اورضمیرِ فصل کے ذکرکوتنکیر سے مؤخر کیا کیونکہ مصنف کی بناء اس بات پر ہے کہ تنکیر کوتعریف کے بعد ذکر کرنا مناسب ہےاورعلامہ سکا کی نے ان دونوں کوتنکیر پر مقدم کیا اس بات کی طرف نظر کرتے ہوئے کہ ضمیرِ فصل اورتوابع کے کثیر اعتبارات تعریف مسندالیہ کے ساتھ ہوتے ہیں نہ تنکیر کے ساتھ،اورمصنف نے توابع میں سے وصف کے ذکرکومقدم کیا اس کے کثرتِ وقوع اور کثرتِ اعتبار کی رعائیت کرتے ہوئے اور وصف کا کبھی تابع مخصوص پراطلاق کیا جاتا ہےاورکبھی اس سے مقصود معنی مصدری ہوتا ہےاور یہاں پر یہی زیادہ مناسب ہے تاکہ اس کےقول:اما بیانه واما الابدال منه کےموافق ہوجائے یعنی بہر حال وصف یعنی مسندالیہ کیلئے صفت کوذکرکرنا تو وہ اس وجہ سے کہ وصف مسند الیہ کو بیان کرنے والا ہوتا ہےاوراس کے معنی کوکھولنے والا ہوتا ہے جیسے تمہارا قول: الجسم الطویل العمیق یحتاج الی فراغ یشغله یعنی لمبا،چوڑا،گہرا جسم ایسی جگہ کامحتاج ہوتا ہےجس کووہ گھیر لے یعنی بھر دےاورکشف میں اس کی مثل اس کا قول یعنی محض وصف کا کشف کیلئے ہونے میں اس کےقول کی مثل نہ کہ مسندالیہ کیلئے وصف ہونے میں اوس بن حجر کا قول فضالہ بن کلدہ کےمرثیہ میں اس کےقصیدے سےاس کا پہلا یہ شعر ہے:اےنفس اپنی جزع وفزع یعنی آہ وزاری کوخوبصورت کر۔بے شک جس سےتو بچنا چاہتا ہے وہ واقع ہو چکا اس کےاس قول تک یعنی وہ شخص جس نے سخاوت،شجاعت،نیکی اور پرہیزگاری کوجمع کرلیا ذہین ہے جس کا گمان بھی تیرے بارے میں ایسا ہے گویا اس نے خود دیکھا اورسُنا ہے المعی اوریلمعی ذہین اور بیدار مغزکوکہتے ہیں۔

**وضاحت**: قوله اخر المصنف

یہاں سےشارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ توابع اور ضمیر فصل یا تو اس بات کے مستحق ہیں کہ ان کو تنکیر پر مقدم کیا جائے یا اس بات کے مستحق ہیں کہ ان کے ذکر کو تنکیر سے مؤخر کیا جائے تو دوسری صورت میں جس کو مصنف نے ذکر کیا وہ صحیح ہے اور جس کو علامہ سکا کی نے ذکر کیا وہ غلط ہے اور پہلی صورت میں علامہ سکا کی صحیح ہیں اور مصنف غلطی پر ہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ توابع اور ضمیر فصل کیلئے دو جہتیں ہیں ایک جہت کے اعتبار سے تقدیم کے مستحق ہیں اور دوسری جہت کے اعتبار سی تاخیر کے مستحق ہیں۔ مصنف علیہ الرحمۃ نے جب تعریف کو ذکر کیا تو اس کے بعد ساتھ تنکیر کو ذکر کر دیا ان دونوں کے درمان تقابل کے علاقہ کی رعائیت کرتے ہوئے تو اس بات کی طرف نظر کرتے ہوئے مصنف نے تنکیر کے ذکر کو توابع اور ضمیر فصل پر مقدم کیا اس بات کی طرف نظر کرتے ہوئے کہ ضمیر فصل اور توابع کے اکثر اعتبارات کا تعلق مسند الیہ کی تعریف کے ساتھ ہے اس لیے تعریف کے بعد ضمیر فصل اور توابع کو ذکر کر دیا اور تنکیر کو مؤخر کر دیا لہٰذا دونوں نظریں صحیح ہیں۔

قولہ : وقدم من التوبع

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ توابع پانچ ہیں تو مصنف نے وصف کو بقیہ توابع پر مقدم کیوں کیا حالانکہ توابع ہونے میں تمام برابر ہیں لہٰذا یہ ترجیح بلا مرجّح ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ وصف کو بدل اور عطفِ اور تاکید پر مقدم اس لیے کیا کیونکہ وصف کا وقوع کثیر ہوتا ہے اور اس کو عطف بالحرف پر مقدم اس لیے کیا کیونکہا س میں اعتبارات کثیر ہیں کیونکہ صفت بحالہ کا اپنے موصوف کے ساتھ مطابق ہونے میں دس امور کی شرط ہے اور صفتِ بحال متعلقہ کا اپنے موصوف کے ساتھ مطابق ہونے میں پانچ امور کی شرط ہے اور اہمیت کثرت ہی کو حاصل ہوتی ہے۔

قولہ: والوصف قد یطلق

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض اک جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ وصف کا اطلاق دو معنوں پر ہوتا ہے: (۱) معنی اصطلاحی، (۲) معنی مصدری۔

معنی اصطلاحی سے مراد یہ ہے ایسا تابع جو اپنے متبوع میں پائے جانے والے معنی پر دلالت کرے۔ اور معنی مصدری سے مراد یہ ہے کہ صفت کو مسند الیہ کیلئے ذکر کرنا۔ اگر یہاں پر مراد معنی مصدری ہو تو اس صورت میں یہ اپنے مابعد اما بیانہ اور اما الابدال منہ کے موافق ہوگا کیونکہ ان دونون سے بھی معنی مصدری مراد ہے لیکن مصنف کے قول فلکونہ کے موافق نہیں ہوگا کیونکہ یہاں وصف سے معنی اصطلاحی مراد ہے اور اگر وصف سے مراد معنی اصطلاحی لیں تو مصنف کے قول فلکونہ مبیناً لہ تو موافق ہوگا لیکن ان کا قول اما بیانہ اور اما الابدال منہ کے موافق نہیں ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم یہاں وصف سے معنی مصدری مراد لیتے ہیں لیکن مذکورہ اعتراض کا جواب یہ ہے کہ یہ صنعت

استخدام پر مبنی ہے اور وہ اس طرح کہ لفظ وصف سے مراد معنی مصدری ہے اور جو اس کی طرف ضمیر راجع ہے اس سے مراد معنی اصطلاحی ہے لہذا دونوں صورتوں کے ساتھ موافقت ہو جائے گی۔

الحاصل مسند الیہ کیلئے وصف اس لیے لایا جاتا ہے تا کہ وہ مسند الیہ کے معنی کو واضح اور ظاہر کر دے جیسے تیرا قول: الجسم الطّویل العریض العمیق میں طویل، عریض اور عمیق تینوں کا مجموعہ جسم کیلئے صفت کا حصہ ہے کیونکہ تینوں کا مجموعہ جسم کی وضاحت اور تعریف کرتا ہے اس طور پر کہ جسم وہ ہے جو طول، عرض اور عمق میں تقسیم کو قبول کرتا ہے۔

**قوله: نحو فی الکشف**

اسی طرح اگر وصف مسند الیہ کیلئے نہ ہو بلکہ مسند الیہ کے علاوہ کیلئے ہو تو بھی وہ اس کی وضاحت کرتا ہے جیسے: الالمعی الذی یظن المعی کے معنی ذکی اور روشن دماغ کے ہیں اور اس کے بعد آنے والا وصف الذی یظن بک الظن اس کے معنی کی وضاحت کرتا ہے۔

**عبارت**:و ھو اما مرفوع خبر ان او منصوب صفة لاسم ان او بتقدیر اعنی و خبر ان فی قوله بعد عدة ابیات شعر :اودی فلا تنفع الاشاحة من امر لمن قد یحاول البدعاء فالالمعی لیس بمسند الیه و قوله الذی یظن بك الظن الی أخرہ و صف له کاشف عن معناہ کما حکی عن الاصمعی انه سئل عن الالمعی فانشد ھذا البیت و لم یزد علیه و مثله فی النکرة قوله تعالی ان الانسان خلق ھلوعا اذا مسه الشر جزوعا و اذا مسه الخیر منوعا فان الھلع سرعة الجزع عند مس المکروہ و سرعة المنع عند مس الخیر او مخصصا اراد بالتخصیص یا یعم تقلیل الاشتراك و رفع الاحتمال و عند النحاة التخصیص عبارة عن تقلیل الاشتراك الحاصل فی النکرات نحو رجل عالم فانه کان بحسب الوضع محتملا لکل فرد من الافراد الرجال فلما قلت عالم قللت الاشتراك و الاحتمال و خصصته بفرد من الافراد المتصفة بالعلم و التوضیع عبارة عن رفع الاحتمال الحاصل فی المعارف نحو زید التاجر او الرجل التاجر عندہ فانه کان یحتمل التاجر و غیرہ فلما و صفته به دفعت الاحتمال۔

ترجمہ:اوروہ یاتو اِن کی خبر ہونے کی بناء پر ہے یا اِن کےاسم کی صفت ہونے کی بناء پرمنصوب ہے یا اَعنی کے مقدرہونے کی بناء پر منصوب ہےاور اِن کی خبراس کے چنداشعار کے بعداس کا قول :اَودٰی فلا تنفع الا شاحة من امر لمن قد یحاول البدعا ہےتو الالمعی مسندالیہ نہیں ہےاوراس کا قول: الذی یظن بك الظن آخرتک اس کیلئے وصف ہےاس کے معنیٰ کی وضاحت کرنے والا ہے جیسا کہ اصمعی سے حکایت ہے کہ ان سے المعی کے بارے میں سوال کیا گیا تو انھوں نے یہ شعر پڑھااوراس پر کچھ زیادہ نہ کیااوراسی کی مثل نکرہ میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے: بے شک انسان بنایا گیا ہے بےصبرا حریص جب اسے برائی پہنچےتو سخت گھبرانے والا جب بھلائی پہنچے، کیونکہ ھلع ناپسندیدہ چیز کے پہنچنے کےوقت آہ وزاری میں جلدی کرنااور چیز کے ملنے کے وقت منع کرنا کہلاتا ہے۔یا خاص کرنے کیلئے تخصیص سے مرادعام ہے جوتفصیل اشتراک اوررفع الاحتمال کوشامل ہے، نحویوں کےنزدیک تخصیص اس اشتراک کوکم کرنا جونکرات میں حاصل ہوتی ہےکو کہتے ہیں جیسے: رجل عالم کیونکہ وضع کےاعتبار سے رجل افرادِرجال میں سے ہرایک فرد کا احتمال رکھتا ہےتو جب آپ نے عالم کہا تو آپ نے اشتراک اوراحتمال کوکم کردیااور اس کوان افرد میں سے ایک فرد کےساتھ خاص کردیا جوکہ علم کے ساتھ متصف ہیں،اورتوضیح نحویوں کےنزدیک اس احتمال کواٹھانا جومعرفہ میں حاصل ہوکو کہتے ہیں۔جیسے:زیدٌ التاجرُیا الرجل التاجر عندنا کیونکہ وہ تاجراورغیرِ تاجر کا احتمال رکھتا ہےتو جب آپ نے اس کوتاجر کےساتھ متصف کردیا تو احتمال اٹھ گیا۔

**وضاحت**:قوله اراد بالتخصیص

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ یہ مثال (زید التاجر یا الرجل التاجر عندنا) ممثل کے مطابق نہیں ہے کیونکہ ممثل یہاں پرتخصیص ہے اورمثال میں صفت معرفہ ہےنکرہ نہیں ہے حالانکہ نحویوں کے درمیان تخصیص اورتوضیح میں فرق ہے تخصیص ان کےنزدیک تقلیل

الاشتراک الحاصل فی النکرات سے عبارت ہے اور توضیح رفع الاحتمال الحاصل فی المعرفات سے عبارت ہے تو یہ مثال توضیح کی بنے گی؟ تخصیص کی نہیں بنے گی۔

**جواب:** یہ ہے کہ یہ فرق علمائے نحو کے ہاں ہے جبکہ علماء معانی تخصیص اور توضیح میں کوئی فرق نہیں کرتے بلکہ وہ اس میں اس اعتبار سے بحث کرتے ہیں جو موصوف کو خاص کر دے برابر ہے کہ وہ وصف نکرہ ہو یا معرفہ ہو۔ لہٰذا اس اعتبار سے یہ مثال ممثل کے مطابق ہو گی۔

**عبارت**:او لکون الوصف مدحا او ذما او ترحما نحو جاء نی زید العالم او الجاھل او الفقیر حیث یتعین الموصوف اعنی زید اقبل ذکرہ ای ذکر الوصف و التعیین اما بان لا یکون له شریك فی ذلك الاسم او بان یکون المخاطب یعرفه بعینه قبل ذکر الوصف و اشترط ھذا لئلا یصیر الوصف مخصصا او تاکیدا اذا کان الموصوف متضمنا لمعنی ذلك الوصف نحو امس الدابر کان یوما عظیما فان لفظه امس مما یدل علی الدبور و قد یکون الوصف لبیان المقصود و تفسیرہ کما سیاتی ومنه قوله تعالی و ما من دابة فی الارض و لا طائر یطیر بجناحیه حیث وصف دابة و طائر بما ھو من خواص الجنس لبیان ان القصد منھا الی الجنس دون الفرد و بھذا الاعتبار افاد ھذا الوصف زیادة التعمیم و الاحاطة فیکون فی الارض و یطیر بجناحیه وصفین مؤکدین مثل امس الدابر۔

ترجمہ: یا اس وجہ سے کہ وسف مدح یا مذمت یا ترحم کیلئے ہوتا ہے جیسے: جاء نی زید العالم او الجاھل او الفقیر اس اعتبار سے کہ موصوف متعین ہو، میری مراد زید وصف کے ذکر کرنے سے پہلے اور تعیین یا تو اس طرح ہوگی کہ اس اسم میں اس کا کوئی شریک ہی نہیں ہوگا یا اس طرح کہ مخاطب اس کی ذات کو وصف کے ذکر ہونے سے پہلے ہی جانتا ہوگا اور یہ شرط اس لیے لگائی گئی تا کہ وصف مخصص یا تا کید نہ بن جائے جبکہ موصوف اس وصف کے معنی کو متضمن ہو جیسے: امس الدابر کان یوماً عظیماً کیونکہ لفظ امس ان میں سے ہے جو کہ دبور پر دلالت کرنے والا ہے اور کبھی وصف بیان مقصود اور اس کی تفسیر کرنے کیلئے ہوتا ہے جیسا کہ عنقریب آئے گا اور اسی سے اللہ تعالیٰ کا قول: وما من دابة فی الارض ولا طائر یطیر بجناحیه ہے کیونکہ یہاں دابۃ اور طائر کو اس کے ساتھ متصف کیا گیا ہے جو کہ جنس کے خواص میں سے ہے اس چیز کو بیان کرنے کیلئے ان دونوں سے مقصود جنس ہے نہ کہ فرد اور اس اعتبار سے یہ وصف زیادتی تعمیم اور احاطہ کا فائدہ دے گا تو فی الارض اور یطیر بجانحیہ ایسے دو وصف ہوں گے جو کہ مؤکد ہوں گے امس الدابر کی طرح۔

**وضاحت**:قوله حیث یتعین الموصوف

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ یہ مثال زید العالم یا الجاھل ممثل کے مطابق نہیں ہے کیونکہ ممثل یہاں وصف کا مدح، مذمت یا ترحم کیلئے ہوتا ہے اور مثال جاء نی زید العالم او الجاھل میں وصف تخصیص کیلئے ہے کیونکہ جب آپ نے کہا جاء نی زید العالم تو اس سے جاھل نکل گیا اسی طرح مذمت اور ترحم کی صورت میں بھی ہوگا لہٰذا مثال ممثل کے مطابق نہیں ہوئی؟

**جواب**: یہ ہے کہ وصف کا مدح، مذمت یا ترحم کیلئے ہونا اس وقت ہوگا جب کہ موصوف وصف کے ذکر کرنے سے پہلے ہی متعین ہوگا بایں طور پر کہ تمہیں معلوم کہ زید واقع میں عالم ہے تو ہم جب کہیں گے جاء نی زید العالم تو یہ اس کی مدح ہوگی تخصیص نہیں ہوگی اسی طرح باقی صورتوں میں بھی ہوگا۔

قولہ : وقد یکون الوصف لبیان

یہاں سے شارح کی غرض ان نکات کو بیان کرنا ہے جن کو مصنف نے بیان نہیں کیا ہے شارح کہتے ہیں کہ کبھی وصف بیان مقصود اور اس کی تفسیر کیلئے بھی آتا ہے اور وہ وصف عام ہے کہ مسند الیہ کیلئے ہو یا غیر مسند الیہ کیلئے ہو اور جہاں وصف بیان مقصود کیلئے ہوتا ہے اس قبیل سے اللہ تعالیٰ کا فرمان بھی ہے کہ مامن دابۃ یہاں لفظ دابۃ معنی جنسیت اور وحدت کو متضمن ہے تو اس کو اس کے ساتھ متصف کیا گیا ہے جو کہ جنس کے خواص میں ہے کیونکہ ارض جنس کے خواص میں سے ہے اور اللہ تعالیٰ کا بھی مقصود جنس کو بیان کرنا ہے تو لفظ دابۃ کو جنس (ارض) کے ساتھ متصف کرنا اس جنس کی زیادتی اور تعمیم کیلئے ہے۔ اسی طرح لفظ طائر معنیٰ جنس اور وحدت کو متضمن ہے تو لفظ طائر کو اس کے ساتھ متصف کیا گیا ہے جو کہ خواص جنس میں سے ہے کہ پروں کے ساتھ اڑنا طائر کے خواص جنس سے ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کا بھی مقصود جنس کو بیان کرنا ہے تو لفظ طائر کو یطیر بجناحیہ کے ساتھ متصف کرنا اس وجہ سے ہے تا کہ یہ زیادتی تعمیم اور احاطہ کا فائدہ دے۔

**عبارت**:و اعلم ان الوصف قد یکون جملة و یشترط فیه تنکیر الموصوف لان الجمل التی لها محل من الاعراب یجب صحة وقوع المفرد موقعها و المفرد الذی یسبك من الجملة نکرة لانه انما یکون باعتبار الحکم الذی یناسبه التنکیر و ینبغی ان یکون ھذا مراد من قال ان الجملة نکرة و الا فالتعریف و التنکیر من خواص الاسم ویجب فی تلك الجملة ان تکون خبریة کالصلة لان الصفة یجب ان یعتقد المتکلم ان المخاطب عالم باتصاف الموصوف بمضمونها قبل ذکرھا و انما یجیء بها لیعرف المخاطب الموصوف و یمیزہ عندہ بما کان یعرفه قبل من اتصافه بمضمون الصفة فیجب کونها جملة متضمنة للحکم المعلوم للمخاطب حصوله قبل ذکرھا و الانشائیةلیست کذلك فوقوعها صفة او صلة انما یکون بتقدیر القول۔

ترجمہ: اور جان لو کہ وصف کبھی جملہ ہوتا ہے اور اس میں شرط یہ ہے کہ موصوف نکرہ ہو کیونکہ وہ جملے جن کے لیے اعراب محلی ہوتا ہے ان کی جگہ پر وقوع مفرد کی صحت ضروری ہے اور وہ مفرد جو جملہ سے لیا گیا ہو نکرہ ہوتا ہے کیونکہ وہ اس حکم کے اعتبار سے ہوتا ہے جس کے مناسب نکرہ ہوتا ہے اور ضروری ہے کہ یہی مراد اس شخص کی بھی ہو جس نے کہا کہ جملہ نکرہ ہوتا ہے ورنہ تعریف اور تنکیر اسم کے خواص میں سے ہیں۔اور اس جملہ میں یہ بھی ضروری ہے کہ وہ صلہ کی طرح خبریہ ہو کیونکہ صفت کیلئے ضروری ہے کہ متکلم یہ اعتقاد رکھتا ہو کہ مخاطب موصوف کے مضون صفت کے ساتھ متصف ہونے کو صفت کے ذکر سے پہلے جانتا ہو اور موصوف اس صفت کے ساتھ اس لیے لایا جاتا تا کہ متکلم مخاطب کو موصوف کی پہچان کروادے اور اس موصوف کو مخاطب کے نزدیک ممتاز کردے اس وصف کے ساتھ جس کو مخاطب موصوف کے مضمون صفت کے ساتھ متصف ہونے سے پہلے ہی جانتا ہے تو ضروری ہے کہ وہ ایسا جملہ ہو جو ایسے حکم کو متضمن ہو جس کا حصول مخاطب کو اس کے ذکر سے پہلے ہی معلوم ہو اور جملہ انشائیہ ایسا نہیں ہوتا ہے تو اس کا صفت یا صلہ بننا قول کے مقدر ہونے کے ساتھ ہوتا ہے یہی بات نحویوں کے ہاں مشہور ہے۔

**وضاحت**:قوله واعلم

یہاں سے شارح کی غرض اوّلاً تو وصف کی بحث کے تتمہ کو ذکر کرنا ہے اس طرح کہ جس طرح مفرد نکرہ کی صفت بنتا ہے اسی طرح جملہ بھی نکرہ کی صفت بنتا ہے لیکن اس میں شرط یہ ہے کہ موصوف نکرہ ہو کیونکہ وہ جملہ جس کیلئے اعراب محلی ہوتا ہے وہ حکماً مفرد ہوتا ہے برخلاف اس جملہ کے جس کیلئے جس کا اعراب محلی نہیں ہوتا وہ جملہ تامہ ہوتا ہے نہ حقیقتاً مفرد ہوتا ہے اور نہ ہی حکماً مفرد ہوتا ہے لہٰذا مفرد کا اس جملہ کی جگہ پر واقع ہونا صحیح نہیں ہوتا ہے اور وہ مفرد جو جملہ سے اخذ کیا گیا ہو ضروری ہے کہ وہ نکرہ کے حکم میں ہو کیونکہ محکوم بہ میں اصل یہ ہے کہ وہ مفرد اور مجہول ہو اور مجہول کے ساتھ مناسب یہ ہے کہ وہ نکرہ ہوتا کہ سامع کو فائدہ دیا جاسکے اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نحویوں کا یہ کہنا غلط ہے کہ جملہ معرفہ کی صفت واقع نہیں ہوسکتا کیونکہ جملہ من حیث جملہ نکرہ ہوتا ہے۔

قوله : ینبغی ان یکون ھٰذا

یہاں سے شارح کی مراد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ معرفہ اور نکرہ اسم کی اقسام میں سے ہیں اور اسم کلمہ کی قسم ہے اور کلمہ کی تعریف میں معتبر مفرد ہوتا ہے جیسا کہ کلمہ کی تعریف کی جاتی ہے کہ لفظ وضع لمعنی مفرد تو پھر انھوں نے کیسے کہہ دیا کہ جملہ نکرہ ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ جس نے یہ کہا کہ جملہ نکرہ ہوتا ہے تو اس کی جملہ کو نکرہ کہنے سے یہی مراد ہے کہ وہ مفرد جو نکرہ کی صفت واقع ہو تو ضروری ہے کہ وہ نکرہ ہو کیونکہ اگر اس کی مراد نہ ہو تو پھر اس پر یہی اعتراض ہوگا کہ معرفہ اور نکرہ ہونا تو اسم کے خواص میں سے ہے تو جملہ نکرہ کیسے ہوسکتا ہے۔

قولہ : فیجب فی تلك الجملة

یہاں سے شارح کی غرض اس جملہ کی جو نکرہ کی صفت بنتا ہے کی شرط ثانی کو بیان کرنا ہے دوسری شرط یہ ہے کہ وہ جملہ جو نکرہ کی صفت بنتا ہے اس کا خبریہ ہونا ضروری ہے جس طرح کہ صلہ کے لئے جملہ خبریہ ہونا ضروری ہے۔

قولہ:انما یجیب بھا

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ جب مخاطب موصوف کے مضمون صفت کے ساتھ متصف ہونے کو صفت کے ذکر سے پہلے ہی جانتا ہے تو صفت کو لانے کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے موصوف کے بارے میں اگرچہ مخاطب کو معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس صفت کے ساتھ متصف ہے لیکن اس کو یہ بات معلوم نہیں ہے کہ موصوف اس صفت کے ذریعے غیر سے ممتاز بھی ہوا ہے یا کہ نہیں تو متکلم اس صفت کو لے کر آتا ہے تا کہ مخاطب کو اس بات کی پہچان کروادے کہ موصوف اس صفت کے ذریعے غیر سے ممتاز ہو چکا ہے لہٰذا صفت کے ذریعے مخاطب کو فائدہ تامہ حاصل ہو جائے گا۔

قولہ:والا انشائیۃ لیست کذٰلك

شارح کہتے ہیں کہ جملہ انشائیہ چونکہ ایسا جملہ نہیں ہوتا جو کہ ایسے حکم کو متضمن ہو جس کا حکم مخاطب کو صفت کے ذکر سے پہلے ہی معلوم ہو کیونکہ کہ انشاء کا معنیٰ ہے اس چیز کو وجود میں لانا جو معدوم تھی لہٰذا جملہ انشائیہ صفت نہیں بن سکتا۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے بسا اوقات جملہ انشائیہ صفت بنتا ہے لہٰذا آپ کا یہ کہنا کہ جملہ انشائیہ صفت نہیں بنتا صحیح نہیں؟

**جواب**: یہ ہے کہ جملہ انشائیہ مستقل طور پر صفت نہیں بنتا ہاں اس سے قبل مقول فی حقہ عبارت محذوف نکالی جاتی ہے اس طرح اس کو جملہ خبریہ کی تاویل میں کرلیا جاتا ہے پھر وہ صفت بن جاتا ہے۔

جملہ کے نکرہ کی صفت بننے کی تیسری شرط ضمیر عائد کا ہونا ہے اس کو شارح نے شہرت کی وجہ سے چھوڑ دیا ہے۔

**عبارت**:فان قیل قدذکر ذکر صاحب الکشاف فی قوله تعالی و ان منکم لمن لیطبئن ان التقدیر من اقسم بالله لیطبئن و القسم و جوابه صلة من قلنا مرادہ ان الصلة هو الجواب المؤکد بالقسم و هو جملة خبریة محتملة للصدق و الکذب و لذا یقال فی تاکید الاخبار و الله لزید قائم و الانشاء انما هو نفس الجملة القسمیة مثل قولنا و الله و اقسم بالله ونحو ذلك وهذا کما ان الشرطیة خبریة بخلاف الشرط فان قیل فی کلامه ایضا ما یشعر بان وجوب العلم انما هو فی الصلة دون الصفة حیث ذکر فی قوله تعالی فاتقوا النار التی وقودها الناس و الحجارة ان الصلة تجب ان تکون قصةمعلومة للمخاطب فیحتمل انهم علموا ذلك بان سمعوا قوله تعالی فی سورة التحریم قوا انفسکم و اهلیکم نارا وقودها الناس و الحجارة ثم قال و انما جاء ت النار هنا معرفة و فی سورة التحریم نکرة لان الایة فی سورة التحریم نزلت اولا بمکة فعرفوا منها نارا موصوفة بهذه الصفة ثم جاء ت فی صورة البقرة مشارا بها الی ما عرفوه اولا قلنا یمکن ان یقال الوصف یجب ان یکون معلوم التحقق عند المخاطب و الخطاب فی سورة التحریم للمؤمنین و هم قدعلموا ذلك بسماع من النبی ﷺ و المشرکون لما سمعوا الایة علموا ذلك فخوطبوا فی سورة البقرة۔

ترجمہ: اگر یہ کہا جائے کہ صاحب کشاف نے اللہ تعالیٰ کے قول وَاِنَّ مِنکُم لَمن لیُبطئنّ کے بارے میں یہ ذکر کیا ہے کہ اس کی تقدیری عبارت یہ بنے گی من اقسم بالله لیبطئن قسم اور جواب قسم کا صلہ من ہے؟ ہم کہیں گے کہ ان کی مراد یہ ہے کہ صلہ وہ جواب ہے جس کو قسم کے ساتھ مؤکد کیا گیا ہے اور وہ جملہ خبریہ ہے جو کہ صدق و کذب کا احتمال رکھتا ہے اور اسی وجہ سے اخبار کو مؤکد کرنے کے بارے میں واللہ لزید قائم کہا جاتا ہے اور انشاء تو نفس جملہ قسمیہ ہے ہمارے قول واللہ اور اقسم باللہ اور اس کی مثل اور یہ ایسے ہی ہے کہ جملہ شرطیہ خبریہ ہوتا ہے برخلاف شرط کے۔ اگر یہ کہا جائے کہ صاحب کشاف کے کلام میں یہ بات بھی موجود ہے جو اس بات کی طرف مشیر ہے کہ علم کا ضروری ہونا صلہ میں ہے نہ کہ صفت میں جہاں انہوں نے اللہ تعالیٰ کے قول فاتقوا النار التی وقود ها الناس والحجارة کے بارے میں ذکر کیا کہ صلہ کیلئے ضروری ہے کہ وہ ایسا قصہ ہو جو مخاطب کو معلوم ہو۔ تو یہ اس بات کا احتمال رکھتا ہے کہ انہوں نے اس کو جان لیا ہو بایں طور پر کہ انہوں نے سورہ التحریم میں قوا انفسکم واھلیکم نارًا وقودھا الناس والحجارة میں قوا کو سنا ہو پھر صاحب کشاف نے کہا کہ یہاں معرفہ آیا ہے اور سورۃ التحریم میں نکرہ آیا ہے کیونکہ سورۃ التحریم میں جو آیت کریمہ ہے یہ اوّلا مکہ میں نازل ہوئی تو انہوں نے اس سے اس نار کو پہچان لیا جو اس صفت کے ساتھ متصف ہے پھر سورۃ البقرہ میں آیا جس کے ساتھ اشارہ کیا گیا اس کی طرف جس کو وہ اوّلا پہچان چکے تھے؟

ہم کہیں گے کہ ممکن ہے کہ یوں کہا جائے کہ وصف کا مخاطب کو معلوم ہونا تحقیقی طور پر یہ ضروری ہے اور سورۃ التحریم میں خطاب مؤمنین کو ہے اور انہوں نے اس بات کو نبی پاک ﷺ سے سن کر جان لیا ہو اور مشرکین نے جب یہ آیت مبارکہ سنی تو انہوں نے اس کو جان لیا تو ان سے سورۃ البقرۃ میں خطاب کیا گیا ہو۔

**وضاحت**: قولہ :فان قیل

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کوذکر کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

یہاں اعتراض تشبیہ پرواقع ہوتا ہے۔وہ جملہ جونکرہ کی صفت بنتا ہے یہ مشبہ ہے اور صلہ مشبہ بہ ہے اور کلمہ کاف آلہ تشبیہ ہے اور وجہ شبہ دونوں میں سے ہر ایک کا جملہ خبریہ ہونا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم اس بات کوتسلیم نہیں کرتے ہیں کہ صلہ کیلئے جملہ خبریہ ہونا ضروری ہے بلکہ جملہ انشائیہ کا صلہ بننا بھی جائز ہے جیسا کہ صاحب کشاف نے اللہ تعالیٰ کے قول وانّ منکم لمن لیبطئن میں ذکر کیا کہ کلمہ من موصولہ ہے اور لیبطئن اس کا صلہ ہے حالانکہ یہ جملہ انشائیہ ہے کیونکہ تقدیری عبارت یہ بنے گی من اقسم باللہ لیبطئن اور قسم انشاء کی قسم میں سے ہے لہٰذا آپ کا یہ کہنا کہ صلہ جملہ خبریہ ہی ہوتا ہے کیسے صحیح ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں دو چیزیں ہیں (۱) اکیلی نفس قسم ،(۲) قسم مع جواب قسم۔اوران دونوں کے درمیان بڑا فرق ہے تو قسم باعتبار نفس قسم کے انشاء کی قبیل سے ہے جبکہ قسم مع جواب القسم کے اعتبار سے وہ خبر ہے اور دلیل اس پر یہ ہے کہ لام ابتداء کا داخل ہونا اور لام تاکید اور حرف مشبہ بالفعل کا داخل ہونا کیونکہ یہ خبر پر داخل ہوتے ہیں انشاء پر داخل نہیں ہوتے ہیں اور یہاں صلہ جواب قسم ہے نہ قسم ،اس کی نظیر یہ ہے کہ جس طرح شرط وجزاء کا مجموعہ خبر ہوتا ہے اسی طرح وہ جواب جو قسم کے ساتھ مؤکد ہو خبر ہوتا ہے ہاں اکیلی قسم انشاء سے ہوتی ہے برخلاف اکیلی شرط کے کہ وہ نہ خبر ہوتی ہے اور نہ انشاء ہوتا ہے بلکہ جزاء میں مسند کیلئے قید ہوتی ہے۔

قولہ:فان قیل

یہاں سے شارح کی غرض ایک اور اعتراض کوذکر کر کے اس کا جواب دینا ہے، یہ اعتراض تشبیہ کے دوسرے جزء یعنی یجب ان یعتقد المتکلم ان المخاطب عالم بانصاف بمضمون الفقہ پرواقع ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم اس بست کوتسلیم نہیں کرتے ہیں کہ مخاطب کوموصوف کے مضمون صفت کے ساتھ متصف ہونے کاعلم ضروری ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے سورۃ تحریم میں ذکر کیا قوا انفسکم واھلیکم نارا وقودھا الناس والحجارۃ اس آیت مبارکہ میں نارًا موصوف اور وقودھا الناس والحجارۃ صفت ہے اور سورۃ البقرۃ میں موصول اور صلہ کے ساتھ ذکر کیا فرمایا فاتقوا النار التی وقودھا الناس والحجارۃ ۔

سورۃ التحریم ترتیب نزول کے اعتبار سے سورۃ البقرۃ سے مقدم ہے اور صاحب کشاف نے سورۃ البقرۃ میں موصول اور صلہ کے ساتھ لانے اور سورۃ التحریم میں موصوف اور صفت کے ساتھ لانے کا یہ نکتہ بیان کیا کہ سورۃ التحریم کے مخاطبین مضمون صفت کواس کے ذکر سے پہلے جاننے والے نہیں تھے اسی لیے موصوف اور صفت کے ساتھ ذکر کیا اور اللہ تعالیٰ نے سورۃ البقرۃ میں موصول اور صلی کے ساتھ ذکر کیا کیونکہ یہاں مخاطبین مضمون صفت کو جاننے والے تھے کیونکہ کفار نے اس نار کو جوان صفات

کے ساتھ متصف تھی سورۃ التحریم سے جان لیا تو پھر سورۃ البقرۃ میں موصول اور صل کے ساتھ ذکر کی گئی اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے جس کو انہوں نے سورۃ التحریم سے جانا تھا۔لہٰذا مذکورہ گفتگو سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ مخاطب موصوف کے مضمون صفت کے ساتھ متصف ہونے کا علم ہونا ضروری نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ مخاطب کو موصوف کے کے مضمون صفت کے ساتھ متصف ہونے کا علم ہونا ضروری ہے کیونکہ سورۃ التحریم میں مخاطبین مؤمنین ہیں جائز ہے کہ ان کو اس آگ کا علم جو ان صفات کے ساتھ متصف ہے حضورﷺ سے سن کر حاصل ہو گیا ہو اور سورہ البقرۃ میں مخاطبین کفار ہیں تو جب انہوں نے وہ آیت مبارکہ سنی جو سورۃ التحریم میں ہے جو کہ ان بڑی بڑی صفات کے ساتھ متصف ہے تو انہوں نے ان اوصاف کو جان لیا لہٰذا سورۃ البقرۃ میں اس کو معرفہ لایا گیا کیونکہ اس کا ذکر پہلے سورۃ التحریم میں گزر چکا تھا تو یہ مقام تعریف عہدی کا ہوا لہٰذا سورۃ البقرۃ میں معرفہ کے ساتھ ان سے خطاب کیا گیا۔

**عبارت**:و اما توكيده فللتقرير اى تقرير المسند اليه اى تحقيق مفهومه و مدلوله اعنى جعله مستقرا محققا ثابتا بحيث لا يظن به غيره نحو جاء نى زيد زيد اذا ظن المتكلم غفله السامع عن سماع لفظ المسند اليه او عن حمله على معناه و مثل هذا او ان امكن حمله على دفع توهم التجوز او السهو لكن فرق بين القصد الى مجرد التقرير و القصد الى دفع التوهم على ما اشار االيه صاحب المفتاح حيث قال بعد ذكر دفع التوهم و ربما كان القصد الى مجرد التقرير كما يطلعك عليه فصل اعتبار التقديم والتاخير مع الفعل و ذكر العلامة فى شرح المفتاح ان المراد مجرد تقرير الحكم و لم يبين ان اى موضع من حيث التقديم و التاخير يطلعنا عليه و هو خلاف ما صرحوا به فى نحو لا تكذب انت من ان تاكيد المسند اليه انما يفيد مجرد تقرير المحكوم عليه دون الحكم۔

ترجمہ:اور بہرحال مسندالیہ کی تاکید لانا مسندالیہ کی تقریر کیلئے ہے یعنی مسندالیہ کے مفہوم اور مدلول کی تحقیق کیلئے مسند الیہ کو محقق ،مقرر ثابت کرنے کیلئے ایسے طریقہ پر کہ سامنے والا اس کے غیر کا گمان نہ کرے جیسے: جاءزید زید جب متکلم لفظ مسند الیہ کو سننے یا اس کے معنیٰ پر محمول کرنے سے سامع کی غفلت کا خیال کرے۔اس کی مثل کو اگرچہ سہو اور مجاز کے وہم کے دفع پر محمول کرنا ممکن ہے لیکن محض تقریر کو مراد لینے کے درمیان اور وہم کے دفع کے مراد لینے کے درمیان فرق ہے اس پر بنیاد کرتے ہوئے جس کی طرف صاحب مفتاح نے اشارہ کیا جہاں انہوں نے توہم کے دفع کے ذکر کے بعد کیا کہ بسا اوقات مقصود محض تقریر ہوتی ہے جیسا کہ اس پر آپ کو فعل کے ساتھ تقدیم وتاخیر کی فصل مطلع کرے گی اور علامہ نے اس کی شرح میں ذکر کیا کہ مراد محض تقریر حکم ہے اور علامہ نے بیان نہیں کیا کہ تقدیم وتاخیر کی کون سی بحث اس پر مطلع کرتی ہے جس کو علامہ نے ذکر کیا یہ اس کے خلاف ہے جس کی انہوں نے لاتکذب انت میں صراحت کی کہ مسندالیہ کو مؤکد کرنا محض محکوم علیہ کو پختہ کرنا ہے نہ کہ حکم کو پختہ کرنا ہے۔

**وضاحت**:قوله :تحقيق مفهومه

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ تقریر کہتے ہیں دل میں کسی شئ کا تصور کرنا اور زبان سے اس کو ظاہر کرنا اور اس کے مقابل تحریر ہے اور تحریر کہتے ہیں کہ کسی شئ کا دل میں تصور کرنا اور قلم سے اس کو ظاہر کرنا اس صورت میں معنیٰ یہ بنے گا کہ تاکید کہتے ہیں کہ مسند الیہ کا زبان سے ظاہر کرنا ورنہ وہ تاکید نہیں ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ یہاں تقریر مسندالیہ سے یہ مراد نہیں ہے کہ مسندالیہ کو زبان سے ظاہر کرنا بلکہ مراد یہ ہے کہ مسندالیہ کے مفھوم کو سامع کے ذھن میں ثابت کرنا اور مفھوم سے مراد مدلول ہے اور وہ عام ہے کہ مدلول حقیقی ہو یا مدلول مجازی ہو جیسا کہ رمی الاسد نفسہ میں ہے۔

قوله : اعنى جعله مستقرا

یہاں سے بھی شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ مسند الیہ کے مفہوم کی تحقیق سے مراد مسند الیہ سے خفا کا زائل کرنا ہو بایں طور پر کہ مسند الیہ سامع پر مخفی تھا تو اس کو مؤکد کر دیا گیا تا کہ اس سے خفاء زائل ہو جائے حالانکہ خفاء کا زائل ہونا تو عطف بیان کے ساتھ ہوتا ہے تاکید سے نہیں ہوتا ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ تحقیق مفہوم سے مراد غیر کے احتمال کو زائل کرنا ہے اس طرح کہ مسند الیہ سے غیر کا احتمال باقی نہ رہے۔

قولہ:ومثل ھٰذا

یہاں سے شارح کی غرض دو اعتراضوں کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض اول**: یہ ہوتا ہے کہ مسند الیہ کو جس طرح تقریر کیلئے مؤکد کیا جاتا ہے اس طرح سہو اور مجاز کے وہم کو دور کرنے کیلئے بھی مؤکد کیا جاتا ہے تو اس کو صرف تقریر پر ہی محمول کیوں کیا گیا؟

**اعتراض ثانی**: یہ ہوتا ہے کہ جب تاکیدِ مسند الیہ مجاز اور سہو کے وہم کو دور کرنے کیلئے بھی آتی ہے تو ان کو دوبارہ ذکر کرنا لغو ہے؟

**جواب(۱)**: یہ ہے کہ محض تقریر کا مقصود ہونا اور وہم کو دور کرنا ان کے درمیان فرق ہے اور یہاں مقصود محض تقریر ہے سہو و مجاز کے وہم کو دور کرنا نہیں لہٰذا اس کو دونوں پر محمول نہیں کیا گیا۔

**جواب(۲)**: یہ ہے کہ جب یہاں دونوں مقصود ہی نہیں ہیں تو ان دونوں کو بعد میں ذکر کرنا لغو بھی نہیں ہوگا۔

قولہ : ذکر العلامة فی شرح المفتاح

علامہ سکاکی کے قول میں تین احتمالات ہیں:

(۱) یہ ہے کہ علامہ سکاکی کے قول القصد الی مجرد التقریر سے مراد تقریرِ حکم ہو جیسا کہ یہ علامہ قطب الدین شیرازی کا مذھب ہے۔

(۲) یہ مراد ہو کہ مسند الیہ اور محکوم علیہ کو محض پختہ کرنا جیسا کہ یہ مصنف اور شارح کا مذھب ہے۔

(۳) یا یہ مراد ہو کہ محض تقریر تخصیص کیلئے ہو اور اس کی طرف کوئی بھی نہیں گیا بلکہ یہ محض احتمال عقلی ہے۔

لیکن شارح نے علامہ پر رد کرتے ہوئے فرمایا کہ اگر مجردِ تقریر سے مراد تقریرِ حکم ہو تو زیادہ بہتر یہ ہے کہ اس سے مراد تقریرِ تخصیص لی جائے تا کہ یہ حوالہ کے مطابق ہو جائے تو شارح نے اس مذھب کا رد کرتے ہوئے کہا کہ علامہ نے القصد الیٰ مجرد التقریر سے تقریرِ حکم کا ارادہ کیا ہے اور یہ ان کے حوالہ کے مطابق نہیں ہے اور حوالہ کے مطابق نہ ہونا یہ خطاء ہے لہٰذا مجردِ تقریر سے تقریرِ حکم مراد لینا یہ خطاء ہوگا۔

قولہ :وھو خلاف ما صرّحوا بہ

یہاں سے شارح کی غرض علامہ کے اس مؤقف کا رد کرنا ہے کہ یہاں تقریرِ حکم مراد لینا اس کے مخالف ہے جو علماء نے لا تکذب انت کے بارے میں ذکر کیا ہے اور انہوں نے یہ ذکر کیا کہ مسند الیہ کو مؤکد کرنا صرف محکوم علیہ کی تاکید و تقریر کا فائدہ دیتا ہے حکم کی تقریر کا فائدہ نہیں دیتا ہے تو علامہ کا قول قوم کی تصریحات کے مخالف ہے اور قوم کی تصریحات کی مخالفت کرنا جائز نہیں ہے۔

**عبارت**:فان قیل انه لم یرد التاکید الصناعی بل مجرد التکریر نحو انا عرفت و انت عرفت فانه یفید تقریر الحکم و تقویته قلنا لا نسلم ان المفید لتقریر الحکم هو التکریر بل التقدیم الا یری الی تصریحهم بانه لیس فی نحو عرفت انا و عرفت انت تقریر الحکم و هو انما هو لمجرد تقریر المحکوم علیه علی ان السکاکی لم یورد تحقیق تقوی الحکم فی فصل التقدیم و التاخیر مع الفعل بل فی اٰخر بحث تاخیر المسند الیه و لو سلم انه اراد ذلك فلیکن قوله کما یطلعك اشارۃ الی ما ذکرہ فی نحو لا تکذب انت من انه لمجرد تقریر المحکوم علیه دون الحکم کما یجعل قوله فی الایضاح کما سیاتی اشارۃ الی ھذا و لو سلم فکان ینبغی ان یتعرض للتخصیص بل ھو اولی بالتعرض لانه الذی یعتبر فیه المسند الیه مؤخرا علی انه تاکید ثم قدم للتخصیص۔

ترجمہ:اگر کہا جائے کہ علامہ سکاکی نے تاکید اصطلاحی مراد نہیں لی ہے بلکہ انہوں نے محض تقریر کو مراد لیا ہے جیسے انا عرفت اور انت عرفت میں ہے کہ یہ تقریر حکم اور اس کی تقویت کا فائدہ دیتا ہے؟ ہم کہیں گے کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ تقریر حکم کا فائدہ دینے والی تکریر ہے بلکہ وہ تو تقدیم ہے کیا تم ان کی ان تصریحات کی طرف نہیں دیکھتے کہ عرفتُ انا اور عرفت انت میں تقریر حکم نہیں ہے۔اور وہ محض محکوم علیہ کی تقریر کیلئے ہے اس بات پر بناء کرتے ہوئے کہ علامہ سکاکی نے تقوی حکم کی تحقیق کو فعل کے ساتھ تقدیم و تاخیر کی فصل میں وارد ہی نہیں کیا بلکہ انہوں نے مسند الیہ کی تاخیر کی بحث کے آخر میں ذکر کیا ہے اور اگر تسلیم کرلیا جائے کہ ان کی یہی مراد ہے تو چاہیے کہ ان کا قول کما یطلعك اشارۃ ہو اس بات کی طرف جس کو انہوں نے لا تکذب انت کی مثل میں ذکر کیا یعنی یہ محض محکوم علیہ کی تقریر کیلئے ہے نہ کہ حکم کی تقریر کیلئے جس طرح کہ ان کے قول فی الایضاح کما سیاتی اس بات کی طرف اشارہ بنایا گیا ہے۔اور اگر اس بات کو بھی تسلیم کرلیا جائے تو ضروری تھا کہ صاحب مفتاح تخصیص کو ذکر کرتے بلکہ اس کو ذکر کرنا زیادہ بہتر تھا کیونکہ یہ ذکر کرنا وہ صورت ہے جس میں مسند الیہ کو مؤخر کرنے کا اعتبار کیا گیا ہے اس پر بناء کرتے ہوئے کہ وہ تاکید ہے پھر اس کو تخصیص کیلئے مقدم کردیا گیا۔

**وضاحت**: قوله :فان قیل

یہاں سے صاحب قیل کی غرض علامہ قطب الدین کے قول کی تصحیح کو بیان کرنے کیلئے ایک توجیہ کو بیان کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ کہ علامہ سکاکی نے تاکید سے تاکید اصطلاحی مراد نہیں لی ہے یعنی تابع مخصوص حتی کہ علامہ کا قول قوم کے قول کے مخالف ہو بلکہ علامہ سکاکی کی تکید سے مراد محض مسند الیہ کو تکرار کے ساتھ ذکر کرنا ہے اور اس بات میں کوئی نہیں ہے کہ انا عرفت اور انت عرفت میں تکرار مسند الیہ تقریر حکم کا فائدہ دے رہا ہے کیونکہ عرفت کی اولاً نسبت ضمیر متصل کی طرف کی پھر فصل مع ضمیر متصل کی نسبت ثانیاً انت اور انا کی طرف کردی؟

**جواب**: بطرق منع یہ ہے کہ ہم اس بات کو تسلیم ہی نہیں کرتے کہ مسند الیہ تکرار کا تقریر حکم کا فائدہ دیتا ہے بلکہ تقریر حکم

تقدیم مسندالیہ سے حاصل ہوتی ہے تکرار مسندالیہ سے نہیں کیونکہ مسندالیہ کی تقدیم سے اسناد میں تکرار ہوگا اور وہ تقریر حکم کا فائدہ دے گی ۔تکرار مسندالیہ تقریر حکم کا فائدہ نہیں دیتا اس کی دلیل یہ ہے کہ ہم آپ کے سامنے ایک مثال پیش کرتے ہیں جس میں مسندالیہ مقرر ہے حالانکہ وہ تقریر حکم کا فائدہ نہیں دیتا بلکہ محض محکوم علیہ کی تقریر کا فائدہ دے رہا ہے جیسے: عرفت انا اور عرفت انت میں محض محکوم علیہ کی تقریر ہے تقریر حکم نہیں۔

قولہ : علی ان السکاکی

یہاں سے شارح کی غرض علامہ قطب الدین پر رد ثانی کرنا ہے اور وہ اس طرح کہ آپ اس کی توجیہ کی بناء پر حوالہ صحیح نہیں ہوگا کیونکہ علامہ سکاکی نے تقدیم مسندالیہ کی فصل میں تقوی حکم کی تحقیق کو ذکر نہیں کیا بلکہ انہوں نے تقدیم مسندالیہ کو ذکر کیا اور تاخیر مسندالیہ کی بحث کے آخر میں تقوی حکم کو بیان کیا ہے تو اس بناء پر ثابت ہوا کہ یہ توجیہ حوالہ کے موافق نہیں ہے۔

قولہ : ولو سلم انہ اراد ذلک

یہاں سے شارح بر سبیل تسلیم کے جواب دے رہے ہیں یعنی اولاً تو ہم تسلیم ہی نہیں کرتے کہ علامہ سکاکی نے تاکید سے تکرار مراد لیا ہے اگر بالفرض ہم تسلیم کرلیں کہ انہوں نے تکرار مسندالیہ مراد لیا ہے تو چاہیے یہ تھا کہ علامہ سکاکی کا یہ قول کما یطلعک اس بات کی طرف اشارہ ہو جس کو انہوں نے لا کذب انت کی مثال میں ذکر کیا یعنی یہاں تکرار مسندالیہ محض محکوم علیہ کی تقریر کیلئے ہے حکم کی تقریر کیلئے نہیں ہے جیسا کہ اس کے قول فی الایضاح کما سیأتی کو اسی بات کی طرف اشارہ بنایا گیا ہے کہ یہ محض تقریر محکوم علیہ کیلئے ہے۔

قولہ :ولو سلم فکان ینبغی

یہاں سے شارح بر سبیل تسلیم کے جوابِ ثالث دے رہے ہیں کہ اگر بالفرض یہ تسلیم کرلیا جائے کہ تاکید سے محض تکرار ہے اور وہ تکرار تقریر حکم کا فائدہ دیتا ہے تا مناسب یہ تھا کہ علامہ سکاکی کی تخصیص کو بھی ذکر کرتے اور یوں کہتے کہ بسا اوقات مقصود محض پختگی اور تخصیص ہوتی ہے بلکہ یہ بات ذکر کیلئے زیادہ بہتر تھی۔ حالانکہ انہوں نے تخصیص کو ذکر نہیں کیا ہے لہذا آپ کی توجیہ درست نہیں ہے۔

**عبارت**:و الا ظھر ان قول السکاکی کما یطلعك اشارۃ الی ما اوردہ فی فصل اعتبار التقدیم و التاخیر مع الفعل من ان نحو انا سعیت فی حاجتك وحدی او لا غیری تاکید و تقریر للتخصیص الحاصل من التقدیم و ایرادہ فی ھذا المقام مثل ایراد کل رجل عارف و کل انسان حیوان فی التاکید الذی لدفع توھم عدم الشمول مع انہ لیس فی شیء من التاکید الاصطلاحی و لھذا غیر اسلوب الکلام و مثل۔ھذا کثیر فی کتابہ ولا حاجۃ الی حمل کلام المصنف علی ذلك کیف و ھو یتعرض علی السکاکی فی امثال ھذہ المقامات و بھذا یظھر ان ما یقال من ان معنی کلامہ ان توکید المسند الیہ یکون لتقریر الحکم نحو انا عرفت او تقریر المحکوم علیہ نحو انا سعیت فی حاجتك وحدی او لا غیری غلط فاحش عن ارتکابہ غنیۃ بما ذکرنا من الوجہ الصحیح۔

ترجمہ:اورزیادہ اظہر بات یہ ہے کہ علامہ سکاکی کا قول کمایطلعک اس بات کی طرف اشارہ ہے جس کو جس کوانہوں نے فعل کے ساتھ تقدیم وتاخیر کی فصل میں ذکر کیا ہے یعنی انا سعیتُ فی حاجتك وحدی لا غیری کی مثل تاکید ہے اوراس تخصیص کیلئے پختگی ہے جو تقدیم سے حاصل ہورہی ہے اوراس کواس مقام پر وارد کرنا کل رجل عارف اور کل انسان حیوان کی مثل وارد کرنے کی طرح ہے اس تاکید میں عدم شمول کے وہم کو دفع کرنے کیلئے ہوتی ہے،اس کے ساتھ اس کا تاکید اصطلاحی میں سے کچھ تعلق نہیں ہے،اسی وجہ سے انہوں نے کلام کے اسلوب کو تبدیل کیا اوراس کی مثل ان کی کتاب میں کثیر کلام موجود ہے اور مصنف کے کلام کو اس پر محمول کرنے کی کوئی حاجت نہیں ہے اور محمول بھی کیسے ہوسکتا ہے حالانکہ مصنف نے ان مقامات کی امثال میں علامہ سکاکی پر اعتراضات وارد کیے ہیں۔اوراس سے یہ بات بھی ظاہر ہوگی کہ جو یہ کہا جاتا ہے کہ مصنف کے کلام کا یہ معنیٰ ہے کہ مسندالیہ کو مؤکد کرنا تقریر حکم کیلئے ہوتا ہے انا عرفت کی مثل میں اور تقریر محکوم علیہ کے لیے ہوتا ہے انا سعیت فی حاجتك وحدی ولاغیری کی مثل میں یہ بات واضح طور پر غلطی کا ارتکاب کرنا ہے اور جو وجہ صحیح ہم نے ذکر کردی ہے وہ اس سے مستغنی کردیتی ہے۔

**وضاحت**:قولہ :والاظھر

شارح کہتے ہیں کہ جو ہم نے پیچھے وضاحت کی ہے اس سے اس بات کا بھی غلط ہونا ثابت ہوجاتا ہے جو یہ کہا گیا کہ انا عرفت میں تاکید مسندالیہ تقریر حکم کا فائدہ دیتی ہے وجہ اس کے غلط ہونے کی یہ ہے کہ تقریر حکم تقدیم مسندالیہ سے متفاد ہورہی ہے تاکید سے مستفاد نہیں ہے اور دوسری بات جو یہ کہی گئی کہ انا سعیت فی حاجتك وحدی اولا غیری میں محکوم علیہ کی تقریر کیلئے تاکید فائدہ دے رہی ہے اور اس کے غلط ہونے کی وجہ یہ ہے کہ انا پختگی کیلئے نہیں ہے بلکہ تخصیص کیلئے ہے اور وحدی ولا غیری دونوں محکوم علیہ کی تاکید کیلئے نہیں ہیں بلکہ تخصیص کیلئے ہیں۔

اس غلطی کے ارتکاب کرنے سے وہ بات مستغنی کردیتی ہے جو ہم نے اولاً ذکر کردی کہ علامہ سکاکی کے قول میں محض تقریر سے مراد تقریر مسندالیہ ہی ہے۔

**عبارت**:او دفع توھم التجوز ای التکلم بالمجاز نحو قطع اللص الامیر الامیر او نفسہ او عینہ لئلا یتوھم ان اسناد القطع الی الامیر مجاز و انما القاطع بعض غلمانہ مثلا او لدفع توھم السھو نحو جاء نی زید زید لئلا یتوھم ان الجائی عمرو و انما ذکر زیدا علی سبیل السھو و لا یدفع ھذا التوھم بالتاکید المعنوی و ھو ظاھر او لدفع توھم عدم الشمول نحو جاء نی القوم کلھم او اجمعون لئلا یتوھم ان بعضھم لم یجیء الا انک لم تعتد بھم او انک جعلت الفعل الواقع من البعض کالواقع من الکل بناء علی انھم فی حکم شخص واحد کما یقال بنو فلان قتلوا زیدا و انما قتلہ واحد منھم و ربما یجمع بین کل و اجمعین بحسب اقتضاء المقام کقولہ تعالی فسجد الملائکۃ کلھم اجمعون بناء علی کثرۃ الملائکۃ و استبعاد سجود جمیعھم مع تفرقھم و اشتغال کل منھم بشان و بھذا یزداد التعبیر و التقریع علی ابلیس و لادلالۃ لاجمعون علی کون سجود ھم فی زمان واحد علی ما توھم۔

ترجمہ: یا مسندالیہ کو تاکید کیلئے لایا جاتا ہے تکلم بالمجاز کے وہم کو دور کرنے کیلئے جیسے قطع اللص الامیر الامیر او نفسہ او عینہ تاکہ یہ وہم نہ ہوجائے کہ کاٹنے کی اسناد امیر کی طرف کرنا مجازا ہے اور کاٹنے والے مثال کے طور پر اس کے بعض غلام ہیں یا سہو کے وہم کو دور کرنے کیلئے جیسے جاء نی زید زید تاکہ یہ وہم نہ ہوجائے کہ آنے والا عمرو ہے اور زید کا ذکر سہوا ہوا ہے اور اس وہم کو تاکید معنوی کے ذریعے دور نہیں کیا جاسکتا اور وہ ظاہر ہے یا عدمِ شمول کے وہم کو دور کرنے کیلئے جیسے جاء نی القوم کلھم او اجمعون تاکہ یہ وہم نہ ہو کہ بعض ان میں سے نہیں آئے مگر آپ نے ان کو شمار نہیں کیا یا آپ نے اس فعل کو جو بعض سے سے واقع ہوا کو اس فعل کی طرح بنا دیا جو کل سے واقع ہوا ہو اس بات پر بناء کرتے ہوئے کہ وہ شخص واحد کے حکم میں ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے بنو فلان قتلوا زیدا حالانکہ قتل ان میں سے ایک نے کیا ہوتا ہے اور بعض اوقات لفظ کل اور اجمعون کو مقام کے تقاضے کے حساب سے جمع کر دیا جاتا ہے جیسے اللہ تعالیٰ کا قول فسجد الملئکۃ کلھم اجمعون بناء کرتے ہوئے ملائکہ کی کثرت پر اور ان کے جدا جدا ہونے کی وجہ سے سب کے سجدے کو بعید سمجھتے ہوئے اور ان میں سے ہر ایک کے ایک شان کے ساتھ مشغول ہونے کی وجہ سے اور اس سے ابلیس پر سختی اور سرزنش زیادہ ہوجاتی ہے اور اجمعون کیلئے ان سب کے زمانہ واحد میں سجدہ کرنے پر کوئی دالالت نہیں ہے جیسا کہ اس کا وہم کیا گیا۔

**وضاحت**:قولہ :ولا یدفع

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ مجاز کے وہم کو دور کرنے کیلئے دو مثالیں ذکر کرنے میں کیا نکتہ ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ سہو کے وہم کو تاکید معنوی کے ذریعے دور نہیں کیا جاسکتا ہے اور اس کا دور نہ ہونا ظاہر ہے اس لیے کہ جب کوئی کہے جاء نی زید نفسہ تو اس میں احتمال ہے کہ قائل کا ارادہ جاء نی عمرو نفسہ کہنے کا تھا اور اس نے عمرو کی جگہ زید کا لفظ

بول دیا اسی وجہ سے تاکید معنوی کی مثال سہو کے وہم کو دور کرنے کیلئے ذکر نہیں کی ہے۔

**قولہ : وربّما یجمع**

یہاں سے شارح یہ بیان کرر ہے ہیں کہ عدم شمول کے وہم کو کبھی تو لفظ کلھم سے فقط دور کیا جاتا ہے اور کبھی لفظ اجمعین سے فقط دور کیا جاتا ہے اور کبھی مقام کے تقاضے کی وجہ سے دونوں کو ذکر کیا جاتا ہے جیسے اللہ تعالیٰ کا فرمان فسجد الملئکۃ کلھم اجمعون۔

**قولہ: والا دلالۃ**

یہاں سے شارح کی غرض اصولیین کے مؤقف کا رد کرنا ہے۔

علماء اصول کا مذھب یہ ہے کہ لفظ کلھم عدمِ شمول کے وہم کو دور کرنے کیلئے آیا ہے اور لفظ اجمعون تاویل کے وہم کو دور کرنے کیلئے آیا ہے اور وہ اس طرح کہ جب اللہ تعالیٰ نے فرمایا فسجد الملئکۃ تو سامعین کو وہم ہوا کہ یہ فعل تمام ملائکہ سے صادر نہیں ہوا ہے بلکہ بعض سے ہوا یعنی بعض فرشتوں نے سجدہ کیا اور بعض نے نہیں کیا تو جب کلھم کہا تو یہ وہم دور ہو گیا لیکن اس میں تاویل کا احتمال موجود ہے کہ ان کا سجدہ ایک زمانے میں اجتماعی طور پر نہ ہوا ہو بلکہ ایک ایک جماعت کی صورت میں علیحدہ علیحدہ ہوا ہو تو جب اجمعون کہا تو یہ وہم بھی دوور ہو گیا تو اس صورت میں لفظ اجمعون تاسیس کیلئے ہے یعنی نیا فائدہ دینے کیلئے ہے تاکید کیلئے نہیں۔

شارح ان کا رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ یہ مؤقف دو وجوہات کی بناء پر درست نہیں ہے۔ وجہ اول تو یہ ہے کہ لفظ اجمعون اگر کل کے معنیٰ میں ہو کر تاکید کیلئے ہو تو یہ زمانِ واحد میں اجتماعیت کا فائدہ نہیں دے گا جس طرح کہ لفظ کل کا تکرار زمانے میں اجتماعیت کا فائدہ نہیں دیتا ہے اور اگر یہ زمانے میں اجتماعیت پر دلالت کرنے والا ہو تو اس کو اس وقت منصوب پڑھنا مناسب ہے کیونکہ اس وقت یہ ظرف ہوگا اور وہ منصوبات میں ہے حالانکہ یہ مرفوع ہے جیسا کہ یہ ظاہر ہے۔

**جواب**: یہ ہے کہ یہ اجمعون تاسیس کیلئے ہے تاکید کیلئے نہیں ہے کیونکہ تاکید میں سابقہ چیز کا اعادہ ہوتا ہے جبکہ تاسیس ایک نئے فائدہ پر دلالت کرتی ہے اور افادہ اعادہ سے بہتر ہے۔

شارح کی پہلی دلیل کا جواب یہ ہے کہ لفظِ اجمعون اگر چہ کل کے معنیٰ میں ہو کر زمانے میں اجتماعیت کا فائدہ نہیں دیتا مگر اجمعون کا مادہ اجتماعیت پر دلالت کرتا ہے تو بعید نہیں ہے کہ اس اجتماعیت کا مادہ سے اعتبار کیا گیا ہو اور دوسری دلیل کا جواب یہ ہے کہ اجمعون لفظ کے اعتبار سے مرفوع ہے اور تاسیس معنیٰ کے اعتبار سے حاصل ہو رہی ہے۔

**عبارت**:و ههنا بحث و هو ان ذکر عدم الشمول انما هو زیادة توضیح و الا فهو من قبیل دفع توهم التجوز لان کلهم مثلا انما یکون تاکیدا اذا کان المتبوع دالا علی الشمول و محتملا لعدم الشمول علی سبیل التجوز و الا لکان تاء سیسا و لذا قال الشیخ عبد القاهر و لا نعنی بقولنا یفید الشمول انه یوجبه من اصله و انه لولاه لما فهم الشمول من اللفظ و الا لم یسم تاکید ابل المراد انه یمتنع ان یکون اللفظ المقتضی للشمول مستعملا علی خلاف ظاهره و متجوزا فیه انتهی کلامه و ما نحو جاء نی الرجلان کلاهما ففی کونه لدفع توهم عدم الشمول نظر لان المثنی نص فی مدلوله لا یطلق علی الواحد اصلا فلا یتوهم فیه عدم الشمول بل الاولی انه لدفع توهم ان یکون الجائی واحدا منهما و الاسناد الیهما انما وقع سهوا و ما اذا توهم السامع ان الجائی رسولان لهما او نفس احدهما و رسول الآخر فلا یقال لدفعه جاء نی الرجلان کلاهما بل انفسهما او اعینهما و کذا اذا توهم ان الجائی احدهما و الآخر محرض باعث و نحو ذلك فانما یدفع ذلك بتاکید المسند لان توهم التجوز انما وقع فیه۔

ترجمہ: اور یہاں پر ایک بحث ہے اور وہ یہ ہے کہ عدمِ شمول کا ذکر کرنا زیادتی وضاحت کیلئے ہے ورنہ وہ مجاز کے وہم کو دور کرنے کی قبیل سے ہے کیونکہ مثال کے طور پر کلھم تاکید ہوگا جب متبوع شمول پر دلالت کرنے والا ہوگا اور مجاز کے طریقے پر عدمِ شمول کا احتمال رکھنے والا ہوگا ورنہ وہ تاسیس ہوگی اور اسی وجہ سے شیخ عبدالقاہر نے کہا کہ تمہیں ہمارا قول غم میں نہ ڈال دے کہ وہ شمول کا فائدہ دیتی ہے کہ یہ اصل کے اعتبار سے ثابت ہوتا ہے اور اگر وہ نہ ہو تو لفظ سے شمول نہیں سمجھا جائے گا ورنہ اس کو تاکید نہیں کہا جائے گا بلکہ مراد یہ ہوگی کہ لفظ مقتضی مشمول کا خلاف ظاہر پر مستعمل ہونا مانع ہے اور اس کا اس میں مجاز ہونا مانع ہے، اس پر کلام ختم ہوا۔ اور بہرحال جاء نی الرجلان کلاھما تو اس کے عدمِ شمول کے وہم کو دور کرنے میں نظر ہے کیونکہ مستثنٰی اپنے مدلول میں نص ہوتا ہے ایک پر اس کا اطلاق نہیں کیا جا سکتا، پس اس میں عدمِ شمول کا وہم نہیں ہوگا بلکہ اولیٰ یہ ہے کہ کلاھما اس وہم کو دور کرنے کیلئے ہو کہ آنے والا ان میں سے ایک ہے اور ان دونوں کی طرف کی اسناد کرنا سہواً واقع ہوتی ہے اور بہرحال جب سامع کو یہ وہم ہو کہ آنے والے ان کے دو قاصد ہیں یا ایک ان میں سے خود ہے اور دوسرا قاصد ہے تو اس وہم کو دور کرنے کیلئے جاء نی الرجلان کلاھما نہیں کہا جائے گا بلکہ کلاھما کی جگہ پر انفسھما یا اعینھما کہا جائے گا اور اسی طرح جب یہ وہم ہو کہ آنے والا ان میں سے ایک ہے اور دوسرا آنے والے کو ابھارنے والا، رغبت دینے والا ہے تو اس وہم کو دور کرنے کیلئے مسند کو مؤکد کیا جائے گا کیونکہ مجاز کا وہم مسند میں واقع ہوا ہے۔

**وضاحت**:قولہ : وھهنا بحث

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر ایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ مجاز کے وہم کو دور کرنے کے بعد عدمِ شمول کا ذکر کرنا وضاحت کی زیادتی کیلئے ہے اگر توضیح کی

زیادتی کیلئے نہ ہوتو یہ مجاز کے وہم کودور کرنے کی قبیل سے ہوگا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کے فرمان میں لفظ کلھم تاکید کیلئے ہے جبکہ متبوع شمول پر دلالت کرنے والا ہوگا اور عدم شمول کا احتمال رکھنے والا ہوگا اور اگر یہ شمول پر دلالت کرنے والا نہیں تو پھر یہ تاسیس کیلئے ہوگا تاکید کیلئے نہیں ہوگا تو اس صورت میں مجاز کے وہم کودور کرنے کے بعد عدم شمول کے وہم کودور کرنا اس کو ذکر کرنا مستدرک اورلغو ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ پہلے جو مجاز کے بارے میں مذکور ہوا اس کا تعلق مجاز عقلی کے ساتھ تھا اور عدم شمول کے وہم کودور کرنا یہ مجاز لغوی کے ساتھ خاص ہے لہٰذا دونوں مجازوں میں سے ایک کو دوسرے کے بعد ذکر کرنا لغو نہیں ہوگا۔

**قوله : اما لغو جاء نی الرجلان کلاهما**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ہم اس بات کو تسلیم ہی نہیں کرتے کہ عدم شمول کے وہم کودور کرنا ےاور مجاز کے وہم کودور کرنے کے درمیان فرق نہیں ہے بلکہ ان کے درمیان فرق ہے جیسے آپ کہیں جاء نی الرجلان تو یہ مجاز کا احتمال نہیں رکھتا ہے کیونکہ مثنیٰ اپنے مدلول (دو) میں نص ہوتا ہے لیکن عدم شمول کا احتمال ہے کہ آنے والا ایک ہو اس طرح ان دونوں میں فرق ثابت ہوگیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ جس طرح یہ مثال مجاز کے وہم کودور کرنے کا احتمال نہیں رکھتا ہے اسی طرح عدم شمول کے وہم کودور کرنے کا بھی احتمال نہیں رکھتا ہے کیونکہ مثنیٰ اپنے مدلول میں نص ہوتا ہے اور یہ ایک پر صادق نہیں آتا بلکہ زیادہ بہتر یہ ہے کہ یوں کہا جائے کہ یہ مثال اس وہم کودور کرنے کیلئے ہے کہ آنے والا ایک ہے لیکن غلطی سے اسناد دونوں کی طرف کردی گئی۔

**عبارت** :وا ما بیانہ ای تعقیب المسند الیہ بعطف البیان فلا یضاحہ باسم مختص بہ نحو قدم صدیقك خالد ولا یلزم کون الثانی او ضح لجواز ان یحصل الایضاح من اجتماعھما و فائدۃ عطف البیان لا تنحصر فی الایضاح لما ذکر صاحب الکشاف ان البیت الحرام فی قولہ تعالی جعل اللہ الکعبۃ البیت الحرام قیاما للناس عطف بیان جیء بہ للمدح لا للایضاح کما یجیء الصفۃ لذلك و ذکر فی قولہ تعالی الا بعد العاد قوم ھود انہ عطف بیان لعاد و فائدتہ و ان کان البیان حاصلا بدونہ ای یوسموا بھذہ الدعوۃ وسما و تجعل فیھم امرا محققا لا شبھۃ فیہ بوجہ من الوجوہ و مما یدل علی ان عطف البیان لایلزم البتتہ ان یکون اسما مختصا بمتبوعہ ما ذکروا فی قولہ و المؤمن العائذات الطیر یمسحھا رکبان مکۃ بین الغیل و السند ان الطیر عطف بیان و کذا کل صفۃ اجری علیھا الموصوف نحو جاء نی الفاضل الکامل زید فالاحسن ان الموصوف فیہ عطف بیان لما فیہ من ایضاح الصفۃ المبھمۃ و فیہ اشعار بکونہ علما فی ھذہ الصفۃ۔

ترجمہ: اور بہرحال مسندالیہ کوعطف بیان کے ساتھ لانا تو اس اسم کے ساتھ وضاحت کرنے کیلئے جو اس اسم کے ساتھ خاص ہو جیسے غلام صدیقك خالد اور دوسرے اسم کا زیادہ واضح ہونا لازم نہیں کیانکہ جائز ہے کہ وضاحت ان دونوں سے حاصل ہو جائے اور عطف بیان کا فائدہ وضاحت ہی میں منحصر نہیں ہے کیونکہ صاحب کشاف نے ذکر کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے قول جعل اللہ الکعبۃ بیت الحرام قیاما للناس میں البیت الحرام عطف بیان ہے اس کو مدح کیلئے لایا گیا ہے وضاحت کیلئے نہیں جس طرح کہ صفت کو مدح کیلئے لایا جاتا ہے اور ذکر کیا گیا اللہ تعالیٰ کے اس قول میں الا بُعدا لعاد قوم ھود میں کہ قوم ھود عاد کیلئے عطفِ بیان ہے اور اس کا فائدہ یہ ہے اگرچہ بیان اس کے بغیر بھی حاصل ہو جاتا ہے ان کو اس دور کے ساتھ علامت کے طور پر خاص کردیا ہے اور ان کے بارے میں اس کو ایسا ثابت شدہ معاملہ بنادیا کہ جس میں کسی بھی طریقے سے شبہ نہیں ہوسکتا۔

اور اس میں سے جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ عطف بیان کیلئے لازمی طور پر ضروری نہیں ہے کہ وہ ایسا اسم ہو کہ جو اپنے متبوع کے ساتھ خاص ہو یہ بات بھی ہے جو ذکر کی گئی اس کے قول شعر میں والمؤمن العائذان الطیر یمسحھا + رکبان مکۃ بین الغیل والسنۃ (امن دینے والے کی قسم التجاء کرنا مکہ کے کبوتر اس کو مسح کرتے ہیں مکہ کے سوار مقام غیل اور سنۃ کے درمیان ہیں) کہ الطیر عطف بیان ہے اور اسی طرح ہر وہ صفت جس کے قائم مقام موصوف جاری ہوتا ہے جیسے جاء نی الفاضل الکامل بزید تو اس میں احسن یہ ہے کہ موصوف عطف بیان ہو کیونکہ اس میں صفت مبہمہ کی وضاحت ہے اور اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ موصوف اس صفت کے ساتھ متصف ہونے میں علم ہے۔

وضاحت: قولہ : ولا یلزم کون

یہاں سے شارح کی غرض ماتن پر اعتراض کرنا ہے کہ ماتن کے کلام سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ عنف بیان کیلئے ضروری ہے کہ وہ مبین سے زیادہ واضح ہو۔ حالانکہ عطف بیان کیلئے ضروری نہیں ہے کہ وہ مبین سے زیادہ واضح اور مشہور ہو۔

قولہ: لجواز ان یحصل الایضاح

یہاں سے ماتن کی جانب سے شارح پر ہونے والے اعتراض کا جواب دیا جارہا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ عطف بیان وضاحت کرنے کیلئے ہوتا ہے اوار اگر عطف بیان مبین سے زیادہ واضح اور مشہور نہیں ہوگا تو وضاحت کیسے حاصل ہوگی تو عطف بیان کو لانے کا فائدہ کیا ہوگا؟

**جواب**: یہ ہے کہ ہم تسلیم کرتے ہیں کہ عطف بیان وضاحت کرنے کیلئے آتا ہے لیکن یہ وضاحت ان دونوں مبین اور عطف بیان سے بھی حاصل ہوسکتی ہے مثال کے طور پر دولوگوں کا نام زید رکھ دیا جائے اور دواور لوگوں کا نام عبداللہ رکھ دیا جائے اور پانچواں شخص زید عبداللہ کے ساتھ مشہور ہو تو جب آپ جاءنی زید کہیں گے تو یہ ان دو کو شامل ہوگا جن کا نام زید ہے اور جب آپ عبداللہ کہیں گے تو یہ ان دو کو شامل ہوگا جن کا عبداللہ ہے اور جب آپ زید عبداللہ کہیں گے تو یہ صرف پانچویں شخص کو شامل ہوگا تو معلوم ہوا کہ وضاحت ان دونوں مبین اور عطف بیان سے بھی حاصل ہوجاتی ہے۔ عطف کا زیادہ واضح ہونا ضروری نہیں ہے۔

قولہ : وفائدہ عطف البیان لا للایضاح

یہاں پر بیت الحرام عطف بیان ہے لیکن یہ وضاحت کیلئے ذکر نہیں کیا گیا بلکہ مدح کیلئے ذکر کیا گیا ہے کیونکہ کعبہ بیت الحرام سے زیادہ مشہور ہے کیونکہ یہ ایسا اسم ہے جو کہ بیت اللہ کے ساتھ خاص ہے اس میں کوئی کوئی شیء شریک نہیں ہوسکتی ،جس طرح صفت کو بعض دفعہ مدح کیلئے ذکر کیا جاتا ہے جیسا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرّحیم میں صفت رحمٰن کو صرف مدح کیلئے ذکر کیا گیا جاتا ہے۔

قولہ : مما یدل

یہاں سے شارح کی غرض اسی بات کا رد کرنا ہے کہ عطف بیان کیلئے ضروری ہے کہ وہ ایسا اسم ہو جو کہ اپنے متبوع کے ساتھ خاص ہو۔ شارح رد کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ عطف بیان کیلئے ضروری نہیں ہے کہ وہ ایسا اسم ہو کہ جو اپنے متبوع کے ساتھ خاص ہو کیونکہ علماء نے شارح کے قول المؤمن العائذات الطیر ا فی میں ذکر کیا ہے کہ الطیر یہاں عطف بیان ہے اور یہ عائذات کے ساتھ خاص بھی نہیں ہے حالانکہ ان کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت پائی جاتی ہے مادہ اجتماعی طیور حرم ہے اور پہلا مادہ افتراقی عائذات کی جانب سے انسان جاءنی ہے اور طیر کی جانب سے دوسرا مادہ افتراقی ہمارے شہر کے پرندے ہیں۔

قولہ : کذا کل صفة

یہاں سے شارح یہ بتانا چاہتے ہیں کہ ہر وہ موصوف جو کہ صفت کے بعد آئے اس کا تعلق عطف بیان کے قبیل سے ہو گا جیسے جاءنی الفاضل الکامل زید کیونکہ زید الفاضل اور الکامل کیلئے عطف بیان ہے اور یہ ایسا اسم بھی نہیں جو کہ اپنے متبوع کے

ساتھ خاص ہو۔

**قولہ : قالا حسن**

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض:** یہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ وہ موصوف جو صفت کے بعد واقع ہو وہ بدل ہو عطف بیان نہ ہو؟

**جواب:** یہ ہے کہ وہ موصوف جو صفت کے بعد واقع ہو اس کو بدل بنانا حسن ہے جبکہ عطف بیان بنانا احسن ہے اور احسن ہونے کی دو وجوہات ہیں (۱) یہ ہے کہ عطف بیان بنانے میں صفت مبہمہ کی وضاحت ہوتی ہے کیونکہ الفاضل الکامل صفت مبہمہ ہے جو کہ افراد کثیرہ پر صادق آنے کی صلاحیت رکھتی ہیں تو زید کے ذکر کرنے سے اس صفت مبہمہ کی وضاحت ہو جاتی ہے اور وضاحت کرنا یہ عطف بیان کی شان ہے نہ کہ بدل کی۔

(۲) دوسری وجہ یہ ہے کہ عطف بیان بنانے کی صورت میں اس صفت کے علم کی طرف اشارہ ہوتا ہے یعنی موصوف کے متبوع کیلئے علم ہونے کی طرف اشارہ ہوتا ہے اور علم ہونے میں وضاحت حاصل ہوتی ہے اور اس بات میں کوئی شک نہیں کہ متبوع کی وضاحت اور تفسیر عطف بیان کا فائدہ ہے نہ کہ بدل کا۔

**جواب:** یہ کہ مصنف کا کلام قاعدہ کلیہ پر مبنی نہیں ہے بلکہ قاعدۂ اکثریہ پر مبنی ہے۔

**عبارت**:فان قلت قد اورد المصنف قولہ تعالی لا تتخذوا الھین اثنین انما ھو الہ واحد فی باب الوصف و ذکر انہ للبیان و التفسیر و اوردہ السکاکی فی باب عطف البیان مصرحا بانہ من ھذا القبیل فما الحق فی ذلک قلت لیس فی کلام السکاکی ما یدل علی انہ عطف بیان صناعی لجواز ان یرید انہ من قبیل الایضاح و التفسیر و ان کان وصفا صناعیا و یکون ایرادہ فی ھذا البحث مثل ایراد کل رجل عارف و کل انسان حیوان فی بحث التاکید علی ما ھو داء ب السکاکی و یکون مقصودہ انہ وصف صناعی جیء بہ للایضاح و التفسیرلا للتاکید مثل امس الدابر علی ما وقع فی کلام النحاۃ۔

ترجمہ:اگرتم کہو کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے اللہ تعالیٰ کے قول: لاتتخذوا الٰھین اثنین انما ھو ا الٰہ واحد کو باب الوصف میں ذکر کیا اور ذکر کیا کہ یہ بیان اور تفسیر کیلئے ہے اور علامہ سکا کی نے اس کو عطف البیان کے باب میں ذکر کیا اس بات کی صراحت کرتے ہوئے کہ یہ اس قبیل سے ہے کہ اس بارے میں حق بات کیا ہے؟

میں کہتا ہوں کہ علامہ سکا کی کے قول میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جو اس بات پر دلالت کرے کہ یہ عطف بیان اصطلاحی ہے کیونکہ جائز ہے کہ انہوں نے یہ ارادہ کیا ہو کہ یہ وضاحت اور تفسیر کے قبیلے سے ہو اگر یہ وصف اصطلاحی بھی ہے اور اس کو اس بحث میں ذکر کرنا کل رجل عارف اور کل انسان حیوان کی مثل ہے جن کو تاکید کی بحث میں ذکر کیا جائے جیسا کہ علامہ سکا کی کا طریقہ کار ہے اور ان کا مقصود یہ ہے کہ یہ وصف اصطلاحی ہے جس کو وضاحت اور تفسیر کیلئے لایا گیا ہے نہ کہ تاکید کیلئے اس الدابر کی مثل اس پر بقاء کرتے ہوئے جو نحویوں کے کلام میں واقع ہوا ہے۔

**وضاحت**:قولہ :فان قلت

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ ماتن علیہ الرحمۃ نے اللہ تعالیٰ کے قول لاتتخذوا العین کو باب الوصف میں ذکر کیا اور کہا کہ یہ بیان اور تفسیر کے لئے ہے جبکہ علامہ سکا کی نے اس کو عطف بیان کے باب میں ذکر کیا اور کہا کہ یہ عطف بیان کے قبیلے سے ہے تو دونوں میں درست بات کس کی ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ حق بات وہی ہے جس کو ماتن علیہ الرحمۃ نے بیان کیا اور جو علامہ سکا کی نے ذکر کیا اس کو ماتن کے کلام پر محمول کیا جائے گا کیونکہ علامہ سکا کی نے اس سے عطف بیان اصطلاحی مراد نہیں لیا ہے بلکہ یہ کہا ہے کہ وضاحت اور تفسیر کی قبیل سے ہے تو ثابت ہوا کہ تو ثابت ہوا کہ یہ وضاحت اور تفسیر کی قبیل سے ہے اور ان دونوں کیلئے لایا گیا ہے۔

قولہ : ویکون ایرادہ یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض** یہ ہوتا ہے کہ جب یہ عطف بیان کی قبیل سے نہیں ہے تو علامہ سکا کی نے اس کو عطف بیان اصطلاحی کے باب میں ذکر کیوں کیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ علامہ سکا کی کا اس کو عطف بیان کے باب میں ذکر کرنا تبعاً قصداً نہیں ہے جیسا کہ علامہ سکا کی کا طریقہ کار ہے کہ بعض مسائل کو تبعاً ذکر کر دیتے ہیں۔

**عبارت**:و تقریر ذلك ان اللفظ الهین حامل لمعنی الجنسیة اعنی الالهیة و معنی العدد اعنی الاثنینیة و کذا الفظ اله حامل لمعنی الجنسیة و الوحدة و الغرض المسوق له الکلام فی الاول النهی عن اتخاذ الاثنین من الاله لا عن اتخاذ جنس الاله و فی الثانی اثبات الواحد من الاله لا اثبات جنسه فوصف الهین باثنین و اله بواحد ایضا حا لهذا الغرض و تفسیرا هذا الذی قصده صاحب الکشاف حیث قال الاسم الحامل لمعنی الافراد و التثنیة دال علی شیئین الجنسیة و العدد المخصوص فا ذا اریدت الدلالة علی ان المعنی به منهما و الذی یساق له الحدیث هو العدد شفع بما یؤ کده هذا کلامه و قوله یؤ کده ای یقرره و یحققه و لم یقصد انه تا کید صناعی لانه انما یکون بتکریر لفظ المتبوع او بالفاظ مخصوصة فما وقع فی شرح المفتاح من ان مذهب صاحب الکشاف ان الهین اثنین و نفخة واحدة من التا کید الصناعی لیس بشیء اذ لا دلالة لکلامه علیه بل اورد فی المفصل قوله نفخة واحدة مثالا للوصف المؤ کد نحو امس الدابر فالحق ان کلا من اثنین و واحدا وصف صناعی للبیان و التفسیر کما فی قوله تعالی و ما من دابة فی الارض و لا طائر یطیر بجناحیه حیث جعل فی الارض صفة لدابة و یطیر بجناحیه صفة لطائر لیدل علی ان القصد الی الجنس دون العدد کما سبق فی باب الوصف فالأیتان تشترکان فی ان الوصف فیهما للبیان و تفترقان من حیث انه فی الٰهین اثنین و اله واحدلبیان ان القصد الی العدد دون الجنس فی دابة فی الارض و طائر یطیر بجناحیه لبیان ان القصد الی الجنس دون العدد

ترجمہ: اوراس کی تفصیل یہ ہے کہ لفظ الٰھین معنیٰ جنسیت یعنی الٰھیت اور معنی تعدد یعنی دوکوشامل ہے اوراسی طرح لفظ الہ معنی جنسیت اور وحدت کوشامل ہے اور وہ غرض جس کیلئے اول صورت میں کلام کو چلایا گیا ہے وہ دوخداؤں کو بنانے سے منع کرتا ہے نہ کہ جنس الہ کے بنانے سے منع کرتا ہے اور دوسری صورت میں ایک خدا کو ثابت کرتا ہے نہ کہ اس کی جنس کو ثابت کرتا ہے، تو الٰھین کو دو کے ساتھ اور الہ کو ایک کے ساتھ متصف کرنا بھی اسی غرض کیلئے ہے اور یہ ہے وہ چیز جس کا صاحب کشاف نے ارادہ کیا جہاں انہوں نے کہا کہ اسم مفرد اور تثنیہ کے معنی کو متضمن ہوتا ہے اور یہ دو چیزوں جنسیت اور عدد مخصوص پر مشتمل ہوتا ہے تو جب اس پر دلالت کرنا مقصود ہو تو اس سے مراد یہ دونوں ہی ہوتے ہیں اور جس کیلئے حدیث کو چلایا گیا وہ ایسا عدد جس کو شفعہ لایا گیا ہے اس کے ساتھ جو اس کو مؤکد کرتا ہے یہ صاحب کشاف کا کلام ہے اور اس کا قول یوکدہ یعنی وہ اس کو پختہ کرتا ہے اور ثابت کرتا ہے اور یہ مراد نہیں ہے کہ وہ تا کید اصطلاحی ہے کیونکہ وہ لفظ متبوع کے تقرار سے آتی ہے یا مخصوص الفاظ سے آتی ہے تو جو مفتاح کی شرح میں واقع ہوا کہ صاحب کشاف کا مذہب یہ ہے کہ الٰھین اثنین اور نفخۃ واحدۃ یہ تا کید اصطلاحی کے قبیل سے ہے یہ درست نہیں ہے کیونکہ صاحب کشاف کے کلام کی کوئی دلالت نہیں پائی جارہی ہے بلکہ مفصل میں وارد کیا کہ اس کا قول نفخۃ واحدۃ وصف مؤکد کی مثال ہے امس الدابر کی طرح ہے۔ پس حق بات یہ ہے کہ اثنین اور واحد میں سے ہر ایک بیان اور تفسیر کیلئے وصف اصطلاحی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کے قول: وما من دابة فی الارض اور ولا طائر یطیر بجناحیه میں فی الارض کو دابۃ کی صفت

بنایا گیا ہے اور یطیر بجناحیہ کو طائر کی صفت بنایا گیا ہے تا کہ اس بات پر دلالت کی جائے کہ مقصود جنس ہے عدد نہیں جیسا کہ وصف کے باب میں گزر چکا تو دونوں آیتیں اس بات میں مشترک ہیں کہ ان دونوں میں وصف بیان کیلئے ہو اور اس بات میں متفرق ہیں کہ الٰھین اثنین اور الہ واحد میں اس چیز کا بیان ہے کہ مقصود عدد ہے جنس نہیں ہے۔دابۃ فی الارض اور طائر یطیر بناحیہ اس چیز کے بیان کیلئے ہیں کہ مقصود جنس ہے عدد نہیں ہے۔

**وضاحت**:قولہ : تقریر ذلك

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ اثنین اور واحد کو وضاحت اور تفسیر کے قبیلے سے صفت بنانا اس صورت میں درست ہوسکتا ہے جبکہ الٰھین اور الہ میں ابہام ہو حالانکہ ان میں کوئی ابہام نہیں ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ ان میں ابہام ہے کیونکہ یہ دونوں جنس اور عدد کو شامل ہیں لہٰذا ان کی وضاحت کیلئے اور تفسیر کیلئے اثنین اور واحد کو صفت بنانا درست ہے۔

قولہ : یو کدہ

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ صاحب کشاف کا کلام تو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اثنین اور واحد تاکید ہیں نہ کہ وصف ہیں تو پھر مصنف کا یہ کہنا کہ یہ دونوں وصف ہیں کیسے صحیح ہے؟

**جواب**: یہ ہے کہ اس مقام میں صاحب کشاف کی تاکید سے مراد تاکید اصطلاحی نہیں ہے بلکہ تاکید لغوی مراد ہے یعنی پختہ کرنا، ثابت کرنا ہے۔کیونکہ تاکید اصطلاحی تو لفظ کے تقرار یا مخصوص الفاظ کے ساتھ آتی ہے۔

قولہ : فالآیتان

شارح کی غرض یہاں سے یہ بتانا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے قول: لاتتخذ وا کو جو و ما من دابۃ کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے یہ تمام وجوہ کے اعتبار سے نہیں ہے بلکہ بعض وجوہ کے اعتبار سے ہے یعنی وہ دونوں وصف بیان اور ایضاح میں مشرک ہیں اگر چہ مقصود میں مشترک نہیں ہے۔

**عبارت**:و تقریر هذا البحث علی ما ذکرت مما لا مزید علیه للمصنف و به تبین ان لاخلاف بین صاحب الکشاف و صاحب المفتاح و المصنف علی ما توهمه القوم و استدل ا لعلامة فی شرح المفتاح علی انه عطف بیان لا وصف بان معنی قولهم الصفة تابع یدل علی معنی فی متبوعه انه تابع ذکر لیدل علی معنی فی متبوعه علی ما نقل عن ابن الحاجب و لم یذکر اثنین و واحد للدلالة علی الاثنینیة و الوحدة اللتین فی متبوعهما لیکونا وصفین بل ذکرا للدلالة علی ان القصد فی متبوعهما الی احد جزئیه اعنی التثنیة و الوحدة دون الجزاء اعنی الجنسیة فکل منهما تابع غیر صفة یوضح متبوعه فیکون عطف بیان لاصفة و اقول ان ارید انه لم یذکر الالیدل علی معنی فی متبوعه فلا یصدق التعریف علی الشیء من الصفة لانها البتته تکون لتخصیص او تاکید او مدح او نحو ذلك و ان ارید انه ذکر لیدل علی هذا المعنی و یکون الغرض من دلالته علیه شیئا اُخر کالتخصیص و التاکید و غیرهما فیجوز ان یکون ذکرا ثنین و واحدا للدلالة علی الاثنینیة و الوحدة و یکون الغرض من هذا بیان المقصود و تفسیره کما ان الدابر ذکر لیدل علی معنی الدبور و الغرض منه التاکید بل الامر کذلك عند التحقیق الا تری ان السکاکی جعل من الوصف ما هو کاشف و موضح و لم یخرج بهذا عن الوصفیة ثم قال و اما انه لیس ببدل فظاهر لانه لا یقوم مقام المبدل منه و فیه ایضا نظر لانا لا نسلم ان البدل یجب صحة قیامه مقام المبدل منه الا یری الی ما ذکره صاحب الکشاف فی قوله تعالی و جعلوا لله شرکاء الجن ان لله و شرکاء مفعولا جعلوا و الجن بدل من شرکاء و معلوم انه لا معنی لقولنا و جعلوا لله الجن بل لا یبعد ای یقال الاولی انه بدل لانه المقصود بالنسبة اذالنهی انما هو عن اتخاذ الاثنین من الاله علی ما مر تقریرہ۔

ترجمہ:اوراس بحث کی تفصیل جو میں نے ذکر کردی ہے ایسی ہے کہ انصاف پسند شخص کیلئے اس پر زیادتی کرنے کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی ہے اوراس تفصیل سے یہ بات بھی ظاہر ہوگئی کہ صاحب کشاف،صاحب مفتاح اور مصنف کے درمیان کوئی اختلاف نہیں اس بنیاد پر کہ جس کا قوم نے وہم کیا ہے۔

اور علامہ نے مفتاح کی شرح میں استدلال کیا اس بات کا کہ اثنین عطف بیان ہے وصف نہیں ہے بایں طور پر کہ ان کے قول الصفۃ تابع یدل علی معنیٰ فی متبوعہ کا معنیٰ یہ ہے کہ وہ ایسا تابع ہے جس کو ذکر کیا گیا ہوتا کہ وہ اپنے متبوع میں پائے جانے والے معنی پر دلالت کرے اس بنیاد پر جو کہ ابن حاجب سے منقول ہے اورانہوں نے ذکر نہیں کیا کہ اثنین اور واحد استثنیہ اور وحدت پر دلالت کرتے ہیں جو ان کے متبوع میں ہے تاکہ یہ دونوں وصف ہوں بلکہ ان دونوں کو اس لیے ترک کیا گیا کہ اس بات پر دلالت کریں کہ ان دونوں کے متبوع میں مقصود ان کے دونوں جزءوں میں سے ایک ہے میری مراد تثنیہ ہونا اور وحدت نہ کہ جزءآخر میری مراد جنسیت تو ان دونوں میں سے ہر ایک ایسا تابع ہے جو کہ اس صفت کا غیر ہے جو کہ اپنے متبوع کی وضاحت کرتا ہے تاکہ یہ عطف بیان ہو نہ کہ صفت۔

میں کہتا ہوں کہ اگر ان کی مراد یہ ہے کہ وہ صفت ہے اس کو اسی لیے ذکر کیا گیا تا کہ اپنے متبوع میں پائے جانے والے معنی پر دلالت کرے تو تعریف صفت میں کسی شئ پر صادق نہیں آئے گی کیونکہ یہ یقینی طور پر صفت یا تخصیص یا تاکید یا مدح یا اس کی مثل کیلئے ہوگا اور اگر ان کی مراد یہ ہے کہ اس کو ذکر کیا گیا تا کہ یہ اس معنی پر دلالت کرے اور اس پر دلالت کرنے سے غرض شئ آخر ہو جیسے تخصیص وغیرہ کہ جائز ہے کہ اثنین اور واحد کا ذکر کرنا تثنیہ اور وحدت پر دلالت کرنا ہو تو اسس غرض مقصود کو بیان کرنا اور اس کی تفسیر کرنا ہو جیسا کہ الدابر کو ذکر کیا گیا تا کہ وہ دبور کے معنی پر دلالت کرے اور غرض اس بات سے تاکید ہے بلکہ تحقیق کے وقت معاملہ ایسے ہی ہوگا کیا تم دیکھتے نہیں کہ علامہ سکاکی نے وصف کو وضاحت کرنے والا بنایا ہے اور وہ اس سے وصفیت سے خارج نہیں ہوا پھر علامہ نے فرمایا کہ بہرحال اثنین بدل نہیں ہے اور یہ بات ظاہر ہے کیونکہ یہ مبدل منہ کے قائم مقام نہیں ہو سکتا ہے اور اسمیں بھی نظر ہے کیونکہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے ہیں کہ بدل کی صحت کیلئے ضروری ہے کہ وہ مبدل منہ کے قائم مقام ہو سکے کیا تم دیکھتے نہیں اس بات کو جس کو صاحب کشاف نے اللہ تعالیٰ کے قول: وجعلوا اللہ شرکاء الجن میں ذکر کیا کہ للہ اور شرکاء جعلوا کا مفعول ہیں اور الجن شرکاء سے بدل ہے اور یہ بات تو معلوم ہے کہ ہمارے قول وجعلوا اللہ الجن کا کوئی معنی نہیں ہے بلکہ یہ کہنا بعید نہیں ہے کہ اولیٰ یہ ہے کہ اثنین بدل ہے کیونکہ وہ مقصود بالنسبت ہے کیونکہ نفی دو خدا بنانے سے کی گئی ہے اس بناء پر جو تقریر گزر چکی ہے۔

**وضاحت**:قولہ :بہ تبیّن

یہاں سے شارح کی غرض قوم کے اس وہم کا رد کرنا ہے کہ صاحب کشاف، صاحب مفتاح اور مصنف کے درمیان اختلاف ہے کیونکہ اس مقام پر صاحب مفتاح کا کلام اس بات کی طرف اشارہ کر رہا ہے کہ یہ اثنین عطف بیان ہے جبکہ مصنف کا کلام اس بات کی طرف اشارہ کر رہا ہے کہ یہ صفت ہے اور صاحب کشاف کا کلام اس بات کی طرف اشارہ کر رہا ہے کہ یہ تاکید ہے تو شارح نے اس عبارت سے رد کر دیا کہ ان کے درمیان کوئی اختلاف نہیں ہے کیونکہ یہ وصف اصطلاحی ہے عطف بیان نہیں ہے کیونکہ عطف بیان کی تعریف اس پر صادق نہیں آتی اور یہ تاکید اصطلاحی بھی نہیں ہے جیسا کہ اس کو شرح میں ذکر کر دیا گیا ہے۔

قولہ استدل العلامۃفی شرح المفتاح

یہاں سے علامہ صاحب کی غرض اس بات پر دلیل دینا ہے کہ اثنین اور واحد آیت مذکورہ میں عطف بیان ہیں وصف نہیں ہیں۔شارح کی غرض علامہ صاحب کے قول کو نقل کر کے اس کا رد کرنا ہے۔

مصنف علیہ الرحمۃ نے اپنی شرح ایضاح کے اندر یہ بیان کیا ہے کہ نحویوں کے ہاں وصف اس تابع کو کہتے ہیں جو اپنے متبوع میں پائے جانے والے معنی پر دلالت کرے مثال کے طور پر جاءنی رجل عالم میں عالم اس معنی پر دلالت کر رہا ہے جو کہ رجل میں موجود ہے یعنی علم پر جیسا علامہ ابن حاجب نے اس کو ذکر کیا ہے اور انہوں نے یہ ذکر نہیں کیا اثنین اور واحد اس اثنیت

اور وحدت پر دلالت کرتے ہیں جو کہ ان کے متبوع میں پائے جاتے ہوں حتیٰ کہ ان کو وصف بنایا جائے بلکہ ان دونوں کو اس لیے ذکر کیا گیا ہے تا کہ یہ اس بات پر دلالت کریں کہ مقصود ان کے متبوع میں پائے جانے والے دو جزؤں میں سے ایک ہے یعنی یہاں تثنیہ اور وحدت مراد ہے دوسرا جزء یعنی جنسیت مراد نہیں ہے لہٰذا ان میں سے ہر ایک ایسا تابع ہے جو کہ اس صفت کا غیر ہے جو اپنے متبوع کی وضاحت کرتا ہے لہٰذا یہ عطف بیان ہوا نہ کہ صفت ہوا۔

قولہ :واقول ان ارید

یہاں سے شارح کی غرض مصنف علیہ الرحمۃ کی مذکورہ دلیل کا رد کرنا ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ اگر تو معنی مذکور سے مراد مصنف کی یہ ہے کہ وصف صرف اپنے متبوع میں پائے جانے والے معنی پر دلالت کرتا ہے تو مصنف کی یہ تعریف جامع نہیں ہوگی کیونکہ صفت کبھی تخصیص کیلئے، کبھی مدح کیلئے اور کبھی تاکید کیلئے بھی آتی ہے اور اگر مراد یہ ہے اس کو اس لیے ذکر کیا گیا ہے تا کہ وہ اس معنی پر دلالت کرے اور اس دلالت سے غرض کوئی دوسری شیء ہو جیسے تخصیص، تاکید وغیرہ تو یہ معنی یہاں پر صحیح ہے کیونکہ جائز ہے کہ اثنین اور واحد کو اثنیت اور وحدت پر دلالت کرنے کیلئے ذکر کیا گیا ہو اور مراد سے مقصود کو بیان کرنا اور اس کی تفسیر کرنا ہو جیسا کہ امس الدابر میں الدابر کو معنیء دبور پر دلالت کرنے کیلئے ذکر کیا گیا ہے اور غرض اس سے تاکید ہے۔ اسی طرح یہاں پر بھی ہے کہ ذکر متبوع کے معنی پر دلالت کرنے کیلئے لایا گیا ہے اور مقصود بیان اور وضاحت ہے لہٰذا یہ وصف ہوگا۔

قولہ :ثم قال اما انہ ببدل

یہاں سے علامہ صاحب نے جو ذکر کیا کہ اثنین اور واحد میں کوئی بھی بدل نہیں بن سکتا ہے اور اس پر جو دلیل ہے شارح کی غرض اس کو رد کرنا ہے۔ علامہ صاحب نے اپنی شرح ایضاح کے اندر یہ ذکر کیا کہ آیت مبارکہ میں اثنین اور واحد کا لفظ بدل نہیں بن سکتا اور دلیل یہ کہ بدل کل کیلئے ضروری ہے کہ وہ مبدل منہ کے قائم مقام ہو سکے اور چونکہ آیت مبارکہ میں یہ مبدل منہ کے قائم مقام نہیں ہو سکتے لہٰذا یہ بدل بھی نہیں بن سکتے ہیں۔

شارح نے اس کا رد کرتے ہوئے فرمایا کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ بدل کی صحت کے لئے ضروری ہے کہ وہ مبدل منہ کے قائم مقام ہو سکے جیسا کہ صاحب کشاف نے تفسیر کشاف میں اللہ تعالیٰ کے قول وجعلوا اللہ شرکاء الجن کے بارے میں ذکر کیا کہ شرکاء جعل کا مفعول ثانی ہے اور الجن بدل کل ہے حالانکہ یہ بات تو معلوم ہے کہ ہمارے قول جعلوا اللہ شرکاء الجن کا کوئی درست معنی نہیں بن رہا ہے یعنی یہاں پر بدل کل الجن مبدل منہ کے قائم مقام نہیں ہو رہا ہے لیکن اس کے باوجود صاحب کشاف نے اس کو بدل کل بنایا ہے تو معلوم ہوا کہ بدل کیلئے ضروری نہیں ہے کہ وہ مبدل منہ کے قائم مقام ہو سکے بلکہ زیادہ بہتر یہی ہے کہ اس کو بدل بنایا جائے کیونکہ آیت مبارکہ میں مقصود بالنسبت بھی یہی ہے ہیاں نہی دو خداؤں کے بارے میں ہے یعنی دو خدا بنانے سے منع کیا گیا ہے۔

**عبارت**:و اما ابدال منه ای من المسند الیه و فی هذا اشعار بان المسند الیه انما هو المبدل منه و هذا بالنظر الی الظاهر حیث یجعلون الفاعل فی جاء نی اخوك زید هو اخوك و الا فالمسند الیه فی التحقیق هو البدل و فی لفظ المفتاح ایماء الی ذلك فلزیادة التقریر نحو جاء نی اخوك زید فی بدل الكل و هو الذی یكون ذاته عین ذات المبدل منه و ان كان مفهوما هما متغایرین و جاء نی القوم اكثرهم فی بدل البعض و هو الذی یكون ذاته بعضا من ذات المبدل منه و ان لم یكن مفهومه بعضا من مفهومه فنحو الهین اثنین اذاجعلناه بدلا یكون بدل الكل دون البعض لان ما صدق علیه اثنین هو عین ما صدق علیه الهین و سلب زید ثوبه فی بدل الاشتمال و هو الذی لا یكون عین المبدل منه و لا بعضه و یكون المبدل منه مشتملا علیه لا كاشتمال الظرف علی المظروف بل من حیث كونه دالا علیه اجمالا و متقاضیاله بوجه ما بحیث تبقی النفس عند ذكر المبدل منه متشوقة الی ذكره منتظره له فیجیء هنا مبینا و مخلصا لما اجمل اولا و سكت عن بدل الغلط لانه لا یقع فی فصیح الكلام

ترجمہ: اور بہر حال مسند الیہ سے بدل بنانا اور اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ مسند الیہ مبدل منہ ہوتا ہے اور ظاہر کی طرف نظر کرتے ہوئے ہے کہ انہوں نے جاءنی اخوک زید میں فاعل اخوک کو بنایا ہے ورنہ حقیقت میں مسند الیہ بدل ہوتا ہے اور لفظ مفتاح میں اسی بات کی طرف اشارہ ہے تو زیادتی تقریر کیلئے جیسے: جاءنی اخوک زید بدل کل میں اور بدل کل وہ ہوتا ہے جس کی ذات مبدل منہ کی ذات کا عین ہو اگرچہ دونوں کا مفہوم متغائر ہو اور بدل بعض کی مثال جاءنی القوم اکثرھم اور بدل بعض وہ ہوتا ہے جس کی ذات مبدل منہ کی ذات کا بعض ہو اگرچہ اس کا مفہوم اس کے مفہوم کا بعض نہ ہو تو الھین اثنین کی مثل میں جو ہم نے بدل بنایا ہے تو وہ بدل کل ہوگا بدل بعض نہیں ہوگا کیونکہ جس پر اثنین صادق آئے گا وہ اس کا عین ہوگا جس پر الھین صادق آئے گا اور بدل اشتمال کی مثال سلب عمرو ثوبہ اور بدل اشتمال وہ ہوتا ہے جو نہ تو مبدل منہ کا عین ہو اور نہ اس کا بعض ہو بلکہ مبدل منہ اس پر مشتمل ہو اس طرح نہیں جس طرح ظرف مظروف پر مشتمل ہوتی ہے بلکہ اس کہ وہ اس پر اجمالاً دلالت کرنے والا ہو اور کسی بھی وجہ سے اس کا تقاضا کرنے والا ہو اس حیثیت سے کہ مبدل منہ کے ذکر کے وقت نفس کا اشتیاق اس کے ذکر کی طرف باقی رہے اس کا وہ منتظر ہو پس اس کو لایا جائے اس کو بیان کرنے کیلئے اور جس کو اولاً اجمالا ذکر کیا گیا اس کا خلاصہ کرنے کیلئے اور مصنف نے بدل غلط کے ذکر سے سکوت اختیار کیا کیونکہ بدل غلط فصیح کلام میں واقع نہیں ہوتا ہے۔

**وضاحت**:قولہ:فی هٰذا اشعار

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ متون کی بناءتو اختصار پر ہوتی ہے چاہیے یہ تھا کہ یوں کہا جاتا امالابدال اور کلمہ منہ کا اضافہ نہ کیا جاتا؟

**جواب**: یہ ہے کہ لفظ منہ زیادہ کر کے اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کہ مسند الیہ ظاہر کی طرف نظر کرتے ہوئے تو

مبدل منہ ہوتا ہے اور واقع کی طرف نظر کرتے ہوئے بدل ہوتا ہے کیونکہ وہی مقصود بالحکم ہوتا ہے مبدل منہ بطور تمہید کے ذکر کیا جاتا ہے۔

قولہ: لا کا شتمال الظرف علی المظرف

یہاں پر ایک اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہے کہ شارح کا بدل اشتمال میں اشتمال الظروف علی المظروف کی نفی کرنا درست نہیں ہے بلکہ یہ تو قرآن پاک میں بھی موجود ہے جیسے یسئلونك عن الشهر الحرام قتال فيه یہاں قتال فیہ شہر کیلئے بدل اشتمال ہے اور اس کا ظرف ہے۔ لہذا نفی کرنا درست نہ ہوا؟

**جواب**: یہ ہے کہ شارح کی مراد یہاں شرط کی نفی کرنا ہے اصلاً نفی کرنا مقصود نہیں یعنی بدل اشتمال میں یہ شرط نہیں لگائی جائے گی کہ اس میں اشتمال الظرف خاص طور پر پایا جائے بلکہ مراد یہاں معتبر فیہ جو عام ہے وہ ظرف ہو یا غیر ظرف ہو۔

**عبارت**:فان قلت لم قال هنا لزیادۃ التقریر و فی التاکید للتقریر قلت قد اخذ هذا من لفظ المفتاح علی عادۃ افتنانه فی الکلام و هو من اضافة المصدر الی المعمول او اضافة البیان ای الزیادۃ التی هی التقریر و النکتة فیه الایماء الی ان البدل هو المقصود بالنسبة و التقریر زیادۃ یقصد بالتبعیة بخلاف التاکید فان المقصود منه نفس التقریر و بیان التقریر فی بدل الکل ظاهر لما فیه من التکریر قال صاحب الکشاف فی قوله تعالی صراط الذین انعمت علیهم فائدۃ البدل التؤکید لما فیه من التثنیة و التکریر و الاشعار بان الطریق المستقیم بیانه و تفسیره صراط المسلین و فی بدل البعض و الاشمال باعتبار ان المتبوع مشتمل علی التابع اجمالا فکانه مذکورا اولا اما فی البعض فظاهر و اما فی الاشتمال فلان المتبوع فیه یجب ان یکون بحیث یطلق و یراد به التابع نحو اعجبنی زید اذا اعجبك علمه بخلاف ضربت زیدا اذا ضربت غلامه فنحو جاء نی زید غلامه او اخوہ او حمارہ بدل غلط لا بدل اشتمال علی ما یشعر به کلام بعض النحاۃ ثم بدل البعض و الاشتمال لا یخلوا عن ایضاح البتة لما فیه من التفصیل بعد الاجمال و التفسیر بعد الابهام و قد یکون فی بدل الکل ایضاح و تفسیر کما مر فکان الاحسن ان یقال لزیادۃ التقریر و الایضاح کما فی المفتاح

ترجمہ: اگر تم کہو کہ مصنف نے یہاں پر زیادہ تقریر اور تاکید میں للتقریر کیوں کہا؟ میں کہتا ہوں کہ مصنف نے اس کو لفظ مفتاح سے لیا ہے کلام میں صاحب مفتاح کے تفنن کی عادت کی بناء پر اور وہ مصدر کی مفعول کی طرف اضافت ہے یا اضافت بیانہ ہے یعنی وہ زیادتی جو تقریر ہوتی ہے اور اس میں نکتہ اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ بدل مقصود بالنسبت ہوتا ہے اور تقریر ایسی زیادتی ہے جو بالتبع مقصود ہوتی ہے برخلاف تاکید کے کیونکہ وہاں مقصود نفس تقریر ہے اور بدل کل میں تقریر کا واضح ہونا تو ظاہر ہے کیونکہ اس میں تقرار ہے صاحب کشاف نے اللہ تعالیٰ کے قول: صراط الذین انعمت علیهم میں بدل کا فائدہ تاکید بیان کیا ہے کیونکہ اس میں تقرار ہے اور اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ طریق مستقیم کا بیان اور تفسیر صراط مسلمین ہے اور بدل بعض اور اشتمال میں تو اس اعتبار سے کہ متبوع تابع پر اجمالا مشتمل ہوتا ہے تو گویا کہ وہ اولا مذکور ہوا بہرحال بدل بعض میں تو ظاہر ہے اور بہرحال بدل اشتمال میں تو اس لیے کہ متبوع اس میں ضروری ہے کہ اس اعتبار سے ہو کہ اس کا اطلاق کیا جائے اور اس سے مراد تابع ہو جیسے اعجبنی زید جب تمہیں اس کے علم نے تعجب میں ڈالا ہو برخلاف ضربت زیدا جب اس کے غلام کو آپ نے مارا ہو تو جاء نی زید غلامہ او اخوہ او حمارہ کی مثل بدل غلط ہوگا نہ کہ بدل اشتمال ہوگا اس بناء پر کہ جس کی طرف بعض نحویوں کا کلام مشعر ہے پھر بدل بعض اور اشتمال یقینی طور پر وضاحت کرنے سے خالی نہیں ہوتے ہیں کیونکہ اس میں اجمال کے بعد تفصیل ہوتی ہے اور ابہام کے بعد تفصیل ہوتی ہے اور کبھی ندل کل میں وضاحت اور تفسیر ہوتی ہے جیسا کہ گزرا تو یوں کہنا زیادہ اچھا ہے لزیادۃ التقریر والایضاح جیسا کہ مفتاح میں واقع ہوا ہے۔

**عبارت**:واما العطف ای جعل الشیء معطوفا علی المسند الیه فلتفصیل المسند الیه مع اختصار نحو جاء نی زیدو عمرو فان فیه تفصیلا للفاعل من غیر دلالة علی تفصیل الفعل اذا لو اوانما هو للجمع المطلق ای لثبوت الحکم للتابع و المتبوع من غیر تعرض لتقدم او تا خر او معیة واحترز بقوله مع اختصار عن نحو جاء نی زید و جاء نی عمرو فان فیه تفصیلا للفاعل مع انه لیس من عطف المسند الیه بل من عطف الجملة او لتفصیل المسند بانه قد حصل من احد المذکورین اولا و عن الاٰخر بعده متراخیا او غیر متراخ کذلك ای مع اختصار و احترز به عن نحو جاء نی زید و عمروبعده بیوم او سنة و ما اشبه ذلك نحو جاء نی زید فعمرو او ثم عمرو او جاء القوم حتی خالد فهذه الثلثلة تشترك فی تفصیل المسند و تختلف من جهة ان الفاء تدل علی ان ملابسة الفعل للتابع بعد ملابسةللمتبوع بلا مهلة و ثم کذلك مع مهلة و حتی مثل ثم الا ان فیه دلالة علی ان ما قبلها مما ینقضی شیئا فشیئا الی ان یبلغ ما بعدها و التحقیق ان المعتبر فی حتی ترتیب اجزاء ما قبلها ذهنا من الاضعف الی الا قوی او بالعکس و لا یعتبر الترتیب الخارجی لجواز ان یکون ملابسة الفعل لما بعد ها قبل الملابسة للاجزاء الاخر نحو مات کل اب لی حتی اٰدم علیه السلام اوفی اثنائها نحو مات الناس حتی الانبیاء او فی زمان واحد نحو جاء نی القوم حتی خالد اذا جاؤك معا و یکون خالد اضعفهم او اقواهم فمعنی تفصیل المسند فی حتی انه یعتبر فی الذهن تعلقه بالمتبوع اولا و بالتابع ثانیا باعتبار انه اقوی اجزاء المتبوع او اضعفها

ترجمہ: اور بہر حال کسی شیء کو مسند الیہ پر معطوف بنانا تو اختصار کے ساتھ مسند الیہ کی تفصیل کیلئے جیسے جاءنی زیدوعمرو کیونکہ اس میں فاعل کیلئے تفصیل ہے بغیر فعل کے تفصیل پر دلالت کیے کیونکہ واؤ مطلق جمع کیلئے آتی ہے یعنی تابع اور متبوع کیلئے حکم کو ثابت کرنا بغیر تقدم، تاخر اور معیت کے درپہ ہوئے اور ان کے قول مع اختصار کے ذریعے جاء نی زید و جاء نی عمرو کی مثل سے احتراز کیا گیا ہے کیونکہ اس میں فاعل کی تفصیل ہے مگر یہ عطف مسند الیہ کے باب سے نہیں بلکہ عطف جملہ کے باب سے ہے یا مسند کی تفصیل کیلئے بایں طور پر کہ حاصل ہو جائیں مذکورہ میں سے کسی ایک سے اولا اور دوسرے سے اس کے بعد تراخی کے طور پر یا بغیر تراخی کے اس طرح یعنی اس کے اختصار کے ساتھ اور اس قید کے ذریعے احتراز کیا گیا ہے جاءنی زیدوعمروبعدہ بیوم اوسنۃ اور اس کی مشابہ سے جیسے جاء نی زید فعمرو او ثم عمرو اور جاء نی القوم حتیٰ خالد پس یہ تینوں مثالیں مسند کی تفصیل میں مشترک ہیں اور اس جہت کے اعتبار سے مختلف ہیں کہ فاء اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ فعل کی ملابست تابع کیلئے متبوع کی کی ملابست کے بعد بغیر مہلت کے ہے اور ثم اسی طرح ملابست پر دلالت کرتا ہے مگر مہلت کے ساتھ اور حتی ثم کی مثل ہے مگر حتی میں اس بات پر دلالت ہوتی ہے کہ اس کا ماقبل اس میں ہے جو تھوڑا تھوڑا ختم ہوتا ہے یہاں تک کہ مابعد تک پہنچ گیا۔

اور اس کی تحقیق یہ ہے کہ لفظ حتی میں ماقبل کے اجزاء کی ترتیب کا ذھنی طور پر اضعف سے اقوی کی طرف ہے یا اس کے برعکس کا اعتبار کیا جاتا ہے اور ترتیب خارجی کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا ہے کیونکہ جائز ہے کہ فعل اپنے مابعد کے ساتھ ملا ہوا ہو اس کے

دوسرے اجزاء کی ملابست سے پہلے جیسے مات کل ابٍ لی حتی ادم یا اس کے درمیان میں جیسے مات الناس حتی الانبیاء یا زمانہ واحد میں جیسے جاء نی القوم حتی خالد جب وہ آپ کے پاس ایک ساتھ آئیں اور خالد ان میں سے کمزور یا قوی ہے تو حتی میں مسند کی تفصیل کے معنی پر ہیں کہ ذہن میں تابع کے متبوع کے ساتھ تعلق کا اولا اعتبار کیا جائے اس اعتبار سے کہ تابع متبوع کے اجزاء سے اقوی ہے یا اس سے کمزور ہے۔

**عبارت**: فان قلت العطف علی المسند الیه بالفاء و ثم و حتی یشمل علی تفصیل المسند الیه ایضا فکان الاحسن ان یقول او لتفصیلهما معا قلت ذکرا الشیخ فی دلائل الاعجاز ان النفی اذا دخل علی کلام فیه تقیید بوجه ما یتوجه الی ذلك التقیید و کذا الاثبات و جملة الامرانه ما من کلام فیه امر زائد علی مجرد اثبات الشیء للشیء او نفیه عنه الا و هو الغرض الخاص و المقصود من الکلام و هذا مما لا سبیل الی شك فیه انتهی کلامه ففی نحو جاء نی زید فعمرو یکون الغرض اثبات مجیء عمرو بعد مجیء زید بلا مهلة حتی کانه معلوم ان الجائی زید و عمرو ا والشك انما وقع فی الترتیب و التعقیب فیکون العطف لافادة تفصیل المسندلا غیر حتی لو قلت ما جاء نی زید فعمرو فکان نفیا لمجیئه عقیب مجیء زید و یحتمل انهما جاء ك معا او جاء ا ك عمرو قبل زید او بعده بمدة متراخیة۔

ترجمہ: اگرتم کہو کہ حتی، ثم اور فاء کے ساتھ مسند الیہ پر عطف کرنا مسند الیہ کی تفصیل پر بھی مشتمل ہے تو احسن یہ تھا کہ یوں کہا جاتا او لتفصیلھا معاً میں کہوں گا کہ شیخ نے دلائل الاعجاز میں ذکر کیا کہ نفی جب ایسے کلام پر داخل ہو جس میں کوئی سی قید ہو تو وہ نفی اس قید کی طرف متوجہ ہوتی ہے اور اسی طرح کلام مثبت میں بھی ہے خلاصہ کلام یہ ہے کہ کوئی بھی کلام ایسا نہیں ہوتا جا کہ محض کسی شی ء کو دوسری شی ء کیلئے ثابت کرنے یا اس سے نفی کرنے پر امر زائد پر مشتمل ہو مگر اس سے ایک خاص غرض اور کلام سے خاص مقصود ہوتا ہے اور یہ ایسی بات ہے کہ جس میں شک کرنے کا کوئی راستہ نہیں ہے شیخ کا کلام ختم ہوا۔ تو جاءنی زید فعمرو کی مثل میں غرض زید کے آنے کے بعد عمرو کے آنے کو بلا مھلۃ کے ثابت کرنا ہے حتی کہ گویا کہ یہ بات معلوم ہے کہ آنے والے زید اور عمرو ہیں اور شک ترتیب اور تعقیب میں ہے تو عطف مسند کی تفصیل کا فائدہ دینے کیلئے ہے نہ کہ اس کے غیر کا حتی کہ اگر آپ کہیں کہ ما جاءنی زید فعمرو تو زید کے آنے کے پیچھے عمرو کے آنے کی نفی ہوگی اور یہ احتمال بھی ہے کہ یہ دونوں تمہارے پاس ایک ساتھ آئے ہوں یا عمرو زید سے پہلے یا ایک مدت تاخیر کے بعد تمہارے پاس آیا ہو۔

**عبارت**:فان قلت قد یجیء العطف علی المسند الیه بالفاء من غیر تفصیل للمسند نحو جاء نی الأکل فالشارب فالنائم اذا کان الموصوف واحدا قلت هذا فی التحقیق لیس من عطف المسند الیه بالفاء لانه فی المعنی الذی یا کل فیشرب فینام و لو سلم فلا دلالة فیما ذکر علی انه یلزم ان یکون لتفصیل المسند اورد السامع عن الخطاء فی الحکم الی الصواب و سیجیء تحقیقه فی بحث القصر نحو جاء نی زید لا عمرو لمن اعتقد ان عمرا جاءك دون زیدا و انهما جاءاك جمیعا و ما جاء نی زید لکن عمرو لمن اعتقد ان زیدا جاءك دون عمر و کذا فی المفتاح و الایضاح و لم یذکر المصنف ههنا لکونه مثل لا فی الرد الی الصواب الا ان لا لنفی الحکم عن التابع بعد ایجابه للمتبوع و لکن لا یجابه للتابع بعد نفیه عن المتبوع و المذکور فی کلام النحاۃ ان لکن فی نحو ما جاء نی زید لکن عمرو لدفع وهم المخاطب ان عمرا ایضا لم یجیء کزید بناء علی ملابسة بینهما و ملایمة لانه للاستدراك و هو دفع توهم یتولد من الکلام المتقدم دفعا شبیها بالاستثناء و هذاصریح فی انه انما یقال ما جاء نی زید لکن عمرو لمن اعتقد ان المجیء منتف عنهما جمیعا لا لمن اعتقد ان زیدا جاءك دون عمرو علی ما وقع فی ا لمفتاح و اما انه یقال لمن اعتقد انهما جاءاك علی ان یکون قصر افراد فلم یقل به احد

ترجمہ: اگر کہا جائے کہ مسندالیہ پر فاء کا عطف کرنا مسند کی تفصیل کے غیر کیلئے بھی آتا ہے جیسے جاء نی الاکل فالشارب فالنائم جب موصوف ایک ہوتو میں کہوں گا کہ یہ تحقیق میں مسندالیہ کے عطف میں سے نہیں ہے کیونکہ یہ اس معنی میں ہے جو کھاتا ہے پھر پیتا ہے پھر سوتا ہے اور اگر تسلیم کرلیا جائے کہ اس بارے میں کوئی دلالت نہیں ہے جو مذکور ہوا اس بناء پر کہ لازم آتا ہے کہ یہ مسند کی تفصیل کیلئے ہو سامع نے حکم میں خطاء درستگی کی طرف وارد کیا ہو عنقریب اس کی بحث و تحقیق قصر کی بحث میں آئے گی جیسے جاء نی زید لا عمرو اس شخص کیلئے جو یہ اعتقاد رکھتا ہو کہ تمہارے پاس عمرو آیا نہ کہ زید یا تمہارے پاس دونوں اکٹھے آئے اور ما جاء نی زید لکن عمرو اس شخص کیلئے جو یہ اعتقاد رکھتا ہو کہ زید تمہارے پاس آیا نہ کہ عمرو آیا اسی طرح مفتاح اور ایضاح کے اندر ہے اور مصنف نے یہاں پر اس کو ذکر نہیں کیا کیونکہ اس لا کی مثل ہے جو درستگی کی طرف رد کرنے میں آتا ہے مگر لا متبوع کیلئے حکم کو ثابت کرنے کے بعد تابع سے حکم کی نفی کرتا ہے اور لیکن متبوع سے حکم کی نفی کے بعد تابع کیلئے حکم کو ثابت کرتا ہے جو نحویوں کے کلام میں مذکور ہے کہ لکن ما جاء نی زید لکن عمرو کی صورت میں مخاطب کے اس وہم کو دور کرنے کیلئے آیا ہے کہ زید کی طرف عمرو بھی نہیں آیا ہے ان دونوں کے درمیان ملابست اور تعلق کی بناء پر کیونکہ لکن استدراک کیلئے آتا ہے اور استدراک کہتے ہیں اس وہم کو اٹھانا جو کلام مقدم سے پیدا ہوا یہ وہم کو اٹھانے میں استثناء کے مشابہ ہے اور یہ اس بات میں صریح ہے کہ ما جاء نی زید لکن عمرو اس شخص کیلئے کہا جائے گا جو یہ اعتقاد رکھتا کہ آنا ان دونوں سے منتفی ہے نہ کہ اس شخص کیلئے جو یہ اعتقاد رکھتا ہو کہ زید تمہارے پاس آیا نہ کہ عمرو آیا اس بناء پر جو مفتاح میں مذکور ہے اور بہر حال یہ اس شخص کو کہا جائے گا جو اعتقاد رکھتا ہو کہ وہ دونوں تمہارے پاس آئے اس بناء پر کہ یہ قصر افراد ہے پس یہ بات کسی ایک شخص نے بھی نہیں کہی ہے۔

**وضاحت**:قولہ:فان قلت قد یجیء العطف

یہاں سے شارح کی غرض ایک اعتراض کرنا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ کبھی عطف فاء کے ساتھ مسند الیہ پر کرنا مسند کی تفصیل کے علاوہ کیلئے بھی ہوتا ہے جیسا کہ جاء نی الآ کل فالشارب فالنائم ان مثالوں میں عطف مسند الیہ پر موجود ہے حالانکہ مسند کی تفصیل نہیں ہے کیونکہ موصوف واحد ہے اور مسند کی تفصیل تعدد موصوف کا تقاضا کرتی ہے؟

**جواب**: بطریق منع یہ ہے کہ اسم فاعل پر جو لام داخل ہے وہ موصول ہے اور الذی کے معنی میں ہے اور اسم فاعل مضارع کے معنی میں ہے اور موصول اور صلہ مل کر جملہ بنے گا اور اس کا تعلق جملہ کا جملہ پر عطف کرنے کی قبیل سے ہے۔

**جواب**: بطریق تسلیم یہ ہے کہ اگر تسلیم کرلیا جائے کہ مذکورہ مثالوں میں مسند الیہ پر عطف ہے تو ہم کہیں کہ حصر مذکور جانب واحد میں ہے یعنی مسند کی تفصیل حاصل نہیں ہوتی مگر ان حروف کے ساتھ مسند الیہ پر عطف ڈالنے سے نہ کہ اس معنی کے ساتھ کہ ہر وہ جس کا ان حروف سے عطف ڈالا جائے تو ان میں مسند کی تفصیل ہوتی ہے۔

قولہ : والمذکور فی کلام النحاۃ

یہاں سے شارح کی غرض نحویوں کے کلام میں جو لکن کے بارے میں مذکور ہوا ہے اس کا اور ماسبق کا معارضہ بیان کرنا ہے حاصل معارضہ یہ ہے کہ لفظ لکن فقط قصر قلب کیلئے آتا ہے اور نحویوں نے کہا کہ یہ قصر افراد کیلئے آتا ہے تو دونوں قولوں میں تعارض ہوگیا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہاں پر دو دو اصطلاحیں ہیں علماء معانی کی اپنی اصطلاح ہے جبکہ علماء نحو کی اپنی اصطلاح ہے لہٰذا کوئی حرج لازم نہیں آتا ہے۔

**عبارت**:او صرف الحکم عن المحکوم علیه الی أخر نحو جاء نی زید بل عمرو و ما جاء نی زید بل عمرو فان بل للاضراب عن المتبوع و صرف الحکم الی التابع و معنی الاضراب ان یجعل المتبوع فی حکم المسکوت عنه یحتمل ان یلابسه الحکم و ان لا یلابسه فنحو جاء نی زید بل عمرو یحتمل مجیء زید و عدم مجیئه و فی کلام ابن الحاجب انه یقتضی عدم المجیء قطعا و اما اذا انضم الیه لا نحو جاء نی زید لا بل عمرو فهو یفید عدم مجیء زید قطعا و اما النفی فالجمهور علی ا نه یفید ثبوت الحکم للتابع مع السکوت عن ثبوته و انتفائه فی المتبوع فمعنی ما جاء نی زید بل عمرو ثبوت المجیء لعمرو مع احتمال مجیء زید و عدم مجیئه و قیل یفید انتفاء الحکم عن المتبوع قطعا حتی یفید فی المثال عدم مجیء زید البتة کما فی لکن و بهذا یشعر کلامهم فی بحث القصر و مذهب المبرد انه بعد النفی یفید نفی الحکم عن التابع و المتبوع کالمسکوت او الحکم متحقق الثبوت له فمعنی ما جا ء نی زید بل عمرو بل ما جاء نی عمرو فعدم مجیء عمرو متحقق و مجیء زید و عدم مجیئه علی الاحتمال او مجیئه متحقق فصرف الحکم فی المثبت ظاهر و کذا فی المنفی علی مذهب المبرد و اما علی مذهب الجمهور ففیه اشکال

ترجمہ: یامحکوم علیہ سے دوسرے محکوم علیہ کی طرف حکم کو پھیرنے کیلئے جیسے جاء نی زیدبل عمرو اورماجاء نی زید بل عمرو کیونکہ بل متبوع سے اضراب کیلئے آتا ہے اور حکم کو تابع کی طرف پھیر دیتا ہے اور اضراب کا معنی یہ ہے کہ متبوع کو مسکوت عنہ کے حکم میں کر دیا جائے اور یہ احتمال بھی ہوتا ہے کہ حکم اس کو ملا ہوا ہو یا کہ نہ ملا ہوا ہو جیسے جاءنی زید بل عمرو تو زید کے آنے یا نہ آنے کا احتمال ہے اور ابن حاجب کے کلام میں ہے کہ یہ عدم مجیئت کا قطعی طور پر تقاضا کرتا ہے اور بہر حال جب اس کے ساتھ لا کو ملا دیا جائے جیسے جاءنی زید لا بل عمرو تو یہ زید کی عدم مجیئت کا قطعی طور پر فائدہ دے گا اور بہر حال منفی تو جمہور اس بات پر ہیں کہ متبوع فی حکم کے انتفاء اور ثبوت سے سقوط کے ساتھ تابع کیلئے حکم کے ثبوت کا فائدہ دیتا ہے تو ماجاءنی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا کہ عمرو کیلئے آنے کا ثبوت اور زید کے آنے اور نہ آنے کے احتمال کے ساتھ۔اور یہ بھی کہا گیا کہ متبوع سے حکم کے انتفاء کا قطعی طور پر فائدہ دیتا ہے حتی کہ مثال مذکورہ میں زید کے نہ آنے کا قطعی طور پر فائدہ دے گا جیسا کہ لکن میں ہے اور اس بارے میں ان کا کلام قصر کی بحث میں بھی اشارہ کرتا ہے اور امام مبرد کا مذہب یہ ہے کہ بل نفی کے بعد تابع سے حکم کی نفی کا فائدہ دیتا ہے اور متبوع مسکوت کی طرح ہوتا ہے یا حکم متبوع کیلئے ثابت ہوتا ہے تو ما جاء نی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا بل جاء نی عمرو تو عمرو کا نہ آنا ثابت ہے تو حکم کو مثبت میں پھیرنا تو ظاہر ہے اور اسی طرح امام مبرد کے مذہب پر منفی میں بھی ظاہر ہے اور بہر حال جمہور کے مذہب پر اس میں اشکال ہے۔

**وضاحت**:قوله:معنی الاضراب

یہاں سے شارح کی غرض اضراب کے معنی میں مذاھب کو بیان کرنا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ لفظ بل کے ساتھ عطف

اگر کلام موجب کے بعد ہوتو اس میں دو مذہب ہیں: (۱) جمہور کا مذہب یہ ہے کہ بل حکم کو تابع کی طرف پھیرنے والا ہوتا ہے اور متبوع کو مسقوط عنہ کے حکم میں کر دیا جاتا ہے لہٰذا جاءنی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا کہ عمرو آیا ہے اور زید کے آنے اور نہ آنے کا احتمال ہے۔ (۲) دوسرا مذہب علامہ ابن حاجب کا ہے کہ بل حکم کو یقینی طور پر متبوع کیلئے ثابت کرتا ہے لہٰذا جاءنی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا کہ عمرو آیا ہے اور کا نہ آنا قطعی ہے۔

اگر بل کلام غیر موجب یعنی منفی کے بعد واقع ہوتو اس میں تین مذہب ہیں: (۱) جمہور کا مذہب یہ ہے کہ بل تابع کیلئے حکم کو ثابت کرتا ہے لیکن ثبوت حکم کے سقوط کا احتمال بھی ہوتا ہے اور متبوع سے حکم کے انتفاء کا فائدہ دیتا ہے لہٰذا جمہور کے نزدیک ماجاءنی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا عمرو کیلئے آنے کا ثبوت اور زید کے آنے اور نہ آنے کے احتمال کے ساتھ۔

(۲) امام مبرد کا مذہب یہ ہے کہ بل تابع سے حکم کی نفی کا فائدہ دیتا ہے اس کے ساتھ ساتھ متبوع مسکوت عنہ کے حکم میں ہوتا ہے تو امام مبرد کے نزدیک ماجاءنی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا کہ عمرو نہیں آیا لیکن زید کے آنے اور نہ آنے کا احتمال ہے۔

(۳) ابن مالک کا مذہب یہ ہے کہ بل تابع سے حکم کی نفی کا فائدہ دیتا ہے اور متبوع پر حکم کے ثبوت کا قطعی طور پر حکم لگاتا ہے تو ابن مالک کے نزدیک ماجاءنی زید بل عمرو کا معنی یہ ہوگا کہ عمرو نہیں آیا اور زید آیا ہے۔

**قولہ: ففیہ اشکال**

جمہور کے مذہب پر اعتراض ہوتا ہے۔

**اعتراض**: یہ ہوتا ہے کہ کلام مذکور میں حکم نفی ہے اور تابع کی طرف ان کے مذہب پر نہیں پھیرا گیا بلکہ تابع کی طرف جس کو پھیرا گیا ہے وہ تو ثبوت حکم ہے اور وہ متبوع میں نہیں پایا گیا؟

**جواب**: یہ ہے کہ حکم سے مراد اعم ہے کہ وہ ایقاع ہو یا انتزاع ہو یا ثبوت ہو یا نفی ہو اور پھیرنے سے مراد تابع کے حکم کی متبوع سے مخالفت کرنا ہے اور وہ یہاں پر موجود ہے۔

**عبارت**: فان قلت قد صرح ابن الحاجب بان بل فی المثبت مطلقا و فی المنفی علی مذھب المبرد لا تقع فی کلام فصیح فکان الاولی ترکه کبدل الغلط قلت معارض بما ذکره بعض المحققین من النحاة ان بدل الغلط مع بل فصیح مطرد فی کلامھم لانھا موضوعة لتدارك مثل ھذا الغلط او الشك من المتکلم او التشکیك ای ایقاع المتکلم السامع فی الشك نحو جاء نی زید او عمروا و للابھام نحو و انا او ایاکم لعلی ھدی او فی ضلال مبین او للتخییر او للاباحة نحو لیدخل الدار زید او عمرو و الفرق بینھما ان التخییر یفید ثبوت الحکم لاحدھما فقط بخلاف الاباحة فانه یجوز فیھا الجمع ایضا لکن لامن حیث انه مدلول اللفظ بل بحسب امر خارج و مما عده السکاکی من حروف العطف ای المفسرة و الجمھور علی ان ما بعدھاعطف بیان لما قبلھا و وقوعھا تفسیرا للضمیر المجرور من غیر اعادة الجار و للضمیر المتصل المرفوع من غیر تاکید او فصل یقوی مذھب الجمھور و ھذا انزاع لا طائل تحته

ترجمہ: اگرتم کہو کہ علامہ ابن حاجب نے اس بات کی صراحت کی ہے کہ بل مطلقا کلام مثبت میں واقع ہوتا ہے اور کلام منفی میں مبرد کے مذہب پر کلام فصیح میں واقع نہیں ہوتا ہے تو بہتر یہ ہے کہ اس کو بدل غلط کی طرح چھوڑ دیا جاتا؟ میں کہتا ہوں کہ یہ بات اس کے معارض ہے جو بعض محققین نحویوں نے ذکر کی ہے کہ بدل غلط بل کے ساتھ فصیح ہے ان کے کلام میں مستعمل ہے کیونکہ اس کو بدل غلط کی طرح تدارک کیلئے وضع کیا گیا ہے یا متکلم کی جانب سے شک کیلئے یا متکلم کا سامع کو شک میں ڈالنے کی وجہ سے جیسے جاءنی زید او عمرو یا ابہام کیلئے جیسے انّا او ایّاکم لعلیٰ ھدًی او فی ضلال مبین یا تخییر یا اباحت کیلئے جیسے لیدخل الدار زید او عمرو اباحت اور تخییر میں فرق یہ ہے کہ تخییر ان دونوں میں سے صرف ایک کیلئے ثبوت حکم کا فائدہ دیتی ہے جبکہ اباھت میں دونوں کو جمع کرنا بھی جائز ہے لیکن مدلول لفظ کے اعتبار سے نہیں بلکہ امر خارج کے اعتبار سے ہے۔ علامہ سکاکی نے حروف عطف میں ای حرف تفسیر کو بھی شمار کیا ہے اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ جو حرف تفسیر کے بعد واقع ہو وہ ماقبل کیلئے عطف بیان ہوتا ہے۔ اور اس کا ضمیر مجرور کیلئے تفسیر واقع ہونا بغیر حرف جار کے اعادہ کے اور ضمیر مرفوع متصل کیلئے تفسیر بننا بغیر تاکید یا فصل کے جمہور کے مذہب کو قوی کرتا ہے۔ اور یہ ایسا نزاع (جھگڑا) ہے جس کے ذکر کرنے میں کوئی فائدہ نہیں ہے۔

**عبارت**:و اما الفصل ای تعقیب المسند الیه بضمیر الفصل و انما جعله من احوال المسند الیه لانه یقترن به او لا و لانه فی المعنی عبارة عنه و فی اللفظ مطابق له وھذا اولی من قول من قال لانه لتخصیص المسند الیه فیکون من الاعتبارات الراجعة الی المسند الیه لانا نقول ان معنی تخصیص المسند الیه بالمسند ھھنا ھو تخصیص المسند بالمسند الیه و جعله بحیث لا یعمه و غیره کما قال فی المفتاح انه لتخصیص المسند بالمسند الیه و حاصله قصر المسند علی المسند الیه و حصر ہ فیه فیکون راجعا الی المسند علی ان التحقیق ان فائدته ترجع الیھما جمیعا لانه یجعل احدھما مخصصا و مقصورا او الآخر مخصصا به و مقصورا علیه فلتخصیصه ای المسند الیه بالمسند یعنی لقصر المسند علی المسند الیه لان معنی قولنا زید ھو القائم انّ القیام مقصورعلی زید لا یتجاوز الی عمرو و لھذا یقال فی تاکیدہ لا عمرو۔

ترجمہ:اور بہر حال مسندالیہ کے بعد ضمیر فصل کو لانا اور ضمیر فصل کو احوال مسند میں بنایا کیونکہ ضمیر فصل مسندالیہ کے ساتھ اولا ملی ہوئی ہوتی ہے اور یہ معنی میں مسندالیہ سے عبارت ہوتی ہے اور لفظ میں اس کے مطابق ہوتی ہے اور یہ بات زیادہ بہتر ہے اس سے جو بعض نے کہا کہ اس لیے کہ یہ مسندالیہ کو مسند کے ساتھ خاص کرنے کیلئے آتی ہے پس یہ ان اعتبارات سے ہوئی جو مسندالیہ کی طرف راجع ہوتے ہیں کیونکہ ہم کہتے ہیں کہ مسندالیہ کو مسند کے ساتھ خاص کرنے کا معنی یہاں پر یہ ہے کہ مسند کو مسند الیہ کے ساتھ خاص کیا جائے اوراس مسند کو ایسا بنادیا جائے کہ وہ اس مسندالیہ کو اوراس کے غیر کو شامل نہ ہوسکے جیسا کہ مفتاح میں ہے کہ یہ مسند کو مسندالیہ کے ساتھ خاص کرنے کیلئے آتی ہے اوراس کا حاصل یہ ہے کہ مسند کو مسندالیہ میں بند کردیا جائے اور مسند کا مسندالیہ میں حصر کردیا جائے تو یہ مسند کی طرف راجع ہوگا علاوہ اس کے تحقیق کی بات یہ ہے کہ اس کا فائدہ مسند اور مسندالیہ دونوں کی طرف راجع ہوتا ہے کیونکہ یہ ضمیر فصل ان میں سے ایک کو مخصص اور مقصور اور دوسرے کو مخصص بہ اور مقصور علیہ بنادیتی ہے مسند الیہ کو مسند کے ساتھ خاص کرنے کیلئے یعنی مسند کو مسندالیہ پر مقصور کرنے کیلئے کیونکہ ہمارے قول زید ھوالقائم کا معنی یہ ہے کہ قیام زید پر مقصور ہے اس سے تجاوز کرکے عمرو کی طرف نہیں گیا اسی وجہ سے اس کی تاکید میں لاعمرو کہا جاتا ہے۔

**عبارت** :فان قلت الذی یسبق الی الفھم من تخصیص المسند الیه بالمسند ھو قصرہ علی المسند لان معناہ جعل المسند الیه بحیث یخص المسند و لا یعمه و غیرہ قلت نعم و لکن غالب استعماله فی الاصطلاح علی ان یکون المقصور ھو المذکور بعد الباء علی طریقته قولھم خصصت فلانا بالذکر اذا ذکرته دون غیرہ و جعلته من بین الاشخاص مختصا بالذکر فکان المعنی جعل ھذا المسند الیه من بین ما یصح اتصافه بکونه مسند الیه مختصا بان یثبت له المسند و ھذا معنی قصر المسند الیه الا تری الی قولھم فی ایاك نعبد معناہ نخصك بالعبادة لا نعبد غیرك و من الناس من زعم ان الفصل کما یکون لقصر المسند علی المسند الیه یکون لقصر المسند الیه علی المسند کما یدل علیه کلام صاحب الکشاف فی قوله تعالی و اولئك ھم المفلحون حیث قال :ان معنی التعریف فی المفلحون الدلالة علی ان المتقین ھم الذین ان حصلت لھم صفة المفلحین و تحققوا ما ھم و تصوروا بصورتھم الحقیقیة ھم لا یعدودن تلك الحقیقة انتھی کلامه فزعموا ان معنی لا یعدون تلك الحقیقة انھم مقصورون علی صفة الفلاح لا یتجاوزونه الی صفة اخری و ھذا غلط منشاؤہ عدم التدرب فی ھذا الفن و لقلة التدبر لکلام القوم اما او لا فلان ھذا اشارة الی معنی أخر للخبر المعرف باللام اوردہ الشیخ فی دلائل الاعجاز حیث قال اعلم ان للخبر المعرف باللام معنی غیرما ذکر دقیقا مثل قولك ھو البطل المحامی لا ترید انه البطل المعھود و لا قصر جنس البطل علیه مبالغة و نحو ذلك بل ترید ان تقول لصاحبك ھل سمعت بالبطل المحامی و ھل حصلت معنی ھذہ الصفة و کیف ینبغی ان یکون الرجل حتی یستحق ان یقال ذلك له و فیه فان کنت تصورته حق تصورہ فعلیك بصاحبك یعنی زیدا فانه لا حقیقة له وراء ذلك و طریقته طریقة قولك ھل سمعك بالاسد و ھل تعرف حقیقته فزید ھوھو بعینه ھذا کلامه واما ثانیا فلان صاحب الکشاف انما جعل ھذا معنی التعریف و فائدته لا معنی الفصل بل صرح فی ھذہ الایة بان فائدة الفصل الدلالة علی ان الوارد بعدہ خبر لا صفة و التوکید و ایجاب ان فائدة المسند ثابتة للمسند الیه دون غیرہ ثم التحقیق ان الفصل قد یکون للتخصیص ای قصر المسند علی المسند الیه نحو زید ھو افضل من عمرو و زید ھو یقاوم الاسد ذکر صاحب الکشاف فی قوله تعالی او لم یعلموا ان الله ھو یقبل التوبة عب عبادہ ھو للتخصیص و التاکید و قد یکون لمجرد التاکید اذا کان التخصیص حاصلا بدونه بان یکون فی الکلام ما یفید قصر المسند علی المسند الیه نحو ان الله ھو الرزاق ای لا یرزق الا ھو او قصر المسند الیه علی المسند نحو الکرم ھو التقوی و الحسب ھو المال ای لاکرم الا تقوی و لا حسب الا المال قال ابو الطیب اذا کان الشباب السکر و الشیب ھما فالحیوة ھی الحمام ای لا حیوة الا الحمام۔

ترجمہ: اگر تم یہ کہو کہ مسند الیہ کی مسند کے ساتھ تخصیص سے جو بات فہم کی طرف سبقت کرتی ہے وہ تو یہ ہے کہ مسند الیہ کا

مسند پر قصر وحصر ہو کیونکہ اس کا معنی یہ ہے کہ مسند الیہ اس طرح بنا دینا کہ وہ مسند کے ساتھ خاص ہو جائے اور اس مسند اور اس کے غیر کو شامل نہ ہو میں کہوں گا کہ بات ایسے ہی ہے لیکن اسکا غالب استعمال اصطلاح میں اس بناء پر ہوتا ہے کہ مقصود وہ ہوتا ہے جو باء کے بعد مذکور ہوان کے قول خصصت فلانا بالذکر کے طریقے پر جب آپ اس کو ذکر کریں نہ کہ اس کے غیر کو اور آپ اس کو ان اشخاص کے درمیان سے ذکر کے ساتھ خاص کر دیں تو گویا معنی یہ ہوا کہ اس مسند الیہ کو ان کے درمیان سے جن کا مسند الیہ کے ساتھ متصف کرنا صحیح ہے خاص کر دیں بایں طور پر کہ اس مسند الیہ کیلئے مسند کو ثابت کر دیں اور یہی معنی مسند کو مسند الیہ پر مقصور کرنے کا ہے کیا تم ان کے قول کی طرف نہیں دیکھتے جوایّا ک نعبد کے بارے میں ہے کہ اس کا معنی ہے ہم تمہیں عبادت کے ساتھ خاص کرتے ہیں اور تیرے غیر کی عبادت نہیں کرتے اور لوگوں میں سے بعض نے یہ گمان کیا کہ ضمیر فصل جس طرح مسند کو مسند الیہ پر مقصور کرنے کیلئے آتی ہے اسی طرح مسند الیہ کو مسند پر مقصور کرنے کیلئے آتی ہے جیسا کہ اس پر صاحب کشاف کا وہ کلام دلالت کرر ہا ہے جوانہوں نے اللہ تعالیٰ کے قول اولئك هم المفلحون کے بارے میں ذکر کیا تو مفلحون میں تعریف کا معنی یہ ہے اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ متقین وہی لوگ ہیں جن کیلئے اگر صفت مفلحون حاصل ہو چکی اور تم نے یقین کر لیا کہ وہ کیا ہیں اور تم نے ان کی صورت حقیقیہ کا تصور کر لیا تو وہ ایسے ہیں جو اس حقیقت کو شمار نہیں کر سکتے صاحب کشاف کا کلام ختم ہوا۔

تو انہوں نے گمان کیا کہ لایعدون تلک الحقیقۃ کا معنی یہ ہے کہ وہ لوگ صفت فلاح پر مقصور ہیں اس سے دوسری صفت کی طرف تجاوز نہیں کر سکتے اور یہ گمان غلط ہے اور اس کا سبب کلام قوم میں غور وفکر کی کمی اور اس فن میں مہارت کا نہ ہونا ہے بہر حال پہلی وجہ تو یہ ہے کہ یہاں خبر معرف باللام کے دوسرے معنی کی طرف اشارہ ہے جس کو شیخ نے دلائل الاعجاز میں ذکر کیا جہاں انہوں نے کہا کہ تم جان لو کہ خبر معرف باللام کیلئے مذکورہ معنی کے علاوہ ایک حقیقی معنی ہے تمہارے قول ھوالبطل الحامی کی مثل تم نے معینہ دلیری کو مراد نہیں لیا اور نہ ہی جس دلیری کا اس پر قصر کرنا مراد ہے مبالغۃً اور اس کی مثل بلکہ تم نے اپنے ساتھ والے کو یہ کہنے کا ارادہ کیا ہے کہ کیا تم بطل محامی (دور کرنے والی دلیری) کے بارے میں سن چکے ہو اور کیا تم نے اس صفت کے معانی کو حاصل کر لیا اور کیسے ہو ضروری ہے کہ وہ مرد ہو حتی کہ وہ اس بات کا حق دار ہو جائے کہ اس کو اور اس کے بارے میں یہ کہا جائے کہ اگر تم نے اس کا تصور کر لیا جیسا کہ تصور کرنے کا حق تھا تو تم پر اپنے ساتھی زید کی صحبت اختیار کرنا لازم ہے کیونکہ اس کیلئے اس کے علاوہ کوئی حقیقت نہیں ہے اس کا طریقہ تمہارے اس قول کے طریقے کی طرح ہے کیا تم نے اسد کے بارے میں سن لیا کیا تم اس کی حقیقت جان چکے تو زید ہی وہ شخص ہے اور یہ اس کا کلام ہے اور بہر حال دوسری وجہ اس لیے کہ صاحب کشاف نے اس کو تعریف کا معنی اور اس کا فائدہ بنایا ہے نہ کہ فصل کا معنی بنایا ہے۔ بلکہ انہوں نے اس آیت میں صراحت کی ہے ضمیر فصل کا فائدہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ جو اس کے بعد وارد ہو وہ خبر ہوتی ہے نہ کہ صفت ہوتی ہے اور تاکید ہوتی ہے اور اس بات کو ثابت کرنا ہوتا ہے کہ مسند کا فائدہ مسند الیہ کیلیے ثابت ہے نہ کہ اس کے علاوہ کے لئے پھر تحقیق یہ کہ ضمیر فصل کبھی تخصیص کیلیے آتی ہے یعنی مسند کو مسند الیہ پر مقصور کرنے کے لیے جیسے زید ھوافصل من عمرو اور زید ھو یقاوم الاسد اور صاحب کشاف نے اللہ تعالیٰ کے قول ان اللہ

ھویقبل التوبۃ میں ھوضمیر فصل تخصیص اورتا کید کیلئے ہےاور کبھی محض تا کید کیلئے ہوتی ہے جبکہ تخصیص اس کے بغیر حاصل ہو بایں طور پر کہ کلام میں کوئی ایسی چیز ہو جو مسند کو مسندالیہ پر مقصور کرنے کا فائدہ دے رہی ہو جیسے انّ اللہ ھوالرزاق یعنی لا رزاق الاّ ھو یا مسندالیہ کو مسند پر مقصور کرنے کیلئے جیسے الکرم ھو التقویٰ والحسب ھو المال یعنی لا کرم الاالتقوی اور لاحسب الا المال ابوالطیب نے کہا جب جوانی نشہ ہواور بڑھاپا غم ہوتو زندگی موت ہی ہے یعنی زندگی ہی موت ہے۔

**عبارت**:و اما تقدیمه ای تقدیم المسند الیه علی المسند فان قلت کیف یطلق التقدیم علی المسند الیه و قد صرح صاحب الکشاف بانه انما یقال مقدم و مؤخر للمزال لا للقارفی مکانه قلت التقدیم ضربان تقدیم علی نیة التاخیر کتقدیم الخبر علی المبتداء او المفعول علی الفعل و نحو ذلك مما یبقی له مع التقدیم اسمه و رسمه الذی کان قبل التقدیم و تقدیم لا علی نیة التاخیر کتقدیم المبتداء علی الخبر و الفعل علی الفاعل و ذلك بان تعمد الی اسم فتقدمه تارة علی الفعل فتجعله مبتداء نحو زید قائم و تؤخره تارة فتجعله فاعلا نحو قام زید و تقدیم المسند الیه من ضرب الثانی و مراد صاحب الکشاف ثمه هو الضرب الاول و کلامه مشحون ایضا باطلاق التقدیم علی الضرب الثانی فلکون ذکره ای المسند الیه اهم ذکر الشیخ فی دلائل الاعجاز انا لم نجدهم اعتمد و ا فی التقدیم شیئا یجری مجری الاصل غیر العنایة و الاهتمام لکن ینبغی ان یفسر وجه العنایه بشیء و یعرف فیه معنی و قد ظن کثیرمن الناس انه یکفی ان یقال قدم للعنایة من غیر ان یذکر من این کانت تلك العنایة و بم کان اهم هذا کلامه

ترجمہ: بہر حال مسندالیہ کومسند پر مقدم کرنا اگر کہا جائے کہ تقدیم کا مسندالیہ پر کیسے اطلاق کیا جا سکتا ہے حالانکہ صاحب کشاف نے صراحت کی ہے کہ مقدم اور موخر تو زائل ہونے والی چیز کیلئے بولا جاتا ہے نہ کہ اس چیز کیلئے جو اپنے مکان میں ٹھہری ہو؟ میں کہوں گا کہ تقدیم کی دو اقسام ہیں: اول تقدیم علیٰ نیۃ التاخیر جیسے کہ خبر کو مبتداء پر مقدم کرنا اور مفعول کو فعل پر مقدم کرنا اور اس کی مثل جن کیلئے تقدیم کے ساتھ اس کا اسم اور وہ تعریف باقی رہے جو تقدیم سے پہلے تھی دوسری قسم لاعلی نیۃ التاخیر جیسے مبتداء کا خبر پر مقدم کرنا اور فعل کا فاعل مقدم کرنا اور یہ اس وجہ سے ہے کہ آپ ایک اسم کا ارادہ کریں تو آپ اس کو کبھی فعل پر مقدم کر دیں اور اس کو مبتداء بنا دیں جیسے زید قام اور کبھی اس کو موخر کر دیں اور اس کو فاعل بنا دیں جیسے قام زید اور مسندالیہ کا مقدم ہونا قسم ثانی میں سے ہے اور صاحب کشاف کی مراد اس جگہ قسم اول ہے اور اس کا کلام بھی قسم ثانی پر تقدیم کے اطلاق کے بارے میں بھرا ہوا ہے تو مسندالیہ کے ذکر کے اہم ہونے کی وجہ سے شیخ نے دلائل الاعجاز میں ذکر کیا کہ ہم علماء کو نہیں پاتے کہ انہوں نے تقدیم میں کسی ایسی شیء پر اعتماد کیا ہے جو اصل کے قائم مقام جاری ہو سکے سوائے عنایت اور اہتمام کے لیکن ضروری ہے کہ وجہ عنایت کی کسی شیء کے ساتھ تفسیر کی جائے اور اس میں کسی معنی کو متعین کیا جائے اور بہت سے لوگوں نے یہ گمان کیا کہ اتنا کہنا ہی کافی کہ عنایت کی وجہ سے مقدم کیا بغیر اس بات کا ذکر کیے کہ عنایت کہاں سے حاصل ہوئی اور کس سبب سے یہ اہمیت حاصل ہوئی یہ اس کا کلام ہے۔

**عبارت**:ولاجل هذا اشارالمصنف الی تفصیل وجه کونه اهم فقال اما لانه ای التقدیم المسند الیه الاصل لانه المحکوم علیه و لا بد من تحققه قبل الحکم فقصدوا فی اللفظ ایضا ان یکون ذکره قبل ذکر الحکم علیه ولا مقتضی للعدول عنه یعنی ان کون التقدیم هو الاصل انما یکون سببا لتقدیمه فی الذکر اذا لم یکن معه ما یقتضی العدول عن ذلك الاصل کما فی الجملة الفعلیة فان کون المسند هو العامل یقتضی العدول عن تقدیم المسند الیه لان مرتبة العامل قبل مرتبة المعمول و کذا کل ما کان معه شیء مما یقتضی تقدیم المسند علی ما سیجیء تفصیله و اما لیتمکن الخبر فی ذهن السامع لان فی المبتداء تشویقا الیه و من هذا کان حق الکلام تطویل المسند الیه و معلوم ان حصوله الشیء بعد الشوق الذواوقع فی النفس کقوله ای قول ابی العلاء المعری من قصیدة یرثی بها فقیها حنفیا و الذی حارت البریة فیه حیوان مستحدث من جماد یعنی تحیرت البریة فی المعاد الجسمانی و النشور الذی لیس بنفسانی و فی ان ابدان الاموات کیف تحیی من الرفات کذا فی ضرام السقط و قبله بان امرا لاله و اختلف الناس فداع الی ضلال و هاد یعنی بعضهم یقول بالمعاد و بعضهم لا یقول به و بهذا تبین وجه ان لیس المراد بالحیوان المستحدث من الجماد أدم علیه السلام و لا ناقة صالح علیه السلام و لا ثعبان موسی علیه السلام و لا القفنس علی ما وقع فی بعض الشروح لانه یناسب السیاق۔

ترجمہ:اوراس وجہ سے مصنف نے اس کے اہم ہونے کی وجہ کی تفصیل کی طرف اشارہ کیا کہ تو کہا یا تو اس لیے مسند الیہ کا مقدم ہونا اصل ہے کیونکہ وہ محکوم علیہ ہے اوراس کا حکم سے پہلے ثابت ہونا ضروری ہے تو انہوں نے لفظ میں بھی ارادہ کیا کہ اس کا ذکراس پر حکم لگانے سے پہلے ہو اوراس سے عدول کا حقیقی معنی ہو یعنی تقدم کا اصل ہونا ذکر میں مسند الیہ کی تقدیم کا سبب ہے اس وقت کہ جبکہ اس کے ساتھ کوئی ایسی چیز نہ ہو جو اس اصل سے عدول کا تقاضا کرے جیسا کہ جملہ فعلیہ میں ہوتا ہے کیونکہ مسند کا عامل ہونا تقدیم مسند الیہ کے عدول کا تقاضا کرتا ہے کیونکہ عامل کا مرتبہ معمول کے مرتبے سے پہلے ہوتا اوراس طرح ہر وہ مسند الیہ جس کے ساتھ ایسی شیء ہو جو مسند کی تقدیم کا تقاضا کرے اس بناء پر جس کی تفصیل عنقریب آئے گی یا اس لیے کہ خبر کو سامع کے ذہن میں راسخ کرنے کیلئے کیونکہ مبتداء اس خبر کی طرف شوق دلاتا ہے اوراسی وجہ سے کلام کا حق یہ ہے کہ مسند الیہ کو لمبا کیا جائے اور یہ بات تو معلوم ہے کہ کسی شیء کا حصول اس کی طرف شوق کے حصول سے زیادہ راسخ ہوتا ہے اور نفس کو زیادہ لذت دیتا ہے جیسا کہ ابوالعلاء المعری کا قول اس کے قصیدے سے جس میں اس نے ایک حنفی فقیہ کا مرثیہ لکھا ہے:والذی حارت البریة فیه حیوان مستحدث من جماد یعنی مخلوق جسمانی طور پر دوبارہ اٹھائے جانے میں حیران ہے اوراٹھانا نفسانی نہیں ہے اوراس بارے میں کہ مردوں کے بدن کو ریزہ ریزہ ہوجانے کے بعد کیسے زندہ کیا جائے گا ایسے ہی ضرام الیقط میں ہے اوراس سے قبل یہ شعر ہے اللہ کا حکم ظاہر ہوگیا اورلوگ اختلاف کررہے ہیں تو وہ گمراہی اور ھدایت کی طرف بلا رہے ہیں یعنی بعض لوگ دوبارہ اٹھائے جانے کے قائل ہیں اور بعض نہیں اوراس سے ظاہر ہوگیا کہ حیوان مستحدث من الجماد سے مراد نہ تو حضرت آدم علیہ السلام ہیں نہ ہی حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی مراد ہے اور نہ ہی حضرت موسی کا اژدھا مراد ہے اور نہ ہی ققفس پرندہ مراد ہے جیسا کہ بعض شروح میں ذکر کیا گیا ہے کیونکہ یہ سیاق کلام کے مناسب نہیں ہے۔

**عبارت** :و اما لتعجیل المسرۃ او المسائۃ للتفاؤل او التطیر نحو سعد فی دارك و السفاح فی دار صدیقك و اما لایھام انه لا یزول عن الخاطر او انه یستلذبه و اما لنحو ذلك مثل اظھار تعظیمه نحو رجل فاضل فی الدار و علیه قوله تعالی و اجل مسمی عندہ او تحقیر ہ نحو رجل فی الدار و مثل اللدلالة علی ان المطلوب انما ھو اتصاف المسند الیه بالمسند علی الاستمرار لا مجرد الاخبار بصدورہ عنه کقولك الزاھد یشرب و یطرب دلالة علی انه یصدر الفعل عنه حالة فحالة علی سبیل الاستمرار بخلاف قولك یشرب الزاھد فانه یدل علی مجرد صدورہ عنه فی الحال او الاستقبال و ھذا معنی قول صاحب المفتاح او لان کونه متصفا بالخبر یکون ھو المطلوب لانفس الخبر اراد بالخبر الاول خبر المبتداء و بالخبر الثانی الاخبار و المصنف لما فھم من الثانی ایضاً معنی خبر المبتداء اعترض علیه بان نفس الخبر تصور لا تصدیق و المطلوب بالجملة الخبریة انما یکون تصدیقا لا تصورا و ان اراد بذلك و قوع الخبر مطلقا ای ا ثبات وقوع الشرب مثلا فلا یصح لما سیاتی فی احوال متعلقات الفعل انه لا یتعرض عند اثبات وقوع الفعل لذکر المسند الیه اصلا بل یقال وقع الشرب مثلا نعم لو قیل علی المفتاح لا نسلم ان للتقدیم دخلا فی الدلالة علی استمرار بل انمایدل علیه المضارع کما سنذکرہ فی بحث لو الشرطیة ان شاء الله تعالی لکان وجھا و مثل افادة زیادة تخصیص کقوله متی تھزر بنی قطن تجدھم سیوفا فی عواتقھم سیوف جلوس فی مجالسھم رز ان و ان ضیف الم فھم خفوف و المراد ھم خفوف کذا فی المفتاح ای محل الاستشھاد ھو قوله ھم خفوف بتقدیم المسند الیه فقول المصنف ھذا تفسیر للشیء باعادة لفظه لیس بشیء۔

ترجمہ: اور یا تعجیل مسرت یا تعجیل مسائت کیلئے نیک نامی یا بدشگونی کی وجہ سے جیسے سعد فی دارک اور السفاح فی دار صدیقک یا یہ خیال ڈالنے کیلئے کہ مسند الیہ مطلوب ہونے کی وجہ سے دل سے الگ نہیں ہوتا ہے یا اس سے لذت حاصل کرتا ہے یا اس کی مثل کی وجہ سے مثلا مسند الیہ کی تعظیم کا اظہار کرنا جیسے رجل فاضل فی الدار اور اسی پر اللہ تعالیٰ کا قول: واجل مسمّی عندہٗ ہے یا اس کی تحقیر کا اظہار کرنے کیلئے جیسے رجل جاھل فی الدار اور اس بات پر دلالت کرنے کی مثل کے مطلوب بے شک مسند الیہ کو مسند کے ساتھ متصف کرنا ہے دوام واستمرار کے طریقے پر نہ محض اس کے صدور کی خبر دینا ہے جیسا کہ تمہارا قول الزاھد یشرب ویطرب دلالت کرتا ہے اس بات پر کہ فعل کا صدور اس سے استمرار کے طریقے پر تھوڑا تھوڑا ہوتا ہے برخلاف تمہارے اس قول کے یشرب الزاھد یہ محض اس فعل کے اس سے صدور پر زمانہ حال یا استقبال میں دلالت کرتا ہے اور یہی معنی صاحب مفتاح کے اس قول کا ہے یا اس وجہ سے مسند الیہ کا خبر کے ساتھ متصف ہونا مطلوب ہوتا ہے نہ نفس خبر کو صاحب مفتاح نے خبر اول سے مراد مبتداء کی خبر لی ہے اور خبر ثانی سے خبر دینا مراد لیا ہے اور مصنف نے جب خبر ثانی سے بھی مبتداء کی خبر سمجھا تو ایضاح میں اس پر اعتراض کر دیا کہ نفس خبر تو تصور ہے نہ کہ تصدیق اور جملہ خبریہ سے مطلوب تصدیق ہوتی ہے نہ کہ تصور اور اگر انہوں نے اس سے

مطلق خبر کا وقوع مراد لیا ہے یعنی وقوع شرب کو ثابت کرنا مثال کے طور پر تو پھر یہ قول صحیح نہیں ہے اس وجہ سے کہ جو عنقریب متعلقات فعل کے احوال میں آئے گا کہ در پہ نہ ہوا جائے مسند الیہ کے ذکر کیلئے وقوع فعل کے اثبات کے وقت اصلا بلکہ کہا جائے گا وقع الشرب مثلا ہاں اگر مفتاح پر کیا ہم تسلیم نہیں کرتے کہ تقدیم کیلئے استمرار پر دلالت کرنے میں عمل دخل ہے بلکہ اس پر تو فعل مضارع دلالت کرتا ہے جبکہ اس کو عنقریب لو شرطیہ کی بحث میں ان شاء اللہ تعالیٰ ذکر کیا جائے گا ضرور وجہ ہے اور زیادتی تخصیص کا فائدہ دینے مثال جیسے اس کا قول متیٰ تھزز بنی قطن تجد ھم +سیوفا فی اعواتقھم سیوف+جلوس فی مجالسھم مرزان+وان ضیف اکم فھم خفوف ۔اور یہاں مراد ھم خفوف کذا ہے ایسا ہی مفتاح میں ہے محل استشھاد اس کا قول ھم خفوف مسند الیہ کو مقدم کرنے کے ساتھ تو مصنف یہ کا کہنا کہ یہ شیء کی تفسیر ہے اس کے لفظ کے اعادہ کے ساتھ درست نہیں ہے۔

**عبارت**:و اعترض ایضا بان کون التقدیم مفید اللتخصیص مشروط بکون الخبر فعلیا علی ما سیاتی فی نحو انا سعیت فی حاجتك و الخبر ههنا اسم فاعل لان خفوفا جمع خاف بمعنی خفیف و اجیب بمنع هذا الاشتراط لتصریح ائمة التفسیر بالحصر فی قوله تعالی و ما انت علینا بعزیز و ما انت علیهم بوکیل و ما انا بطارد الذین اٰمنوا و نحو ذلك مما الخبر فیه صفة لافعل و فیه بحث لظهور ان الحصر فی قولهم فهم خفوف غیر مناسب للمقام و اجیب ایضا بانه لا یرید بالتخصیص ههنا الحصر بل التخصیص بالذکر الذی اشار الیه فی قوله و اما الحالة المقتضیة لذکر المسند الیه فهی ان یکون الخبر عام النسبة الی کل مسند الیه و المراد تخصیصه لمعین و هذا سدید لکن فی بیان کون التقدیم مفید الزیادة التخصیص نوع خفاء ۔

ترجمہ:اوراعتراض بھی کیا کہ تقدیم کا مفید تخصیص ہونا خبر کے فعلی ہونے کے ساتھ مشروط ہے جیسا کہ عنقریب آئے گا انا سعیت فی حاجتک میں یہاں پر خبر اسم فاعل ہے کیونکہ خفوف خاف کی جمع ہے جو کہ خفیف کے معنی میں ہے تو اس کا جواب یہ دیا جائے گا کہ اس شرط کو تسلیم نہیں کیا جائے گا کیونکہ ائمہ تفسیر نے حصر کی صراحت کی ہے اللہ تعالیٰ کے قول ما انت علینا بعزیز وما انت علیهم بوکیل اور ما انا بطارد الذین اٰمنوا اور اس کی مثل میں جہاں خبر صفت ہے نہ کہ فعل ہے اور اس میں بحث ہے اس بات کے ظاہر کی وجہ سے کہ حصر ان کے قول فھم خفوف مقام کے مناسب نہیں ہے اور یہ جواب بھی دیا گیا کہ تخصیص سے یہاں مراد حصر نہیں ہے بلکہ تخصیص بالذکر مراد ہے جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہے اس کے قول میں بہر حال وہ حالت جو ذکر مسند الیہ کا تقاضا کرے تو یہ خبر پر مسند الیہ کی طرف عام نسبت ہے اور مراد اس کو معین کے ساتھ خاص کرنا ہے اور یہ بات درست ہے تقدیم کی زیادتی تخصیص کیلئے مفید ہونے میں تھوڑی سی پوشیدگی ہے۔

**عبارت**: عبد القاهر اورد فی دلائل الاعجاز کلاما حاصله ما اشار الیه المصنف بقوله و قد یقدم المسند الیه لیفید التقدیم تخصیصه بالخبر الفعلی ای قصر الخبر الفعلی علیه و التقیید بالفعلی مما یفهم من کلام الشیخ و ان لم یصرح به و صاحب المفتاح قائل بالحصر فیما اذا کان الخبر من المشتقات نحو و ما انت علینا بعزیز ان ولی حرف النفی ای ان کان المسند الیه بعد حرف النفی بلا فصل من قولهم ولیك ای قرب منك نحو ما انا قلت هذا ای لم اقله مع انه مقول لغیری فالتقدیم یفید نفی الفعل عن المذکور و ثبوته لغیره علی الوجه الذی نفی عنه من العموم و الخصوص فلا یقال هذا الا فی شیء ثبت انه مقول لغیرك و انت ترید نفی کونك القائل لا نفی القول و لا یلزم منه ان یکون جمیع من سواك قائلا لان التخصیص انما هو بالنسبة الی من توهم المخاطب اشتراکك معه فی القول او انفرادك به دونه لا بالنسبة الی جمیع من فی العالم۔

ترجمہ: عبدالقاہر نے دلائل الاعجاز میں ایسا کلام وارد کیا ہے جس کا حاصل وہ ہے جس کی طرف مصنف نے اپنے اس قول سے اشارہ کیا ہے اور کبھی مسندالیہ کو مقدم کیا جاتا ہے تاکہ تقدیم مسندالیہ کو خبر فعلی کے ساتھ خاص کرنے کا فائدہ دے یعنی خبر فعلی کا اس پر قصر کرنا اور فعلی کے ساتھ مقید کرنا اس میں سے ہے جو شیخ کے کلام سے سمجھا جارہا ہے اگرچہ انہوں نے اس کی صراحت نہیں کہ ہے اور صاحب مفتاح حصر کے قائل ہیں اس صورت میں جب خبر اسماء مشتقات میں سے ہو جیسے و ما انت علینا بعزیز اگر مسندالیہ حرف نفی کے بعد بغیر فاصلے کے آئے (ولی حرف النفی) ان کے قول ولیک سے ہے یعنی اس کے قریب ہو جیسے ما انا قلت ھذا یعنی میں نے یہ نہیں کہا باوجود اس کے کہ یہ میرے غیر کا مقولہ ہے تو تقدیم مذکور سے فعل کی نفی کا فائدہ دے رہی ہے اور اس کو اس کے غیر کیلئے ثابت کر رہی ہے اس طریقے پر جو اس سے نفی کی گئی یعنی عموم اور خصوص سے پس یہ قول ما انا قلت ھذا نہیں کہا جائے گا مگر ایسی شیء کے بارے میں جو ثابت ہو کہ یہ تمہارے غیر کا مقولہ ہے اور تم اپنے قائل ہونے کی نفی کا ارادہ کر رہے ہو نہ کہ قول کی نفی کر رہے ہو اور اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ تمہارے سوا سارے اس قول کے قائل ہوں کیونکہ تخصیص اسی شخص کی طرف نسبت کرتے ہوئے ہوتی ہے جس کے بارے میں مخاطب کو وہم ہو کے قول میں اس کے ساتھ تمہارا اشتراک ہے یا تم اس کے ساتھ منفرد ہو اس کے علاوہ نہ کہ ان تمام لوگوں کی طرف نسبت کرتے ہوئے جو کہ عالم میں موجود ہیں۔

الحمد للہ رب العلمین ۔۔ یہ ترجمہ اور شرح 17 اپریل 2017ء بمطابق ۲۰ رجب المرجب ۱۴۳۸ھ بروز پیر شریف بوقت 10:10am پر مکمل ہوئی، اللہ تعالیٰ اس کو قبول فرمائے۔

شارح و مترجم: ابو اسید محمد مشتاق شاہد العطاری المدنی بن غلام رسول (مرحوم) مدرس جامعۃ المدینہ فیضانِ مدینہ کاہنہ نو مین فیروز پور روڈ لاہور

فون نمبر: 0307-4251997 0322-4924701